# فتاویٰ ختمِ نبوت

## جلد سوم

مرتب

مولانا مفتی سعید احمد جلال پوری

رئیس دارالافتاء ختم نبوت کراچی

تحقیق وتخریج

مولانا قاضی احسان احمد ○ مولانا محمد ذوالفقار طارق ○ قاری حفیظ اللہ

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ
حضوری باغ روڈ ۔ ملتان ۔ فون: 514122

# فتاویٰ ختم نبوت

جلد سوم


مرتب

مولانا مفتی سعید احمد جلال پوری

رئیس دار الافتاء ختم نبوت کراچی

تحقیق وتخریج

مولانا قاضی احسان احمد    مولانا محمد ذوالفقار طارق    قاری حفیظ اللہ



عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ

حضوری باغ روڈ • ملتان • فون:514122

بسم اللہ الرحمن الرحیم!

# انتساب!

۞ ...... یہ کتاب فروری ۲۰۰۶ء میں مکمل ہورہی ہے۔ ۶ فروری ۲۰۰۶ء بروز پیر شام کو دہلی میں امیر الہند حضرت مولانا سید محمد اسعد مدنی امیر جمعیت علمائے ہند وصال فرماگئے۔

۞ ...... حضرت مرحوم نے انڈیا میں مجلس تحفظ ختم نبوت کل ہند کی داغ بیل ڈالی۔ دارالعلوم دیوبند میں اس کا مرکزی دفتر قائم کیا۔

۞ ...... پورے ہندوستان کی دینی قیادت کو قادیانی فتنہ کے خلاف میدان عمل میں صف آراء کیا۔

۞ ...... یورپ' امریکا' عرب وایشیاء میں قادیانی فتنہ کے خلاف آپ نے دن رات ایک کردیئے۔

۞ ...... عقیدہ ختم نبوت کے تحفظ کے لئے آپ کی گرانقدر خدمات کے اعتراف میں اس کتاب کو آپ کے نام سے منسوب کیا جاتا ہے۔ حق تعالیٰ ان کی قبر پر اپنی رحمت کی موسلادھار بارش نازل فرمائیں اور ہمیں ان کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق نصیب فرمائیں۔ آمین!

مرتب!

# حرفے چند!

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

الحمدللہ وکفیٰ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ ۔ امابعد!

''فتاویٰ ختم نبوت'' کی تیسری (آخری) جلد پیش خدمت ہے۔ جلد اول میں ۲۹ کتب فتاویٰ جات سے ردقادیانیت کے فتویٰ جات کو یکجا تبویب کر کے شائع کیا تھا۔ دوسری جلد میں ان ۲۱ رسائل وکتب فتاویٰ جات کو یکجا کیا گیا و فتوے علیحدہ علیحدہ کتابی شکل میں شائع ہوئے تھے۔ پہلی جلد جون ۲۰۰۵ء دوسری جلد ستمبر ۲۰۰۵ء میں شائع ہوئی اور تیسری جلد فروری ۲۰۰۶ء میں شائع ہو رہی ہے۔

۞ ......فتویٰ ختم نبوت جلد اول کے صفحات ۵۴۴ ۞ ......فتویٰ ختم نبوت جلد دوم کے صفحات ۵۱۲

۞ ......فتویٰ ختم نبوت جلد سوم کے صفحات ۲۷۲ ۞ ......میزان ۱۳۲۷

رب کریم کے کرم کو دیکھیں کہ قادیانی فتنہ کے خلاف پہلا فتویٰ سن ۱۳۰۱ھ میں شائع ہوا۔ سوا سو سال بعد ان تمام فتویٰ جات کو جمع کیا گیا تو اس کے صفحات کی تعداد بھی حذف کسر کے بعد ۱۳۰۰ قرار پائی۔

اس تیسری جلد میں ۱۴ رسائل شامل ہیں۔ ان رسائل میں ''قادیانی ارتداد'' کی شرعی وقانونی حیثیت پر بحث کی گئی ہے۔ ان رسائل کے نام یہ ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ۱...... | مرتد کے احکام اسلامی قانون میں | جسٹس تنزیل الرحمٰن |
| ۲...... | قادیانیوں کی شرعی وقانونی حیثیت | مولانا علامہ خالد محمود |
| ۳...... | گستاخ رسول کی سزا قتل | مولانا سید احمد سعید کاظمی |
| ۴...... | سوشل بائیکاٹ کی شرعی حیثیت | مولانا مفتی محمد امین |
| ۵...... | اہل قبلہ کی تحقیق | مولانا محمد مسلم عثمانی دیوبندی |
| ۶...... | التحفة القادریه عن اسئلة المرزائیه | صاحبزادہ مفتی عبدالقادر |
| ۷...... | اسلام میں شاتم رسول کی سزا | مولانا مفتی انعام الحق |
| ۸...... | حرمت تدفین المرتدین فی مقابر المسلمین | مولانا سیف اللہ حقانی |
| ۹...... | مرتد کی سزا اسلامی قانون میں | مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی |
| ۱۰...... | اظہار حقانیت وابطال قادیانیت | ابوالسعود محمد سعد اللہ المکی |
| ۱۱...... | السوٗ العقاب علی المسیح الکذاب | مولانا احمد رضا خان |
| ۱۲...... | دفع الالحاد عن حکم الارتداد | مولانا نور محمد خان |
| ۱۳...... | لاہوری اور قادیانی 'مرزائی' دونوں کافر ہیں | مفتی ولی حسن ٹونکی |

۱۴...... حافظ ایمان از فتنۂ قادیان    بابو پیر بخش خان لاہوری

☆......فقیر نے تحاریک ہائے ختم نبوت پر کام شروع کیا تو تحریک ختم نبوت ۱۹۵۳ء پر ضخیم کتاب شائع ہوگئی۔ تحریک ختم نبوت ۱۹۷۴ء کی روئیداد تین ضخیم جلدوں میں مکمل ہوگئی۔ البتہ تحریک ختم نبوت ۱۹۸۴ء پر لکھنا شروع کیا تو وہ کام نہ صرف ادھورا رہ گیا بلکہ اب تو اس کا مسودہ بھی نہیں مل رہا۔

☆......''قادیانی شبہات کے جوابات'' پر دو کتابیں مرتب ہو کر چھپ گئیں۔ لیکن ابھی تیسری کتاب جو کذب قادیانی پر مشتمل ہوگی لکھ نہیں سکا۔

☆......''احتساب قادیانیت'' کی چودہ جلدوں پر کام ہوا۔ لیکن ابھی تک یہ سلسلہ جاری ہے۔

☆......البتہ فتاویٰ ختم نبوت پر اس تیسری جلد کے بعد کام مکمل ہوگیا۔ یہ جلد اس سلسلہ کی آخری جلد ہے۔ اس کام کی تکمیل پر جتنی خوشی ہونی چاہئے اس کا جو قارئین اندازہ فرمائیں ان سے دعاؤں کی درخواست ہے کہ اللہ تعالیٰ بقیہ متذکرہ بالا کام بھی مکمل کرادیں۔ وما ذالك علی اللّٰه بعزیز! حق تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کی ان خدمات کو اپنی بارگاہ میں شرف قبولیت نصیب فرمائیں۔ جو کچھ ہوا کریم کے کرم سے ہوا جو ہوگا کریم کے کرم سے ہوگا۔

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کا پلیٹ فارم قادیانی فتنہ کے خلاف پوری امت کو جمع کرنے کا داعی ہے۔ گویا آگ اور پانی کو ایک ساتھ لے کر چلنا۔ فتاویٰ جات کی تمام جلدوں میں بالعموم اس جلد میں بالخصوص متضاد سمتوں میں پھیلنے والے آگ وپانی کے سیلابوں کے بہاؤ کو ایک پل کے نیچے سے گزارنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس میں کس حد تک کامیاب ہوئے یہ قارئین کے فیصلہ پر منحصر ہے۔ ہماری مجبوری کو معاف کردیں تو بھی جان بچی لاکھوں پائے۔ اللہ رب العزت جو دل کے بھیدوں کو جاننے والی ذات ہے کو گواہ بنا کر عرض کرتے ہیں کہ قادیانی فتنہ کی چیرہ دستیوں اور سفاکانہ وارداتوں نے امت مسلمہ کو ارتداد کے وہ چرکے لگائے ہیں کہ جس سے امت محمدیہ مضحل ہوگئی ہے۔ جس طرح بکریوں کے ریوڑ سے ایک ایک کر کے ارتدادی بھیڑ یئے ہر روز اپنے لئے نیا تر نوالہ تلاش کرتے چلے جارہے ہیں ہمیں ارتدادی بھیڑ یئے سے ریوڑ کے بچاؤ کا اہتمام کرنا ہے اور بس۔ اللہ تعالیٰ پوری امت کو قادیانی فتنہ کی سنگینی کا احساس عنایت فرمائے۔ محراب ومنبر، مسجد ومدرسہ، مسند ارشاد ومسند افتاء سب اپنی ذمہ داری کا خیال فرمائیں تو امت کے درد کا کچھ درماں ہوجائے۔

اے امت محمدیہ! اس یقین کو اپنے دل میں مستحکم کر کہ قادیانی فتنہ دراصل آنحضرت ﷺ کی ذات اقدس سے بغاوت کی تحریک ہے۔ اس سے بچنا اور پوری امت کو بچانا اپنے اپنے دائرہ میں ہر مسلمان پر فرض عین ہے۔ اے مولائے پاک تو سب کو اس کا ادراک نصیب فرمادے تیرے لئے کیا مشکل ہے۔ آمین بحرمة النبی الکریم!

اللہ رب العزت حضرت مولانا مفتی سعید احمد صاحب جلال پوری دامت برکاتہم کو جزائے خیر نصیب فرمائیں کہ ان کی توجہ ومحنت سے یہ کام پایہ تکمیل کو پہنچا۔ فلحمدللّٰه علیٰ ذالك!

فقیر......اللہ وسایا

۱۲محرم الحرام ۱۴۲۶ھ

۱۱فروری ۲۰۰۶ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم!

# فہرست رسائل!

انا خاتم النبیین لانبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# مرتد کے احکام اسلامی قانون میں

جسٹس تنزیل الرحمٰن

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## تعارف

ہمارے محترم جناب جسٹس تنزیل الرحمٰن نے ''مرتد کے احکام اسلامی قانون میں'' کے نام سے عظیم مقالہ سپرد قلم کیا۔ جو پاکستان کی معروف دینی درسگاہ دارالعلوم کراچی کے ترجمان ماہنامہ البلاغ میں صفر۱۳۹۳ھ مطابق اپریل۱۹۷۳ء سے محرم۱۳۹۴ھ مطابق مارچ ۱۹۷۴ء کی اشاعتوں میں (دس اقساط) شائع ہوا۔ اللہ رب العزت کے فضل و احسان، توفیق وعنایت سے پہلی بار کتابی شکل میں یکجا اس جلد میں شائع کرنے کی عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کو سعادت نصیب ہورہی ہے۔ فللحمد للّٰہ اولاً و آخرا.

ارتداد کے معنی ومفہوم اور اس کے شرعی اثرات ونتائج پر گفتگو شروع کرنے سے پہلے یہ تعین کرنا ضروری ہے کہ مسلمان کسے کہتے ہیں؟

## مسلمان کسے کہتے ہیں:

ابوحنیفۂ ثانی امیر کاتب بن امیر عمر العمید الفارابی الاتقانی نے شرح البزدوی (مخطوطہ) کے حوالے سے لکھا ہے کہ مسلمان کی تین انواع ہیں۔ (۱)...... ظاہری مسلمان (۲)...... حکمی مسلمان (۳)...... حقیقی مسلمان...... انھوں نے لکھا ہے کہ:

۱...... وہ شخص ''ظاہری مسلمان'' ہے جس کی زبان پر کلمۂ اسلام (**اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدً رَّسُوْلُ اللّٰہِ**) جاری ہے اور جو مسلمانوں کی جماعت کے ساتھ مل کر نماز پڑھتا ہے اس امر سے قطع نظر کہ اس کے اعتقاد کی حقیقت سے واقفیت ہو۔

۲...... شخص ''حکمی مسلمان'' ہے جو اپنے مسلمان والدین کی تبعیت میں ہونے کے سبب مسلمان قرار پائے، بلالحاظ اس امر کے اس شخص کی زبان پر کلمۂ اسلام (**لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ**) کا اقرار پایا جائے اور

۳...... وہ شخص ''حقیقی مسلمان'' ہے جس نے اللہ تعالیٰ کی ذات کو اس کی تمام تر صفات کے ساتھ جیسی ان کی حقیقت ہے، جان لیا ہو، اور رسل و انبیاء کو جیسی کہ ان کی حقیقت ہے، جان لیا ہو، اور ارکان اسلام کو جیسی ان کی حقیقت ہے جان لیا ہو، جن میں مرنے کے بعد دوبارہ زندہ ہونا، اللہ تعالیٰ کی جانب سے خیر وشر کا ہونا اور تمام ارکان اسلام کا اعتقاد واقرار شامل ہے۔

مندرجہ بالا تعریفات سے بآسانی یہ نتیجہ نکالا جاسکتا ہے کہ...... ہر مسلمان، خواہ وہ ظاہری ہو یا حکمی اس

وقت تک مسلمان قرار پائے گا جب تک اس کا حقیقی مسلمان نہ ہونا ثابت نہ ہو جائے۔

حضور ﷺ کی حدیث مبارک سے ایمان و اسلام سے متعلق جو بات ثابت ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ ایمان نام ہے پانچ عقائد کا...... ۱...... ایمان باللہ تعالیٰ ۲...... ایمان بالرسل ۳...... ایمان بالملائکہ ۴...... ایمان بالکتب اور ۵...... ایمان بالآخرت۔ اور اسلام نام ہے پانچ ارکان کا۔ ۱...... شہادتین ۲...... نماز ۳...... زکوٰۃ ۴...... روزۂ رمضان اور ۵...... حج۔ چنانچہ ہر وہ شخص جو ان عقائد و ارکان کا معتقد اور اقراری ہو، وہ مسلمان کہلائے گا لیکن ضروری ہے کہ وہ اعتقاد اور اقرار اس حقیقت کے مطابق ہو جو کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ سے ظاہر ہے۔

جسٹس سر امیر علی کی کتاب ''جامع الاحکام فی فقہ الاسلام'' میں مسلمان کی تعریف بہ ایں الفاظ کی گئی ہے کہ ہر وہ شخص جو خدا کی وحدانیت اور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی رسالت کا اقرار کرتا ہو مسلمان ہے۔ یہ تعریف پاک و ہند کی اعلیٰ عدالتوں کے متعدد فیصلوں میں پسند کی گئی ہے۔ چنانچہ عدالت عالیہ سندھ و بلوچستان کے جج مسٹر جسٹس امداد علی آغا نے ایک حالیہ مقدمہ مسز عائشہ قریشی بنام حشمت اللہ (مندرجہ پی ایل ڈی کراچی، شمارہ دسمبر ۱۹۷۲ء ص ۶۵۷) میں لکھا ہے کہ:

''مسلمان ہو جانے کے لیے اسلام کی تمام مستند کتابیں اس پر متفق ہیں کہ اگر ایک شخص اللہ کی وحدانیت پر یقین رکھتا ہے...... اور محمد ﷺ کو اس کا نبی ہونا مانتا ہے اور خود کو مسلمان کہتا ہے تو وہ مسلمان ہو جاتا ہے۔''

مسلمان کی یہی تعریف ۱۹۵۹ء میں جج عدالت عالیہ مغربی پاکستان جناب جسٹس محمود نے بمقدمہ عطیہ وارث بنام سلطان احمد (مندرجہ پی۔ ایل۔ ڈی ۱۹۵۹ء لاہور ص ۲۰۵ بر ص ۲۰۹) کی تھی۔ اگرچہ یہ تعریف اصولی طور پر صحیح ہے۔ لیکن یہاں یہ وضاحت ضروری ہے کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی رسالت کے اقرار کا مطلب یہ ہے کہ اسلام کی ان تمام مسلمہ اور بدیہی صداقتوں کا اعتراف و اقرار کیا جائے جو قرآنِ پاک اور سنت متواترہ کے ذریعہ ہم تک پہنچی ہیں اور جن پر امت مسلمہ کا اجماع ہے۔

ہمارے فقہائے دین نے ان مسلمہ بدیہی صداقتوں کے لیے ''ضروریاتِ دین'' (Essentials of Islam) کی اصطلاح استعمال کی ہے جن کا مصداق اسلام کے وہ تمام یقینی اور بدیہی عقائد، عبادات اور احکام ہیں جن سے اسلام عبارت ہے۔ (تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو ''اکفار الملحدین'' حضرت العلامہ السید انور شاہ الکشمیریؒ)

تقریباً آٹھ سال قبل احقر نے اپنی کتاب ''مجموعۂ قوانین اسلام'' جلد اوّل مطبوعہ ۱۹۶۵ء میں مسلمان کی حسب ذیل تعریف کی تھی:

''دفعہ ۳۔ جو شخص خدا کو ایک اور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو اس کا آخری نبی مانتا ہو اور خود کو مسلمان کہتا ہو، مسلمان ہے۔''

آنحضرت ﷺ کی رسالت کو ماننے کا حکم ہے "فما جاء به فهو حق" (کہ جو کچھ آنحضرت ﷺ لے کر آئے وہ سب حق ہے) فی زمانہ ہر مسلمان کے ذہن میں یہ امر محفوظ ہو چکا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی رسالت پر ایمان لانے میں آپ ﷺ کے لائے ہوئے تمام دین مثلاً نماز، زکوٰۃ، روزہ و حج کی فرضیت، خمر، قمار، زنا اور ربا کی حرمت، قیامت کا ظہور، مرنے کے بعد دوبارہ اٹھایا جانا، جزا و سزا، ملائکہ، انبیاء سابقین اور کتب سابقہ وغیرہ پر ایمان شامل ہیں۔ اس کتاب کی اشاعت پر میرے محترم دوست ماہر القادری صاحب نے مشورہ دیا کہ مسلمان کی تعریف میں ''آخری نبی'' کے بعد یہ بھی اضافہ کیا جائے کہ ''حضور ﷺ کے بعد کسی قسم کی نبوت کا بھی قائل نہ

ہو" یہ اضافہ جس پس منظر کو لیے ہوئے ہے ہم سب اس سے واقف ہیں۔ تعریف کے ضمن میں اس امر کا خاص خیال رکھنا ہوتا ہے کہ تعریف طرداً وعکساً درست اور جامع و مانع ہو۔ جس شے کی تعریف کی جا رہی ہے اس شے کا کوئی جز اصلی تعریف سے باہر نہ رہ جائے اور کوئی غیر ضروری جز تعریف میں داخل نہ ہو جائے۔ مزید غور وفکر کے بعد میرے نزدیک مسلمان کی حسب ذیل تعریف کافی ہوگی:

"ہر وہ شخص مسلمان ہے جو خدا کو ایک اور حضرت محمد ﷺ کو آخری نبی مانتا ہو اور ضروریاتِ دین کو جو اجماعِ امت سے ثابت ہیں، تسلیم کرتا ہو۔ اور ان کی پابندی کا زبان سے اقرار کرتا ہو۔"

## باب ا...... ارتداد کے معنی ومفہوم

**ارتداد کے لغوی معنی** ارتداد یا ردّت کے لغوی معنی کسی شے سے پلٹ جانا یا لوٹ جانا ہیں۔

(جمہرۃ اللغۃ الازدی ج ا ص ۷۲)

صاحب لسان العرب نے اس کے معنی تحول کے لکھے ہیں جس کے معنی تغیر وتبدل اور رجوع کے آتے ہیں۔ (لسان العرب ج ۵ ص ۱۸۴ ردد) اسی قسم کے معنی تاج العروس میں بھی بیان کیے گئے ہیں۔

(تاج العروس ج ۴ ص ۴۵۰ ردد)

اصطلاحاً اس کے معنی "مسلمان کا اسلام سے پھر جانا" ہیں۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴)

**ارتداد قرآنِ پاک میں** (الف)...... قرآنِ پاک میں ارتداد کا ذکر لفظاً دو آیتوں میں آیا ہے۔ جو حسب ذیل ہیں:

ا...... وَمَنْ يَّرْتَدِدْ مِنْكُمْ عَنْ دِيْنِهٖ فَيَمُتْ وَهُوَ كَافِرٌ فَاُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ج وَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ. (البقرہ ۲۱۷) "اور جو شخص تم میں سے اپنے دین سے پلٹ گیا اور وہ اسی کفر کی حالت میں مرگیا، تو ایسے لوگوں کے اعمال (خیر) دنیا اور آخرت دونوں میں ضائع ہو جائیں گے۔ یہی لوگ ہمیشگی کے ساتھ دوزخی ہوں گے۔"

۲...... يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَنْ يَّرْتَدَّ مِنْكُمْ عَنْ دِيْنِهٖ فَسَوْفَ يَاْتِى اللّٰهُ بِقَوْمٍ يُّحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗٓ اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ يُجَاهِدُوْنَ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلَا يَخَافُوْنَ لَوْمَةَ لَآئِمٍ ط ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ط وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ o (مائدہ ۵۴) "اے ایمان والو! جو شخص تم میں سے اپنے دین (اسلام) سے پلٹ جائے گا تو عنقریب اللہ تعالیٰ ایک (دوسری) قوم کو لے آئے گا جو اللہ کو محبوب رکھتے ہوں گے اور اللہ تعالیٰ ان کو پسند فرماتا ہوگا۔ مومنوں کے حق میں خاکسار اور کافروں کے حق میں غالب رہنے والے، اللہ کے راستہ میں جہاد کرتے رہیں گے، کسی ملامت کنندہ کی ملامت کی پروا نہ کریں گے۔ یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہوگا۔ جسے چاہے عطا فرمائے، اللہ وسعت اور علم والا ہے۔"

مندرجہ بالا ہر دو آیات مرتد کے بارے میں صریح ہیں۔ پہلی بات جو آیتوں سے واضح ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ مرتد کا ارتداد سے قبل مسلمان ہونا ضروری ہے۔ اور پھر اس کا اسلام سے کفر کی طرف رجوع کرنا یا پلٹ جانا، ارتداد ہے۔ چنانچہ جو مسلمان ہو کر مرتد ہو گیا اور توبہ نہ کی حتیٰ کہ حالت ارتداد (کفر) ہی میں مرگیا اس کے وہ تمام دنیاوی اعمال (فوائد) جو اسلام کی بدولت اس کو دنیا میں حاصل ہوئے تھے، وہ ضائع اور رائیگاں بلکہ کالعدم ہو گئے اور آخرت میں اس کا ٹھکانا جہنم ہے۔ جس کی آگ میں وہ ہمیشہ جلتا رہے گا۔ نیشاپوری نے اپنی تفسیر غرائب

القرآن میں لکھا ہے کہ مرتد ہو جانے کے نتیجہ میں دنیا میں وہ مسلمانوں سے موالات کا مستحق نہ رہے گا۔ نہ اس کی مدد کی جائے گی اور نہ کسی قسم کی تعریف، اس کی زوجہ اس سے بائنہ ہو جائے گی اور وہ میراث سے محروم ہو جائے گا اور آخر میں اللہ تعالیٰ کا یہ فرمانا ہی کافی ہے کہ یہ لوگ اصحاب نار ہیں اور اس میں ہمیشہ رہیں گے۔

(غرائب القرآن نیشاپوری ج ۲ ص ۳۱۸)

دنیاوی ثمرات وفوائد سے محروم ہو جانے کے بارے میں مزید ملاحظہ ہوں "الکشاف" زمخشری (ج ۱، ص ۱۷۱) "مجمع البیان" طبری (ج ۱، ص ۳۱۳)، "محاسن التاویل" قاسمی (ج ۳، ص ۵۴۹)، "روح المعانی" آلوسی (ج ۲، ص ۱۵۷)، "الجامع الاحکام القرآن" قرطبی (ج ۳، ص ۱۴۶)

یہاں ایک شبہ کا ازالہ ضروری ہے، وہ یہ کہ ارتداد سے عام طور پر یہ مفہوم لیا جاتا ہے کہ وہ شخص دین سابق پر لوٹ جائے، حالانکہ مذکورہ بالا آیات میں ارتداد "اسلام سے کفر کی طرف انتقال ہے۔" یرتدعن الاسلام الی الکفر میں جو عمومیت (تعمیم) پائی جاتی ہے اس کے پیش نظر اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ وہ مرتد دین معین کی طرف پلٹے یا کوئی دین ہی اختیار نہ کرے یا اسلام سے قبل جس دین پر تھا اس کے علاوہ کسی اور دین کو اختیار کر لے۔ ان تمام صورتوں میں وہ مرتد کہلائے گا اور اس پر ارتداد کے احکام مرتب ہوں گے۔

(ب)...... قرآن پاک میں معنیً بھی کئی آیتوں میں ردّت (ارتداد) مراد ہے۔ مثلاً:

۱...... اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْ بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ ثُمَّ ازْدَادُوا كُفْرًا لَّنْ تُقْبَلَ تَوْبَتُهُمْ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الضَّآلُّوْنَo (ال عمران ۹۰) "بلاشبہ جن لوگوں نے ایمان کے بعد کفر اختیار کیا، پھر وہ کفر میں بڑھ گئے، ان کی توبہ ہرگز مقبول نہ ہوگی۔ یہ لوگ وہ ہیں جو (حقیقی معنی میں) گمراہ ہیں۔"

۲...... يَّوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوْهٌ وَّ تَسْوَدُّ وُجُوْهٌ ج فَاَمَّا الَّذِيْنَ اسْوَدَّتْ وُجُوْهُهُمْ قف اَكَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَo (ال عمران ۱۰۶) "یعنی جس دن بعض چہرے سفید (روشن) اور بعض چہرے سیاہ ہوں گے۔ جن لوگوں کے چہرے سیاہ ہوں گے (ان سے سوال ہوگا) کہ کیا تم نے اپنے ایمان کے بعد کفر اختیار کیا تھا، تو اب اپنے کفر کرنے کے عوض عذاب (کا ذائقہ) چکھو۔"

۳...... اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا ثُمَّ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا ثُمَّ ازْدَادُوْا كُفْرًا لَّمْ يَكُنِ اللّٰهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ وَلَا لِيَهْدِيَهُمْ سَبِيْلًاo (النساء ۱۳۷) "یعنی بلاشبہ جو لوگ ایمان لائے، پھر انھوں نے کفر کیا، پھر ایمان لائے، پھر کفر کیا، پھر کفر میں بڑھتے چلے گئے، یہ نہیں ہو سکے گا کہ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت کرے اور نہ یہ کہ ان کو (اپنے) راستہ کی ہدایت کرے۔"

۴...... مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ مِنْ بَعْدِ اِيْمَانِهٖۤ اِلَّا مَنْ اُكْرِهَ وَقَلْبُهٗ مُطْمَئِنٌّۢ بِالْاِيْمَانِ وَلٰكِنْ مَّنْ شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْرًا فَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ مِّنَ اللّٰهِ ج وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌo (النحل ۱۰۶) "یعنی جس شخص نے اپنے ایمان کے بعد کفر اختیار کیا الا یہ کہ اس پر جبر کیا گیا اور اس کا قلب ایمان پر مطمئن (قائم) رہا لیکن جس شخص کا کفر کے لیے سینہ کشادہ ہو گیا تو ان پر اللہ تعالیٰ کی جانب سے غضب ہوگا اور عذاب عظیم۔"

۵...... وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّعْبُدُ اللّٰهَ عَلٰى حَرْفٍ ج فَاِنْ اَصَابَهٗ خَيْرُ نِ اطْمَاَنَّ بِهٖ ج وَاِنْ اَصَابَتْهُ فِتْنَةُ نِ انْقَلَبَ عَلٰى وَجْهِهٖ خَسِرَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةَ ط ذٰلِكَ هُوَ الْخُسْرَانُ الْمُبِيْنُo (الحج ۱۱) "یعنی اور لوگوں میں سے ایک فریق وہ ہے جو اللہ کی عبادت ایک پہلو سے کرتا ہے۔ اگر اس کو بھلائی پہنچتی ہے تو وہ مطمئن رہتا ہے اور اگر کوئی مصیبت پہنچتی ہے تو اپنے چہرے کے ساتھ پلٹ جاتا ہے (افسوس) کہ دنیا اور آخرت دونوں میں خاسر ہو گیا، یہی

تو کھلا نقصان (خسارہ) ہے۔"

۶...... كَيْفَ يَهْدِى اللّٰهُ قَوْمًا كَفَرُوْا بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ وَشَهِدُوْآ اَنَّ الرَّسُوْلَ حَقٌّ وَّ جَآءَ هُمُ الْبَيِّنٰتُ ط وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَo (ال عمران ۸۶) "یعنی اللہ تعالیٰ ایسی قوم کو کیسے ہدایت کرے گا جس نے اپنے ایمان کے بعد کفر کیا ہو اور یہ گواہی دی ہو کہ رسول حق پر ہے اور اس کے پاس واضح دلائل (ثبوت حق کے) آ چکے ہوں۔ اللہ تعالیٰ ظالم قوم کو ہدایت نہیں فرمایا کرتا۔"

۷...... اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَمَا تُوْا وَهُمْ كُفَّارٌ فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْ اَحَدِهِمْ مِّلْءُ الْاَرْضِ ذَهَبًا وَّ لَوِافْتَدٰى بِهٖ ط اُوْلٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ وَّمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَo (ال عمران ۹۱) "یعنی بلاشبہ جن لوگوں نے کفر کیا اور (پھر اسی حالت میں) مر گئے پس ان میں سے کسی سے ہرگز زمین کو بھر دینے والا سونا بھی فدیہ میں قبول نہ کیا جائے گا، اور ان لوگوں کے لیے دردناک عذاب ہوگا اور ان کا کوئی مددگار نہ ہوگا۔"

۸...... اِنَّ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ لَنْ يَّضُرُّوا اللّٰهَ شَيْئًا ج وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌo (ال عمران ۱۷۷) "بلاشبہ جن لوگوں نے ایمان کے عوض کفر خرید لیا، وہ اللہ تعالیٰ کو ہرگز نقصان نہ دے سکیں گے اور ان کے لیے دردناک عذاب ہوگا۔"

۹...... اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْ وَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَشَآقُّوا الرَّسُوْلَ مِنْۢ بَعْدِ مَاتَبَيَّنَ لَهُمُ الْهُدٰى لَنْ يَّضُرُّوا اللّٰهَ شَيْئًا ط وَسَيُحْبِطُ اَعْمَالَهُمْo (محمد ۳۲) "یعنی بلاشبہ جن لوگوں نے کفر اختیار کیا اور اللہ کے راستہ سے (لوگوں کو) روکا، اور ان کے سامنے ہدایت واضح ہونے کے بعد انھوں نے رسول کی مخالفت کی، وہ اللہ کو ہرگز کوئی نقصان نہیں پہنچا سکیں گے، اور عنقریب ان کے اعمال مٹا دیے جائیں گے۔"

مندرجہ بالا آیات یہود و نصاریٰ کے علاوہ ان مسلمانوں پر بھی دلالت کرتی ہیں جو مرتد ہو گئے۔ چنانچہ پہلی آیت میں "كَفَرُوْ بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ" کے الفاظ اپنے عموم پر ان لوگوں پر دلالت کر رہے ہیں جنھوں نے اسلام لانے کے بعد کفر اختیار کیا گویا مرتد ہو گئے۔

دوسری آیت بھی قتادہ کے نزدیک مرتدین کے بارے میں ہے۔ باقی آیات میں مرتدین بھی شامل ہیں۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو، الجامع للقرطبی (ج ۴، ص ۱۳۰، ۱۶۶، ج ۵، ص ۴۱۵۔ ج ۱ ص ۱۸۰۔ ج ۱۲ ص ۱۷۔ ج ۴ ص ۱۲۹، ۱۳۱۔ ج ۱ ص ۲۱۰) البتہ آخری آیت اپنے اندر کفار اور منافقین دونوں کا احتمال رکھتی ہے۔ (فی ظلال القرآن، سید قطب شہید، ج ۱۶، ص ۷۵)

ارتداد سنت نبوی میں ارتداد (ردّت) کا لفظ سنت نبوی ﷺ میں بکثرت آیا ہے۔ کہیں اصطلاحی معنی میں اور کہیں لغوی معنی میں۔ کہیں کفر کا لفظ آیا ہے جس سے ارتداد بھی مراد لیا جا سکتا ہے اور کہیں تبدیلی کا لفظ استعمال ہوا ہے اور کہیں تارک الدین یا مفارق الجماعت کہہ کر مرتد کی صفت کے ذریعہ ارتداد کا ذکر کیا گیا ہے۔ مثلاً:

۱...... **عن ابن عباسؓ قال: اسری بالنبیﷺ الی بیت المقدس ثم جاء من لیلة فحدثهم بمسیره و بعلامة بیت المقدس و بعیرهم فقال ناس قال حسن. (اسم احد الراویین) نحن نصدق محمد ابما یقول. فارتد واکفاراً فضرب اللّٰه اعناقهم مع ابی جهل** (مسند احمد ج ۱ ص ۳۷۴ جدید ج ۵ ص ۴۷۷ حدیث ۳۵۴۶) "حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے، فرمایا کہ نبی ﷺ کو شب میں سیر کرائی گئی بیت المقدس کی جانب۔ پھر آپ ﷺ اسی شب میں واپس آ گئے اور آپ ﷺ نے اپنی سیر کی کیفیت کفار سے بیان فرمائی اور

بیت المقدس کی علامت اور ان کے قافلہ کی کیفیت، تو کچھ لوگوں نے...... راویٔ حدیث حضرت حسن کہتے ہیں کہ...... کہا ہم محمد ﷺ کو سچا کہتے ہیں ان باتوں میں جو انھوں نے کہیں ہیں (لیکن) پلٹ پڑے کفر ہی کی طرف۔ پس اللہ تعالیٰ نے ابو جہل کی ہمراہی میں ان کی گردنیں مار دیں۔"

اس حدیث میں "فارتد وا کفاراً" کہہ کر ارتداد کے اصطلاحی معنی بیان کیے گئے ہیں کہ پس وہ "لوٹ گئے کافر ہو کر" یعنی ایمان کے بعد کفر اختیار کر لیا۔

۲...... **من حديث فاطمة بنتِ قيس (...... قال ﷺ "ليس لك عليه نفقة ولا سكنى وليست له فيك ردة و عليك العدة فانتقلى الى ام شريك......)** (مسند احمد ج ۶ ص ۴۱۴ ج ۴۵ ص ۳۱۸ حدیث ۲۷۳۳۴) "پس حضور ﷺ نے فرمایا، نہ تو اس شوہر پر تیرا نفقہ واجب ہے اور نہ حق سکونت اور نہ تو اس کی جانب لوٹ سکتی ہے اور تیرے ذمہ پر اس کی عدت لازم ہے، لہٰذا ام شریک کے یہاں منتقل ہو جا۔"

اس حدیث میں ارتداد کے لغوی معنی رجوع بیان کیے گئے ہیں۔

۳...... **عن ابن عمر قال رسول الله ﷺ الرجل لاخيه يا كافر فقد باء به احدهما.**

(مشکوۃ ص ۴۱۱ باب حفظ اللسان والغیبۃ والشتم)

"حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا جب کوئی شخص اپنے (مسلم) بھائی کو کہتا ہے، او کافر، تو یقیناً یہ کفر ان دونوں میں کسی ایک کی جانب رجوع کر جاتا ہے۔"

۴...... **عن ايوب عن عكرمه قال قال ابن عباس: قال رسول الله ﷺ من بدل دينه فاقتلوه.**

(بخاری ج ۲ ص ۱۰۲۳ باب حکم المرتد والمرتدہ)

"حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص اپنا دین تبدیل کر دے اس کو قتل کر دو۔"

(نسائی ج ۲ ص ۱۴۹، ۱۵۰ باب الحکم فی المرتد) میں اس حدیث کو سات سندوں سے روایت کیا ہے۔

اس حدیث میں تبدیلی دین سے تبدیلی دین اسلام مراد ہے جس پر قائم رہنا لازمی ہے۔ اس کی دو دلیلیں ہیں۔ ایک تو اللہ کے نزدیک دین اسلام ہی شرعاً معتبر ہے اور دوسرے یہ کہ اگر اس سے مراد غیر اسلام ہو تو بالفرض کوئی اپنا دین (غیر اسلام) تبدیل کر کے اسلام میں داخل ہو تو کیونکر قتل کا سزاوار ہے؟ اس لیے ثابت ہوا کہ اس حدیث میں لفظ "دین" سے دین اسلام ہی مقصود ہے۔

۵...... **حدثنا ابو داؤد قال: حدثنا شعبة عن الاعمش قال: سمعت عبدالله بن مرة يحدث عن مسروق عن عبدالله قال، قال رسول الله ﷺ "لا يحل دم امرىءٍ مسلم...... الا باحدى ثلاث الثيب الزانى والنفس بالنفس والتارك لدينهِ المفارق للجماعة.**

(ابوداؤد ج ۲ ص ۱۳۸ باب الحکم فیمن ارتد و واللفظ لہ بخاری ج ۲ ص ۱۰۱۶ باب قول اللہ ان النفس بالنفس)

"یعنی حضرت مسروق عبداللہ سے روایت کرتے ہیں کہ "رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کسی مسلمان کا خون سوائے تین معاملات میں سے کسی ایک معاملے کے حلال نہیں ہے۔ ایک شادی شدہ زانی، ایک (قتل) نفس کے عوض، قتل نفس، ایک جو اپنے دین کو چھوڑ کر (مسلمانوں کی) جماعت کو ترک کر دے۔"

اس حدیث میں ترک دین اور مفارقتِ جماعت سے مراد مفارقتِ جماعتِ اسلام ہے۔ یہ امر کفر کے سبب ہوتا ہے نہ کہ بغاوت یا بدعت کے سبب۔ کفر ہی کے ذریعہ ترکِ کلی ہو سکتا ہے نہ کہ بغاوت یا بدعت کے ذریعہ کیونکہ ان ہر دو صورتوں میں دین کے بہت سے خصائل میں سے صرف ایک خصلت کا ترک لازم آتا ہے،

اسی لیے باغی کا قتل دفع بغاوت کے لیے ہوتا ہے جبکہ کفر کے سبب اسلام کو کلی طور پر چھوڑ دینے کے سبب ارتداد لازم آتا ہے اور ارتداد مرتد کے قتل کا موجب ہے۔ خواہ کفر کسی نوعیت کا ہو۔ چنانچہ اس کے قتل کی غرض و غایت بھی قتل باغی سے مختلف ہے۔ (اس موضوع پر تفصیلی بحث آگے آئے گی۔)

ارتداد فقہ میں مشہور حنفی امام سمرقندی نے تحفۃ الفقہاء میں ارتداد کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ارتداد ایمان سے رجوع کا نام ہے۔ الردۃ عن الرجوع عن الایمان. (تحفۃ الفقہاء ج ۷ص ۱۳۷)

امام کاسانی نے لکھا ہے کہ لغوی اعتبار سے ردّت کے معنی ہیں لوٹ جانا، پلٹ جانا، پھر جانا اور شرح کی اصطلاح میں ایمان سے پلٹ جانے کو ردّت (ارتداد) کہتے ہیں۔ (بدائع الصنائع ج ۷ص ۱۳۴فصل بیان احکام المرتدین)

مالکی فقہاء کے نزدیک ردّت کے شرعی معنی ہیں کسی مسلم ثابت الاسلام کا صریح قول کفر یا ایسے لفظ سے جو کفر کا مقتضی ہو یا ایسے فعل سے جو کفر کا مستلزم ہو کفر اختیار کر لینا۔ (جواہر الاکلیل ج ۲ص ۲۷۷)

مالکی فقیہہ خرشی نے ردّۃ کو مسلمان کے کفر سے تعبیر کرتے ہوئے لکھا ہے "**حقیقۃ الردّۃ عبارۃ عن قطع الاسلام من تکلف**" یعنی ردۃ کے حقیقی معنی اسلام کو بتکلف قطع کر دینا ہے۔ (شرح الخرشی ج ۸ص ۶۲)

قلیوبی الشافعی نے لکھا ہے کہ ارتداد اسلام کا قطع کرنا ہے ساتھ نیت کفر کے یا قول کفر کے یا فعل کفر کے۔ (الردۃ ھی قطع الاسلام بنیۃ کفرا او قول کفرا او فعل کفر) (قیلوبی ج ۴ص ۱۷۴)

مغنی المحتاج (فقہ شافعی) میں ردّت کی تعریف کرتے ہوئے کہا گیا ہے کہ لغت میں ردّت کے معنی ایک شے کا کسی دوسری شے کی جانب رجوع کر جانا ہے اور اس کے شرعی معنی اسلام کو قطع کر دینا ہیں خواہ نیت کے ذریعہ ہو یا کلام کفر یا فعل کفر کے ذریعہ ہو، خواہ استہزاء کے طور پر ہو، یا عناد کے سبب ہو یا عقیدہ کے لحاظ سے ہو۔ (الردۃ ھی لغۃ الرجع عن الشیی الی غیرہ"...... "وشرعاً قطع الاسلام بنیۃ اوقول کفرا و فعل سواء قالہ استھزاءً اوعناداً او اعتقاداً." (المغنی، ج ۴ص ۴۳۔۱۳۳))

ابن قدامہ حنبلی نے مرتد کو دینِ اسلام سے کفر کی طرف رجوع کرنے والا کہا ہے۔ "المرتد ھو الراجع عن دین الاسلام الی الکفر" (المغنی، ابن قدامہ ج ۸، ص ۵۴۰)

الاقناع (فقہ حنبلی) میں لکھا ہے کہ مرتد وہ شخص ہے جو اسلام کے بعد کفر اختیار کرے، اگر صاحب تمیز ہو اور بخوشی ایسا کیا ہو، خواہ مزاحاً ہی یہ عمل صادر ہوا ہو۔ (الاقناع ج ۴ص ۲۹۷)

امام ابو محمد ابن حزم ظاہری نے مرتد کی تعریف بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ہر وہ شخص جس کا مسلمان ہونا صحیح طور پر بایں صورت ہو چکا ہو کہ اس نے سوائے دین اسلام کے دیگر تمام ادیان سے بیزاری کا ثبوت دیا ہو، پھر وہ اسلام سے پھر جائے تو ایسا شخص مرتد کہلائے گا۔ (المحلی ج ۱۳ص ۵۸ مسئلۃ المرتدین ص ۲۱۹۹طبع احیاء التراث بیروت)

مشہور شیعہ فقیہہ علامہ المحقق الحلی نے اپنی مشہور کتاب شرائع الاسلام میں لکھا ہے کہ مرتد وہ فرد ہے جو اسلام کے بعد کفر اختیار کرے۔ "**المرتد ھو الذی یکفر بعد الاسلام**"
(شرائع الاسلام مطبوعہ بیروت، ج ۲ القسم الرابع ص ۲۵۹)

طوسی امامی نے امام ابی جعفر صادق" سے مرتد کی تعریف نقل کی ہے۔ چنانچہ لکھا ہے کہ محمد بن مسلم سے مروی ہے اس نے کہا کہ میں نے ابی جعفر سے مرتد کے بارے میں سوال کیا، آپ نے فرمایا کہ وہ شخص مرتد ہے جو اسلام سے پھر گیا۔ اور جو کچھ محمد ﷺ پر نازل ہوا اپنے اسلام کے بعد اس کا انکار کیا۔ ("من رغب عن الاسلام و کفر بما انزل علی محمد ﷺ بعد اسلامہ" (تہذیب الاحکام طوسی، ج ۱۰، ص ۱۳۶)

ابن تیمیہ نے مرتد کی تعریف ان الفاظ میں کی ہے کہ مرتد اپنے اسلام کے بعد کافر ہے۔ پس جس شخص نے اللہ کے ساتھ کسی کو شریک بنایا اس کی ربوبیت یا اس کی صفات میں سے کسی صفت یا اس کی بعض کتب یا اس کے بعض رسولوں کا انکار کیا۔ "وهو الكافر بعد اسلامه فمن يشرک باللّٰه اوجحد ربوبيته، اوصفاته. او بعض كتبه او رسله او سب اللّٰه فقد كفر" الاختیارات العلمیہ ابن تیمیہ ص ۴۰۴) یا اس نے اللہ کو سب و شتم کیا، تحقیق وہ کافر ہو گیا۔

ایک جدید مصنف عبداللہ مراغی نے لکھا ہے کہ ردّت اسلام سے رجوع کا نام ہے۔ اس کا رکن ایمان کے بعد زبان پر کلمۂ کفر جاری کرنا ہے۔ "الردة الرجوع عن دين الاسلام وركنها اجراء كلمة الكفر والعياذ باللّٰه على اللسان بعد الايمان." (التشريع الاسلامي، عبداللّٰه المراغي، ص ۳۸)

شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ نے ارتداد کے موضوع پر ایک مختصر رسالہ "الشهاب لرجم الخاطف المرتاب" کے نام سے لکھا تھا۔ (جسے عالمی مجلس نے احتساب قادیانیت جلد چہارم ص ۱۹۱ تا ۲۴۲ پر شائع کیا ہے) اس میں ارتداد یعنی اسلام سے کفر کی طرف پھر جانے کی دو صورتیں لکھی ہیں۔ ایک یہ کہ کوئی مسلمان صریحاً اسلام سے انکار کر بیٹھے اور دوسرے یہ کہ ایسا نہ ہو مگر بعض ضروریات دینیہ اور قطعیات شرعیہ سے انکار کرے۔ بہ الفاظِ دیگر کسی ایسی صاف قطعی اور بدیہی امر دین کا انکار کرے جو انکار رسالت کو مستلزم ہو۔ دونوں صورتوں میں ایسا شخص مرتد یعنی اسلام سے نکل کر کفر میں جانے والا کہلائے گا۔

مندرجہ بالا اقوال پر غور و فکر کے بعد ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ ایک عاقل و بالغ و مختار مسلمان کا اعتقاداً قولاً یا فعلاً اسلام سے روگردانی اختیار کرنا، ارتداد کہلائے گا۔

## باب ۲......شرائط ارتداد

ارتداد کے لیے بلوغ، عقل اور اختیار تینوں شرائط کا پایا جانا لازمی ہے۔ بخلاف اسلام کے۔ اسلام لانے کے لیے عقل اور اختیار لازم ہیں۔ بلوغ شرط نہیں۔ نابالغ کے اسلام کے بارے میں حضرت علیؓ اور ابن الزبیرؓ کا اسلام لانا نصاً ثابت ہے۔ امام ابوحنیفہؒ اور صاحبین نیز اسحاق، ابن ابی شیبہ اور ابوایوب بچہ کے اسلام کی صحت کے قائل ہیں۔ (ھدایہ ج ۲ ص ۵۷۲ باب احکام المرتدین بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴ فصل احکام المرتدین) اس کے برخلاف امام شافعی اور امام زفر بچہ کے اسلام کی صحت کے قائل نہیں ہیں، جب تک کہ وہ بچہ بالغ نہ ہو جائے۔

(رحمۃ الامت ص ۲۶۹)

امام کاسانی نے لکھا ہے کہ مرتد ہونے کی صورت کے لیے چند شرطیں ہیں۔

اوّل یہ کہ وہ عاقل ہو۔ چنانچہ دیوانے، ناسمجھ اور نابالغ کی ردت قابل لحاظ نہ ہوگی۔ جو شخص بعض حالتوں میں دیوانہ ہو جاتا ہو اور بعض حالات میں افاقہ پا جاتا ہو، اگر وہ افاقہ کی حالت میں ردّت کا ارتکاب کرے تو قابل اعتبار ہوگا، ورنہ نہیں۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴)

امام سرخسی نے اس مسئلہ پر اپنی شہرۂ آفاق کتاب المبسوط میں بڑی مدلل اور شان دار بحث کی ہے اور تمام آراء اور اقوال کا مناقشہ کیا ہے۔ امام سرخسی نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی متعدد احادیث سے استناد کرنے کے بعد آیت قرآنی "وآتينا الحكم صبياً" (مریم ۱۱) پیش کرتے ہوئے لکھا ہے کہ جب بچہ رسالت کا اہل ہے تو اسلام کا بھی ہوگا۔ (مبسوط ج ۸ ص ۱۲۹ باب المرتدین) سورۂ مریم میں ارشاد ہوتا ہے۔ قال انى عبداللّٰه اتينى الكتب وجعلنى نبيا." (مریم ۳) تحقیق میں اللہ کا بندہ ہوں، مجھے بخشی گئی تھی کتاب اور بنایا گیا نبی۔ یہ حضرت

عیسیٰ علیہ السلام سے کہلوایا گیا جبکہ وہ ابھی بچہ تھے۔

راجح یہ ہے کہ بچہ کا اسلام معتبر ہوگا۔ خود حضور علیہ السلام نے کسی کا اسلام خواہ وہ چھوٹا یا بڑا۔ رد نہیں فرمایا۔

یہاں منطقی طور پر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ بچہ کا اسلام معتبر ہونے کے ساتھ اس کی ردّت کا کیا حکم ہوگا؟ اس مسئلہ میں امام ابوحنیفہ و امام محمد اور امام ابویوسف کے درمیان اختلاف پایا جاتا ہے۔ امام ابوحنیفہ اور امام محمد نے فرمایا ہے کہ ردّت کے لیے بالغ ہونا شرط نہیں ہے بلکہ اگر نابالغ عاقل و سمجھ دار ہو تو اس کا ارتداد قابل لحاظ ہوگا اور امام ابویوسف کے نزدیک بالغ ہونا شرط ہے لہٰذا نابالغ کا ارتداد خواہ وہ عاقل و سمجھ دار ہو، قابل لحاظ نہ ہوگا۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴) شافعیہ چونکہ بچہ کے اسلام ہی کے قائل نہیں ہیں لہٰذا ان کے نزدیک بچہ کا مرتد ہونا بھی قابل اعتبار نہ ہوگا۔ لیکن امام ابوحنیفہ کے نزدیک اور امام مالک کے ظاہر مذہب اور امام احمد بن حنبل کے مشہور مذہب کے بموجب ایک ایسے بچہ کا ارتداد جو سن تمیز کو پہنچ چکا ہو قابل اعتبار ہوگا۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۰ المبسوط ج ۷ ص ۱۳۵) امام احمد بن حنبل سے ایک روایت بچے کے ارتداد کی عدم صحت کی بھی بیان کی جاتی ہے لیکن اس پر حکم شرعی کا مرتب ہونا اس کے بالغ ہونے تک موقوف رہے گا۔ بالغ ہونے پر اس کو تین روز کی مہلت دی جائے گی اگر وہ کفر پر اصرار کرے گا تو اس پر ارتداد کا حکم (یعنی قتل) جاری کر دیا جائے گا۔ "ولا يقتل حتى يبلغ و يجاوز بعد بلوغه ثلاثه ايام فان ثبت على كفره قتل" (المغنی، ابن قدامہ ج ۸، ص ۵۵۱)

شافعیہ کے نزدیک ارتداد اس شخص کا معتبر ہوگا جو عاقل، بالغ اور صاحب اختیار ہو لہٰذا بچے، دیوانے، مجبور کا ارتداد قابل اعتبار نہ ہوگا۔ یعنی ان پر ارتداد کا حکم مرتب نہ ہوگا۔ (المغنی ج ۴ ص ۴۴، ۱۳۳، المہذب ج ۲ ص ۲۴ و ۲۲۲)

علماء حنبلیہ کے نزدیک نادان بچے، دیوانے، پاگل یا جس کی عقل کسی دورے یا نبیذ (شراب) میں زائل ہوگئی ہو، اس کا ارتداد قابل اعتبار نہ ہوگا یعنی ان کی ردّت صحیح نہ ہوگی اور نہ ان کا اسلام قابل اعتبار ہوگا لیکن جو بچہ صاحب تمیز ہو اسلام کے معنی (توحید و رسالت) سمجھتا ہو، اس کا اسلام لانا اور مرتد ہو جانا دونوں قابل اعتبار ہوں گے۔" (الاقناع، ج ۴ ص ۹۔۲۰۱۔ المقنع، ج ۳ ص ۲۳۔۵۱۴)

شیعہ جعفریہ مذہب کی رو سے ارتداد کے معتبر ہونے میں عاقل بالغ اور صاحب اختیار ہونا شرط ہوگا۔
(شرائع الاسلام ج ۲ ص ۶۰ القسم الرابع ص ۲۵۹)

اکثر علماء زیدیہ بھی بچہ کے ارتداد کی عدم صحت کے قائل ہیں۔ (البحر الذخار ۶)

سطور ماقبل میں ہم نے صبی متمیز (ایسا بچہ جو سن تمیز کو پہنچ چکا ہو) کے اسلام کو صحیح قرار دیتے ہوئے یہ دلیل پیش کی تھی کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کسی کا اسلام رد نہیں فرمایا، کا سبب یہ ہے کہ اسلام انسان کے لیے ایک خیر و برکت اور سعادت ہے۔ اس لیے اس کو اس سعادت سے محروم نہیں کیا جائے گا، اس کے برخلاف اس کا ارتداد اختیار کرنا اس کے حق میں ایک "ضرر" ہے اس لیے اس سے اس ضرر کو اس وقت تک دور رکھا جائے گا، جب تک کہ وہ بالغ نہ ہو جائے۔ بعدہ ارتداد پر قائم رہنے کی صورت میں اس ضرر کو اس کے ذمہ لازم کر دیا جائے گا۔ ظاہر ہے کہ بچہ پر حد جاری نہیں ہوتی، وہ اکثر احکام شرع کا مکلف نہیں ہوتا۔ ایسی صورت میں اس پر حکم کا موقوف رکھنا ہی انسب ہے۔

۲...... بلوغ کے بعد ارتداد کی دوسری شرط عقل ہے۔ اصول فقہ کا یہ عام قاعدہ ہے کہ غیر عاقل احکام شرع کا مکلف نہیں ہوتا۔ چنانچہ ایک پاگل شخص کا نہ اسلام معتبر ہوگا اور نہ ارتداد۔

(بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴ الام، امام شافعی ج ۶ ص ۲۲۲ باب تفریع المرتد)

یہاں یہ سوال پیدا ہونا لازمی ہے کہ اگر کوئی شخص نشہ آور (حرام) شے استعمال کر کے نشہ کی حالت میں مرتد ہو جائے تو کیا اس کا ارتداد شرعاً معتبر ہوگا اس کا جواب یہ ہے کہ نشہ کے سبب عقل کے معطل ہو جانے کی بنا پر اس کے قول کا اس وقت تک اعتبار نہ کیا جائے گا جب تک کہ اس کا نشہ زائل نہ ہو جائے، اس کے بعد یا تو وہ اسلام کی طرف لوٹے گا یا ردّت اختیار کرے گا اور اسی کے مطابق حکم مرتب ہوگا۔

امام ابوحنیفہ کے نزدیک بحالت نشہ ارتداد معتبر نہیں۔ چنانچہ امام سرخسی نے (المبسوط ج ۱۰ ص ۱۳۱ باب المرتدین) میں لکھا ہے کہ ''جب کوئی شخص مخمور (بحالت نشہ) مرتد ہو جائے تو قیاساً اس کی بیوی اس سے بائن (جدا) ہو جائے گی کیونکہ شخص مخمور اپنے اقوال و افعال کے معتبر ہونے میں ایک صحیح (غیر مخمور) شخص کی مانند ہے، یہاں تک اگر وہ شخص مخمور اپنی بیوی کو (بحالت نشہ) طلاق دے تو وہ اس سے جدا ہو جائے گی اور اگر خرید و فروخت کی یا کسی شے کا اقرار کیا تو وہ اس کی طرف سے صحیح قرار دیا جائے گا لیکن استحسان کا مقتضیٰ یہ ہے کہ عورت اس سے (بر بناء ردّت) جدا نہ ہو کیونکہ ارتداد کی بنیاد اعتقاد پر ہے۔ اور ہم اس بات سے اچھی طرح واقف ہیں کہ شخص مخمور جو کہتا ہے اس پر اعتقاد نہیں رکھتا۔ اسی سبب سے اگر وہ حالت نشہ میں کلمۂ کفر بک جائے تو اس سے تعرض نہیں کیا جائے گا۔''

امام کاسانی نے بھی لکھا ہے کہ جو شخص نشہ میں مدہوش ہو چکا ہو، اس کی ردّت قابل اعتبار نہ ہوگی۔ یہ حکم استحسان پر مبنی ہے۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴)

امام شافعی کا اگرچہ خود اپنا قول حالت نشہ میں ارتداد کے بارے میں عدم صحت کا ہے لیکن شافعی مذہب اس کی صحت کا قائل ہے۔ (المہذب ج ۲ ص ۱۲۲، ۱۴۸)

امام احمد بن حنبل کے اس سلسلے میں دو قول بیان کیے جاتے ہیں، اظہر قول صحت کے بارے میں ہے۔ (الانصاف، مرداوی، ج ۱۰ ص ۳۳۱) چنانچہ ابن قدامہ حنبلی نے اپنی کتاب المغنی میں لکھا ہے کہ ''جو شخص مرتد ہو گیا درآں حالے کہ وہ نشہ میں تھا اس کو قتل نہیں کیا جائے گا، یہاں تک کہ وہ افاقہ پا جائے اور ارتداد کے وقت سے تین یوم گزر جائیں پس اگر وہ حالت نشہ میں مر گیا تو وہ کافر مرا۔ (المغنی، ج ۸ ص ۵۶۳)

بالفاظ دیگر شخص مخمور کا ارتداد (اصلاً) صحیح ہوگا لیکن نشہ کی حالت میں قتل نہیں کیا جائے گا۔ بلکہ ہوش میں آنے کے بعد تین یوم تک توبہ کا مطالبہ جاری رہے گا، اس کے ارتداد پر مصر اور قائم رہنے کی صورت میں قتل کر دیا جائے گا۔ (الاقناع ج ۴ ص ۹، ۳۰۱)

__نتیجہ فکر__ عربی زبان میں نشہ کے لیے ''سکر'' کی اصطلاح استعمال کی جاتی ہے۔ فقہی اصطلاح میں ''سکر'' سے نشہ کی وہ کیفیت مراد ہے جس میں نفع و نقصان کی تمیز نہ کی جا سکے۔ فقہاء حنفیہ نے سکران (مخمور) کی دو تعریفیں بیان کی ہیں، ایک یہ کہ سکران وہ شخص ہے جو زمین و آسمان اور مرد و عورت کے درمیان کوئی فرق نہیں کر سکتا۔ **لایعرف الرجل من المراۃ والالسماء من الارض.** (البحر الرائق ج ۳ ص ۲۴۷ کتاب الطلاق)

دوسری تعریف یہ ہے کہ ''نشہ ایک سرور کا نام ہے جو عقل پر غالب آ جائے اور وہ (شخص مخمور) اپنے کلام میں (مغلوب العقل ہونے کی بنا پر) ہذیان بکنے لگے۔ (ردالمحتار ج ۲ ص ۴۵۹ کتاب الطلاق)

پہلی تعریف امام ابوحنیفہ کی طرف منسوب ہے اور دوسری تعریف صاحبین (امام ابویوسف و محمد) کی طرف منسوب ہے۔ ائمہ ثلاثہ کے اقوال بھی صاحبین کی طرف منسوب تعریف کے مطابق ہیں۔ اور یہی تعریف متاخرین علماء نے بھی پسند کی ہے۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴)

میری ناچیز رائے میں شخص مخمور کے ارتداد کے بارے میں احناف کی رائے استحساناً درست معلوم ہوتی

ہے کیونکہ ارتداد کا تعلق اعتقاد سے ہے۔ اور حالت نشہ میں اس شخص سے اعتقادی قصد ارادہ کا تصور نہیں ہوسکتا۔

ارتداد کی تیسری شرط ''اختیار'' ہے۔ یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ شخص غیر مختار (مکرہ) کا ارتداد شرعاً صحیح سمجھا جائے گا یا نہیں؟ ائمہ اربعہ کا نقطہ نظر یہ پایا جاتا ہے کہ جو شخص کفر پر مجبور کیا گیا اور اس سے کلمۂ کفر سرزد ہوگیا تو وہ کافر نہ ہوگا۔ (مبسوط ج ۱۰ص ۱۳۱ باب المرتدین، کتاب الام للشافعی ج ۶ ص ۲۲۶ المکرہ علی الردۃ)

چنانچہ بدائع الصنائع میں اختیار و رضامندی کو ارتداد کی شرط کے طور پر حالت اکراہ میں ارتداد کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ جس شخص پر کلمۂ کفر کے اجراء کے لیے جبر کیا گیا ہو وہ مرتد متصور نہ ہوگا۔

(بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴)

زیدیہ بھی حالت اکراہ میں ارتداد کی عدم صحت کے قائل ہیں۔ (البحر الذخار ج ۵ ص ۴۲۴)

شیعہ جعفریہ کے نزدیک اگر کفر پر مجبور کیا گیا ہو تو یہ ارتداد قابل لحاظ نہ ہوگا۔ چنانچہ اگر مرتد نے کفر اختیار کرنے کے متعلق یہ دعویٰ کیا کہ اس کو مجبور کیا گیا تھا اور جبر کا قرینہ موجود ہوا تو اس کا یہ عذر قابل اعتبار ہوگا۔ (شرائع الاسلام ج ۲ ص ۲۶۰ و ۲۵۹) حالت اکراہ میں ارتداد کے صحیح ہونے کی بنیاد حسب ذیل آیت قرآنی پر قائم ہے۔

''**من کفر باللّٰہ من بعد ایمانہ الاّ من اکرہ و قلبہ مطمئن بالایمان ولکن من شرح بالکفر صدراً فعلیھم غضب من اللّٰہ ولھم عذاب عظیم**.'' (النحل ۱۰۶) ''یعنی جو شخص ایمان لانے کے بعد کفر کرے (وہ اگر) مجبور کیا گیا ہو اور دل اس کا ایمان پر مطمئن ہو (تب تو خیر) مگر رضامندی سے کفر کو قبول کر لیا تو اس پر اللہ کا غضب ہے اور ایسے لوگوں کے لیے بڑا عذاب ہے۔''

اس آیت میں ان مسلمانوں کو جن پر کفار کے ہاتھوں ہر قسم کے ظلم توڑے جا رہے تھے اور ان مسلمانوں کو ناقابل برداشت اذیتیں دے دے کر کفر پر مجبور کیا جا رہا تھا بتایا گیا تھا کہ اگر تم کسی وقت ظلم سے مجبور ہو کر جان بچانے کے لیے کلمۂ کفر زبان سے ادا کر دو اور تمہارا دل ایمان پر مطمئن اور عقیدہ کفر سے محفوظ ہو تو قابل معافی ہے۔ اللہ تعالیٰ (آخرت میں) کوئی مواخذہ نہ کرے گا۔

مندرجہ بالا آیت قرآنی کے علاوہ حسب ذیل حدیث اس مسئلہ میں نص ہے:

''صحابی رسول عمار بن یاسرؓ کی آنکھوں کے سامنے ان کے والدین کو سخت عذاب دے کر شہید کیا گیا اور پھر عمار بن یاسر کو ناقابل برداشت اذیت دی گئی، آخر کار انھوں نے اپنی جان بچانے کے لیے وہ کہہ دیا جو کفار ان سے کہلوانا چاہتے تھے۔ عمار بن یاسرؓ روتے ہوئے رسول کریم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ ''**یارسول اللّٰہ ماترکت حتّٰی سبت النبی ﷺ و ذکر الھتھم بخیر**'' یارسول اللہ! مجھے نہ چھوڑا گیا جب تک میں نے آپ ﷺ کو برا اور ان کے معبودوں کو اچھا نہ کہہ دیا۔ حضور نے پوچھا۔ ''**کیف تجد قلبک**''، یعنی تم اپنے دل کا کیا حال پاتے ہو؟ عمار بن یاسر نے عرض کیا۔ ''**مطمئن بالایمان**'' ایمان پر پوری طرح مطمئن۔ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا۔ ''**ان عاد وافعد**'' اگر وہ پھر اس طرح کا ظلم کریں تو تم پھر یہی باتیں کہہ دینا۔''

(المستدرک حاکم ج ۳ ص ۱۰۲ باب حکایۃ عمار بن یاسر بید الکفار. کتاب التفسیر حدیث ۳۴۱۳)

دوسری حدیث، جو حکم میں عام ہے، یہ ہے ''**عن ابن عباس قال قال رسول اللّٰہ ان اللّٰہ جاوز عن امتی الخطاء والنسیان وما استکر ھوا علیہ**'' یعنی حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''میری امت کو خطا، بھول اور جس فعل کے کرنے پر مجبور کیا گیا اس سے بری الذمہ کر دیا گیا۔

(کنز العمال ج ۱۲ ص ۱۵۵ حدیث ۳۴۴۵۸)

از روئے قیاس بھی ارتداد اختیار کو چاہتا ہے اس لیے شخص غیر مختار کا ارتداد شرعاً قابل اعتبار نہ ہونا چاہیے۔
لیکن یہاں اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ ہر قسم کے جبر یا اکراہ پر یہ استثنائی حکم صادق نہ آئے بلکہ اکراہ کی ان شرائط کا لحاظ ضروری ہوگا جو شرعاً معتبر ہیں، جن کا مختصراً ذکر سطور ذیل میں کیا گیا ہے۔

**اکراہ کی تعریف** اکراہ یا جبر کسی شخص کا وہ قول یا فعل ہے جو دوسرے شخص کو اس کی خواہش کے خلاف اس فعل کے کرنے (یا قول کے کہنے پر) مجبور کرے۔ (جس کا جبر کرنے والا خواہشمند ہو) (ہدایہ ج ۳ ص ۳۴۶ کتاب الاکراہ)

**اکراہ کی قسمیں** امام کاسانی نے اپنی مشہور کتاب بدائع الصنائع میں اکراہ اور اس کی اقسام اور شرائط پر بڑی تفصیل سے بحث کی ہے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ اکراہ کی دو قسمیں ہیں۔

۱......اکراہِ تام ۲......اکراہ ناقص

**اکراہ تام** اکراہ تام وہ ہے کہ جس میں انسان مضطر اور مجبور ہو جاتا ہے اور نتیجتاً اس کی رضا معدوم اور اختیار سلب ہو جاتا ہے۔ مثلاً قتل یا جسم کے کسی عضو کے قطع کرنے کی دھمکی یا ایسی مار کی دھمکی جس سے جان جانے کا خطرہ ہو۔ اکراہ تام کو اکراہ ملجی بھی کہا گیا ہے۔ جس کے معنی ہیں ایسا اکراہ جو اس فعل کے کرنے پر مجبور کر دے۔

**اکراہ ناقص** اکراہ ناقص وہ ہے جس میں صرف رضا معدوم ہو جاتی ہے اور اختیار فاسد ہو جاتا ہے نہ کہ معدوم مثلاً ایسی دھمکی دی گئی ہو جس سے جان جانے یا جسم کے کسی عضو کے ضائع ہونے کا کوئی اندیشہ نہ ہو مثلاً قید وغیرہ اس اکراہ کو فقہاء نے "اکراہ غیر ملجی" (کما فی البحر) بھی کہا ہے جس کے معنی ہیں ایسا جبر و اکراہ جو اس فعل کے کرنے پر مضطر و مجبور نہ کرے۔

**شرائط اکراہ** امام کاسانی نے اکراہ کی دو شرطیں بیان کی ہیں۔

۱......پہلی شرط کا تعلق مکرہ یعنی جبر کرنے والے شخص سے ہے۔ اور

۲......دوسری شرط کا تعلق مکرہ یعنی اس شخص سے ہے جس کو مجبور کیا گیا ہو۔

چنانچہ مجبور کرنے والے شخص کے لیے ضروری ہے کہ وہ اس فعل کے کرنے پر قادر ہو جس کی دھمکی دی گئی ہے، اور جس شخص کو مجبور کیا جا رہا ہو اس کو اس امر کا یقین (ظن غالب) ہو کہ دھمکی دینے والا وہ فعل جس کی دھمکی دی گئی ہے کر گزرے گا۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۷۵ کتاب الاکراہ)

**نتیجہ فکر** چنانچہ اگر کوئی شخص اکراہ تام کی صورت میں کلمۂ کفر زبان سے نکالے مگر دل ایمان پر قائم اور مطمئن ہو تو ایسی صورت میں وہ شخص شرعاً مواخذہ دار نہ ہوگا۔ لیکن اکراہ ناقص یا غیر ملجی کی صورت میں یہ حکم نہ ہوگا۔

## باب ۴......موجبات ارتداد

سابقہ ابواب میں ارتداد کے معنی و مفہوم اور اس کی شرائط سے بحث کی گئی ہے۔ اس باب میں ان امور سے بحث کی جائے گی جو ارتداد کا موجب ہیں۔ یہ امور چار ہیں:

۱......ارتداد اعتقادی (اعتقاد میں ارتداد)

۲......ارتداد قولی (قول میں ارتداد)

۳......ارتدادِ فعلی (فعل میں ارتداد)

۴......ارتداد ترک فعل (ترک فعل میں ارتداد)

**ارتداد اعتقادی (اعتقاد میں ارتداد)** ایسے امور جن کا اعتقاد رکھنے سے ارتداد لازم آتا ہے، متعدد ہیں۔ چنانچہ سب سے پہلا اور بنیادی مسئلہ اللہ تعالیٰ کی ذات کے بارے میں اعتقاد سے متعلق ہے۔ فقہاء اسلام کا اس امر میں بالکلیہ اتفاق ہے کہ جس شخص نے کسی کو اللہ کا شریک کیا، یا اللہ کے وجود کا انکار کیا یا اس کی کسی صفت ثابتہ (ثابت شدہ) کی نفی کی یا اللہ کے واسطے کسی ایسی شے کو ثابت کیا۔ جس کا خدا نے انکار کیا ہے مثلاً اللہ کا بیٹا ہونا یا اس کے برعکس یا مثلاً مرنے کے بعد دوبارہ اٹھائے جانے کا انکار، جزا و سزا اور جنت و دوزخ کا انکار، رسولوں اور ملائکہ کا انکار، تو ایسا شخص کافر ہے۔ یا جس کسی شخص نے اللہ تعالیٰ کی تخفیف و تذلیل کی، خواہ انکاراً یا مذاقاً، وہ شخص بھی کافر ہوگیا۔

اللہ تعالیٰ کی ذات کے بارے میں اعتقاد کے مسئلہ کے ضمن میں حنابلہ نے ''وساطت'' کے مسئلہ کو بھی لے لیا ہے چنانچہ ان کے نزدیک کسی کا بندے اور خدا کے درمیان ایسے واسطہ کا عقیدہ رکھنا کہ اسی واسطہ پر توکل کیا جائے اسی سے دعا کی جائے اور اسی سے مانگا جائے۔ اجماعاً کفر ہوگا۔ **''او جعل بینه و بین اللّٰه وسائط یتو کل علیهم یدعوهم و یسائهم اجماعاً''**

(انصاف مرداوی ج ۱۰ص ۳۲۷، اختیارات العلمیہ، ابن تیمیہ ص ۲۰۳، الاقناع، مقدسی ج ۴ص ۲۹۷)

اعتقاد کے سلسلہ کا دوسرا اہم امر قرآن پاک کے بارے میں عقیدہ سے متعلق ہے۔ چنانچہ یہ بات عام ہے کہ جو شخص قرآن پاک (کل یا اس کے کسی جزو) کا انکار کرے، کافر ہے۔ بعض کے نزدیک مجرد ایک کلمہ کا انکار کفر ہے اور بعض ایک حرف کے انکار پر کفر کے قائل ہیں۔ (المحلی ج ۱ص ۹۶ مسئلہ نمبر ۲۱) جس طرح کہ قرآن کے بارے میں تناقض و اختلاف، اس کے اعجاز میں شک اور اس کے مثل یا اس کے احترام کے ساقط ہونے کا عقیدہ رکھنا کفر ہے۔ (الاقناع مقدسی ج ۴ص ۲۹۷) تحریف قرآن کا قائل ہونا بھی کفر و ارتداد ہے۔

البتہ قرآن کی کسی تفسیر و تاویل کا انکار کرنا یا اس تفسیر و تاویل کا رد کرنا کفر نہ ہوگا۔ بشرطیکہ وہ تفسیر و تاویل ضروریات دین میں سے نہ ہو۔ کیونکہ تفسیر و تاویل ایک امر اجتہادی اور فعل بشری ہے جس میں غلطی کا امکان ہے۔ البتہ قرآن مجید کی نص صریح سے جس شے کی حلت یا حرمت ثابت ہو رہی ہو۔ اس کے متعلق خلاف مدلول نص کا قائل ہونا بھی کفر و ارتداد ہے مثلاً نماز کی فرضیت کا انکار کفر ہے۔

امام ابن حزم فرماتے ہیں کہ جو شخص اسلام میں باطن و ظاہر کا قائل ہو اور اس نے یہ عقیدہ رکھا ہو کہ اس باطن کو ہر کس و ناکس نہیں پا سکتا۔ ایسا شخص کافر اور قابل قتل ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ **''انما علی رسولنا البلاغ المبین''** (مائدہ ۹۵) اور **''لتبین للناس ما نزل الیهم''** (النحل ۴۴) ''یعنی ہمارے رسولوں کا ذمہ ہے، واضح طور پر پہنچا دینا'' اور ''تاکہ واضح کر دیں آپ لوگوں کے لیے جو کچھ نازل کیا گیا ہے، ان کی طرف'' پس جو شخص اس کا مخالف ہے اس نے قرآن کی تکذیب کی۔ (المحلی ج ۷ص ۲۳۲ مسئلہ نمبر ۹۴۲ کتاب الجہاد)

قرآن کے ساتھ ہی یہ مسئلہ بھی مربوط ہے کہ جو شخص حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لائے ہوئے دین کے بعض احکام کے بارے میں یہ عقیدہ رکھتا ہو کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جھوٹ بولا، ایسا شخص کافر و مرتد ہے ایسا شخص بھی کافر ہوگا جو ایک ایسی شے کو حلال سمجھتا ہو جس کو حدیث متواتر کے ذریعہ اجماعاً حرام قرار دیا جا چکا ہو۔ (المغنی لابن قدامہ ج ۸ص ۵۴۸)

یہاں ایک نکتہ کی وضاحت ازبس ضروری ہے وہ یہ کہ بعض احکام ایسے ہیں جو شارع علیہ السلام کی

جانب سے بذریعہ حدیث متواتر منقول ہیں اور ان پر اجماع ہے۔ یہ احکام ضروریات (بدیہیات) دین کی تعریف میں آتے ہیں، مثلاً نماز اور زکوٰۃ کا وجوب، زنا اور شراب (خمر) اور خنزیر کا حرام ہونا، ان کا حرام ماننا اسلام ہے اور ان احکام یا ان میں سے کسی حکم کا جو حدیث متواتر سے اجماعاً ثابت ہیں انکار کرنا کفر ہوگا لیکن اگر کوئی حکم یا اس کی فرع حدیث متواتر سے اجماعاً ثابت نہ ہو بلکہ اس پر صرف اجماع ہو تو اس کا انکار کرنے والا کافر نہ ہوگا کیونکہ اس کا انکار حدیث متواتر کا انکار نہ ہوگا بلکہ ایک جزوی مجمع علیہ مسئلہ کا انکار ہوگا اور محض ایک مجمع علیہ مسئلہ کا انکار کفر نہیں ہے۔

**قول میں ارتداد** امام کاسانی نے لکھا ہے کہ کلمہ کفر کا زبان پر جاری کرنا ارتداد کا رکن ہوگا۔

(بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴)

چنانچہ جو شخص اللہ تعالیٰ کے انبیاء میں سے کسی کو برا بھلا کہے، اس کے بارے میں فقہاء کبار کا اتفاق ہے کہ وہ کفر کا مرتکب ہوا۔ خواہ اس نے مزاح یا استہزا کے طور پر ایسا کیا ہو۔ (المحلی ج ۱۳ ص ۲۳۶ مسائل التعزیر ۲۳۱۱)

اس کی دلیل قرآن پاک میں سورۃ التوبہ کی یہ آیات ہے:

"**ولئن سالتهم ليقولن انما كنا نخوض و نلعب قل ابالله و آياته ورسوله كنتم تستهزون لا تعتذروا قد كفر تم بعد ايمانكم.**" (توبہ ۶۵،۶۶) "اور اگر ان سے پوچھئے تو کہہ دیں گے ہم تو محض مشغلہ اور خوش طبعی کر رہے تھے۔ آپ ان سے کہہ دیجئے کہ کیا اللہ کے ساتھ اور اس کی آیتوں کے ساتھ اور اس کے رسول کے ساتھ تم ٹھٹھا کرتے تھے تم اب یہ (بیہودہ) عذرمت کرو تم اپنے کو مومن کہہ کر کفر کرنے لگے۔"

بعض فقہاء نے کہا ہے کہ اللہ کو برا بھلا کہنے والا قتل کیا جائے گا خواہ وہ مسلمان ہو یا غیر مسلم۔ نیز حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو برا کہنے والے کے بارے میں فقہاء کا اتفاق ہے کہ ایسا شخص واجب القتل ہے۔ امام ابن تیمیہ نے اپنی کتاب "الصارم المسلول" میں نہایت شرح و بسط کے ساتھ اس پر بحث کی ہے واقعہ منقول ہے کہ ایک نصرانی نے رسول اللہ ﷺ کو برا بھلا کہا۔ ابن تیمیہ اپنی تلوار لے کر اس کے پیچھے دوڑے تا آں کہ اس کا سر تن سے جدا کر دیا۔ اس موضوع پر مشہور شافعی فقیہہ تقی الدین السبکی نے بھی ایک کتاب لکھی ہے اور اس کا نام "**السيف المسلول علی من سب الرسول**" ہے اور رسول اللہ ﷺ کو برا بھلا کہنے والے کے قتل کا فتویٰ دیا ہے۔ امام ابن حزم بھی ایسے شخص کو مرتد قرار دیتے ہیں اور اس پر مرتد کا حکم مرتب کرتے ہیں۔

(الصارم المسلول ص ۵۴۶ فصل فیمن سب اللہ تعالیٰ ص ۷)

البتہ علماء نے اس مسئلہ میں یہ بیان کیا ہے کہ حاکم کو چاہیے کہ وہ سب و شتم کے کلمات کہنے والے کے حالات پر غائر نظر سے غور کرے اور صورت حال کا جائزہ لے کر فیصلہ کرے۔ ساتھ ہی یہ دیکھنا بھی ضروری ہے کہ وہ کلمات کس درجہ کے ہیں۔ نیز یہ کہ کہنے والا دینی حالت میں کس درجہ متہم ہے نیز یہ کہ وہ سنت کا کس درجہ میں تارک ہے یا الحاد کی دعوت دینے میں اس کا کیا رویہ ہے نیز یہ کہ کیا اس سے بھول یا زبان کی لغزش سرزد ہوئی ہے؟

واضح ہے کہ رسول اکرم کو سب و شتم کرنے والے کا قتل کفراً نہیں ہے بلکہ حداً و تعزیراً ہے۔ (ردالمختار)

**انبیاء علیہم السلام کو برا بھلا کہنا** علماء اسلام کے درمیان اس مسئلہ میں اتفاق رائے پایا جاتا ہے کہ جن انبیاء کرام کی نبوت قطعی اور یقینی ہے ان کو برا بھلا کہنے والا کافر ہے۔ گویا کہ اس نے ہمارے نبی ﷺ کو برا بھلا کہا البتہ جن انبیاء کی نبوت کا ثبوت ہم پر قطعی دلائل سے نہیں ہوا ان کے حق میں برا بھلا کہنے والے کو زجر و توبیخ کی جائے گی اور سزا

دی جائے گی۔ (الصارم ص ۶۹ الحکم من سب نبیا)

## امہات المومنین، خلفاء اربعہ اور صحابہ کو برا کہنا

کبار فقہاء کا اس بارے میں اتفاق ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہؓ کو جس نے برا بھلا کہا یا آپ کی ذات پر طعن کیا اس نے کفر کا ارتکاب کیا۔ اس کی دلیل خود قرآن پاک کی وہ آیتیں ہیں جو آپ کی برأت کے سلسلے میں نازل ہوئی ہیں۔ پس جس کسی نے حادثۂ افک کے بارے میں اس کے بعد طعن کیا، اس نے قرآن کو جھٹلایا۔ اور قرآن کو جھٹلانے والا کافر ہے۔ امام ابن تیمیہ نے ان تمام حوادث کو اپنی کتاب الصارم المسلول میں بیان کیا ہے۔ جن کے بارے میں طعن کرنے والا سزاوار قتل ہوتا ہے۔

(الصارم ص ۴۰۴ فصل فیمن سبّ ازواج النبی ﷺ المحلی ج ۱۳ ص ۲۳۸ مسائل التعزیر)

البتہ جہاں تک دوسری زوجات نبی ﷺ کا تعلق ہے اس کے بارے میں دو رائے ہیں ایک رائے یہ ہے کہ دوسری زوجات کے خلاف طعن کرنے والے کو حضرت عائشہ صدیقہؓ پر طعن کرنے والے کی مثل کافر قرار دیا جائے گا اور اسے قتل کر دیا جائے گا۔ دوسری رائے یہ ہے کہ دیگر زوجات کو صحابہ کرام کی مثل قرار دے کر ان پر طعن کرے۔ کوکوڑوں کی سزا دی جائے گی اکثریت اسی رائے کے ساتھ معلوم ہوتی ہے۔ (المحلی ج ۱۳ ص ۲۲۸ مسائل التعزیر)

علامہ سبکی نے اپنے فتاویٰ میں ایک واقعہ بیان کیا ہے کہ خلیفہ ثانی حضرت عمرؓ نے ایک آدمی کی زبان کاٹ دی تھی کیونکہ اس نے ایک صحابی کو برا بھلا کہا تھا۔ **وعن عمر بن الخطاب ان قطع لسان عبید اللہ بن عمر اذشتم المقداد ابن الاسود فکلم فی ذلک فقال: دعونی اقطع لسانہ حتی لا یشتم بعد اصحاب محمد ﷺ.**

(فتاویٰ السبکی الشافعی، ج ۲ ص ۵۸۱)

راقم الحروف کے نزدیک حضرت عائشہ صدیقہؓ کے حادثۂ افک کے بارے میں طعن کرنے والا قتل کا مستحق ہے اس لیے کہ وہ طعن کر کے اس ''حق'' کا انکار کرتا ہے جو خدائے تعالیٰ نے حضرت عائشہؓ کی برأت میں ظاہر کیا ہے لیکن علاوہ اس کے کسی دوسرے امر میں طعن کرنا ''انکار قرآن'' یا ''کفر'' کے مترادف نہ ہوگا۔ اسی طرح دوسری زوجات مطہراتؓ کا معاملہ ہے۔

کفر اور قتل علامہ شیخ شلتوت نے لکھا ہے کہ حدود روایات آحاد سے ثابت نہیں ہوتیں اور کفر بنفسہ کسی کے خون کو حلال کرنے والا نہیں ہوتا۔ جو چیز خون کو حلال کرنے والی ہے وہ مسلمانوں کے خلاف برسرپیکار ہونا اور ان کے دین (اسلام) میں فتنہ انگیزی کرنا ہے۔ (الاسلام عقیدۃ و شریعۃ، محمود شلتوت، ص ۲۵۱) ابن دقیق العید نے تارک الصلوٰۃ کے بارے میں لکھا ہے کہ وہ اس وقت تک قتل نہ کیا جائے گا جب تک کہ وہ (اپنے ترک پر) مسلمانوں سے مقاتلہ و مجادلہ نہ کرے۔ (احکام الاحکام، شرح عمدۃ الاحکام، ج ۴ ص ۳۰۴) بالفاظ دیگر محض ترک صلوٰۃ موجب قتل نہیں ہے بلکہ اس ترک پر اصرار کے ساتھ مسلمانوں سے مبازرت طلبی اور ان کے ساتھ مقاتلہ موجب قتل ہوگا۔

## اعتقادی اور قولی ارتداد کا فرق

اعتقاد کا ارتداد جب اس شخص کی زبان کے ذریعہ ظاہر ہوتا ہے تو وہ ارتداد قولی ہو جاتا ہے۔ اگر وہ شخص اس کو چھپائے تو وہ منافق ہوگا۔ لیکن اس سے دنیا میں مواخذہ نہ کیا جائے گا حتیٰ کہ اس کا ارتداد ظاہر اور ثابت و قائم نہ ہو جائے۔

ارتدادِ فعلی بعض افعال ایسے ہیں جن کے کرنے سے بعض فقہاء کے نزدیک کفر لازم آتا ہے مثلاً قرآن پاک یا

اس کے کسی جز کو نجس جگہ میں رکھنا یا اس پر نجاست لگانا۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ قرآن اللہ کی کتاب ہے جس کی توقیر ہر مسلمان کے ذمے واجب ہے، کسی ایسے شخص سے جو اللہ پر ایمان رکھتا ہو اور مسلمان ہو، قرآن پاک کی اہانت وتذلیل کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا اور اگر وہ ایسا کرتا ہے تو درحقیقت وہ کفر کا ارتکاب کرتا ہے۔

فقہاء کی ایک غالب اکثریت اس امر پر متفق ہے کہ جس شخص نے کسی بت سورج یا چاند کو سجدہ کیا وہ کافر ہوگیا کیونکہ سجدہ کرنا اللہ کے واسطے خاص ہے پس جس شخص نے غیر اللہ کو سجدہ کیا۔ گویا اس نے اس غیر اللہ کی تعظیم کی جو اس کے اسلام سے خارج ہونے کی دلیل ہے۔ گویا وہ عملاً توحید کا منکر اور مشرک ہوگیا۔

**ارتداد ترک فعل سے** بعض افعال ایسے ہیں جن کے ترک سے ارتداد لازم آتا ہے۔ اس ضمن میں ایسے فرائض و واجبات آتے ہیں جس کا عمداً تارک، مرتد کے درجہ میں شمار ہوتا ہے البتہ اس میں بنیادی اور فیصلہ کن بات یہ ہوگی کہ اس کا ترک کسی سستی و کاہلی یا غفلت کے سبب ہے یا فرضیت و وجوب سے انکار کے طور پر۔ چنانچہ جو مسلمان نماز و زکوٰۃ کی فرضیت کا منکر ہو وہ کافر ہے۔ لیکن اگر کوئی شخص سستی، کاہلی، غفلت یا حرص کے سبب زکوٰۃ ادا نہ کرتا ہو یا نماز نہ پڑھتا ہو، گو اس کے وجوب کا قائل ہو، وہ شخص کافر نہ ہوگا۔ یہ خلاصہ ہے ان تمام مباحث کا جو مختلف کتب فقہ میں مذکور ہیں۔ (عمدۃ القاری ج ۲۴ ص ۸۱ نیل الاوطار ج ۱ ص ۱۸، ۳۱۵)

خلاصہ یہ کہ خدائے تعالیٰ کی ذات و صفات، اشرف المرسلین خاتم النبیین حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی رسالت اور ضروریاتِ دین میں سے کسی امر دین کا انکار، جو انکار رسالت کو مستلزم ہو، ارتداد کا موجب اور سبب ہے۔ چنانچہ جو شخص رسول ﷺ کے بعد کسی بھی شخص کو کسی طرح کا بھی نبی مانتا ہو، وہ بھی رسالت محمدی کے انکار ہی کو مستلزم ہوتا ہے اور ایسا شخص کافر و مرتد قرار پائے گا کیونکہ ختم نبوت کا عقیدہ ضروریات دین میں داخل ہے۔ (اس موضوع پر امام العصر مولانا السید انور شاہ الکشمیریؒ کی تالیف ''اکفار الملحدین'' شائع کردہ مکتبہ لدھیانوی کراچی، ایک بے نظیر کتاب ہے۔ تفصیلی مطالعہ کے لیے اس کتاب کی طرف رجوع کیا جائے)

**ارتداد کا ثبوت** حنفیہ کے نزدیک ارتداد کے لیے دو عادل مرد شاہدوں کی گواہی ضروری ہے چنانچہ اگر کسی کے کفر پر دو عادل شاہد گواہی دیں تو امام (حاکم وقت) پر لازم ہوگا کہ ان سے وجہ کفر کی مکمل وضاحت طلب کرے۔

(بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۵)

شافعیہ کے نزدیک ردّت کا ثبوت ایک روایت کے بموجب مطلق شہادت سے ہو جائے گا۔ دوسری روایت یہ ہے کہ شاہدوں پر وضاحت کرنا لازم ہے۔ امام (حاکم وقت) ان سے وضاحت کا مطالبہ کرے گا۔ پہلے قول کے مطابق اگر شاہدوں نے صرف اتنا کہا کہ یہ شخص مرتد ہوگیا یا اس نے کفر اختیار کر لیا اور مدعا علیہ نے اس کا انکار کیا تو شہادت کی بنیاد پر ارتداد کا حکم دیا جائے گا۔ انکار قابل لحاظ نہ ہوگا۔ الّا یہ کہ اگر اس کے انکار کے حق میں کوئی ایسا قرینہ موجود ہو جو اس کے انکار کی صداقت پر دلیل ہو سکے تو حلف کے بعد اس کا انکاری قول معتبر ہوگا۔ (المغنی المحتاج، ج ۴ ص ۴۳۔۱۳۳۔ المہذب ج ۲ ص ۲۴۔۲۲۲) راقم الحروف کے نزدیک شافعیہ مذہب میں دوسری روایت پر عمل کرنا مناسب ہوگا۔ جیسا کہ حنفیہ مذہب میں بھی ہے۔

# باب ۴...... ارتداد کے اثرات ونتائج

## (الف) مرتد کی ذات سے متعلق احکام

مرتد کی سزا مرتد کی ذات سے متعلق احکام میں سب سے پہلا مسئلہ اس کی سزا کا ہے۔ ارتداد اور اس کی سزا کے بارے میں قاضی عبدالقادر عودہ نے اپنی کتاب "التشریع الجنائی" ج ۱ ص ۶۱-۶۲ میں لکھا ہے کہ:

"ردّ کی دو سزائیں ہیں: (۱)...... سزائے اصلی جو قتل ہے، (۲)...... سزائے طبعی جو جرمانہ یا تاوان ہے۔"

قتل شریعت اسلام میں ارتداد کے جرم میں جو سزا مقرر کی گئی ہے وہ قتل ہے جس کی اصل یہ آیت ہے "وَمَنْ يُّرْتَدِدْ مِنْكُمْ عَنْ دِيْنِهٖ فَيَمُتْ وَهُوَ كَافِرٌ، فَاُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ، هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ." (بقرہ ۲۱۷) "یعنی جو شخص تم (مسلمانوں) میں سے اپنے دین سے پلٹ جائے گا تو ایسے لوگوں کے اعمال دنیا اور آخرت میں ضائع ہو جائیں گے۔ اور یہی لوگ دوزخی ہوں گے جو ہمیشہ اس میں رہیں گے۔"

مرتد کے قتل کے بارے میں حضور ﷺ کا ارشاد "من بدّل دینه فاقتلوه"

(بخاری ج ۲ ص ۱۰۲۳ باب حکم المرتد والمرتدہ)

یعنی جس نے اپنا دین تبدیل کیا، پس تم اس کو قتل کر دو۔ مرتد کے قتل کر دینے پر صریح نص ہے۔

شریعت اسلام کا ردّت کے جرم کے بعد اس کی سزا قتل مقرر کرنا اس بنا پر ہے کہ یہ جرم دین اسلامی کی ضد ہے اور اسی دین اسلام پر جماعت کا اجتماعی نظام قائم رہ سکتا ہے۔ لہٰذا اس جرم کی سزا میں تساہل اختیار کرنا اس نظام اجتماعی کے درہم برہم کرنے کا سبب ہوگا۔ اسی وجہ سے اس جرم پر سخت ترین سزا مقرر کی گئی ہے تاکہ معاشرہ سے مجرم کا استیصال ہو جائے اور نظام اجتماعی کی نگہداشت ایک طرح سے قائم رہے اور دوسری طرح اس جرم کے لیے مانع موجود ہو۔

اس امر میں کوئی شک نہیں کہ قتل کی سزا سے زیادہ مہتم بالشان لوگوں کو ان کے جرم سے روکنے کے لیے کوئی سزا نہیں ہو سکتی۔ اور جب کبھی ایسے عوامل پیدا ہوں گے جو جرم کے دفعیہ کا ثبوت نہیں تو قتل کی سزا نفس انسانی میں غالباً ایسے عوامل کو پیدا کرنے والی ہوگی جو جرم کے ارتکاب سے روکنے والے ہوں اور اکثر حکومتیں، عصر حاضر میں، ایسے اجتماعی نظام کو سخت ترین سزاؤں سے قائم رکھنے کی کوشش کرتی ہیں۔

جرمانہ یا تاوان جرمانہ یا تاوان کی سزا طبعی ہے جو قتل کے ذیل میں ہے جس کا تعلق مرتد کے مال سے ہوتا ہے۔ اس کی تفصیل میں فقہاء کے درمیان اختلاف پایا جاتا ہے۔ امام مالکؒ اور شافعیؒ نیز امام احمد بن حنبلؒ کے مذہب کے مطابق یہ تاوان اس کے تمام مال پر عائد ہوگا اور امام ابوحنیفہؒ کا مذہب جس کو بعض حنبلیؒ فقہاء نے بھی اختیار کیا ہے، یہ ہے کہ مرتد کا وہ مال جو اس نے ارتداد کے بعد کمایا اس پر یہ تاوان عائد کیا جائے گا، لیکن اس کا وہ مال جو اس نے ردّت سے پہلے حاصل کیا وہ اس کے مسلمان ورثا کا حق ہوگا، امام احمد ابن حنبلؒ کا ایک قول یہ بھی ملتا ہے کہ اگر وہ مال ردّت کے بعد کا حاصل کردہ ہو اور مرتد کا کوئی وارث موجود ہو تو وہ مال مرتد کے وارث کا ہوگا لیکن یہ روایت غیر مشہور ہے۔

ڈاکٹر عبدالعزیز عامر نے اپنی مشہور کتاب "التعزیر فی الشریعۃ الاسلامیہ" ص ۱۶-۱۹ طبع مصر ۱۹۵۸ء میں

لکھا ہے کہ مرتد کے لیے قتل کی سزا بہت سے صحابہ سے مروی ہے جن میں حضرات ابوبکر، عمر، عثمان، علی، معاذ بن جبل اور ابن عباس (رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین) شامل ہیں۔ اور ان میں سے کسی نے بھی مرتد کی اس سزا کا انکار نہیں کیا، اس لیے اس پر اجماع ہو گیا۔

چنانچہ کہا جا سکتا ہے کہ ارتداد کا جرم ہونا قرآنِ پاک اور سنت سے نصاً ثابت ہے اور اس پر اجماع ہے اور مرتد کی سزا (قتل) سنت اور اجماع سے ثابت ہے۔

مرتد کی سزا اور قرآن کریم ادارہ طلوع اسلام لاہور سے بھی ایک کتاب "قتل مرتد" کے بارے میں شائع ہوئی ہے جس میں اس نقطہ نظر کی تبلیغ کی گئی ہے کہ اسلام میں ارتداد سرے سے کوئی جرم ہی نہیں ہے۔ لہٰذا سزا کا کیا سوال پیدا ہوتا ہے؟ (ص ۳۷) کتاب کے مصنف کے نزدیک "لااکراہ فی الدین" (بقرہ ۲۵۶) اور "فمن شاءفلیؤمن ومن شاء فلیکفر" (الکہف ۲۹) کا مفہوم یہ ہے کہ یہ انسان کے ارادہ و اختیار کا مسئلہ ہے، دین کے معاملہ میں جو راہ چاہے اختیار کرے بلکہ ان کے نزدیک "ان الذین امنوا ثم کفروا ثم آمنوا ثم کفروا، ثم ازدادوا کفراً" (النساء ۱۳۷) کی رو سے تو اسلام اور کفر کے دروازے آمد و رفت کے لیے کھلے رہتے ہیں۔ (ص ۳۳) جس کا جی چاہے اور جتنی بار چاہے آئے جائے، کوئی روک ٹوک نہیں۔ صبح کافر شام مسلمان، صبح کو پھر کافر شام کو پھر مسلمان اور پھر صبح کو کافر ہو جائے تو انھیں اس میں بھی کوئی قباحت نظر نہیں آتی، گویا دین نہ ہوا، بازیچۂ اطفال ہو گیا۔ چنانچہ کتاب کے مصنف لکھتے ہیں:

"مرتد کے معاملے میں قرآن نے واضح الفاظ میں بتا دیا ہے کہ اسلام کے بعد کفر اختیار کر لینا کوئی جرم نہیں، ہر شخص کو اجازت ہے کہ وہ مسلمان رہے یا اسلام چھوڑ کر کفر اختیار کر لے۔ اس لیے جب یہ چیز جرم ہی نہیں تو اس کی سزا کیسی؟ بناء بریں بات یوں ٹھہری کہ قرآن نہ تو ارتداد کو جرم قرار دیتا ہے اور (اس لیے) نہ اس کی سزا تجویز کرتا ہے۔ اس کے برعکس وہ کہتا ہے کہ: جس کا جی چاہے اسلام چھوڑ کر کفر اختیار کر لے۔" (ص ۳۷۔۳۸)

مصنف کتاب کے مندرجہ بالا مزعومات کے خلاف صرف یہی قرآنی واقعہ نقل کرنے کے لیے کافی ہے کہ "حضرت موسیٰ علیہ السلام کی برکت سے بنی اسرائیل کو جب خدا نے فرعون کی غلامی سے نجات دی اور فرعونیوں کی دولت کا مالک بنا دیا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام ایک ٹھہرے ہوئے وعدہ کے موافق حضرت ہارون علیہ السلام کو اپنا خلیفہ بنا کر کوہِ طور تشریف لے گئے جہاں آپ نے چالیس راتیں خدا کی عبادت اور لذتِ مناجات میں گزاریں اور توراۃ شریف آپ کو عطا کی گئی۔

ادھر تو یہ ہو رہا تھا اور ادھر سامری کی فتنہ پردازی نے بنی اسرائیل کی ایک بڑی جماعت کو آپ کے پیچھے راہِ حق سے ہٹا دیا۔ "واضلھم السامری" (طٰہٰ ۸۵) یعنی سونے چاندی کا ایک بچھڑا بنا کر کھڑا کر دیا جس میں سے کچھ بے معنی آواز بھی آتی تھی۔ بنی اسرائیل جو کئی صدی تک مصری بت پرستوں کی صحبت بلکہ غلامی میں رہے تھے اور جنھوں نے عبور بحر کے بعد بھی ایک بت پرست قوم کو دیکھ کر حضرت موسیٰ علیہ السلام سے یہ بیہودہ درخواست کی تھی کہ:

"اجعل لنا الٰھا کما لھم الھۃ." (الاعراف ۱۳۸) ہمارے لیے بھی ایسا ہی معبود بنا دیجئے جیسے ان کے معبود ہیں۔ وہ سامری کے اس بچھڑے پر مفتون ہو گئے اور یہاں تک کہہ گزرے کہ یہی تمہارا اور موسیٰ کا خدا ہے جس کی تلاش میں موسیٰ بھول کر اِدھر اُدھر پھر رہے ہیں۔

حضرت ہارون علیہ السلام نے موسیٰ علیہ السلام کی جانشینی کا حق ادا کیا اور اس کفر و ارتداد سے باز آ جانے کی ہدایت کی: "یاقوم انما فتنتم به وان ربکم الرحمٰن فاتبعونی واطیعوا امری." (طٰہٰ ۹۰) اے لوگو! تم اس بچھڑے کے سبب فتنہ میں ڈال دیے گئے ہو حالانکہ تمہارا پروردگار (تنہا) رحمٰن ہے، تو تم میری پیروی کرو اور میری بات مانو۔"

لیکن وہ اپنی اسی سخت مرتدانہ حرکت پر جمے رہے۔ بجائے توبہ کے یہ کہا کہ: "لن نبرح علیه عاکفین حتی یرجع الینا موسٰی." (طٰہٰ ۹۱) "ہم برابر اپنے اس فعل پر جمے رہیں گے یہاں تک کہ خود موسیٰ علیہ السلام ہماری طرف واپس آئیں۔"

ادھر حضرت موسیٰ علیہ السلام کو پروردگار نے اطلاع دی کہ تیری قوم تیرے پیچھے فتنہ (ارتداد) میں پڑ گئی۔ وہ غصہ اور غم میں بھرے ہوئے آئے اپنی قوم کو سخت سست کہا۔ حضرت ہارون علیہ السلام سے بھی باز پرس کی سامری کو بڑے زور سے ڈانٹا اور ان کے بنائے ہوئے معبود کو جلا کر راکھ کر دیا اور دریا میں پھینک دیا۔

یہ سب ہوا لیکن ان مرتدین کی نسبت خدا کا کیا فیصلہ رہا جنھوں نے موسیٰ علیہ السلام کے پیچھے گوسالہ پرستی اختیار کر لی تھی تو دنیا میں تو ان کے لیے خدا کا فیصلہ یہ تھا: "ان الذین اتخذوا العجل سینالهم غضب من ربهم وذلة فی الحیوة الدنیا و کذلک نجزی المفترین." (الاعراف ۱۵۲) "جنھوں نے بچھڑے کو معبود بنایا ضرور ان کو دنیا میں ذلت اور خدا کا غضب پہنچ کر رہے گا اور مفترین کو ہم ایسی ہی سزا دیتے ہیں۔"

اور اس غضب و ذلت کے اظہار کی صورت عبادِ عجل کے حق میں یہ تجویز ہوئی "انکم ظلمتم انفسکم باتخاذکم العجل فتوبوا الی بارئکم فاقتلوا انفسکم." (البقرہ ۵۴) "اے قوم بنی اسرائیل تم نے بچھڑے کو معبود بنا کر اپنی جانوں پر ظلم کیا تو اب خدا کی طرف رجوع کرو۔ پھر اپنے آدمیوں کو قتل کرو" اور "فاقتلوا انفسکم" میں "انفسکم" کے معنی وہ ہی ہیں جو "ثم انتم هولاء تقتلون انفسکم" (البقرہ ۸۵) میں ہیں اور قتل کو اپنے حقیقی اور اصلی معنی سے (جو ہر طرح کے قتل کو خواہ لوہے سے ہو یا پتھر سے شامل ہے) پھیرنے کی کوئی وجہ موجود نہیں بلکہ غضب اور ذلت فی الحیوۃ الدنیا کا لفظ اس کے لیے نہایت ہی مناسب ہے اور یہی غضب کا لفظ دوسری جگہ عام مرتدین کے حق میں بھی آیا ہے، جیسا کہ فرماتے ہیں "من کفر باللّٰه من بعد ایمانه الامن اکره و قلبه مطمئن بالایمان ولکن من شرح بالکفر صدراً فعلیهم غضب من اللّٰه ولهم عذاب عظیم." (سورۂ نحل ۱۰۶) اس حکم کا نتیجہ جیسا کہ روایات میں ہے یہ ہوا کہ کئی ہزار آدمی جرم ارتداد میں خدا کے حکم سے موسیٰ علیہ السلام کے سامنے قتل کیے گئے اور صورت یہ ہوئی کہ قوم میں سے جن لوگوں نے بچھڑے کو نہیں پوجا تھا ان میں سے ہر ایک نے اپنے اس عزیز و قریب کو جس نے گوسالہ پرستی کی تھی اپنے ہاتھ سے قتل کیا، اور جیسا کہ بعض روایات میں آیا ہے قاتلین کا اپنے عزیزوں کو اپنے ہاتھ سے قتل کرنا یہ اس کی سزا تھی کہ انھوں نے اپنے آدمیوں کو ارتداد سے روکنے میں کیوں تساہل کیا۔

الحاصل واقعہ عجل سے یہ بات بخوبی واضح ہوگئی کہ مرتدین کی ایک جماعت کو جس کی تعداد ہزاروں سے کم نہیں تھی حق تعالیٰ نے محض ارتداد کے جرم میں نہایت اہانت اور ذلت کے ساتھ قتل کرایا اور ارتداد بھی اس درجہ کا قرار دیا گیا کہ توبہ بھی ان کو خدائی سزا سے محفوظ نہ رکھ سکی۔ بلکہ توبہ کی مقبولیت بھی اسی صابرانہ مقتولیت پر مرتب ہوئی۔

کہا جا سکتا ہے کہ یہ واقعہ موسوی شریعت کا ہے۔ امت محمدیہ کے حق میں اس سے تمسک نہیں کیا جا

سکتا۔ لیکن معلوم ہونا چاہیے کہ پہلی امتوں کو جن شرائع اور احکام کی ہدایت کی گئی ہے اور قرآن نے ان کو نقل کیا ہے وہ ہمارے حق میں بھی معتبر ہیں اور ان کی اقتدا کرنے کا امر ہم کو بھی ہے جب تک کہ خاص طور پر ہمارے پیغمبر یا ہماری کتاب اس حکم سے ہم کو علیحدہ نہ کر دیں۔

چند انبیاء مرسلین کے تذکرہ کے بعد جن میں حضرت موسیٰ علیہ السلام بھی ہیں نبی کریم ﷺ کو خطاب ہوا ہے کہ: "**اولئک الذین هدی الله فبهداهم اقتده.**" (الانعام ۹۰) یہ وہ لوگ ہیں جن کو خدا نے ہدایت کی تو آپ بھی ان کی ہدایت پر چلیے۔ (الشہاب الرجم الخاطف المرتاب۔ مولانا شبیر احمد عثمانی، دیوبند ص ۱۹۔۱۶)

<u>ایک اور دلیل</u> سورۂ بقرہ ۳۹ میں فرمایا گیا ہے: "**والذین کفروا و کذبوا بآیتنا اولئک اصحاب النارهم فیها خالدین.**" "اور جن لوگوں نے انکار کیا اور ہماری آیات کو جھٹلایا، وہ اصحاب نار ہیں اور وہ دوزخ میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے۔"

سورۂ آل عمران ۸۴ میں ارشاد ہوا ہے: "**ومن یبتغ غیر الاسلام دینا فلن یقبل منه وهو فی الآخرة من الخاسرین.**" یعنی اور جو کوئی چاہے سوا دین اسلام کے اور کوئی دین، سو اس سے ہرگز قبول نہ ہوگا اور وہ آخرت میں خراب ہے۔

آگے ارشاد ہوتا ہے: "**کیف یهدی الله قوما کفروا بعد ایمانهم وشهدوا ان الرسول حق وجاء هم البینت. والله لایهدی القوم الظالمین. أولئک جزاء هم ان علیهم لعنة الله والملئکة والناس اجمعین. خالدین فیها لا یخفف عنهم العذاب ولاهم ینظرون الا الذین تابوا من بعد ذالک واصلحوا فان الله غفور رحیم.**" (آل عمران ۸۹۔۸۵) یعنی "کیونکر راہ دے گا اللہ ایسے لوگوں کو کہ کافر ہو گئے ایمان لاکر اور گواہی دے کر کہ بے شک رسول سچا ہے اور آئیں ان کے پاس نشانیاں روشن اور اللہ راہ نہیں دیتا ظالم لوگوں کو ایسے لوگوں کی سزا یہ ہے کہ ان پر لعنت ہے اللہ کی اور فرشتوں کی اور لوگوں کی سب کی، ہمیشہ رہیں گے اس میں نہ ہلکا ہوگا عذاب ان سے اور نہ ان کو فرصت ملے گی مگر جنھوں نے توبہ کی اس کے بعد اور نیک کام کیے تو بیشک اللہ غفور رحیم ہے۔"

آگے ارشاد ہوتا ہے: "**ان الذین کفروا بعد ایمانهم ثم ازداد واکفرا لن تقبل توبتهم واولئک هم الضالون. ان الذین کفروا وما تو وهم کفار فلن یقبل من احدهم ملٔ الارض ذهباً ولوافتدیے به اولئک لهم عذاب الیم وما لهم من نصرین.**" (آل عمران ۹۰۔۸۹) "یعنی جو لوگ منکر ہوئے مان کر پھر بڑھتے رہے انکار میں ہرگز قبول نہ ہوگی ان کی توبہ اور وہی ہیں گمراہ جو لوگ کافر ہوئے اور مر گئے کافر ہی، تو ہرگز قبول نہ ہوگا کسی ایسے سے زمین بھر کر سونا اور اگرچہ بدلا دیوے اس قدر سونا ان کے لیے عذاب دردناک ہے اور کوئی نہیں ان کا مددگار۔"

سورۂ نساء ۳۷ میں ارشاد ہے: "**ان الذین امنوا ثم کفروا. ثم آمنوا ثم کفروا. ثم ازدادوا کفرا لم یکن الله لیغفر لهم ولا لیهدیهم سبیلاً.**" "یعنی جو لوگ مسلمان ہوئے پھر کافر ہوئے پھر مسلمان ہوئے پھر کافر ہو گئے پھر بڑھتے رہے کفر میں تو اللہ ان کو ہرگز بخشنے والا نہیں اور نہ دکھائے ان کو راہ۔"

سورۂ نحل میں ارشاد ہوتا ہے: "**من کفر بالله من بعد ایمانه الاّ من اکره و قبله مطمئن بالایمان ولکن من شرح بالکفر صدراً فعلیهم غضب من الله ولهم عذاب عظیم.**" (النحل ۱۰۶) "یعنی جو کوئی منکر

ہو اللہ سے یقین لانے کے پیچھے مگر وہ نہیں جس پر زبردستی کی گئی اور اس کا دل برقرار رہے ایمان پر لیکن جو کوئی دل کھول کر منکر ہوا۔ سو ان پر غضب ہے اللہ کا اور ان کو بڑا عذاب ہے۔“

ان آیات کے مجموعی مطالعے سے یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہے کہ مرتد کے خلاف اللہ کی سخت وعید ہے اس کے لیے سخت عذاب ہے اس کے لیے اللہ کی سخت ناراضگی ہے۔

اب یہ بات کوئی آوارۂ عقل ہی کہہ سکتا ہے کہ ”قرآن ارتداد کو جرم ہی قرار نہیں دیتا، جس کا جی چاہے اسلام چھوڑ کر کفر اختیار کر لے۔“ (ص ۳۸) اگر یہ کوئی جرم (گناہ) نہیں ہے تو آخرت میں مسئولیت کیسی؟ اور خدا کا غضب کیوں؟ شاید کوئی کج فہم یہ اعتراض کرے کہ ان آیات میں مرتد کے اعمال ضائع ہونے، ان پر خدا کی لعنت برسنے، آخرت میں غضب الٰہی کا شکار ہونے اور عذاب دیے جانے کا ذکر ہے، ان آیات میں مرتد کے قتل کیے جانے کا حکم مذکور نہیں۔ اس کا ایک جواب تو وہی ہے جو سطور ماقبل میں حضرت موسیٰؑ والے واقعہ کے ذکر میں دیا جا چکا ہے جو مرتد کی سزائے قتل کا بدیہی ثبوت ہے اور دوسرے جواب کے لیے قتل عمد کے سلسلے میں حسب ذیل آیت قرآنی پر نگاہ ڈالیے۔

**”ومن یقتل مومناً متعمداً فجزاء ہ جھنم خالدا فیھا و غضب اللّٰہ علیه ولعنه واعدله عذاباً عظیماً.“** (النساء ۹۳) ”یعنی اور جو شخص کسی مسلمان کو عمداً قتل کرے گا تو (آخرت میں) اس کی سزا جہنم ہوگی جس میں ہمیشہ رہنا ہوگا اور اس پر اللہ غضب اور لعنت کرے گا اور ایسے شخص کے لیے خدا نے عذاب عظیم تیار کر رکھا ہے۔“

اس آیت کو پڑھ کر ایک نافہم شخص، یہ کہہ سکتا ہے کہ قرآن نے اس آیت میں قتل عمد کا بدلہ صرف یہ قرار دیا ہے کہ اس کو دوزخ میں خلود ہوگا اور اللہ کا غصہ اور اس کی لعنت اس پر ہے اور خدا نے اس کے لیے بڑا عذاب تیار کر رکھا ہے۔ یعنی قاتل کے لیے اُخروی عذاب تو ہے مگر اس آیت میں دنیا میں اس کے لیے سزائے موت نہیں ہے۔ اسی طرح قرآن نے قتل اولاد، دروغ حلفی، ناپ تول میں کمی، وغیرہ میں کوئی سزا مقرر نہیں کی بلکہ عذاب آخرت کی تنبیہ کی ہے گویا ان کے لیے بھی کوئی سزا نہ ہونا چاہیے؟ لیکن ایک صحیح الفہم اور صحیح الفکر شخص قرآن کے مجموعی مطالعہ اور متعلقہ احکام و اسلامی تعلیمات کو سامنے رکھے گا، جو کہ رسول اکرم ﷺ کے ذریعہ اس تک پہنچی ہیں جن کو نہ ماننے والوں کے لیے قرآن کا فیصلہ ہے:

**”ومن یشاقق الرسول من بعد ماتبین له الھدیٰ و یتبع غیر سبیل المؤمنین نوله ماتولّی و نصله جھنم و سآءت مصیراً.“** (النساء ص ۱۱۵) ”یعنی اور جس کسی نے رسول کی مخالفت کی، ہدایت ظاہر ہو جانے کے بعد اور مومنین کے راستہ کے سوا کسی اور راستہ پر چلا تو ہم اس کو حوالے کریں گے اس چیز کے جس کو وہ اختیار کرتا ہے۔ اور داخل کریں گے دوزخ میں اور وہ برا ٹھکانا ہے۔“

دنیا کی بیشتر سیاسی جماعتوں کا بھی یہ قانون ہے۔ جیسا کہ پاکستان میں بھی پولیٹیکل پارٹیز ایکٹ ۱۹۶۲ء سے بھی ثابت ہے کہ اگر کوئی اسمبلی کا ممبر اپنی پارٹی بدل کر دوسری پارٹی میں شامل ہوگا تو وہ اپنی سیٹ اور تمام ثمرات و فوائد سے محروم ہو جاتا ہے۔ لیکن مصنف کتاب ”دین حق“ پارٹی میں شامل افراد کو کھلی چھٹی دینا چاہتے ہیں کہ وہ جب چاہیں اس سے باغی ہو جائیں، ان پر کوئی حد یا تعزیر نہیں۔

# باب ۵...... حدیث میں مرتد کی سزا

ارتداد سے مرتد (مرد) کا خون حلال ہو جاتا ہے جیسا کہ رسول اللہ ﷺ کی مشہور حدیث "من بدل دینہ فاقتلوہ" (بخاری ج ۲ ص ۱۰۲۳ باب حکم المرتد والمرتدہ) سے ثابت ہے کہ جس نے اپنے دین (اسلام) کو بدلا، اس کو قتل کر دو۔ یہ حدیث حضرت عثمانؓ، حضرت علیؓ، حضرت معاذ بن جبلؓ، حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ، حضرت عبداللہ بن عباسؓ، حضرت خالد بن ولیدؓ اور متعدد دیگر صحابہ سے مروی ہے اور تمام کتب حدیث میں موجود ہے۔ مزید احادیث ذیل میں ملاحظہ ہوں:

(۱)...... حضرت عکرمہ سے مروی ہے کہ حضرت علیؓ کے پاس زندیق لائے گئے، آپ نے ان کو جلا کر مار ڈالا۔ جب اس کی خبر حضرت ابن عباسؓ کو پہنچی تو آپ نے کہا۔ "اگر میں ہوتا تو رسول اللہ ﷺ کی ممانعت کے سبب ان کو جلا کر نہ مارتا کہ لوگوں کو اللہ کے عذاب کے ساتھ عذاب نہ دو۔ البتہ میں ان کو قتل کر دیتا، رسول اللہ ﷺ کے فرمان کے بموجب کہ جس نے اپنا دین بدلا، پس تم اس کو قتل کر دو۔"

(۲)...... ابو موسیٰ اشعریؓ بیان کرتے ہیں کہ نبی ﷺ نے ان کو (ابو موسیٰ اشعری کو) یمن کا حاکم مقرر کر کے بھیجا۔ پھر اس کے بعد معاذ بن جبلؓ کو ان کے معاون کی حیثیت سے روانہ کیا۔ جب معاذ وہاں پہنچے تو انھوں نے اعلان کیا کہ لوگو! میں تمہاری طرف اللہ کے رسول کا فرستادہ ہوں۔ ابو موسیٰ اشعریؓ نے ان کے لیے تکیہ رکھا تاکہ اس سے ٹیک لگا کر بیٹھیں اتنے میں ایک شخص پیش ہوا جو پہلے یہودی تھا پھر مسلمان ہوا پھر یہودی ہو گیا۔ معاذؓ نے کہا، میں ہرگز نہ بیٹھوں گا جب تک کہ یہ شخص قتل نہ کر دیا جائے اللہ اور رسول کا یہی فیصلہ ہے۔ معاذؓ نے یہی بات تین دفعہ کہی۔ آخر کار جب وہ قتل کر دیا گیا تو معاذ بیٹھ گئے۔

واضح رہے کہ معاذ بن جبلؓ اور ابو موسیٰ اشعریؓ کی تقرری آنحضرت ﷺ کے حکم سے عمل میں آئی تھی اور یہ واقعہ آپ ﷺ کے زمانہ مبارک میں پیش آیا۔ مرتد کی سزائے قتل کا اس سے زیادہ مصدقہ ثبوت اور کیا ہو سکتا ہے؟

یہ واقعہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے عہد مبارک کا ہے یہ دونوں اصحاب رسول اللہ ﷺ کی طرف سے یمن کی گورنری و نائب گورنری کے عہدوں پر مقرر تھے۔ اگر موسیٰؓ و معاذؓ کا یہ فیصلہ اللہ اور اس کے رسول کے حکم ومنشا کے خلاف ہوتا تو یقیناً ان سے باز پرس ہوتی اور تنبیہ کی جاتی۔

(۳)...... حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کسی مسلمان مرد کا خون حلال نہیں جو اس بات کی شہادت دیتا ہو کہ اللہ کے سوائے کوئی معبود نہیں اور یہ کہ میں اللہ کا رسول ہوں اور کسی مسلم مرد کا خون حلال نہیں مگر تین افراد کا...... ایک وہ جس نے اسلام کو ترک کر دیا ہو، دوسرے شادی شدہ زانی اور تیسرے قتل کے بدلے قتل۔ (قصاص)

(۴)...... حضرت عثمانؓ بن عفان سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ کسی مسلمان مرد کا خون حلال نہیں مگر یہ کہ وہ تین افراد میں سے ایک ہو:

(الف)...... وہ جس نے شادی شدہ ہونے کے بعد زنا کا ارتکاب کیا ہو۔

(ب)...... وہ مرد جس نے کسی دوسرے کا ناحق خون کیا ہو۔

(ج)...... وہ مرد کہ اسلام لانے کے بعد مرتد ہو گیا ہو۔

(۵)...... حضرت عثمان ہی سے ایک دوسری روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے آپ ﷺ فرماتے

تھے کہ کسی مسلمان کا خون حلال نہیں مگر تین جرموں کی پاداش میں ایک یہ کہ اس نے شادی شدہ ہونے کے باوجود زنا کے جرم کا ارتکاب کیا ہو، جس کی سزا سنگ ساری کے ذریعہ مار ڈالنا ہے۔ دوسرے یہ کہ کسی نے عمداً قتل کا ارتکاب کیا ہو اس پر قصاص ہے، تیسرے یہ کہ کوئی اسلام لانے کے بعد مرتد ہو گیا ہو، اس کی سزا قتل ہے۔

تاریخ کی مستند کتابوں میں یہ واقعہ صراحت کے ساتھ موجود ہے کہ جب لوگ حضرت عثمانؓ کے قتل ناحق پر آمادہ ہوئے اور آپ کے مکان کا محاصرہ کیا، تو حضرت عثمانؓ نے اپنے مکان کی چھت پر کھڑے ہو کر بآواز بلند یہ حدیث پڑھی اور باغیوں کو قتل سے باز رکھنا چاہا۔

(۶)...... حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جس شخص نے قرآن کی ایک آیت کا بھی انکار کیا تو اس کی گردن مارنا جائز ہو گیا یعنی اس شخص کو قتل کر دیا جائے گا۔

(۷)...... حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ عبداللہ بن سعد بن ابی السرح کاتب وحی تھا۔ شیطان نے اسے گمراہ کر دیا پس وہ کافروں سے جا ملا لہٰذا رسول اللہ ﷺ نے فتح مکہ کے دن حکم دیا کہ وہ (جہاں کہیں ملے) قتل کر دیا جائے۔

(۸)...... حضرت سعدؓ سے مروی ہے کہ فتح مکہ کے دن عبداللہ بن سعد بن السرح حضرت عثمان بن عفان کے پاس جا کر چھپ رہا تھا۔ حضرت عثمانؓ اس کو لے کر حضور کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اس کو حضور ﷺ کے سامنے کھڑا کر دیا۔ اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ عبداللہ سے بیعت لے لیجئے۔ حضور ﷺ نے اپنا سر مبارک اوپر اٹھایا اور عبداللہ کی طرف دیکھا تین مرتبہ، اور ہر مرتبہ آپ ﷺ عبداللہ سے بیعت لینے میں رکے اور توقف فرمایا پھر تیسری مرتبہ کے بعد آپ ﷺ نے اس سے بیعت لے لی۔ پھر آپ ﷺ نے اپنے صحابہ سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ کیا تم میں سے کوئی دانشمند آدمی نہ تھا کہ جب وہ میری طرف دیکھ رہا تھا اور میں نے اس کی بیعت لینے سے اپنے ہاتھ کو روک رکھا تھا تو وہ اس عبداللہ کو قتل کر دیتا۔

(۹)...... حضرت جریرؓ سے مروی ہے، انھوں نے کہا کہ میں نے نبی ﷺ کو فرماتے سنا کہ جب کوئی غلام شرک کی طرف راہ فرار اختیار کرے تو اس کا خون حلال ہو جاتا ہے۔ (یہی حکم آزاد مسلمان مرد کا بھی ہوگا)

(۱۰)...... حضرت زید اسلمؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس شخص نے اپنا دین (اسلام) بدلا اس کی گردن مار دو۔

(۱۱)... حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ کسی مسلمان مرد کا خون حلال نہیں مگر اس مرد کا جس نے شادی شدہ ہونے کے باوجود زنا کیا ہو، اسلام لانے کے بعد کفر (انکار) اختیار کیا ہو، یا جان کے بدلے جان یعنی کسی کی جان لی ہو۔

مرتد کی سزا از روئے حدیث کے تحت (۱) لغایت (۱۱) احادیث کی عربی عبارتیں حسب ذیل ہیں:

**(۱)...... حدثنا محمد بن الفضل قال حدثنا حماد بن زید عن ایوب عن عکرمه، قال: اتی علیؓ بزنادقة فاحرقهم فبلغ ذلک ابن عباسؓ فقال: لوکنت انا، لم احرقهم، لنهی رسول الله ﷺ، لا تعذبوا بعذاب الله ولقتلتهم لقول رسول الله ﷺ، من بدل دینه فاقتلوه.** (بخاری ج ۲ ص ۱۰۲۳ باب حکم المرتد والمرتده. ترمذی ج ۱ ص ۲۷۰ باب ماجاء فی المرتد حدود) **مع تقدیم و تاخیرو تغیر** و (ابن ماجه ص ۱۸۲ باب المرتد عن دینه) و (ابوداؤد، جلد ۲ ص ۲۴۲ کتاب الحدود باب الحکم فیمن ارتد)

**(۲)...... قال حدثنا ابوبردة عن ابی موسیٰ قال: اقبلت الی النبی ومعی رجلان من الا شعریین**

احدهما عن یمینی والآخر عن یساری و رسول اللّٰہ یستاک فکلاهما سال، فقال: یا ابا موسیٰ اوقال یا عبداللّٰہ بن قیس، قال قلت والذی بعثک بالحق ما اطلعانی علی ما فی انفسهما وما شعرت انهما یطلبان العمل، فکانی انظر الی سواکه تحت شفته قلصت، فقال، لن اولا نستعمل علی عملنا من اراده ولکن اذهب انت یا ابا موسیٰ ویا عبداللّٰہ بن قیس الی الیمن، ثم اتبعه معاذ بن جبل فلما قدم علیه الفی له وسادة، قال، انزل و اذا رجل عنده موثق، قال ما هذا، قال کان یهود یا فاسلم ثم تهود قال: اجلس قال لا اجلس حتی یقتل قضاء اللّٰہ ورسوله، ثلث مرات فامربه فقتل.
(بخاری کتاب الدیات ج ۲ ص ۱۰۲۳ باب حکم المرتد والمرتده) و مسلم ج ۲ ص ۱۲۰ باب الامارة ص ۱۲۰ و ابوداؤد ج ۲ ص ۲۴۲ باب الحکم فیمن ارتد، و نسائی ج ۲ ص ۱۶۹، باب حکم المرتد)

(۳)...... حدثنا احمد بن حنبل و محمد بن المثنی، واللفظ لاحمد، قالا حدثنا عبدالرحمن بن مهدی، عن سفیان عن الاعمش عن عبداللّٰہ بن مرة عن مسروق عن عبداللّٰہ، قال، قام فینا رسول اللّٰہ ﷺ فقال: والذین لا اله غیره، لا یحل دم رجل مسلم یشهد ان لا اله الا اللّٰہ وانی رسول اللّٰہ الا ثلاثة نفر، التارک الاسلام، المفارق للجماعة او الجماعة "شک فیه احمد" والثیب الزانی، والنفس بالنفس. (صحیح المسلم ج ۲ ص ۵۹ باب مایباح به دم المسلم و ترمذی ج ۱ ص ۲۵۹ باب ماجاء لایحل دم امراء مسلم و ابن ماجه، ص ۱۸۲ ابواب الحدود و بخاری ج ۲ ص ۱۰۱۶ باب قول اللّٰہ ان النفس بالنفس و ابوداؤد ج ۲ ص ۲۴۲ کتاب الحدود باب الحکم فی من ارتد)

(۴-۵)...... ان عثمان بن عفان اشرف علیهم فسمهم وهم یذکرون القتل فقال انهم لیتواعدونی بالقتل فلم یقتلونی وقد سمعت رسول اللّٰہ ﷺ یقول لا یحل دم امراء مسلم الابی احدی الثلاث رجل زنی وهو محصن. فرجم. اورجل قتل نفساً بغیر نفس او رجل ارتد بعد اسلامه.
(ابن ماجه ص ۱۸۲ باب لا یحل دم امراء مسلم الا فی ثلاث)

(۶)...... عن عکرمة عن ابن عباس قال: قال رسول اللّٰہ ﷺ من جحد آیة من القرآن فقد حل ضرب عنقه: (ابن ماجه ص ۱۸۲ ابواب الحدود باب اقامة الحدود)

(۷)...... عن عکرمة عن ابن عباس قال کان عبداللّٰہ بن سعد بن ابی السرح یکتب لرسول اللّٰہ ﷺ فازله الشیطان فلحق بالکفار فامر به رسول اللّٰہ ﷺ ان یقتل یوم الفتح.
(ابوداؤد ج ۲ ص ۲۴۳ کتاب الحدود باب الحکم فیمن ارتد)

(۸)...... عن مصعب بن سعد عن سعد، قال لما کان یوم فتح مکة اختبأ عبداللّٰہ بن سعد بن ابی السرح عند عثمان بن عفان، فجاء به حتی اوقفه علی النبی ﷺ فقال یارسول اللّٰہ بایع عبداللّٰہ، فرفع راسه فنظر الیه ثلاثا کل ذلک یابی فبایعه بعد ثلاث، ثم اقبل علی اصحابه فقال اما کان فیکم رجل رشید یقوم الی هذاحین رانی کففت یدیی عن بیعته فیقتله.
(ابوداؤد، ج ۲ ص ۲۴۳ کتاب الحدود باب الحکم فی من ارتد)

(۹)...... عن الشعبی عن جریر قال سمعت النبی ﷺ یقول اذا ابق العبد الی الشرک فقد حل دمه.
(ابوداؤد، ج ۲ ص ۲۴۳ باب ایضاً)

(۱۰)...... حدثنا یحییٰ، عن مالک عن زید بن اسلم، ان رسول اللّٰہ ﷺ قال من غیر دینه فاضربوا عنقه
(مؤطا امام مالک ص ۶۴۰ باب فیمن ارتد عن الاسلام)

(۱۱)...... عن عائشة اما علمت ان رسول اللہ ﷺ قال لا یحل دم امر مسلم الارجل زنی بعد احصانہ او کفر بعد اسلامہ اوالنفس بالنفس. (نسائی ج ۲ ص ۱۴۵ باب ذکر مایحل بہ دم المسلم)

## باب ۶...... عورت کا ارتداد اور اس کی سزا (حدیث کی روشنی میں)

(۱)...... حضرت ابن عباسؓ کا قول ہے کہ اگر عورت مرتد ہو جائے تو اسے اسلام لانے پر مجبور کیا جائے گا اور قتل نہ کیا جائے گا۔

(۲)...... حضرت ابن عباسؓ نے اپنے ایک اور قول میں فرمایا کہ جو عورت اسلام سے پلٹ جائے وہ قید کی جائے گی اور قتل نہ کی جائے گی۔

(۳)...... حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ایک عورت احد کے دن مرتد ہو گئی۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ اس سے توبہ طلب کی جائے اگر توبہ کر لے، فبہا ورنہ قتل کر دی جائے۔ اخبرنا محمد بن مخلدنا ابویوسف محمد بن ابی بکر العطار الفقیہ، ناعبدالرزاق، عن سفیان، عن ابی حنیفة، عن عاصم بن ابی النجود عن ابی زرین عن ابن عباس فی المراة ترتد، قال لا یقتلن النساء اذاھن ارتددن عن الاسلام. اخبرنا حمد بن اسحاق بن مھلول، نابی، ناطلق بن غنام، عن ابی مالک النخعی عن عاصم بن ابی النجود عن ابی رزین عن ابن عباس قال: المرتدة عن الاسلام تحبس ولا تقتل. اخبرنا محمد بن الحسین بن حاتم الطویل، نامحمد بن عبدالرحمٰن بن یونس السراج، نامحمد بن اسمٰعیل بن عیاش، نابی، نامحمد بن عبدالملک الانصاری، عن الزھری، عن عروة، عن عائشه قالت: ارتدت امراة یوم احد، فامر النبی ﷺ ان تستتاب، فان تابت والاقتلت. (بیھقی ج ۸ ص ۳۵۳، ۳۵۴. حدیث ۱۶۸۶۹ . ۱۶۸۷۱ . ۱۶۸۶۸ باب قتل من ارتدعن الاسلام اذا ثبت علیہ رجلاً کان اوامراءة)

(۴)...... حضرت جابر سے مروی ہے کہ ایک عورت جس کو ام مروان کہا جاتا تھا، مرتد ہو گئی۔ نبی ﷺ نے حکم دیا کہ اس عورت کے سامنے اسلام پیش کیا جائے اگر وہ اسلام کی طرف رجوع کر لے فبہا ورنہ قتل کر دی جائے۔ ناابراھیم بن محمد بن علی بن بطھاء نابیخ بن ابراھیم الزھری، نا معمر بن بکار السعدی، نا ابراھیم بن سعد، عن الزھری عن محمد بن المنکدر عن جابر ان امراة یقال لھا ام مروان ارتدت عن الاسلام، فامرالنبی ﷺ ان یعرض علیھا الاسلام فان رجعت والاقتلت. (بیہقی ج ۸ ص ۳۵۳ حدیث ۱۶۸۶۶)

(۵)...... حضرت جابر بن عبداللہؓ سے مروی ہے کہ ایک عورت اسلام سے پھر گئی تو رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ اسے اسلام کی دعوت دی جائے اگر وہ اسلام لے آئے تو فبہا ورنہ قتل کر دیا جائے چنانچہ اس عورت کو اسلام کی طرف لوٹ آنے کی دعوت دی گئی، اس عورت نے اسلام لانے سے انکار کر دیا پس وہ عورت قتل کر دی گئی۔ حدثنی محمد بن عبداللہ بن موسٰی البزار من کتابہ، نااحمد بن یحییٰ بن زکیر، ناجعفر بن احمد بن مسلم العبدی نا الخلیل بن المیمون الکندی بعباد ان، ناعبداللہ بن ازینة عن ھشام بن العاص عن محمد بن المنکدر عن جابر بن عبداللہ قال ارتدت امراة عن الاسلام، فامر رسول اللہ ﷺ ان یعرضوا علیھا السلام فان اسلمت والاقتلت فعرض علیھا الاسلام فابت الا ان تقتل فقتلت.

(بیہقی ج ۸ ص ۳۵۳ ص ۱۶۸۶۵)

(۶)...... حضرت زہری اور ابراہیم نخعی کا یہ اثر (قول) منقول ہے کہ جو عورت مرتد ہو جائے اس سے توبہ طلب کی

جائے گی۔ اگر توبہ کرلی فبہا ورنہ قتل کر دی جائے گی۔ حدثنا محمد بن اسمٰعیل انصاری نااسحٰق بن ابراهیم، نا عبدالرزاق، عن معمر، عن الزهری فی المراۃ تکفر بعد اسلامها، قال تستتاب فان تابت، والاقتلت وعن معمر عن سعید عن ابی عن ابی معشر عن ابراهیم فی المراۃ ترتد، قال تستتاب فان تابت والاقتلت.
(بیہقی ج ۸ص ۳۵۳ حدیث ۱۶۸۶۸)

(۷)...... حضرت معاذ بن جبلؓ سے مروی ہے کہ جو کوئی شخص اسلام سے پھر جائے، پھر توبہ کر لے تو اس کی توبہ قبول کر لی جائے گی۔ لیکن اگر توبہ نہ کرے تو اس کی گردن ماری جائے یعنی اس کو قتل کر دیا جائے گا اور جو کوئی عورت اسلام سے پھر جائے تو اسے اسلام کی طرف لوٹ آنے کی دعوت دی جائے گی اگر وہ عورت توبہ کر کے اسلام کی طرف لوٹ آئی تو اس کی توبہ قبول کی جائے گی اور اگر اس نے انکار کیا تب بھی توبہ طلب کی جائے گی۔ ایمارجل ارتد عن الاسلام فادعه فان تاب فاقبل منه وان لم یتب اضرب عنقه وایما امراۃ ارتدت عن الاسلام فادعها فان تابت فاقبل منها وان ابت فاستتبها۔ (کنز العمال، ج ۱ص ۹۱ حدیث ۳۹۰ باب الارتداد)

## خلافت راشدہ کے نظائر

(۱)...... حضرت ابوبکرؓ کے دورِ خلافت میں ایک عورت جس کا نام ام قرفہ تھا اسلام لانے کے بعد کافر ہو گئی۔ حضرت ابوبکرؓ نے اس عورت سے توبہ کا مطالبہ کیا مگر اس نے توبہ نہ کی۔ حضرت ابوبکرؓ نے اسے قتل کرا دیا۔
(بیہقی ج ۸ص ۳۵۴ حدیث ۱۶۸۷۲)

یہ واقعہ اگرچہ مرتد عورت کے بارے میں ہے لیکن اصولی طور پر ارتداد کی سزائے قتل پر صریح نص ہے۔

(۲)...... حضرت عمرو بن عاصؓ نے جب وہ مصر کے حاکم تھے، حضرت عمرؓ کو لکھ کر دریافت کیا کہ ایک شخص اسلام لایا تھا۔ پھر کافر ہو گیا، پھر اسلام لایا پھر کافر ہو گیا۔ وہ کئی مرتبہ ایسا کر چکا ہے۔ اب اس کا اسلام لانا قبول کیا جائے یا نہیں؟ حضرت عمرؓ نے جواب دیا کہ جب تک اللہ اس سے اسلام قبول کراتا ہے تم بھی کیے جاؤ۔ اس کے سامنے اسلام پیش کرو مان لے تو چھوڑ دیا جائے۔ ورنہ گردن ماردی جائے۔
(کنز العمال ج ۱ص ۳۱۲ حدیث نمبر ۱۴۶۷ باب ارتداد واحکامہ)

حضرت عمرؓ کا یہ اثر اگرچہ، بار بار اسلام لانے اور بار بار مرتد ہو جانے کے متعلق ہے لیکن آخری الفاظ کہ ''اسلام قبول کر لے تو چھوڑ دیا جائے ورنہ قتل کر دیا جائے۔'' مرتد کی سزائے قتل پر صریح نص ہیں۔

(۳)...... حضرت سعد ابن ابی وقاصؓ اور ابوموسیٰ اشعریؓ نے تستر کی فتح کے بعد حضرت عمرؓ کے پاس ایک قاصد بھیجا۔ قاصد نے حضرت عمرؓ کے سامنے حالات کی رپورٹ پیش کی۔ آخر میں حضرت عمرؓ نے پوچھا اور کوئی خاص بات؟ اس نے عرض کیا۔ یاامیرالمؤمنین ہم نے ایک عرب کو پکڑا جو اسلام لانے کے بعد کافر ہو گیا تھا۔ حضرت عمرؓ نے پوچھا۔ پھر تم نے اس کے ساتھ کیا معاملہ کیا؟ قاصد نے کہا، ہم نے اسے قتل کر دیا۔ اس پر حضرت عمرؓ نے کہا کہ تم نے ایسا کیوں نہ کیا کہ اسے ایک کمرہ میں بند کر کے دروازہ کی کنڈی لگا دیتے۔ پھر تین دن تک روزانہ ایک روٹی اس کو دیتے رہتے، شاید کہ وہ اس دوران میں توبہ کر لیتا۔
(کنز العمال ج ۱ص ۳۱۲ حدیث ۱۴۶۶ باب ایضاً، طحاوی ج ۲ص ۱۱۵ کتاب السیر)

اس واقعہ سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حضرت عمرؓ کو اصولی طور پر مرتد کی سزائے قتل سے اختلاف نہیں تھا بلکہ ان کے نزدیک اس سے توبہ کا مطالبہ کرنا اور تین دن کی مہلت دینا بہتر تھا۔ یہی وجہ ہے کہ قاضی ابوموسیٰ اشعری سے اس سلسلہ میں کوئی باز پرس نہیں کی گئی۔

طحاوی میں حسب ذیل چند واقعات اور بھی مذکور ہیں۔

(۴)...... حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کو خبر پہنچی کہ بنی حنیفہ کی مسجد میں کچھ لوگ جمع ہیں اور شہادت دے رہے ہیں کہ مسیلمہ (کذاب) اللہ کا رسول ہے۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے پولیس بھیج کر سب کو پکڑوا لیا۔ لوگوں نے توبہ کی اور اقرار کیا کہ ہم آئندہ ایسا نہیں کریں گے۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے سب کو رہا کر دیا۔ مگر ایک شخص عبداللہ بن النواحہ کو قتل کرا دیا۔ لوگوں کے دریافت کرنے پر آپ نے فرمایا کہ یہ شخص عبداللہ ابن النواحہ وہ شخص ہے جو مسیلمہ کذاب کی طرف سے رسول اللہ کی خدمت میں سفیر بن کر آیا تھا۔ اس کے ساتھ سفارت میں ایک اور شخص حجر بن وثال بھی شریک تھا۔ آنحضرت ﷺ نے ان دونوں سے دریافت فرمایا کہ تم شہادت دیتے ہو کہ میں اللہ کا رسول ہوں؟ ان دونوں نے جواب دیا، کیا آپ گواہی دیتے ہیں کہ مسیلمہ اللہ کا رسول ہے؟ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا کہ اگر سفارتی وفد کو قتل کرنا جائز ہوتا تو میں تم دونوں کو قتل کر دیتا۔ یہ واقعہ بیان کر کے حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ نے کہا کہ اس وجہ سے میں نے ابن النواحہ کو سزائے موت دی۔ (طحاوی ج ۲ ص ۱۱۵ کتاب السیر)

ابن النواحہ کے قتل کا واقعہ اس وقت کا ہے جب حضرت عمرؓ خلیفہ تھے اور حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ آپ کی جانب سے کوفہ کے قاضی تھے۔ عبداللہ بن النواحہ اور حجر بن وثال دونوں مسلمان تھے پھر مسیلمہ کذاب کی نبوت کے قائل ہو گئے۔ حضور ﷺ کے سامنے ارتداد کی وجہ سے واجب القتل تھے مگر سفیر ہونے کی وجہ سے حضور ﷺ نے اس وقت چھوڑ دیا تھا۔

(۵)...... حضرت عثمانؓ کے عہد خلافت میں کوفہ میں چند آدمی پکڑے گئے جو مسیلمہ کی دعوت پھیلا رہے تھے حضرت عثمانؓ کو اس کی اطلاع دی گئی۔ آپ نے جواب میں لکھا کہ ان کے سامنے لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کو پیش کیا جائے۔ جو اسے قبول کرے اور مسیلمہ سے برأت کا اظہار کرے اسے چھوڑ دیا جائے ورنہ قتل کر دیا جائے۔

(طحاوی ج ۲ ص ۱۱۵ کتاب السیر)

(۶)...... حضرت علیؓ کے سامنے ایک شخص پیش کیا گیا جو پہلے عیسائی تھا پھر مسلمان ہوا پھر عیسائی ہو گیا۔ آپ نے اس سے پوچھا تیری اس روش کا کیا سبب ہے؟ اس نے جواب دیا۔ میں نے عیسائیوں کے دین کو تمھارے دین سے بہتر پایا۔ حضرت علیؓ نے پوچھا عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں تیرا کیا عقیدہ ہے؟ اس نے کہا کہ وہ میرے رب ہیں یا یہ کہا کہ وہ علیؓ کے رب ہیں۔ اس پر حضرت علیؓ نے حکم دیا کہ اسے قتل کر دیا جائے۔ (طحاوی ج ۲ ص ۱۱۶ کتاب السیر)

(۷)...... حضرت علیؓ کو اطلاع دی گئی کہ ایک گروہ عیسائی سے مسلمان ہوا پھر عیسائی ہو گیا۔ حضرت علیؓ نے ان لوگوں کو گرفتار کرا کے اپنے سامنے بلوایا اور حقیقت حال دریافت کی۔ انھوں نے کہا ہم عیسائی تھے پھر ہمیں اختیار دیا گیا کہ ہم عیسائی رہیں یا مسلمان ہو جائیں۔ ہم نے اسلام کو اختیار کر لیا مگر اب ہماری رائے ہے کہ ہمارے سابق دین سے افضل کوئی دین نہیں۔ لہٰذا اب ہم عیسائی ہو گئے اس پر حضرت علیؓ کے حکم سے یہ لوگ قتل کر دیے گئے اور ان کے بال بچے غلام بنا لیے گئے۔ (طحاوی ج ۲ ص ۱۱۶ کتاب السیر)

(۸)...... حضرت علیؓ کے زمانہ میں ایک شخص پکڑا ہوا آیا جو مسلمان تھا پھر کافر ہو گیا۔ آپ نے اسے ایک مہینہ تک توبہ کی مہلت دی پھر اس سے پوچھا، مگر اس نے توبہ سے انکار کر دیا۔ آپ نے اسے قتل کرا دیا۔

(کنز العمال ج ۵ ص ۳۱۳ حدیث ۱۴۸۴)

مندرجہ بالا احادیث و آثار و نظائر آنحضرت ﷺ اور خلفائے راشدین کے عہد کے ہیں جن سے یہ امر پوری طرح ثابت ہو جاتا ہے کہ ارتداد کی سزا قتل ہے۔ بعض حضرات کا یہ دعویٰ کہ نفس ارتداد موجب قتل نہیں، جب

تک کہ اس میں بغاوت شامل نہ ہو، مندرجہ بالا حقائق وشواہد کی روشنی میں بے وزن اور بے وقعت ہو جاتا ہے۔

حضرت ابوبکرؓ کے زمانہ میں پیش آمدہ واقعات کے بارے میں ان کا یہ ادّعا ہے کہ فتنۂ ارتداد کے ساتھ بغاوت بھی شامل تھی جس کے سبب عام قتل کا حکم ہوا لیکن ان کا یہ دعویٰ مختلف وجوہ کے سبب بے بنیاد ہے۔ اوّل تو اس لیے کہ تاریخ میں اس سارے واقعہ کو فتنۂ ارتداد کا نام دیا گیا ہے دوسرے یہ کہ ان میں بنیادی طور پر مانعین زکوٰۃ کا گروہ شامل تھا۔ جو زکوٰۃ کا منکر تھا جس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ گروہ دین کے ایک اہم رکن سے انکار کر کے دین کے دائرہ سے نکل گیا اور مرتد ہو کر واجب القتل قرار پایا۔ حضرت ابوبکر الصدیق ؓ کا یہ قول "واللہ لا قتلن من فرق بین الاصلوٰۃ والزکوٰۃ" کہ خدا کی قسم جو کوئی نماز اور زکوٰۃ میں فرق کرے گا، میں اس سے جنگ کروں گا، اس طرف اشارہ کرتا ہے کہ اصل مسئلہ ضروریاتِ دین کے اقرار کا تھا۔ ان کے نزدیک زکوٰۃ کا منکر بھی ایسا ہی نکلا جیسا کہ صلوٰۃ کا کیا اب بھی کوئی کہہ سکتا ہے کہ وہ محض فتنۂ بغاوت تھا؟

یہ ایک تاریخی حقیقت ہے جس کو جھٹلایا نہیں جا سکتا کہ آنحضرت ﷺ کی وفات کے بعد جزیرہ عرب کے مختلف گوشوں سے ارتداد کے فتنے نمودار ہوئے۔ چنانچہ اس سلسلہ میں وہ فرمان جو حضرت ابوبکرؓ نے جاری کیا، خاص اہمیت رکھتا ہے اس فرمان میں کہا گیا کہ "تم میں سے جن لوگوں نے شیطان کی پیروی قبول کی ہے اور جو اللہ سے بے خوف ہو کر اسلام سے پھر گئے ہیں، ان کی اس حرکت کا حال مجھے معلوم ہوا۔ اب میں نے فلاں شخص کو مہاجرین و انصار اور نیک نہاد تابعین کی ایک فوج کے ساتھ تمہاری طرف بھیجا ہے اور اسے ہدایت کر دی ہے کہ ایمان کے سوا کسی سے کچھ قبول نہ کرے اور اللہ عزوجل کی طرف دعوت دیے بغیر کسی کو قتل نہ کرے۔ پس جو کوئی دعوت الی اللہ قبول کرے گا اور اقرار کرنے کے بعد اپنا عمل درست رکھے گا اس کے اقرار کو وہ قبول کرے گا اور اسے راہ راست پر چلنے میں مدد دے گا اور جو انکار کرے گا اس سے لڑے گا یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف رجوع کرے۔

**اجماعِ امت** مندرجہ بالا احادیث و نظائر پیش کرنے کے بعد یہ صراحت ضروری ہے کہ تمام ائمہ کرام اور فقہاء عظام اس امر میں بالکلیہ متفق الرائے ہیں کہ مرتد (مرد) کی سزا قتل ہے۔ اس بارے میں فقہاء متقدمین یا متاخرین میں سے کسی فقیہہ کا اختلافی قول نظر سے نہیں گزرا۔ بناء بریں یہ کہنا قطعاً درست ہوگا کہ اس مسئلہ میں امت کا اجماع ہے۔ علامہ عبدالوہاب شعرانی نے میزان الکبریٰ میں لکھا ہے کہ تمام ائمہ کا اس پر اتفاق ہو چکا ہے کہ جو شخص اسلام سے پھر جائے اس کا قتل واجب ہے۔ ("وقد اتفق الائمة علی ان من ارتد عن الاسلام وجب قتلہٗ"
(میزان الکبریٰ ج ۲ ص ۱۶۵)

## عورت کی سزا کے بارے میں مختلف نقطہ ہائے نظر

حنفیہ کے نزدیک عورت کے ارتداد کی صورت میں اس کے لیے قتل کا حکم نہ دیا جائے گا بلکہ اس کو قید کر دیا جائے گا۔ اور پھر ہر دن قید خانہ سے باہر نکال کر اس کو اسلام کی طرف لوٹ آنے کی دعوت دی جائے گی۔ اسی طرح مسلسل عمل کیا جاتا رہے تا آنکہ وہ اسلام لے آئے ورنہ مرتدہ کے لیے حبس دوام کی سزا ہے۔ امام کرخی کے نزدیک مزید عورت کو ہر دن قید خانہ سے نکال کر چند کوڑے بطور تعزیر لگانا منقول ہے۔ عورت کو قتل نہ کرنے کے سلسلہ میں احناف آنحضرت کے اس فرمان پر عمل کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا "لاتقتلوا امراۃ ولا ولیداً" یعنی عورت اور بچے کو قتل نہ کرو۔

حنفیہ کے برخلاف امام شافعی کے نزدیک ارتداد کے جرم میں عورت کے لیے بھی وہی سزا ہے جو مرد کے

لیے مقرر ہے۔ امام شافعی اپنے اس نظریہ کے لیے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی حدیث "من بدل دینه فاقتلوا" سے استدلال کرتے ہیں۔

ان کی دلیل یہ ہے کہ یہ حدیث اپنے حکم میں عام ہے۔ ان کا کہنا ہے کہ قتل کا حکم ارتداد کی بناء پر ہے گویا ارتداد قتل کی علت ہے اور چونکہ یہ علت مرد اور عورت دونوں میں پائی جاتی ہے اس لیے کوئی وجہ نہیں کہ اس علت کے یکساں طور پر مرد وعورت میں پائے جانے کے باوجود مرد کے لیے قتل اور عورت کے لیے قید کی سزا دی جائے اور دونوں کی سزاؤں میں فرق کر دیا جائے۔

احناف کی دلیل یہ ہے کہ ان کی پیش کردہ حدیث "لاتقتلوا امراۃ ولا ولیداً" عورت کے سلسلہ میں خاص ہے اس لیے "من بدل دینه فاقتلوه" والی حدیث سے مخصوص طور پر مردوں کی ذات مراد ہے اس طرح دونوں حدیثوں پر عمل ہو جاتا ہے اور آپس میں کوئی تضاد پیدا نہیں ہوتا۔ حنفیہ کا مسلک قرین صواب ہے۔

مالکیہ کے نزدیک خواہ مرد ہو یا عورت دونوں بسبب ارتداد سزا وار قتل ہیں۔ یہی صورت حنبلیہ کے نزدیک ہے۔ البتہ اگر مرتدہ عورت حاملہ ہو تو وضع حمل سے قبل قتل نہ کی جائے گی، عورت کے وضع حمل کے بعد تین یوم تک توبہ کا مطالبہ کیا جاتا رہے گا، اگر توبہ کر لی، فبہا ورنہ قتل کر دی جائے گی۔

(الاقناع ج ۴ ص ۹-۳۰۲-المقنع ج ۳ ص ۲۳-۵۱۴)

شیعی فقہ میں عورت کو کسی صورت میں قتل نہ کیا جائے گا خواہ وہ مسلمان پیدا ہوئی ہو یا بعد میں اسلام قبول کیا ہو بلکہ اس کو قید کی سزا دی جائے گی اور نماز کے اوقات میں پیٹا جاتا رہے گا۔

(شرائع الاسلام، ج ۲، القسم الرابع، ص ۶۰-۲۵۹)

<u>بچہ کا ارتداد اور سزا</u> اسی طرح ایک عاقل بچہ اگر ارتداد اختیار کر لے تو اس کا یہ عمل قتل کا موجب نہ ہوگا، اگرچہ امام ابوحنیفہ اور امام محمد کے نزدیک اس کا ارتداد قابل اعتبار ہوگا۔ اس کی بنیاد استحسان کے قاعدہ پر ہے۔ اس کو قید میں رکھا جائے گا اور سمجھایا جائے گا تا آنکہ وہ بالغ ہو جائے۔ بعد بلوغ بھی اگر اس نے توبہ نہ کی اور اسلام کی طرف لوٹ آنے سے انکار کیا تو پھر اس کو قتل کر دیا جائے گا۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴)

<u>طلب توبہ اور حنفی مذہب</u> حنفیہ کے نزدیک یہ امر مستحب ہوگا کہ ارتداد کا ثبوت فراہم ہو جانے کے بعد مرتد سے توبہ کی خواہش کی جائے اور اس کو غور کرنے کی مہلت دی جائے۔ حنفیہ کے نزدیک یہ مہلت تین یوم ہوگی۔ اس کی دلیل حضرت عمرؓ کی یہ روایت ہے کہ ''مسلمانوں کے لشکر کا ایک شخص آپ کی خدمت میں حاضر ہوا آپ نے اس سے اہل لشکر کے حالات دریافت کرتے ہوئے فرمایا ''کوئی نئی خبر ہے؟ اس نے عرض کیا، جی ہاں! ایک شخص نے اللہ تعالیٰ پر ایمان لا کر کفر اختیار کر لیا، سیدنا حضرت عمرؓ نے دریافت فرمایا، تم نے اس کے ساتھ کیا عمل کیا؟ اس شخص نے عرض کیا۔ ہم نے پکڑ کر اس کی گردن مار دی۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا، تم نے اس کو تین یوم کی مہلت دے کر اطمینان کیوں نہ کر لیا، تین یوم اس کو محبوس (قید میں) رکھتے اور حسب معمول کھانا دے کر اس سے توبہ کی خواہش کرتے ممکن تھا کہ وہ توبہ کر کے اللہ تعالیٰ کی طرف لوٹ آتا۔" (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴)

حنفی مذہب کی مستند ترین کتاب الہدایہ میں لکھا ہے کہ جب کوئی شخص اسلام سے پھر جائے تو اس کے سامنے اسلام پیش کیا جائے اگر (اسلام کی حقانیت کے بارے میں) اسے کوئی شبہ ہے تو اسے دور کرنے کی کوشش کی جائے، کیونکہ بہت ممکن ہے کہ وہ کسی شبہ میں مبتلا ہو اور ہم اس کا شبہ دور کر دیں تو اس کا شر (ارتداد) ایک بدتر

صورت (قتل) کے بجائے ایک بہتر صورت (دوبارہ قبول اسلام) سے رفع ہو جائے گا۔ مگر مشائخ فقہاء کے قول کے بموجب اس کے سامنے اسلام کو پیش کرنا واجب نہیں کیونکہ اسلام کی دعوت تو اس کو پہنچ چکی۔

(ہدایہ ج ۲ ص ۵۶۵ باب احکام المرتدین)

حضرت علیؓ سے بھی ایسا ہی مروی ہے چنانچہ آپ کا قول ہے۔ "یستتاب المرتد ثلاثاً" مرتد سے تین یوم تک توبہ کا مطالبہ کیا جائے۔ تاہم حنفیہ توبہ طلب کرنے کو واجب قرار نہیں دیتے۔

راقم الحروف کی رائے میں توبہ طلب کرنا اور شبہ کے ازالہ کے لیے مہلت دینا از بس ضروری ہے، ہو سکتا ہے کہ شبہ کے ازالہ کے بعد وہ شخص اسلام کی طرف لوٹ آئے قرآن میں ارشاد ہوتا ہے۔ "ان الذین امنوا ثم کفروا ثم امنوا ثم کفروا، ثم ازدادوا کفراً" یعنی یقیناً جو لوگ ایمان لائے پھر کفر اختیار کیا، پھر ایمان لائے، پھر کفر اختیار کیا، اور کفر میں حد سے بڑھ گئے۔ یہ آیت بار بار کفر اختیار کرنے پر نص ہے۔ اس آیت سے ایک مسئلہ یہ بھی نکلتا ہے کہ بار بار ارتداد کا بھی وہی حکم ہوگا جو پہلی بار کا ہوگا کیونکہ ہر بار اسلام کی طرف رجوع کر لینا محتمل ہے۔

<u>مالکی مذہب</u> مالکیہ کے نزدیک بھی مرتد مرد یا عورت ہر ایک سے توبہ کا مطالبہ کیا جائے گا اور اس کو تین یوم کی مہلت دی جائے گی، کیونکہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے بھی حضرت صالح علیہ السلام کو شبہ کے لیے تین یوم کی مہلت دی تھی۔ اس مطالبہ میں ہر قسم کی سزا اجتناب کیا جائے گا۔ کسی قسم کی تکلیف نہ دی جائے گی اور نہ بھوکا پیاسا رکھا جائے گا۔ اگر اس نے اس مہلت کے دوران توبہ کر لی اور اسلام کی طرف لوٹ آیا تو قتل کی سزا ساقط ہو جائے گی ورنہ قتل کر دیا جائے گا۔ یہ حکم مرد اور عورت دونوں کے لیے ہے۔ البتہ اگر عورت منکوحہ ہے تو اس کے ایک حیض آنے کا انتظار کیا جائے گا تاکہ یہ معلوم ہو سکے کہ وہ حاملہ تو نہیں ہے اگر حمل پایا گیا تو پھر وضع حمل تک انتظار کیا جائے گا اور بچہ کی پرورش اور رضاعت کا مناسب انتظام ہو جانے پر قتل کیا جائے گا۔ (جواہر الاکلیل ج ۲ ص ۲۷۷۔۷۹)

امام مالک نے زید بن اسلم سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو اپنا دین بدلے اس کی گردن مار دو۔ اس حدیث پر تقریر کرتے ہوئے امام مالک نے فرمایا کہ جہاں تک ہم سمجھ سکتے ہیں نبی ﷺ کے ارشاد کا مطلب یہ ہے کہ جو شخص اسلام کے دائرے سے نکل کر کسی دوسرے طریقہ کا پیرو ہو جائے گا اپنے کفر کو چھپا کر اسلام کا اظہار کرتا ہے جیسا کہ زندیقوں اور اسی طرح کے دوسرے لوگوں کا وطیرہ ہے تو اس کا جرم ثابت ہو جانے کے بعد اسے قتل کر دیا جائے اور اس سے توبہ کا مطالبہ نہ کیا جائے، کیونکہ ایسے لوگوں کی توبہ کا بھروسہ نہیں کیا جا سکتا اور جو شخص اسلام سے نکل کر علانیہ کسی دوسرے طریقے کی پیروی اختیار کرے اس سے توبہ کا مطالبہ کیا جائے توبہ کر لے تو فبہا ورنہ قتل کر دیا جائے۔ (موطا امام مالک باب القضاء فیمن ارتد عن الاسلام ص ۶۳۹)

<u>شافعی مذہب</u> شافعیہ کے نزدیک توبہ طلب کرنا واجب ہے۔ چنانچہ ان کے نزدیک مرتد مرد و عورت سے (ارتداد ثابت ہو جانے پر) توبہ کا مطالبہ کیا جائے گا۔ ان کے نزدیک حضرت عمرؓ سے توبہ کے مطالبہ کا واجب ہونا ثابت ہے۔ وہ دارقطنی کی اس روایت سے بھی استناد کرتے ہیں جو حضرت جابر سے مروی ہے کہ ام مروان نامی عورت مرتد ہو گئی تو نبی ﷺ نے حکم فرمایا کہ اس پر اسلام کو پیش کیا جائے اگر توبہ کر لے فبہا، ورنہ اس کو قتل کر دیا جائے۔

مطالبہ توبہ کے واجب ہونے کے قول پر یہ اعتراض کیا گیا کہ آنحضرت ﷺ نے عرینین والی حدیث میں اہل مدینہ سے بغیر طلب توبہ ان کو سخت ترین سزا دی تھی اس سے معلوم ہوا کہ توبہ کا مطالبہ واجب نہیں۔

شافعیہ کی طرف سے اس کا یہ جواب دیا گیا کہ قبیلہ عرنیہ کے لوگوں کے ارتداد کے ساتھ بغاوت بھی شامل تھی اور جب ارتداد کے ساتھ بغاوت بھی شامل ہو تو اس وقت توبہ کا مطالبہ کسی درجہ میں نہیں کیا جائے گا۔
(المغنی المحتاج، ج ۴ ص ۴۳۔۱۴۳)

یعنی نہ وہ مستحب ہے نہ واجب سرے سے مطالبہ کرنا ہی نہیں چاہیے۔

حنبلی مذہب حنبلیہ کے نزدیک جو کوئی (مرد و عورت) بالغ عاقل اور مختار ہو، اور مرتد ہو جائے اس کو تین یوم تک اسلام کی طرف لوٹ آنے کی دعوت دی جائے گی، اس پر سختی کی جائے گی اور قید میں رکھا جائے گا، اگر اس نے توبہ کر لی فبہا ورنہ اس کی گردن مار دی جائے گی۔ (الاقناع ج ۴ ص ۹۔۳۰۱ والمقنع ج ۳ ص ۲۳۔۵۱۴)

طلب توبہ کے مسئلہ پر امام ابو محمد ابن حزم ظاہری نے اپنا مسلک بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ مرتد سے محض ایک مرتبہ توبہ استحباب کے طور پر طلب کی جائے گی اگر توبہ کر لی تو وہ قبول کی جائے گی بصورت انکار قتل کی سزا دی جائے گی۔ (المحلی ج ۱۳ ص ۵۸ مسئلہ المرتدین ۲۱۹۹)

شیعی مذہب طلب و قبول توبہ کے بارے میں شیعہ فقیہہ علامہ المحقق الحلی نے لکھا ہے کہ مرتد کی دو قسمیں ہیں اوّل یہ کہ وہ مسلمان پیدا ہو۔ ایسا مرتد واجب القتل ہوگا اور رجوع الی الاسلام مقبول نہ ہوگا۔ دوسرا وہ شخص جو کافر سے مسلمان ہوا ہو اور اس کے بعد پھر کفر اختیار کر لیا تو ایسے شخص سے توبہ کا مطالبہ کیا جائے گا۔ اس کی توبہ قبول کر لی جائے گی۔ بصورت انکار قتل کر دیا جائے گا۔ قوی قول کے مطابق توبہ کا مطالبہ تین یوم تک کیا جائے گا۔
(شرائع الاسلام ج ۲، القسم الرابع ص ۶۰۔۲۵۹)

## مرتد کی سزائے قتل کے بارے میں جدید نقطۂ نظر

۱۹۶۹ء میں مولانا محمد تقی امینی ناظم دینیات، مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کی ایک کتاب ''احکام شرعیہ میں حالات و زمانہ کی رعایت'' لاہور سے شائع ہوئی ہے۔ اس کتاب کے صفحہ ۵۱ پر مولانا نے لکھا ہے کہ مرتد کی سزاء بغاوت کی بناء پر ہے اور اس کے ثبوت میں فقہ کے حسب ذیل فقرے درج کیے ہیں۔

۱...... ''فیقتل لدفع المحاربة''قتل کیا جائے جنگ کے دفعیہ کی غرض سے۔

۲...... ''ان القتل باعتبار المحاربة''قتل جنگ جوئی کے اعتبار سے ہے۔

۳...... ''لان القتل لیس بجزاء علی الردة''قتل مرتد ہونے کی سزا نہیں ہے۔

یہ تینوں فقرے، امام سرخسی کی مشہور کتاب ''المبسوط'' کی جلد ۱۰، صفحہ ۱۱۰ سے لیے گئے ہیں۔

میرا گمان ہے (اور خدا کرے یہ گمان صحیح ہو) کہ مولانا نے براہ راست اصل مبسوط سے بذات خود یہ فقرے نقل نہیں کیے۔ ممکن ہے کسی ثانوی ماخذ سے لے کر نقل کر دیے ہوں، کیونکہ یہ فقرے سیاق و سباق سے علیحدہ کر کے جس انداز سے فٹ کیے گئے ہیں وہ مستشرقین کا انداز تو ہو سکتا ہے مولانا محمد تقی امینی ناظم دینیات، مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کا نہیں ہو سکتا یا یوں کہہ لیجئے کہ نہیں ہونا چاہیے المبسوط کی مکمل عبارتیں یوں ہیں۔

پہلی عبارت ''وبالاصرار علی الکفر یکون محارباً للمسلمین، فیقتل لدفع المحاربة'' اور مرتد (باوجود مطالبہ توبہ کے) کفر پر اصرار کے سبب مسلمانوں کے خلاف محارب (جنگ کرنے والا) ہو جاتا ہے۔ پس اس محاربہ (مبارزت) کو دور کرنے کی غرض سے اسے قتل کیا جائے گا۔

امام سرخسی کا مطلب یہ ہے کہ مرتد کا ارتداد پر جمے رہنا اور توبہ کر کے اسلام کی طرف نہ لوٹنا مسلمانوں

کی جماعت کے خلاف ایک قسم کی مبارزت طلبی ہے چونکہ وہ مسلمانوں کی جماعت سے الگ ہو جاتا ہے اس لیے اس مبارزت طلبی کو ختم کرنے کے لیے مرتد کو قتل کیا جاتا ہے۔ یہاں محاربت (مبارزت) کا لفظ بطور استعارہ استعمال کیا گیا ہے۔ نہ کہ حقیقی محاربت یا بغاوت کے طور پر یہ مفہوم کہ جب مرتد حقیقتاً آمادہ جنگ ہو یا مسلمانوں کی جماعت کے خلاف صف آرا ہو تب ہی سزاوار قتل ہوتا ہے جیسا کہ مولانا امینی صاحب کے نقل کردہ ٹکڑے سے ظاہر ہوتا ہے۔ سرخسی کی عبارت و منشاء کے خلاف ہے۔

دوسری عبارت (۲)...... ''ان القتل باعتبار المحاربة'' قتل محاربہ کے اعتبار کے سبب ہے۔

اس فقرہ کا مدلول بھی وہی ہے جو سطور بالا میں بیان کیا گیا ہے۔ اس سے تحدید مقصود نہیں ہے جیسا کہ مولانا امینی صاحب ظاہر کرنا چاہتے ہیں۔

تیسری عبارت ''**القتل ليس بجزاء على الردة بل هو مستحق باعتبار الاصرار على الكفر الاترى انه لواسلم يسقط لانعدام الاصرار**'' قتل ارتداد کی سزا نہیں بلکہ مرتد (باوجود مطالبہ کے) کفر پر اصرار کرنے کے اعتبار سے قتل کا سزاوار ہے۔ کیا تم نہیں دیکھتے کہ اگر وہ پھر اسلام لے آئے تو کفر پر عدم اصرار یعنی کفر پر قائم نہ رہنے کے سبب اس کے ذمہ سے سزا ساقط ہو جاتی ہے۔

مولانا امینی صاحب نے عبارت کا صرف اوّل ٹکڑا لے کر باقی کو چھوڑ دیا۔ اس سے یہ نتیجہ نکالا کہ قتل کی سزا ارتداد کی بناء پر نہیں ہے حالانکہ امام سرخسی کی عبارت میں بات یہیں ختم نہیں ہو جاتی، اس فقرہ کے ساتھ ہی ''لفظ'' بل آیا ہے جو بطور ''استدراک'' استعمال کیا گیا ہے۔ حیرت ہے کہ مولنا امینی صاحب نے اسے کیوں کر نظر انداز کر دیا۔ امام سرخسی یہاں ایک گہری بات کہہ رہے ہیں وہ یہ کہ عام قاعدہ کے بموجب جرم کے ارتکاب کے ساتھ ہی سزا مرتب ہو جاتی ہے۔ چنانچہ مرتد کا جرم ارتداد (بلا مطالبہ توبہ و رجوع) جرم قرار دیا جا کر وقوع تعزیر کا موجب ہونا چاہیے تھا لیکن یہاں ارتداد کی صورت میں عام قاعدہ کے خلاف اگر وہ اپنے اس جرم سے توبہ کر لے اور اسلام کی طرف لوٹ آئے تو سزا ساقط ہو جاتی ہے اس لیے امام سرخسی یہ کہنا یہ چاہتے ہیں کہ مرتد کا ارتداد (اوّل) نہیں بلکہ باوجود مطالبہ توبہ کے اس کا کفر پر قائم رہنا موجب قتل ہے اس عبارت میں ''لیس'' سے مطلق نفی مراد نہیں ہے۔ ظاہر ہے کہ جس کفر پر وہ مصر رہا وہ وہی ارتداد (اوّل) ہے جس سے توبہ و رجوع کرنے کا مطالبہ کیا گیا ہے کوئی نیا جرم پیدا نہیں ہوا بلکہ اس کا جرم ارتداد اس کے اصرار کے سبب سنگین اور قطعیت کے ساتھ موجب قتل ہو گیا۔

مولانا امینی صاحب المبسوط، جلد ۱۰، صفحہ ۱۱۰ کے حوالہ سے اپنی کتاب کے صفحہ ۵۲ پر لکھتے ہیں۔ ''بلاشبہ شریعت میں تبدیلی مذہب اور کفر بڑا گناہ ہے لیکن یہ معاملہ اللہ اور اس کے بندوں کے درمیان ہے۔''

اس عبارت میں بھی وہی نقص موجود ہے جس کی طرف پچھلی تین عبارتوں میں اشارہ کیا جا چکا ہے یعنی یہ کہ مفید مطلب حصہ لے کر باقی کو چھوڑ دیا گیا ہے۔ المبسوط کی پوری عبارت یوں ہے۔

**تبدل الدين واصل الكفر من اعظم الجنايات ولكنها بين العبد وبين ربه فالجزاء عليها مؤخر الى دار الجزاء وما عجل فى الدنيا سياسيات مشروعة لمصالح تعود الى العباد.**

(المبسوط ج ۵ ص ۱۱۸ باب المرتدین)

تبدیلی دین اور اصل کفر بہت بڑے جرائم میں سے ہیں لیکن یہ مذہب کا تبدیل کرنا یا اصل کفر بندہ اور

اس کے رب کے درمیان کا معاملہ ہے اس لیے اس جرم یا فعل کی (حقیقی) سزادار الجزاء کی طرف موخر کر دی گئی ہے لیکن جو سزا فوری طور پر اس دنیا میں دی گئی وہ ایسے مصالح کی خاطر جن کا تعلق بندوں سے ہے سیاست شرعی کے طور پر دی جاتی ہے۔

مولانا نے عبارت کا دوسرا حصہ چھوڑ کر مرتد کو دنیاوی سزا ہی سے بری الذمہ کر دیا، حالانکہ اس عبارت میں دو سزاؤں کا ذکر ہے ایک آخرت کی سزا کا اور دوسری دنیاوی سزا کا، اور دنیاوی سزا وہی ہے جس کا ذکر امام سرخسی نے اپنے مقالہ کے ابتدائی حصہ میں کیا ہے یعنی قتل مرتد بعد طلب توبہ، جس کا کوئی ذکر مولانا امینی صاحب نے نہیں کیا۔

مولانا امینی صاحب اس کے آگے اپنی طرف سے بطور استخراج ارشاد فرماتے ہیں۔

"حکومت سے اس (ارتداد) کا کوئی تعلق نہیں ہے۔ حکومت صرف بغاوت کی بناء پر سزا دے سکتی ہے جس میں مسلم وغیر مسلم کی کوئی خصوصیت نہیں ہے بلکہ جس کی طرف سے بھی بغاوت پائی جائے۔"

بلاشبہ جہاں تک بغاوت کا تعلق ہے مسلم وغیر مسلم کی کوئی تخصیص نہیں لیکن امام سرخسی کی مذکورہ بالا عبارت سے یہ نتیجہ نکالنا کہ تبدیلی مذہب اسلام (ارتداد) کے جرم سے حکومت کا کوئی تعلق نہیں صریحاً زیادتی ہے اگر حکومت سے اس کا کوئی تعلق نہیں تو پھر امام سرخسی کی عبارت **"ماتعجل فی الدنیا سیاسیات شروعة المصالح تعود الی العباد"** (ایضاً) کا کیا مفہوم ہوگا؟ دنیا میں یہ سزا کون نافذ کرے گا سیاست شرعی کا التزام کس کے ذمہ ہے، بندوں کی مصلحتوں کا لحاظ کس کے سر ہے؟

دراصل یہ ساری الجھن اس لیے پیدا ہوئی کہ مولانا نے پہلے ایک خیال اپنے دل میں قائم کر لیا پھر اِدھر اُدھر سے اپنے مفید مطلب فقرے چسپاں کر کے ایک نتیجہ نکالا، جو ظاہر ہے کہ غلط ہے، جب بنیاد ہی غلط ہو تو عمارت کیونکر ٹھہر سکتی ہے۔

مولانا امینی صاحب نے کتاب کے (صفحات ۱۶۸ و ۱۷۸ تا ۱۸۷) پر حضرت ابوبکر صدیق ؓ کے زمانہ میں مانعین زکوٰۃ کے واقعہ سے بھی اپنے قائم کردہ نظریے کے حق میں تاویل کرنے کی کوشش کی ہے ان کے نظریے کے مطابق چونکہ مرتدین نے بغاوت پر کمر باندھ لی تھی اس لیے حضرت ابوبکر الصدیق ؓ کو ان سے جدال و قتال کرنا پڑا درحقیقت مانعین زکوٰۃ کا فتنہ پہلودار نوعیت کا حامل تھا اس میں ارتداد بھی تھا، بغاوت بھی تھی، آنحضرت ﷺ کی نبوت کا انکار بھی تھا۔ نئے مدعیان نبوت کا اقرار بھی تھا۔ غرض یہ واقعہ بیک وقت مختلف حیثیتوں کا حامل تھا اس لیے اس واقعہ کے ایک جزو کو لے کر باقی اجزاء کو نظر انداز کر دینا اور اس طرح مرتد کی سزا میں بغاوت کے عنصر کو بطور شرط لازم قرار دینا قرین انصاف نہ ہوگا۔ حیرت ہے کہ مولانا امینی صاحب نے ارتداد کے ان واقعات کا جو آنحضرت اور خلفائے راشدین کے عہد میں پیش آئے قطعاً کوئی ذکر نہیں کیا۔ شاید اس لیے کہ ان واقعات کی زد اس نظریہ پر پڑتی تھی جو مولانا امینی صاحب پہلے ہی سے قائم کر چکے تھے کاش مولانا امینی تکلیف کر کے بخاری کے باب قتل من ابی قبول الفرائض مع فتح الباری، ج ۱۵ ص ۳۰۲ ہی کو ایک نظر دیکھ لیتے تو ان پر مرتدین کے واقعہ کی حقیقی صورت حال واضح ہو جاتی۔

## توبہ کا اظہار اور اس کا اثر

اگر مرتد توبہ کرے تو اس کو کچھ نہ کہا جائے گا۔ اگر دوسری بار پھر کفر اختیار کرے تو پھر وہی توبہ کا عمل کیا

جائے گا۔ تیسری چوتھی بار بھی یہی عمل اختیار کیا جائے گا البتہ چوتھی توبہ کرنے کے بعد حاکم وقت کو ہلکی سی تعزیر (سزا) دینے کا اختیار ہوگا۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴)

مرتد کی توبہ اور ہر قسم کے کافر کے اسلام لانے کی صورت یہ ہے کہ وہ دونوں شہادت کے کلمے پڑھے اور یہ گواہی دے کہ محمد ﷺ خدا کے سچے رسول ہیں اور تمام عالم کی طرف مبعوث فرمائے گئے ہیں نیز دیگر تمام مذاہب و ادیان سے اپنی لاتعلقی کا اظہار کرے۔ (الاقناع، ج ۴ ص ۳۰۱۔ المقنع ج ۳ ص ۵۱۴)

شیعی فقہ کی کتاب شرائع الاسلام میں لکھا ہے کہ اگر کسی سے ارتداد کا فعل مکرر ہوا ہو تو شیخ کا قول ہے کہ چوتھی مرتبہ ارتداد اختیار کرنے پر قتل کر دیا جائے گا۔ شیخ نے لکھا ہے کہ ہمارے (شیعہ) اصحاب نے یہ بھی روایت کیا ہے کہ تیسری مرتبہ میں واجب القتل ہوگا (یعنی پھر توبہ قبول نہ ہوگی) اسلام کی طرف لوٹ آنے کے لیے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کافی ہوگا اسلام کے ماسوا دیگر ادیان سے برأت کا اظہار سے کلمۂ توحید و رسالت کی تاکید متصور ہوگی (ایک افضل عمل شعار ہوگا۔) (شرائع الاسلام ج ۲ ص ۲۵۹)

مرتد اور جزیہ یہاں مرتد کی ذات (Personal shakes) سے متعلق اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ مرتد کو غلام بنا لینا کسی صورت میں جائز نہیں خواہ وہ فرار ہو کر دارالکفر ہی کیوں نہ چلا گیا ہو یا وہ دارالکفر میں جا کر مرتد ہوا ہو۔ فقہاء نے اس مسئلہ میں کافر اصلی اور مرتد کے احکام میں فرق کیا ہے۔ اسی طرح مرتد کو ذمی کی حیثیت دے کر جزیہ قبول نہ کیا جائے گا۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴) حنبلی فقہ میں مرتد کی وہ اولاد جو حالت ردّت میں پیدا ہوئی ہو اس سے جزیہ لینا درست ہوگا۔ (الاقناع ج ۴ ص ۳۰۱۔ المقنع ج ۳ ص ۵۱۴)

ارتداد اور فسخ نکاح زوجین میں سے کسی ایک کے ارتداد پر زوجین میں تفریق واقع ہو جائے گی۔ اگر زوجہ مرتد ہوگئی تو یہ تفریق طلاق کے نام سے موسوم نہ ہوگی اس میں تمام ائمہ احناف کا اتفاق ہے لیکن اگر ارتداد شوہر کی جانب سے ہو تو اس صورت میں ائمہ احناف کے درمیان اختلاف ہے کہ یہ تفریق طلاق کے حکم میں ہوگی یا نہیں؟ فرقت البتہ دونوں صورتوں میں واقع ہو جائے گی خواہ ارتداد شوہر کی جانب سے ہو یا زوجہ کی جانب سے۔

ارتداد کے سبب فسخ نکاح میں ایک خاص نکتہ یہ قابل لحاظ ہے کہ فرقت بسبب ارتداد اسلام کی طرف لوٹ آنے سے زائل نہ ہوگی بلکہ دونوں ایک دوسرے سے اجنبی رہیں گے۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۴)

شیعی فقہ میں بھی مرتد کی زوجہ اس سے بائن ہو جائے گی اور وہ عدت پوری کرے گی جو متوفی شوہر کی زوجہ پر واجب ہوتی ہے۔ یعنی ۴ ماہ دس دن۔ یہ صورت اس وقت ہوگی جبکہ مرتد پیدائشی مسلمان ہو۔ اگر مرتد پیدائشی مسلمان نہ ہو بلکہ بعد میں مسلمان ہوا ہو تو ارتداد کے سبب اس کی زوجہ اور اس کے درمیان عقد نکاح فسخ ہو جائے گا۔ زوجہ کا دوسرا نکاح طلاق کی عدت کی مدت پوری ہونے تک موقوف رہے گا۔

(شرائع الاسلام ج ۲، القسم الرابع ص ۶۰۔۲۵۹)

ارتداد کا اثر نکاح پر جمہور فقہاء اس مسئلہ میں متفق ہیں کہ اگر کسی عورت کا شوہر اسلام سے پھر جائے اور مرتد ہو جائے تو اس کا نکاح خود بخود فسخ ہو جائے گا اور فسخ کے لیے قضائے قاضی یا حکم حاکم کی ضرورت نہیں۔ اس پر علماء امت کا اجماع ہے۔ (ردالمختار ج ۲ ص ۴۲۵ باب نکاح الکافر)

درالمختار میں لکھا ہے کہ زوجین میں سے کسی ایک کے مرتد ہو جانے سے فی الفور عقد نکاح فسخ ہو جاتا ہے۔ قضائے قاضی (حکم عدالت) کی حاجت نہیں۔

اگر ارتداد شوہر کی جانب سے ہو اور صحبت ہو چکی ہو تو عورت پورے مہر کی مستحق ہوگی اور اگر صحبت نہ ہوئی ہو تو عورت نصف مہر پانے کی مستحق ہوگی۔ لیکن اگر عورت مرتد ہو جائے اور صحبت نہ ہوئی ہو تو ایسی صورت میں وہ مہر پانے کی مستحق نہ ہوگی۔ البتہ صحبت ہو جانے کی صورت میں وہ پورا مہر پانے کی مستحق ہوگی۔ اگر زوجین ایک ساتھ مرتد ہوں اور بعد از ان اسلام کی طرف لوٹ آئیں تو نکاح قائم رہے گا لیکن اگر زوجہ اسلام کی طرف لوٹے اور شوہر مرتد رہے تو ایسی صورت میں نکاح فسخ ہو جائے گا۔ اگر شوہر کی بیوی کتابیہ ہو جو مسلمان ہو جائے لیکن بعدازاں مرتد ہو جائے تو وہ عورت اس مرد سے جدا ہو جائے گی۔ اگر ایک مسلمان نے عیسائی عورت سے نکاح کیا اور بعدازاں وہ دونوں ایک ساتھ مجوسی ہو گئے تو امام ابو یوسف کے نزدیک ان کے درمیان فرقت ہو جائے گی۔ امام محمد شیبانی کا نظریہ اس سے مختلف ہے۔ (ڈائجسٹ آف محمڈن لاء، بیلی، جلد اول، ص ۸۵۔۱۸۳)

قدیم نقطۂ نظر ارتداد کے سبب تنسیخ نکاح کے سلسلے میں قدیم فقہاء کا نقطہ نظر، جیسا کہ فتاویٰ عالمگیری اور ہدایہ میں بیان کیا گیا ہے، یہ ہے کہ زوجین میں سے کسی ایک کے ارتداد کے سبب نکاح خود بخود فسخ ہو جائے گا چنانچہ ہندوستان کی عدالتوں نے قانون انفساخ ازدواج مسلمانان، ۱۹۳۹ء کے نفاذ تک اسی نقطۂ نگاہ کی متابعت میں اپنے فیصلے دیے ہیں چنانچہ (بمقدمہ امین بیگ بنام سیمن الہ آباد ہائی کورٹ ۱۹۱۰ء آئی۔ ایل۔ آر۔ ۴۳ الہ آباد ص ۹۰) نے یہ قرار دیا کہ شرع اسلام کے تحت ایک شادی شدہ مسلمان عورت اگر عیسائی ہو جائے تو اس کا نکاح ٹوٹ گیا۔ لہٰذا زوجہ کا دوسرے مذہب کو قبول کر لینا شوہر کے اعادۂ حقوق زوجیت (Reslitution of conyngal right) کے مقدمہ کے خلاف ایک امر عارض (Bar) قرار دیا گیا ہے۔

شوہر کا ترکِ اسلام لیکن گزشتہ تین صدیوں میں اس سلسلے میں یہ نقطۂ نظر سامنے آیا ہے کہ جب شوہر اسلام کو ترک کر دے مگر زوجہ اپنے مذہب پر قائم رہے تو ان کے درمیان مباشرت ناجائز ہو جائے گی۔ اور اگر زوجہ کی عدت کے دوران شوہر مذہب اسلام کی طرف لوٹ آئے تو دونوں حسب سابق تعلقات زوجیت قائم کر سکتے ہیں اور کسی عقد جدید کی ضرورت نہیں۔ اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ نکاح ترک اسلام سے فوراً ختم نہیں ہوتا بلکہ معلق رہتا ہے۔

زوجہ کا ترکِ اسلام البتہ جہاں تک زوجہ کے ترک اسلام کا تعلق ہے اس بارے میں فقہاء کے درمیان اختلاف پایا جاتا ہے فقہاء بخارا کا نقطہ نظریہ ہے کہ وہ عورت اسلام چھوڑ کر کوئی بھی مذہب اختیار کرے اس کو قید میں رکھا جائے تا آنکہ وہ مذہب اسلام کی طرف لوٹ آئے جس کے بعد اس کو سابق شوہر سے نکاح کرنے پر مجبور کیا جائے گا۔ البتہ بلخ و سمرقند کے فقہاء کا یہ نقطہ نظر ہے کہ اگر وہ عورت اسلام چھوڑ کر کوئی کتابی مذہب اختیار کر لے مثلاً عیسائی یا یہودی ہو جائے تو اس کا نکاح ساقط نہ ہوگا چونکہ کتابیہ عورت سے مسلمان مرد کا نکاح جائز ہے۔ لہٰذا مسلمان زوجہ کے کتابی مذہب اختیار کر لینے سے نکاح پر کوئی اثر مرتب نہ ہونا چاہیے۔

ارتداد کا اثر مہر و نفقے پر اگر شوہر خلوت صحیحہ سے پہلے مرتد ہوا ہے تو اس کو عورت کا نصف مہر دینا ہوگا اور اگر خلوت صحیحہ کے بعد مرتد ہوا ہے تو اس کے ذمہ پورا مہر ادا کرنا واجب ہوگا۔ خلوت صحیحہ سے قبل عورت پر عدت واجب نہ ہوگی۔ البتہ خلوت صحیحہ کے بعد عدت واجب ہوگی۔ نیز مرتد پر اپنی زوجہ کا نفقہ بھی (دوران عدت) واجب ہوگا۔ (فتاویٰ عالمگیری ج ۱ ص ۳۳۹ کتاب نکاح الکفار باب العاشر)

تفریق کی نوعیت جب انکار اسلام شوہر کی طرف سے ہو تو اس کا حکم طلاق کا ہوگا یا فسخ نکاح کا، اس میں

اختلاف پایا جاتا ہے۔ امام ابو یوسف کے نزدیک وہ فرقت، ''فسخ'' تصور کی جائے گی کیونکہ ایک سبب کا نتیجہ اس کے قائم مقام کے بدل جانے سے نہیں بدلتا، لیکن امام محمد کے نزدیک وہ فرقت ''طلاق'' کے حکم میں ہوگی کیونکہ فرقت شوہر کے اسلام سے منکر ہو جانے کی وجہ سے ہوئی اور اس فرقت کی بنیاد یہ ہے کہ وہ شوہر کی طرف سے پیدا ہوئی کیونکہ ملک نکاح اسی کو حاصل ہے۔ چنانچہ اگر شوہر فرقت سے انکار کرے تو عدالت اس میں دخل دے گی تاکہ اس کا ظلم اور سختی دور ہو جائے۔ ایسی صورت میں قاضی تفریق کرانے میں شوہر کا نائب متصور ہوگا جیسا کہ وہ شوہر کی نامردی کے سبب تفریق کرانے میں شوہر کا قائم مقام ہوتا ہے۔

لہٰذا اگر یہ فرقت شوہر کے ارتداد کی وجہ سے ہو تو اس صورت میں چونکہ شوہر نے ایسے فعل کا ارتکاب کیا ہے جس کی وجہ سے فرقت لازمی ہے لہٰذا فرقت ''طلاق'' کے حکم میں ہوگی۔ کیونکہ ایسی فرقت جسے شوہر نے ارتداد کے سبب کی بناء پر مکمل کر دیا ہے، اس کے طلاق دینے کے مترادف ہے لیکن امام ابوحنیفہ نے ان دونوں صورتوں (شوہر کے اسلام سے انکار کرنے اور اس کے مرتد ہونے) میں فرق کیا ہے۔ ان کی رائے میں اگر فرقت شوہر کے انکار اسلام کی بناء پر ہو تو طلاق شمار ہوگی اور اگر فرقت شوہر کے ارتداد کی بناء پر ہو تو فسخ شمار ہوگی، خواہ وہ فرقت ایسے سبب کی بناء پر ہو جس کو شوہر نے مکمل کیا ہو چونکہ کسی شخص کا مرتد ہو جانا ملک نکاح کے منافی ہے اس لیے اس تناقض کی موجودگی میں یہ ممکن نہیں ہے کہ شوہر کا ارتداد ایسا فعل شمار کیا جائے جو زوجین کے احکام نکاح کے مطابق ہو چونکہ ارتداد کی بناء پر ایسی صورت پیدا ہو جاتی ہے جس کے سبب نکاح قائم نہیں رہ سکتا ہے۔ لہٰذا ارتداد کو فسخ شمار کیا جائے گا اور نکاح ختم ہو جائے گا برخلاف اس صورت کے جب شوہر اسلام سے انکار کرے کیونکہ اس وقت فرقت نکاح کے اغراض و مقاصد کے فوت ہو جانے کے سبب بن جائے گی اور وہ ایسا فعل شمار کیا جائے گا جو ''مستفاداً من العقد'' ہوگا اور اسی سبب سے انکار اسلام کے سبب فرقت طلاق شمار ہوگی۔

(ماخوذ از فرق الزواج علی الخفیف، عابدین، ۱۹۵۸ء، ص ۲)

<u>تجزیہ</u> اگر شوہر مرتد ہو جائے تو امام ابوحنیفہ اور امام ابو یوسف کے نزدیک زوجین کے درمیان نکاح فی الفور فسخ ہو جائے گا۔ انفساخ نکاح کے لیے عدالت کے حکم کی ضرورت نہیں۔ خواہ عورت مسلمان ہو یا کتابیہ لیکن امام محمد کے نزدیک اگر شوہر مرتد ہو جائے تو وہ ردّت طلاق بائن شمار ہوگی کیونکہ وہ شوہر کا اختیاری فعل ہوگا اور اگر شوہر تائب ہو کر دین اسلام کی طرف لوٹ آئے تو عورت کی عدت میں یا اس کے بعد بھی از سر نو نکاح کرنا ہوگا لیکن زوجہ کو اس سے نکاح کرنے کے لیے مجبور نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن متاخرین کا نقطہ نظر یہ ہے کہ صرف مباشرت ناجائز ہوگی۔ البتہ عدت کے دوران اسلام کی طرف لوٹ آنے کی صورت میں نکاح جدید کی ضرورت نہیں ہے۔

<u>ارتداد زوجہ کے بارے میں احناف کے اقوال</u> زوجہ کے ارتداد میں احناف کے تین قول پائے جاتے ہیں۔

(۱)...... یہ کہ جس طرح مرد کے مرتد ہونے سے نکاح فوراً فسخ ہو جاتا ہے اسی طرح عورت کے مرتد ہونے سے نکاح فسخ ہو جائے گا اور ہر ممکن صورت سے یہ کوشش کی جائے گی کہ عورت اسلام کی طرف واپس آ جائے اور اسلام کی طرف لوٹ آنے پر اس کا دوبارہ نکاح جبراً اس کے سابق شوہر سے کرا دیا جائے گا۔

(۲)...... یہ کہ زوجہ کے ارتداد کے بعد وہ مسلمانوں کے حق میں لونڈی کا درجہ حاصل کر لے گی اور اس صورت میں شوہر کو چاہیے کہ وہ حاکم وقت سے اس کو قیمتاً خرید لے اور لونڈی ہونے کی حیثیت سے فائدہ اٹھاتا رہے۔

(البحر الرائق ج ۳ ص ۳۳۰ مصری)

(۳)...... یہ کہ عورت کے مرتد ہونے سے نکاح فسخ نہیں ہوتا متاخرین علماء بلخ وسمرقند کا یہی فتویٰ ہے۔

نتیجہ فکر اس زمانے میں دوسرے قول پر عمل ناممکن ہے اوّل قول اگرچہ احناف کی ظاہری روایت پر مبنی ہے لیکن موجودہ دور میں تیسرا قول اختیار کیا جانا متعین ہے اور جن حالات کے پیش نظر علماء بلخ اور سمرقند نے یہ قول اختیار کیا ہے وہ حالات آج بھی موجود ہیں یہی رائے علامہ عبدالرحمٰن الجزری نے اپنی کتاب الفقہ علی مذاہب الاربعہ میں بھی پیش کی ہے۔ (الفقہ علی المذاہب الاربعہ، عبدالرحمٰن الجزری، مطبوعہ مصر، ۱۳۵۵ھ، جلد ۴، ص ۲۲۴)

مالکی مسلک اگر شوہر مرتد ہو تو اس سلسلے میں تین قول بیان کیے جاتے ہیں۔

(۱)...... یہ کہ ارتداد سے طلاق بائنہ واقع ہوگی۔

(۲)...... یہ کہ طلاق رجعی واقع ہوگی۔ اور

(۳)...... یہ کہ نکاح فسخ ہو جائے گا۔

اوّل قول مشہور ہے چنانچہ شوہر کے ارتداد کی صورت میں کہا گیا ہے کہ دونوں کے درمیان تفریق کرا دی جائے اور عورت کے مرتد ہونے کی صورت میں اگر یہ تحقیق ہو جائے کہ اس نے شوہر سے اپنی جان چھڑانے کے لیے ایسا کیا ہے تو عورت بائنہ نہ ہوگی بلکہ اس کے قصد کے خلاف عمل کیا جائے گا۔

شافعیہ کا مسلک زوجین یا ان میں سے کسی ایک کا مرتد ہو جانا دخول کے بعد عمل میں آیا ہوگا یا دخول سے قبل۔ اگر دخول کے بعد یہ واقعہ پیش آیا ہے تو فوراً نکاح منقطع نہ ہوگا بلکہ ان کے دوبارہ اسلام لانے کی امید تک حکم موقوف رہے گا۔ پس اگر مرتد شوہر عورت کی عدت پوری ہونے سے قبل اسلام لے آئے تو ان کے درمیان نکاح باقی رہے گا۔ بصورتِ دیگر ردّت کے وقت سے نکاح منقطع سمجھا جائے گا اور اگر یہ ارتداد دخول سے پہلے واقع ہوا ہے تو اس صورت میں فوراً نکاح ختم ہو جائے گا۔ ان حضرات کے نزدیک مرد یا عورت دونوں کے ارتداد میں حکماً کوئی فرق نہیں یہ کہ زوجین کے درمیان تفریق فسخ ہوگی نہ کہ طلاق۔

حنبلیہ کا مسلک حنبلیہ مسلک فکر اس مسئلہ میں امام شافعی کے مسلک کے مطابق ہے ان کے نزدیک بھی ایسی تفریق فسخ کے درجے میں ہے۔ (الفقہ علی المذاہب الاربعہ، محولہ بالا، جلد ۴، ص ۳۵-۲۳۳)

استثناء استثناء کا مطلب یہ ہے کہ اگر عورت نکاح سے قبل عیسائی یا یہودی تھی بعد کو مسلمان ہو گئی اور بعد ازاں اپنے سابقہ مذہب کی طرف لوٹ گئی یعنی پھر عیسائی یا یہودی مذہب اختیار کر لیا تو ایسی صورت میں نکاح قائم رہے گا۔ اسی طرح اگر عیسائی تھی اور اسلام اختیار کرنے کے بعد یہودی ہو گئی تب بھی نکاح فسخ نہ ہوگا کیونکہ کتابیہ سے مسلمان مرد کا نکاح فی الاصل جائز ہے لہٰذا جو شے اپنی ابتداء میں جائز ہے وہ بعد میں بھی اسی صورت میں جائز ہوگی۔

لیکن اگر عورت ہندو یا کسی غیر اہل کتاب مذہب کی پیرو تھی اور نکاح سے قبل مسلمان ہو گئی مگر بعد ازاں پھر ہندو مذہب اختیار کر لیا تو ایسی صورت میں نکاح فسخ ہو جائے گا کیونکہ جو شے اپنی اصل اور ابتداء میں ناجائز ہے وہ بعد میں بھی ناجائز ہوگی۔ بالفاظ دیگر جس شے کی ابتدا ناجائز ہے اس کا باقی رہنا بھی ناجائز ہوگا۔

پاکستان کا رائج الوقت قانون قانون انفساخ ازدواج مسلمانان، ۱۹۳۹ء سے پہلے زوجین میں سے کسی ایک کے مرتد ہو جانے کے سبب نکاح فسخ ہو جاتا تھا لیکن اس قانون کے نفاذ کے بعد سے زوجہ کے ارتداد سے نکاح فسخ

نہیں ہوتا چنانچہ قانون مذکورہ کی دفعہ ۴ کے تحت کسی کتابیہ شادی شدہ عورت کے محض ترک اسلام یا اپنے سابق مذہب کو اختیار کر لینے سے نکاح فسخ نہیں ہوتا البتہ دفعہ ۲ قانون مذکور کے تحت ارتداد یا تبدیلی مذہب کی بناء پر وہ عورت تنسیخ نکاح کا دعویٰ دائر کر سکتی ہے لیکن جہاں تک مرد کے مرتد ہو جانے سے نکاح کے فسخ ہو جانے کا تعلق ہے وہ بالاتفاق فسخ ہو جائے گا۔ دفعہ ۴ قانون مرد کے ارتداد اور فسخ نکاح پر اثر انداز نہیں ہوگی چنانچہ اگر کوئی مسلمان شوہر عیسائی ہو جائے تو نکاح فی الفور ختم ہو جائے گا اور عدت گزرنے کے بعد عورت دوسرے مرد سے نکاح کر سکتی ہے۔ دفعہ مذکور کے احکام ایسے شادی شدہ عورتوں سے بھی متعلق نہیں ہیں جو کسی غیر کتابی مذہب کی پیرو تھیں اور بعدازاں مسلمان ہو گئیں اور بعد میں اسی سابقہ مذہب کی طرف لوٹ گئیں۔

مرتد کے مال سے متعلق احکام وہ احکام جو مرتد کے مال سے متعلق ہیں۔ ان کی تین نوعیتیں ہیں۔

(۱)......مرتد کی ملکیت کا حکم۔

(۲)......مرتد کی میراث کا حکم اور۔

(۳)......مرتد کے دین (قرض) کا حکم۔

جہاں تک مرتد کی ملکیت کا تعلق ہے تمام احناف اس حکم پر متفق ہیں کہ اگر اسلام کی طرف لوٹ آئے تو اس کے اموال پر اس کی ملکیت قائم رہے گی۔ اس امر میں بھی اتفاق ہے کہ اگر فوت ہو گیا یا دارالکفر میں چلا گیا یا قتل کر دیا گیا تو اس کے اموال سے اس کی ملکیت زائل ہو جائے گی۔

البتہ اس امر میں اختلاف ہے کہ ملکیت کے زائل ہونے کا حکم کب متصور ہوگا یعنی ملکیت کے زائل ہونے کے احکام مرتد کی ذات پر کس وقت مرتب ہوں گے۔ امام ابوحنیفہ کے نزدیک اس کی ملکیت کے احکام مرتد کی حالت ظاہر ہونے پر موقوف رہیں گے۔ صاحبین کے نزدیک مرتد کے مال سے اس کی ملکیت محض فعل ارتداد کے ساتھ زائل نہیں ہوتی بلکہ اس کی ملکیت موت، قتل یا دارالکفر میں چلے جانے کے بعد زائل ہوگی۔

(بدائع الصنائع، ج ۷، ص ۱۳۶)

راقم الحروف کی رائے میں صاحبین کا نقطہ نظر زوال ملکیت کے اعتبار سے ہے جبکہ امام ابوحنیفہ کے قول سے جو حکم مستنبط ہوتا ہے وہ ملکیت موقوف کے بارے میں ہے یعنی ارتداد کے ظاہر ہونے پر اس کی ملکیت موقوف ہو جاتی ہے اور اس کو کچھ بھی اختیار اس میں تصرف کا نہیں رہتا۔ یہ نقطہ نظر بنیادی طور پر صحیح اور انسب ہے چنانچہ اگر وہ اسلام لے آیا تو اس کی ملکیت حالت اصلی کی طرف لوٹ سکتی ہے کیونکہ وہ رکاوٹ جو ارتداد کی وجہ سے پیدا ہو گئی تھی دور ہو گئی۔ اور اگر وہ ارتداد پر قائم رہا تو صاحبین کے قول کے بموجب اس کی موت، قتل یا دارالاسلام سے دارالکفر میں چلے جانے پر اموال پر اس کی ملکیت منقطع ہو جائے گی۔

مالکیہ کے نزدیک امام (حاکم وقت) پر لازم ہوگا کہ ارتداد اختیار کرتے ہی مرتد کو مال میں تصرفات سے روک دے البتہ توبہ کی مہلت کے دوران اس کو بقدر ضرورت خورد و نوش کے لیے دیا جاتا رہے گا۔ اگر اس نے توبہ کر کے اسلام قبول کر لیا تو اس کا مال اس کی ملکیت ہوگا اور وہ اس میں ہر وہ تصرف کر سکے گا جو وہ ارتداد سے قبل کر سکتا تھا۔ (جواہر الاکلیل، ج ۲، ص ۲۷۷-۲۷۷)

شافعیہ مسلک میں مرتد کی ملکیت کے زائل ہونے کے بارے میں چند اقوال ہیں۔ قوی قول یہ ہے کہ اس کی ملکیت موقوف ہوگی۔ اگر ارتداد کی حالت میں ہلاک ہو گیا تو ملکیت زائل ہو جائے گی اور اگر اسلام کی

طرف لوٹ آیا تو اس کی ملکیت برقرار رہے گی۔ ((المغنی المحتاج، ج ۴، ص ۴۴۳-۱۴۴)

حنبلیہ کے نزدیک مرتد کے اموال سے اس کی ملکیت اس وقت تک زائل نہ ہوگی جب تک اس کی حالت (ارتداد) واضح نہ ہو جائے۔ اسے تصرفات سے روک دیا جائے گا۔ اگر اسلام کی طرف لوٹ آیا تو اس کی ملکیت قائم شدہ متصور ہوگی اور اس کے تصرفات بھی نافذ ہوں گے۔ (الاقناع، ج ۴ ص ۹-۳۰۱۔ المقنع، ج ۴، ص ۲۳-۵۱۴)

مرتدہ کے اموال کی ملکیت کا مسئلہ مرتد (مرد) کے احکام ملکیت کے برخلاف مرتدہ کی ملکیت کے بارے میں امام ابوحنیفہ اور صاحبین میں اس امر پر اتفاق رائے پایا جاتا ہے کہ ارتداد عورت کی ملکیت کو زائل نہیں کرتا۔ واضح رہے کہ اموال سے مراد وہ اموال ہیں جو دارالاسلام میں موجود ہوں۔ دارالکفر کے اموال مرتد یا مرتدہ اس کی ملکیت رہیں گے ان سے شرعی احکام کا کوئی تعلق نہ ہوگا۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۶)

## مرتد کی میراث

ائمہ اربعہ کا نقطۂ نظر مرتد اگر مارا جائے یا مر جائے یا دارالحرب میں رہ پڑے تو جو کچھ اس نے حالت اسلام میں کمایا ہے وہ اس کے مسلمان ورثہ کی میراث قرار پائے گا اور جو کچھ حالت ارتداد میں کمایا ہے وہ بیت المال کی ملکیت ہوگا۔ یہ قول امام ابوحنیفہ کا ہے۔ صاحبین کے نزدیک اسلام اور ردّت دونوں حالتوں یا زمانوں کی کمائی میں مرتد کے مسلمان ورثہ وارث ہوں گے۔ امام شافعی اور امام مالک کے نزدیک دونوں زمانوں کی کمائی بیت المال کی ملکیت ہوگی ان کے ایک قول کے مطابق یہ ملکیت بطور مال غنیمت کے اور دوسرے قول کے مطابق بطور مال ضائع کے ہوگی۔ (مبسوط ج ۱۰ ص ۱۰۹ باب المرتدین)

البتہ احناف کے نزدیک مرتدہ (عورت) مر جائے تو اس کا کل مال اس کے مسلمان ورثاء میں تقسیم ہوگا خواہ وہ اس عورت نے مرتد ہونے سے پہلے کمایا ہو یا بعد میں۔ مسلمان جو مرتد کی میراث لیتا ہے وہ دراصل سدِّ ذرائع اور منع احتیال (حیلہ سازی) قانون کے خلاف کے طور پر ہے۔ (صبحی محمصانی، المیراث، مطبوعہ مصر، ص ۱۹۰)

مرتد کی زوجہ بشرطیکہ مسلمان ہو اس کی وارث ہوگی۔ اگر اس کا مرتد شوہر مر جائے درآں حالانکہ وہ عدت میں ہو اگر عدت ختم ہونے کے بعد انتقال کرنے یا مرتد نے اس سے صحبت ہی نہ کی ہو تو وہ میراث کی مستحق نہ ہوگی اس کی حیثیت "زوجہ فار" میراث سے بھاگنے والے شوہر کی زوجہ کی مثل ہے جو بصورت وفات شوہر (دوران عدت) وارث ہوتی ہے۔ اگر وہ عورت اپنے شوہر کے ساتھ مرتد ہوگئی ہو تو اس کو کچھ میراث نہ ملے گی جس طرح کہ وہ اقارب جو مرتد ہوں اس کے وارث نہیں ہوتے۔

مرتد ولایت کا اہل نہیں ہوتا اس لیے وہ کسی سے میراث نہیں پاتا کیونکہ اس نے مرتد ہو کر گناہ (جرم و جنایت) کا ارتکاب کیا ہے اور میراث سے بطور سزا محروم ہو جانا، ارتداد کا شرعی صلہ ہے جیسے کہ قاتل قتل کے سبب مقتول کی میراث سے محروم ہو جاتا ہے امام مالک اور شافعی کے نزدیک مرتد نہ خود کسی کا وارث ہوتا ہے اور نہ کوئی دوسرا اس کی میراث لیتا ہے جو کچھ چھوڑتا ہے، خواہ حالت اسلام میں کمایا ہو یا حالت ارتداد میں بیت المال کی ملک ہوتا ہے۔ جب زوجین ایک ساتھ مرتد ہو جائیں اور پھر ان سے اولاد ہو پھر مرتد مر جائے تو عورت کو اس مرتد کی میراث نہ ملے گی۔ اگرچہ ان دونوں کے درمیان نکاح باقی رہا ہو۔ جہاں تک بچے کی میراث کا تعلق ہے اگر مرتد ہونے کے دن سے چھ ماہ کے اندر پیدا ہوا تو اس کو میراث ملے گی کیونکہ یہ امر اس بات کا یقینی ثبوت ہے کہ وہ اپنی ماں کے بطن میں اس وقت موجود تھا جبکہ اس کے والدین مسلمان تھے اس لیے وہ اسلام کا تابع قرار دیا جائے گا

اور ماں باپ کے مرتد ہو جانے سے مرتد قرار نہیں دیا جائے گا جبکہ وہ دارالاسلام میں رہے چونکہ اسلام کا حکم بطریق تبعیت دار کے ابتداءً ثابت ہوتا ہے اس لیے اس کا باقی رہنا اولی ہوگا لہٰذا جب بچہ مسلمان رہا تو وہ مرتد کے ورثاء میں شمار ہوگا۔ لیکن اگر وہ بچہ یوم ارتداد سے چند ماہ کے بعد پیدا ہوا تو وہ اپنے مرتد والدین سے میراث پانے کا مستحق نہ ہوگا اگرچہ ان دونوں کے درمیان نکاح قائم ہو کیونکہ ایسی صورت میں نطفہ کا قائم ہونا قریب ترین وقت سے لیا جائے گا اور قریب ترین وقت (باعتبار کم از کم مدت حمل) چھ ماہ ہے چنانچہ جب بچہ کا نطفہ مرتد کے قطرۂ منی سے قائم ہوا تو وہ بچہ بھی اپنے والدین کے ساتھ مرتد کے حکم میں ہوگا۔ (مبسوط ایضاً)

امام احمد بن حنبل کے نزدیک جبکہ مرتد ردّت پر قائم رہتے ہوئے مر جائے یا قتل کر دیا جائے تو اس کا مال بیت المال میں داخل کر دیا جائے گا حکم کے اس جزو میں وہ امام مالک و شافعی سے متفق ہیں اور یہ قول حنبلی قانون وراثت میں صحیح ترین قول تسلیم کیا گیا ہے۔

اگر زوجین یا ان میں سے کوئی ایک مرتد ہو جائے تو ان کے درمیان باہم وراثت جاری نہ ہوگی خواہ وہ دارالحرب میں چلے جائیں یا دارالاسلام میں مقیم ہوں۔ امام مالک و شافعی بھی اسی کے قائل ہیں۔

جو بچہ مرتد ہونے کے چھ ماہ بعد پیدا ہوا ہو امام احمد کے نزدیک اس کا غلام بنا لینا جائز ہوگا۔ (جس کے یہ معنی ہیں کہ ان کے نزدیک بچہ مرتد کا تابع ہوگا اور وارث نہ ہوگا) یہی قول امام شافعی کا ہے۔

جب مرتد دارالکفر میں چلا جائے تو ایسی صورت میں اس کا مال موقوف رکھا جائے گا اگر اسلام لے آیا تو مال اس کے سپرد کر دیا جائے گا اور اگر مر گیا تو وہ غنیمت تصور کیا جائے گا۔ یہی قول امام مالک اور شافعی کا ہے۔ اہل عراق اس کے خلاف ہیں ان کے نزدیک دارالکفر میں چلا جانا زوال ملک کا سبب ہوتا ہے اس لیے مرتد کی واپسی کے بعد مال واپس نہ ہوگا بلکہ جس طرح اس کی موت کی صورت میں اس کے اقرباء پر صرف کیا جاتا ہے اسی طرح صرف کیا جائے گا۔ اگر اسلام کی طرف واپس آ جائے تو جو مال باقی ہوگا وہ لے لے گا اور ورثاء نے جو صرف کر دیا ہوگا وہ واپس نہ ہوگا۔ (ابن قدامہ المقدسی م ۶۲۰ھ المغنی فقہ حنبلی مطبوعہ مصر، ۱۳۴۸ھ ج ۷، ص ۸۷۔۷۷)

<u>شیعہ امامیہ</u> شیعہ امامیہ کے نزدیک مرتد کسی مسلم کا وارث نہ ہوگا لیکن مسلم مرتد کا وارث ہوگا، لیکن ترکہ کس وقت تقسیم کیا جائے گا اس کے متعلق امامیہ کے یہاں دیگر مذاہب کے مقابلہ میں ایک جدید تفصیل پائی جاتی ہے ان کے نزدیک اگر ایک پیدائشی کافر مسلمان ہو کر پھر اسی دین کی طرف لوٹ جائے تو اس کا ترکہ فوری قابل تقسیم قرار دیا جائے گا خواہ قتل کر دیا گیا ہو یا زندہ ہو بشرطیکہ مرد ہو، لیکن اگر عورت ہے تو تاوقتیکہ فوت نہ ہو جائے، اس کا ترکہ تقسیم نہ ہوگا۔

اور اگر پیدائشی مسلمان مرتد ہو جائے تو اس کا ترکہ قتل یا موت سے قبل تقسیم نہ کیا جائے گا۔ البتہ اس کی زوجہ عدت کا زمانہ پورا ہونے کے بعد بائنہ ہو جائے گی۔ (نجم الدین، جعفر الحلی (م ۶۷۶ھ) شرائع الاسلام (فقہ شیعی) مطبوعہ بیروت مبنی بر نسخہ مطبوعہ عبدالرحیم التبریزی، ۱۲۵۹ھ، ج ۲، القسم الرابع ص ۸۲۔۱۸۱)

<u>ظاہریہ</u> ظاہریہ کے نزدیک مرتد کا نہ کوئی وارث ہو سکتا ہے نہ مرتد کسی کا وارث ہو سکتا ہے جو مال چھوڑے گا۔ وہ مسلمانوں کے بیت المال کا حق ہوگا۔ خواہ اسلام کی طرف رجوع کرے یا نہ کرے یا ارتداد کی حالت میں مر جائے یا قتل کر دیا جائے یا دارالحرب میں منتقل ہو جائے۔ لیکن وہ مال جو اس کے قتل یا موت کے بعد حاصل ہوا ہو وہ اس کے کافر ورثاء کا حق ہوگا۔ (ابن حزم (م ۴۵۶ھ) المحلی مطبوعہ مصر، ۱۳۵۲ھ، ج ۶، جز ۹، ص ۳۷۱)

مختصر یہ کہ احناف کے تمام ائمہ اس امر پر متفق ہیں کہ مرتد نے جو مال بحالت اسلام حاصل کیا وہ اس کے مسلمان ورثاء کی ملکیت ہوگا۔

امام شافعی کے نزدیک وہ مال فئی متصور ہوگا اور بیت المال کی ملکیت قرار پائے گا۔

(بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۶)

مالکیہ کے نزدیک بھی آزاد مرتد (مرد) کا مال فئے (مال غنیمت) شمار ہو کر بیت المال میں داخل کر دیا جائے گا۔ ورثاء میں تقسیم نہ ہوگا۔ (جواہر الاکلیل، ج ۲، ص ۷۹۔۷۷)

حنبلیہ کے نزدیک بھی ارتداد کے جرم میں قتل کیے جانے یا دارالکفر میں چلے جانے یا دارالاسلام ہی میں ارتداد کی حالت میں فوت ہو جانے پر مرتد کا مال مال غنیمت میں شمار ہوگا۔

(الاقناع، ج ۴، ص ۹۔۳۰۱۔ المقنع، ج ۳، ص ۲۳۔۵۱۴)

مرتد کی میراث کے مسئلہ میں ظاہریہ کا قول یہ ہے کہ اگر وہ اسلام کی طرف لوٹ آیا تو اس کا مال اس کی ملکیت رہے گا اور اگر قتل کر دیا گیا تو اس کے کافر ورثاء کا حق ہوگا۔ (المحلی، ج ۸، ص ۲۲۸)

شیعہ فقہ کی رو سے مرتد کے مرنے یا قتل ہونے کے بعد یا دارالکفر میں منتقل ہونے کے بعد اس کا ترکہ مسلمان ورثاء میں تقسیم کر دیا جائے گا۔ اگر کوئی مسلمان وارث موجود نہ ہو تو اب یہ ترکہ امام کا حق ہوگا۔

(شرائع الاسلام، ج ۲ القسم الرابع ص ۶۰۔۲۵۹)

پاکستانی قانون اگرچہ پاکستان میں اسلامی قانون وراثت کا مسلمانوں کے منجملہ دیگر شخصی قوانین کے مختلف اطلاقی ایکٹوں کے ذریعہ نافذ و رائج ہونا قرار دیا جا چکا ہے لیکن مرتد کی میراث کے مسئلہ میں شریعت کے خلاف عمل درآمد ہو رہا ہے شرع اسلام کا یہ ایک واضح حکم ہے کہ جو مسلمان مرتد ہو جائے وہ میراث سے محروم ہو جاتا ہے مگر یہ حکم مذہبی آزادی کے ایکٹ نمبر ۲۱ بابت ۱۸۵۰ء کے سبب نافذ نہیں ہو سکتا جس کے تحت کسی شخص کا اپنے دین سے منحرف ہو کر دوسرا دین اختیار کر لینا اس کے حقوق کو متاثر نہیں کرتا اس لیے وراثت کے احکام میں شرعی قانون کا اطلاق ہونے کے باوجود مرتد کے اسلامی احکام میراث آج بھی عدالتوں کے ذریعہ نافذ نہیں کرائے جا سکتے ضرورت ہے کہ ۱۸۵۰ء کا مذکورہ ایکٹ منسوخ کیا جائے۔

تجزیہ "مرتد کی میراث" کے مسئلہ کے دو جزو ہیں۔

۱...... مرتد کا خود میراث سے محروم ہو جانا۔

۲...... اس کے مسلمان یا مرتد ورثاء کا وارث ہونا۔

جہاں تک مسئلہ کے پہلے جزو کا تعلق ہے اس میں ائمہ کے درمیان کوئی اختلاف نہیں کہ مرتد خود میراث سے محروم ہوگا۔ البتہ دوسرے جزو میں یہ اختلاف ہے کہ احناف حالت اسلام اور حالت ارتداد میں کمائی ہوئی دولت میں فرق کرتے ہیں جبکہ دیگر ائمہ ایسے فرق کے قائل نہیں۔ احناف کے نزدیک حالت اسلام میں کمایا ہوا مال اس کے مسلمان ورثاء میں تقسیم ہوگا اور حالت ارتداد میں کمایا ہوا مال بیت المال کی ملکیت ہوگا۔ بشرطیکہ مرتد مرد ہو البتہ عورت کی صورت میں دونوں حالتوں میں کمایا ہوا مال اس کے مسلمان ورثاء کا حق ہوگا اس کے برخلاف ائمہ ثلاثہ کل مال بیت المال کی ملکیت قرار دیتے ہیں خواہ وہ مرد ہو یا عورت شیعہ امامیہ بھی اس بارے میں کوئی تفریق نہیں کرتے۔ البتہ وہ میراث ایک مقررہ وقت تک روکنے کے قائل ہیں جس سے (غالباً) یہ نتیجہ بھی نکل سکتا ہے کہ

وہ بلا امتیاز حالت مسلمان ورثاء کے استحقاق کے قائل ہیں۔ ظاہر یہ جس طرح مرتد کو کسی مسلمان کا وارث نہ ہونا جملہ مذاہب کے مطابق تسلیم کرتے ہیں وہاں اس نقطہ نظر کے قائل نظر آتے ہیں کہ مسلمان بھی مرتد کا وارث نہ ہوگا جیسا کہ وہ کافر کی میراث میں قائل ہیں چنانچہ ان کے نزدیک کافر و مرتد کی میراث کے مسئلہ میں کوئی فرق نہیں۔

مرتد کا حق ولایت قرآن کریم مسلمان پر کافر کی ولایت کو منع کرتا ہے۔ کافر کو مسلمان پر کسی قسم کی ولایت حاصل نہیں خواہ وہ ولایت نکاح ہو یا حق حضانت۔ (النساء ۱۴۱، النحل ۱۰۶، توبہ ۲۳، ال عمران ۹۰۔۲۸، مائدہ ۵۱)

یہی حکم مرتد کے لیے ہے چنانچہ شرعاً ایک مرتد کا نابالغ کے نکاح کر دینے کا حق و اختیار بوجہ ارتداد معطل ہو جاتا ہے تا آنکہ وہ توبہ نہ کر لے اور اسلام کی طرف نہ لوٹ آئے۔ (مدریہ ج ۳ باب عزل الوکیں)

لیکن ایکٹ نمبر ۲۱، بابت ۱۸۵۰ء میں یہ حکم مذکور ہے کہ کوئی قانون یا رواج کسی ایسے شخص کو جو اپنا مذہب ترک کر دے اس کے حق یا جائیداد سے محروم نہ کر سکے گا۔ اور چونکہ ولایت بھی ایک حق ہے اس لیے یہ بھی ترک مذہب کی بناء پر متاثر نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ پنجاب چیف کورٹ نے ایک مسلمان باپ کے سلسلہ میں جو عیسائی ہو گیا تھا یہ فیصلہ دیا کہ بوجہ ارتداد باپ کو اپنی نابالغ اولاد کی ذات اور جائیداد کی ولایت کے حق سے محروم نہیں کیا جا سکتا۔ (گل محمد بنام مسماۃ وزیر ۱۹۰۱ء، ۳۶ پنجاب ریکارڈ، ص ۱۹۱) شرع اسلام کی روشنی میں یہ اور اس قسم کے دوسرے فیصلے قطعاً غلط ہیں۔

مرتد کی ذات سے متعلق چند دیگر احکام ارتداد کے بعد مرتد حق ولایت سے محروم ہو جاتا ہے اس کا ذبیحہ بھی حلال نہ ہوگا، کوئی اسلامی عبادت اس پر فرض نہ رہے گی۔ وراثت و ولایت کی اہلیت ساقط ہو جائے گی، اس کا خاندان اس کے دیت کے جرم پر دیت (تاوان) ادا کرنے کا پابند نہ ہوگا۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۶) مرتد سے فدیہ لینا جائز نہ ہوگا یعنی فدیہ لے کر اس کو چھوڑ دینا جائز نہیں۔ (المغنی ج ۴ ص ۱۳۳)

مرتد کے قرض کا مسئلہ مرتد کے دین (قرض جس میں کفالتی قرضہ بھی شامل ہوتا ہے) کے متعلق صاحبین کا یہ قول کہ مرتد کے دین کا بار اس مال پر ڈالا جائے گا جو اس نے اسلام اور ارتداد کی حالت میں کمایا ہو۔ امام ابوحنیفہ کے نزدیک بروایت ابو یوسف ارتداد کی حالت میں کمائے ہوئے مال پر ڈالا جائے گا۔ بشرطیکہ اس مال کی مقدار دین کو پوری طرح ادا کر دے، اگر ارتداد کی حالت میں کمایا ہوا مال دین کی کل مقدار کی ادائیگی کے لیے کافی نہ ہو تو جو باقی رہے حالت اسلام میں کمائے ہوئے مال سے ادا کیا جائے گا۔ اس کے برخلاف حسن بن زیاد نے اس مسئلہ میں امام ابوحنیفہ سے روایت بیان کی ہے کہ اسلام کی حالت میں دین کا بار اسلام کی حالت میں کمائے ہوئے مال پر ڈالا جائے گا اور ارتداد کی حالت میں دین ارتداد کے مکسوب مال سے ادا کیا جائے گا۔ حسن بن زیاد کی روایت صحیح ہے۔
(بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۹)

شافعیہ کے نزدیک مرتد کا قرض قبل از ارتداد اس کے مال سے ادا کیا جائے گا اور بقیہ بیت المال کی ملکیت ہوگا۔ (الاقناع ج ۴ ص ۹۔۳۰۱ المقنع ج ۳ ص ۲۳۔۵۱۴)

یہی صورت حنابلہ کے نزدیک ہے۔ (الاقناع ج ۴ ص ۹۔۳۰۱ المقنع ج ۳ ص ۲۳۔۵۱۴)

شیعی فقہ میں مرتد کے اموال سے اس کے ذمہ قرضے ادا کیے جائیں گے نیز دیگر وہ حقوق جو اس پر واجب ہوں پورے کیے جائیں گے۔ (شرائع الاسلام، ج ۲ القسم الرابع ص ۶۰۔۲۵۹)

مرتد کا ارتکاب جنایت (جرم) اگر مرتد نے ارتداد سے قبل یا بعد کسی غیر مسلم شہری پر کسی قسم کی دست اندازی

کے جرم کا ارتکاب کیا ہو تو اس کے مال سے اس جرم کی دیت یا تاوان لیا جائے گا لیکن اگر اس سے کسی مسلم کے ساتھ ایسا جرم سرزد ہوا تو اس پر قصاص واجب ہوگا۔ مال میں سے کچھ نہ لیا جائے گا اگر ارتداد سے رجوع کر کے پھر اسلام لے آیا تو ارتداد کے سبب قتل ساقط ہو جائے گا لیکن قصاص بدستور قائم رہے گا۔

(جواہر الاکلیل ج ۳ ص ۹ےـ ۲ےے)

مرتد سے حالت ارتداد میں کسی کو قتل کرنے کے جرم میں قصاص لیا جائے گا اور یہ قصاص ارتداد کے قتل پر مقدم ہوگا البتہ اگر مقتول کے ورثاء خون بہا لینے پر راضی ہوئے تو اس کی ادائیگی مرتد کے مال سے کی جائے گی۔

(الاقناع ج ۴ ص ۹ـ ۱۳۰۱ المقنع ج ۳ ص ۲۳ـ ۵۱۴)

## مرتد کی اولاد کے متعلق احکام

مرتد کی اولاد کی دو صورتیں ہوں گی۔ یا تو زوجین کے اسلام پر قائم رہنے کی حالت میں پیدا ہوئی ہوگی یا مرتد ہونے کے بعد اگر اولاد اس زمانے میں پیدا ہوئی جبکہ زوجین اسلام پر قائم تھے اور یہ اولاد بالغ ہے تو مسلمان رہے گی اگر نابالغ ہے تو اس وقت تک مسلمان متصور ہوگی جب تک دارالاسلام میں ہے اگر مرتد فرار ہو کر دارالکفر چلا گیا اور ساتھ ہی اپنے نابالغ بچوں کو بھی دارالکفر لے گیا تو وہ دائرہ اسلام سے خارج متصور ہوں گے۔

اگر یہ اولاد ارتداد کی حالت میں پیدا ہوئی ہو تو اولاد بھی اپنے مرتد والدین کے اتباع میں بمنزلہ مرتد شمار ہوگی۔ (بدائع الصنائع ج ۷ ص ۱۳۹)

مالکیہ کے نزدیک مرتد کے قتل کے بعد اگر اس کی خورد سال اولاد موجود ہو تو وہ مسلمان متصور ہوگی۔ اپنے باپ یا والدین کے ارتداد میں ان کی تابع نہ ہوگی چنانچہ اگر مرتد نے اپنے بعد نابالغ اولاد چھوڑی اور نابالغ حالات سے ناواقف رہ کر جوان ہو اور اس سے کفر کی کوئی بات صادر نہ ہو تو وہ مسلم ہی متصور ہوگا لیکن اگر جوان ہونے کے بعد کفر کا اظہار کیا تو اس پر ارتداد کا حکم مرتب ہوگا۔

شافعیہ کے نزدیک مرتد کی اولاد خواہ قبل ردّت کی ہو یا دوران ردت کی اگر اس اولاد کے والدین میں کوئی ایک مسلم ہے تو یہ اولاد بھی مسلم تصور ہوگی بلکہ دونوں ماں باپ، کے مرتد ہو جانے کی صورت میں بھی اولاد مسلم متصور ہوگی۔ دوسرا قول یہ ہے کہ ماں باپ دونوں کے مرتد ہو جانے کی صورت میں اولاد بھی مرتد متصور ہوگی۔ مغنی المحتاج کے مصنف نے مرتد ہونے کے قول کو پسند کیا ہے۔ (المغنی المحتاج ج ۴ ص ۱۴۳)

حنبلی فقہ میں جو اولاد بحالت اسلام پیدا ہوگی اس کا غلام بنانا جائز نہ ہوگا۔ البتہ بحالت ردّت پیدا ہونے والی اولاد کو غلام بنانا جائز ہوگا۔ (الاقناع، ج ۴ ص ۳۰۱ـ المقنع ج ۳ ص ۲۳)

شیعی فقہاء کے نزدیک مرتد کی اولاد مسلم کے حکم میں ہوگی۔ اگر اسلام کی حالت میں بالغ ہوئی تو پھر سرے سے کوئی مسئلہ پیدا نہیں ہوتا، لیکن اگر بالغ ہونے کے بعد اس نے ارتداد اختیار کیا تو اس سے توبہ کا مطالبہ کیا جائے گا۔ اگر توبہ کر لی تو فبہا ورنہ قتل کر دیا جائے گا۔

جس کی اولاد اس کے مرتد ہو جانے کے بعد پیدا ہو اور اس اولاد کی ماں مسلمان ہو تو وہ اولاد مسلمان شمار ہوگی لیکن اگر ماں بھی مرتدہ ہے اور حمل ارتداد کے بعد قائم ہوا تھا تو اب اولاد والدین کے حکم میں ہوگی یعنی مرتد متصور ہوگی۔

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

# قادیانیوں کی شرعی و قانونی حیثیت

مولانا علامہ خالد محمود

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## تعارف

۲۶ اپریل ۱۹۸۴ء کو جنرل محمد ضیاء الحق مرحوم نے امتناع قادیانیت آرڈیننس جاری کیا۔ قادیانی و لاہوری گروپ نے وفاقی شرعی عدالت میں اس کے خلاف اپیل دائر کر دی۔ وفاقی شرعی عدالت کی رہنمائی کے لیے مولانا ڈاکٹر علامہ خالد محمود صاحب نے ذیل کا اپنا بیان تحریری طور پر عدالت میں جمع کرایا۔ جس میں قادیانیوں کی شرعی و قانونی حیثیت پر اچھوتے انداز میں روشنی ڈالی گئی ہے۔ فقیر...... اللہ وسایا

الحمدللہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ

o ایک اسلامی سلطنت میں قادیانی غیر مسلم اقلیت کو کیا کیا مذہبی حقوق حاصل ہو سکتے ہیں؟ اور انھیں کس حد تک مذہبی آزادی دی جا سکتی ہے؟

جواب:...... اسلامی مملکت میں غیر مسلم اقلیتوں کو اس حد تک مذہبی آزادی دی جا سکتی ہے کہ اس سے مسلمانوں کے اپنے دینی اور مذہبی حقوق میں کسی طرح سے مداخلت نہ ہوتی ہو اور ان کی داخلی خود مختاری کسی طرح مجروح نہ ہو لیکن اگر کسی اقلیت کی مذہبی آزادی سے خود مسلمانوں کے مذہبی حقوق تلف ہوتے ہوں تو مسلمان سربراہ کا فرض ہے کہ مسلمانوں کے دینی حقوق کی پوری حفاظت کرے۔ اسلامی مملکت میں غیر مسلم اقلیتوں کے رسوم و اعمال اسی حد تک چلنے دیے جا سکتے ہیں کہ اسلام کی اپنی عظمت و شوکت کسی طرح پامال ہونے نہ پائے۔ سربراہِ مملکت ان پر کچھ اس طرح کی پابندیاں لگائے کہ وہاں کی مسلم آبادی اپنے دین پر عمل کرتے ہوئے ان اقلیتوں کی مداخلت سے پوری طرح محفوظ رہ سکے۔

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ قادیانی غیر مسلم اقلیت کے جائز مذہبی حقوق کا تعین کرنے سے پہلے خود مسلمانوں کے دینی حقوق کا جائزہ لیا جائے اور اگر کسی پہلو سے کوئی غیر مسلم اقلیت ان کے حقوق میں مداخلت کرنے لگے تو ان امور میں کسی غیر مسلم اقلیت کو مسلمانوں کی مذہبی آزادی میں دخل انداز نہ ہونے دیا جائے گا اور انھیں ان باتوں سے قانوناً منع کیا جائے گا۔

مذہبی آزادی کی حقیقت اسلام کی رو سے دنیا میں ہر شخص کو اپنی پسند کا مذہب اختیار کرنے کا حق حاصل ہے آخرت کی جزا و سزا صرف حق پر مبنی ہوگی۔ قرآن کریم کی رو سے کسی کو جبراً مسلمان بنانے کی اجازت نہیں۔ صداقت اسلام کے دروازے کھلے ہیں اور حق باطل سے ممتاز ہو چکا ہے۔ مذہبی آزادی کی حقیقت یہی ہے کہ

اسلام زبردستی دوسروں کو اپنے ساتھ جوڑنے کی تعلیم نہیں دیتا لیکن مسلمانوں کو کوئی اور مذہب اختیار کرنے کا قطعاً کوئی حق حاصل نہیں۔ اسلام دین حق سے پھرنے کی کسی مسلمان کو اجازت نہیں دیتا اسے ہر کوشش کے ساتھ دائرۂ اسلام میں پابند کرتا ہے۔ یہ اکراہ کسی کو دین میں لانے کے لیے نہیں، اسے دین میں رکھنے کے لیے ہے جو اسلام کا ایک اندرونی معاملہ ہے۔ مذہبی آزادی کا یہ مفہوم مرزا غلام احمد قادیانی نے ان الفاظ میں تسلیم کیا ہے:

''ہمارے نبی ﷺ نے مسلمان بنانے کے لیے کبھی جبر نہیں کیا اور نہ تلوار کھینچی اور نہ دین میں داخل کرنے کے لیے کسی کے ایک بال کو بھی نقصان پہنچایا بلکہ وہ تمام نبوی لڑائیاں اور آنجناب ﷺ کے صحابہ کرام کے جنگ جو اس وقت کیے گئے یا تو اس واسطے ان کی ضرورت پڑی کہ..... ملک میں امن قائم کیا جائے اور جو لوگ اسلام کو اس کے پھیلنے سے روکتے ہیں اور ان لوگوں کو قتل کر دیتے ہیں جو مسلمان ہوں ان کو کمزور کر دیا جائے۔''

(تریاق القلوب ص ۵۳ خزائن ج ۱۵ ص ۲۴۶)

اسلام میں آئے ہوئے لوگوں کو ضابطۂ اسلام کا پابند کرنے کے لیے آنحضرت ﷺ نے ان الفاظ میں یہ دھمکی بھی دی۔ ظاہر ہے کہ یہ اکراہ نہیں دین اسلام کا ایک اپنا ضابطۂ کار ہے:

۱..... **لَقَدْ هَمَمْتُ اَنْ اٰمُرَ رَجُلاً يُصَلِّى بِالنَّاسِ ثُمَّ اُحرق على رجال يتخلفون عن الجمعة بيوتهم.**

(صحیح مسلم ج ۱ ص ۲۳۲ باب فضل صلوٰۃ الجماعۃ وبیان التشدید)

''میں نے ارادہ کیا کہ کسی اور شخص کو امام مقرر کروں کہ وہ لوگوں کو نماز پڑھائے اور پھر ان لوگوں کے گھروں کو جو جماعت سے پیچھے رہ جاتے ہیں آگ لگا دوں۔''

بے شک یہ ایک بڑی دھمکی ہے اور مسلمانوں کو دین پر رکھنے کے لیے ہے یہ اکراہ ممنوع نہیں اور اس کے جواب میں یہ نہیں کہا جا سکتا کہ ''لا اکراہ فی الدین'' دین میں اکراہ نہیں، یہ سختی کہاں سے آ گئی!

آنحضرت ﷺ نے فرمایا:

۲..... **مروا اولادکم بالصلوٰة وهم ابناء سبع سنين واضربوهم عليها وهم ابناء عشر سنين.**

(مشکوٰۃ عن ابی داؤد ص ۵۸ کتاب الصلوٰۃ)

''اپنی اولاد کو سات سال کی عمر میں نماز پر لگاؤ اور جب وہ دس سال کی عمر کو پہنچ جائیں تو انھیں مار کر بھی نماز پڑھاؤ۔''

نماز کے لیے یہ مارنا اکراہ ممنوع نہیں۔ دین اسلام کا اپنا ضابطہ کار اور اس کا ایک اپنا دائرہ تربیت ہے۔

۳..... جس طرح نماز عبادت ہے زکوٰۃ بھی ایک عبادت ہے۔ تارک نماز کو دھمکی دے کر نماز پر لانا یا قوم کو دھمکی دے کر ان سے جبراً زکوٰۃ وصول کرنا ہرگز اکراہ ممنوع نہیں۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ نے منکرین زکوٰۃ اور مانعین زکوٰۃ دونوں کے خلاف یہ عمل فرمایا۔

صحیح بخاری میں ہے حضرت ابوبکر صدیقؓ نے فرمایا:

**والله لا قاتلن من فرق بين الصلوٰة والزكوٰة فان الزكوٰة حق المال والله لومنعونی عناقا كانوا يؤدونها الى رسول الله ﷺ لقاتلتهم على منعها.** (مشکوٰۃ ص ۱۵۷ کتاب الزکوٰۃ) ''خدا کی قسم میں ان لوگوں سے ضرور جنگ کروں گا جو نماز اور زکوٰۃ میں تفریق ڈالتے ہیں۔ بیشک زکوٰۃ حق مال ہے (جس طرح نماز حق بدن ہے) بخدا اگر یہ لوگ ایک بھیڑ بھی وہ حضور ﷺ کو دیا کرتے تھے نہ دیں گے تو میں اسے روکنے پر ان سے جہاد کروں گا۔''

یہ اکراہ ممنوع نہیں دین اسلام کا داخلی دائرہ کار ہے لوگوں کو اسلام پر رکھنے کا ایک قدم ہے اور بیشک سلطنت اسلامی کو اس کا پورا حق حاصل ہے۔

۴.....نماز کے لیے مسجد میں اذان دینا فرض نہیں لیکن شعائر اسلام میں سے ضرور ہے۔ اگر کسی علاقے میں پوری کی پوری قوم اذان نہ دینے پر اتفاق کر لے تو اسلامی سربراہ کو ان سے جہاد کرنا ضروری ہو جاتا ہے۔ امام ابوحنیفہؒ کے شاگرد امام محمدؒ کہتے ہیں کہ اگر کسی علاقے کے لوگ اذان کہنا چھوڑ دیں تو ہم اس پر ان سے جہاد کریں گے۔

**"ولهذا قال محمد لو اجتمع اهل بلد على تركه قاتلناهم عليه."**

(البحر الرائق ص ۲۵۵ ج ۱ باب الاذان)

یہ اکراہ ممنوع نہیں، جو شخص اسلام کے اپنے دائرہ کار اور سلطنت اسلام کی داخلی خودمختاری پر کچھ غور کرے تو سینکڑوں مثالیں سامنے آئیں گی جن میں مسلمانوں کو اسلام کے ضابطے پر پوری سختی سے پابند کیا گیا ہے۔ ان میں دھمکیاں بھی ہیں اور سزائیں بھی اور معاشرے پر اخلاقی دباؤ بھی۔ ایک زندہ دین کی زندگی کے یہ نشان ہیں۔ انھیں اکراہ للدین تو کہا جا سکتا ہے اکراہ فی الدین ہرگز نہیں۔ ثانی الذکر کا حاصل صرف یہ ہے کہ کسی غیر مسلم کو جبراً اسلام میں نہیں لایا جا سکتا یہ منع ہے، اسلام میں آئے ہوئے لوگوں کو یہ آزادی نہیں دی جا سکتی کہ وہ جو چاہیں کہتے اور کرتے رہیں۔ انھیں ضابطۂ اسلام کا پابند کرنے کا یہ مطلب نہیں کہ ان پر اکراہ کیا جا رہا ہے۔

علامہ شعرانی لکھتے ہیں: اس پر سب فقہاء کا اتفاق ہے۔

**وَاَجمعوا على انه اذا اتفق اهل بلد على ترك الاذان والاقامة قوتلوا لانه من شعائر الاسلام.**

(رحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمہ ص ۳۳)

اسے ایک مثال سے واضح کیا جاتا ہے:

اگر کوئی شخص اپنا یہ عقیدہ بنا لے کہ وہ خدا ہے یا خدا کا بیٹا ہے تو کیا اسے مذہبی آزادی کا لیبل لگا کر آزاد چھوڑ دیا جائے گا؟ یہ اسلام اور اسلامی معاشرہ اسے پکڑے گا؟

مرزا غلام احمد قادیانی نے بھی اس موقع پر مذہبی آزادی کا سہارا نہیں لیا۔ مرزا قادیانی نے انگریزی سلطنت میں اس کا منصفانہ فیصلہ یہ پیش کیا تھا:

"اگر کوئی ایسا شخص اس گورنمنٹ کے ملک میں یہ غوغا مچاتا ہے کہ میں خدا ہوں یا خدا کا بیٹا ہوں تو گورنمنٹ اس کا تدارک کیا کرتی ہے؟ تو اس کا جواب یہی ہے کہ یہ مہربان گورنمنٹ اس کو کسی ڈاکٹر کے سپرد کرتی ہے تاکہ اس کے دماغ کی اصلاح ہو اور اس بڑے گھر میں محفوظ رکھتی ہے جس میں بمقام لاہور اس قسم کے بہت سے لوگ جمع ہیں۔" (مکتوبات احمدیہ ج ۳ نمبر ۴ ص ۲۱ مطبوعہ قادیان)

مرزا قادیانی نے ایسے شخص کو پاگل خانے بھجوانے کی جو رائے بتائی ہے یہ ہرگز اکراہِ ممنوع نہیں۔ اسلامی سلطنت تو درکنار اسے انگریزی سلطنت بھی مذہبی آزادی کا نام نہ دے گی۔ کوئی مسلمان اگر اس قسم کی باتوں پر آ جائے تو سلطنت اسلام کا اس پر کوئی سختی کرنا ہرگز اکراہ ممنوع نہیں نہ یہ اقدام لاکراہ فی الدین کے خلاف سمجھا جائے گا۔

قادیانی مبلغین نے اپنی اپیل میں اس آیت کو بالکل بے محل پیش کیا ہے کسی معتبر تفسیر میں اس کے یہ معنی نہیں لیے گئے کہ مسلمان کہلانے کے بعد مسلمان جو عقیدہ چاہے رکھے اور اس پر اسلامی سربراہ یا اسلامی معاشرہ کوئی پابندی نہیں لگا سکتا اور یہ پابندی مذہبی آزادی کے خلاف ہوگی، ایسا کہیں نہیں۔

غیر مسلم اقوام کی مذہبی آزادی  اسلام اپنی سلطنت میں بسنے والی غیر مسلم اقوام کو پوری مذہبی آزادی دیتا ہے لیکن اس میں یہ بات اصولی ہے کہ ان کی یہ آزادی سلطنت اسلامی کا مروت و احسان ہے جو اسلام کا انسانی حقوق کا ایک چارٹر ہے۔ ان انسانی حقوق پر ان کی مذہبی آزادی مرتب کی گئی ہے سو اگر کوئی غیر مسلم قوم مذہبی آزادی میں اپنی انسانی قدروں کو کھودے تو پھر ان کی مذہبی آزادی پابندیوں کی جکڑ میں آ جاتی ہے اور یہ کوئی اکراہ نہیں ہے۔

مسلمان دارالحرب میں ہوں تو انھیں جو مذہبی مراعات حاصل ہوں گی وہ اس غیر اسلامی حکومت کا احسان اور ان کا ایک اخلاقی ضابطہ کار ہوگا۔ اسی طرح جو غیر مسلم اقوام اسلامی سلطنت میں رہتی ہیں انھیں جو رعایتیں دی جائیں اور ان سے جو عہد و پیمان باندھے جائیں وہ دارالاسلام کے مسلمانوں کا مروت و احسان ہوگا۔ اسے ان کا کوئی آئینی حق نہ کہیں گے اسی طرح انھیں کسی ایسے کلیدی عہدے پر لے آنا کہ خود مسلمان ان کے دست نگر ہو جائیں درست نہیں ہوگا۔ اس لیے قرآنِ کریم کی اس آیت سے رہنمائی حاصل کی جاسکتی ہے:

**ولن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا** (النساء ۱۴۱) ''اور اللہ تعالیٰ کافروں کو مومنوں پر ہرگز کوئی غلبے کی راہ نہ دے گا۔''

اسلامی سلطنت میں مسلمانوں کے دینی حقوق  اسلامی سلطنت میں مسلمانوں کو پوری مذہبی آزادی حاصل ہے اور ان پر اپنی پوری اجتماعی قوت سے اپنے دینی حقوق کی حفاظت کرنا لازم ہے۔ اگر کسی دائرۂ عمل میں مسلمانوں اور غیر مسلموں کے مذہبی حقوق میں کوئی ٹکراؤ محسوس ہو تو یہ پابندی غیر مسلموں کی بے جا آزادی میں لگے گی۔ سلطنت اسلامی میں مسلمانوں کی دینی شوکت کو کسی پہلو سے مجروح نہ ہونے دیا جائے گا۔ اس کے لیے قرآن و حدیث کی مندرجہ ذیل نصوص سے رہنمائی حاصل کی جاسکتی ہے۔

۱..... **لن يجعل الله للكافرين على المؤمنين سبيلا.** (النساء ۱۴۱) ''اور ہرگز نہ دے گا اللہ کافروں کو مسلمانوں پر غلبہ کی راہ۔''

۲..... **ولله العزت ولرسول وللمؤمنين.** (المنفقون ۸) ''اور غلبہ تو اللہ اس کے رسول اور مومنوں کے لیے ہے۔''

کافروں میں سب سے زیادہ مسلمانوں کے قریب اہل کتاب ہیں۔ ان کے بارے میں بھی فرمایا کہ وہ مسلمانوں کے ساتھ صلح سے رہیں تو ماتحت ہو کر رہیں برابر کی حیثیت سے نہیں۔

**قاتلو الذين لا يؤمنون بالله ولا باليوم الأخر ولا يحرمون ماحرم الله ورسوله ولا يدينون دين الحق من الذين او توالكتاب حتى يعطوا الجزية عن يدوهم صغرون.** (توبہ ۲۹) ''لڑو ان لوگوں سے جو اللہ اور یوم آخرت پر ایمان نہیں رکھتے اور اللہ اور اس کے رسول کی حرام کردہ چیزوں کو حرام نہیں سمجھتے اور دین حق کے ماتحت نہیں چلتے ان لوگوں سے جو دیے گئے کتاب یہاں تک کہ وہ ماتحت بن کر ہاتھ سے جزیہ دیں۔''

حدیث  **الاسلام يعلو ولا يعلى عليه** (نووی شرح مسلم ج ۲ ص ۳۳ کتاب الفرائض) ''اسلام اوپر رہتا ہے اسے نیچے نہیں رکھا جاسکتا۔''

امام نووی اس کی تشریح میں لکھتے ہیں:

**المراد به فضل الاسلام على غيره.** ''اس سے مراد اسلام کا دوسرے مذاہب سے بڑھ کر رہنا ہے۔''

اس اصول کی روشنی میں مسلمانوں کے مذہبی حقوق کا تحفظ از بس ضروری ہے انھیں ان چار عنوانوں سے

بیان کیا جا سکتا ہے۔

ا۔ وحدت امت کا تحفظ امت کی سالمیت اور اس کا استقلال ہر صورت میں قائم رکھنا ضروری ہے۔

۲۔ شعائر امت کا تحفظ امت کی عملی زندگی اور اس زندگی کے محرکات ہر صورت میں قائم رہنے چاہئیں۔

۳۔ افراد امت کا تحفظ امت کے ایک ایک فرد کی ہر دینی اور دنیوی فتنے سے حفاظت کی جانی چاہیے۔

۴۔ حوزہ امت کا تحفظ امت کی جغرافیائی اور نظریاتی سرحدوں کی پوری حفاظت کی جائے۔

ان عنوانات پر ترتیب وار بحث حسب ذیل ہے:

ا۔ وحدت امت کا تحفظ امت کی وحدت پیغمبر کے گرد قائم ہوتی ہے۔ وحدتِ امت کا سنگ بنیاد اور مرکز و محور پیغمبر کی شخصیت ہوتی ہے اور امت کے افراد جب تک پیغمبر کی شخصیت اور پیغمبر کے لائے ہوئے دین کے بنیادی عقائد میں جنھیں ضروریاتِ دین کہا جاتا ہے متحد رہیں تو وحدتِ امت قائم رہتی ہے۔ پیغمبر جس طرح لوگوں تک اللہ کا پیغام پہنچاتے ہیں اسی طرح اپنے ماننے والوں کی ایک امت بھی قائم کرتے ہیں۔ جب تک اس امت کی وحدت قائم رہے اس پیغمبر کی رسالت کا اثر باقی رہتا ہے اور جب وحدتِ امت قائم نہ رہے تو رسالت کا اثر جاتا رہتا ہے۔

حضور خاتم النبیین ﷺ نے بھی ایک امت بنائی اور ان کے دل اپنے فیضِ محبت سے پاک کیے اور یہ سلسلۂ امت اب تک قائم اور باقی ہے اور اسی کو امت مسلمہ کہا جاتا ہے۔ ضروریات دین میں سب مسلمان متحد اور امت واحدہ ہیں۔ حضور ﷺ کے بعد نبی کوئی نہیں اور اس امت کے بعد کوئی امت نہیں۔

اب اگر اس امت میں حضور ﷺ کو آخری نبی ماننے والے اور نہ ماننے والے دونوں برابر کے شریک ہوں وہ ایک دوسرے کو علی الاعلانِ اسلام کے بنیادی عقائد سے منحرف بھی قرار دیں اور پھر ایک امت کہلائیں تو ظاہر ہے کہ اس التباس سے امت کا تشخص ختم ہو جائے گا۔ امت اپنے مخصوص معتقدات سے ہی پہچانی جاتی ہے جب انھیں میں التباس ہو گیا تو امت کہاں رہی؟ سو افراد امت کو حق پہنچتا ہے کہ جو لوگ ان سے بنیادی حقائق میں منحرف ہو جائیں انھیں اس امت میں شامل نہ رہنے دیں نکال باہر کریں ورنہ وحدتِ امت کا تحفظ نہ ہو سکے گا۔ اب ان باہر نکلنے والوں کا ہنوز اس امت میں رہنے کا دعویٰ مسلمانوں کے حق وحدت میں مداخلت ہوگی۔ وہ اگر مسلمان کہلانے پر اصرار کریں تو یقیناً مسلمانوں کی مذہبی آزادی میں مخل اور دخل انداز ہوں گے۔

اسلام جب تمام اقلیتوں کو ان کی حدود میں مذہبی آزادی دیتا ہے تو یہ کیسے جائز کر سکتا ہے کہ خود اپنی آزادی میں دوسروں کی مداخلت برداشت کر لے سو قادیانیوں کا اسلام کا نام استعمال کرنے پر اصرار مسلمانوں کی وحدت امت کے حق میں ایک مداخلت بے جا ہے۔ مسلمانوں کا ان سے یہ مطالبہ کہ وہ مسلمان نہ کہلائیں ان کے اوپر بوجھ ڈالنا نہیں خود اپنی ذات کی حفاظت کرنا ہے۔ کوئی امت دوسروں کی خاطر اپنی سالمیت کو مجروح نہیں کرتی۔ قوموں کی سالمیت جن چیزوں سے باقی رہتی ہے انھیں ہی ان کے شعائر کہتے ہیں:

شعائر امت کا تحفظ مسلم سوسائٹی جن جگہوں، کاموں اور ناموں سے پہچانی جاتی ہے انھیں شعائر اسلام کہا جاتا ہے یہ اسلام کے وہ نشان ہیں جن سے مسلم آبادیاں اور مسلمان لوگ پہچانے جاتے ہیں۔ جب تک کسی امت کے شعائر محفوظ رہیں اور لوگ اپنے شعائر کا پوری غیرت سے پہرہ دیتے رہیں تو امت کا تشخص باقی رہ سکتا ہے ورنہ

نہیں۔ پس ان شعائر میں کسی ایسے طبقے کی مداخلت جو کچھ بنیادی عقائد میں مسلمانوں سے منحرف ہو چکے ہوں اور مسلم معاشرہ سے وہ باہر بھی کیے گئے ہوں مسلمانوں کی مذہبی آزادی میں مداخلت ہوگی کہ جو لوگ ان میں سے نہیں ہیں خواہ مخواہ ان کے ہاں گھس رہے ہیں۔ یہ شعائر مکانی بھی ہیں اور عملی بھی۔ پھر کچھ شعائر مرتبی بھی ہیں اور امت کی پہچان اور تشخص میں ان سب کا دخل ہے۔ انہی سے امت کا تشخص قائم رہتا ہے اور مسلمان دوسری قوموں میں انہی نشانات سے پہچانے جاتے ہیں۔

مکانی شعائر میں سب سے بڑی چیز کعبہ ہے جو مرکز اسلام ہے۔ پھر کعبہ کی جہت میں بنی ہوئی مسجدیں ہیں جو اللہ کے لیے بنی ہیں۔ عملی شعائر میں اذان اور مرتبی شعائر میں اسلامی القاب کی مثال دی جا سکتی ہے پس اگر کوئی غیر مسلم اقلیت اپنی عبادت کے بلاوے کو اذان کہنے لگے اور اس کے الفاظ بھی وہی مسلمانوں جیسے ہوں اور وہ اپنی عبادت گاہ کو مسجد کہے اور اپنے بانی مذہب کے ساتھیوں کو صحابی اور انھیں بطور طبقہ رضی اللہ عنہ کہے تو اسے اس غیر مسلم اقلیت کی مذہبی آزادی نہ کہا جائے گا بلکہ مسلمانوں کی مذہبی آزادی کی بربادی سمجھا جائے گا کہ جن شعائر سے اس امت کا تشخص قائم تھا اب اس میں التباس ڈال دیا گیا ہے اور امت مسلمہ کے اس تشخص کو ضائع کر دیا گیا ہے۔ اب ان امتیازات میں وہ لوگ بھی شریک ہونے لگے ہیں جو یقیناً ان میں سے نہیں ہیں۔

**شعائر امت اسلامیہ** شعائر امت میں ہم کعبہ، اذان، مسجد، قرآن، کلمہ، نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ کو بطور مثال پیش کر سکتے ہیں۔ پیشتر اس کے کہ ان کی تفصیل کی جائے یہ بیان کرنا مناسب ہوگا کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے پیرو ان تمام شعائر میں مسلمانوں سے خود علیحدہ ہیں۔ اسلام کے بعض بنیادی عقائد میں ان کا مسلمانوں سے منحرف ہونا یہ گو ایک مستقل وجہ کفر تھی۔ لیکن ان کا ان شعائر میں مسلمانوں سے علیحدہ ہونا یہ ان کے اسی کفر کی ایک اور تصدیق ہے۔ آپ شعائر اسلام کے ایک ایک فرد پر ان کے نقطہ نظر کو پڑھتے جائیں اور پھر ان شعائر میں مسلمانوں کے عقیدے کو بھی دیکھیں تو صاف معلوم ہوگا کہ یہ لوگ شعائر اسلام میں مسلمانوں کے ساتھ کسی طرح شریک نہیں۔ اب تعبدی امور میں ان کا اپنے آپ کو مسلمانوں کے ساتھ شریک کرنا محض التباس کے لیے ہے اور اس لیے کہ یہ مسلمانوں کے شعائر نہ رہیں اور یہ کہ امت کی سالمیت باقی نہ رہے۔ ان میں غیر مسلم بھی آ شریک ہوں۔

**کعبہ** مسلمان کعبہ شریف کو تمام روحانی برکتوں کا مرکز سمجھتے ہیں مگر مرزا بشیر الدین محمود قادیانی لکھتا ہے:

''حضرت مسیح موعود نے اس کے متعلق بڑا زور دیا ہے اور فرمایا ہے کہ..... کیا مکہ و مدینہ کی چھاتیوں سے یہ دودھ سوکھ گیا کہ نہیں؟'' (حقیقۃ الرؤیاء ص ۴۶ تقریر مرزا محمود ۲۷ دسمبر ۱۹۱۷ قادیان)

اس کا مطلب اس کے سوا کیا سمجھا جا سکتا ہے کہ اب ان کے عقیدے میں مکہ معظمہ مرکز برکات نہیں رہا۔ کیا یہ شعائر اسلام کی صریح حرمت ریزی نہیں اور کیا یہ عقیدہ لاتحلوا شعائر اللہ کے خلاف صریح کفر کا ارتکاب نہیں؟ شعائر اللہ کا پہلا نشان تو کعبہ ہے۔

یہ سارا زور مکہ و مدینہ کی بجائے قادیان کی مرکزیت قائم کرنے پر لگ رہا ہے۔ قادیانی اپنی الحادی تدبیروں سے ایک ایسا دین قائم کرنے کی کوشش کر رہے ہیں کہ جس کی رو سے مسلمانوں کا اسلام محض ایک مردہ دین ٹھہرے۔ ظاہر ہے کہ ان کی یہ کوشش شعائر اسلام کی کلی بیخ کنی ہے اور اپنے شعائر کی ایک جارحانہ تحریک ہے۔

مکانی شعائر میں سب سے بڑی چیز کعبہ ہے جو مرکز اسلام ہے۔ پھر کعبہ کی جہت میں بنی ہوئی مسجدیں ہیں جو اللہ کے لیے بنی ہیں۔ جب کعبہ کے بارے میں ان کا نظریہ یہ ہے تو اور مسجدوں میں وہ مسلمانوں کے ساتھ

کیسے شریک ہو سکتے ہیں؟

مرزا غلام احمد قادیانی اسی لیے اپنی جماعت کے اس کلی علیحدگی کا قائل تھا اس کا بیٹا مرزا بشیرالدین محمود اپنے باپ مرزا غلام احمد سے نقل کرتا ہے:

''یہ غلط ہے کہ دوسرے لوگوں سے ہمارا اختلاف صرف وفات مسیح یا چند اور مسائل میں ہے۔ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی ذات، رسول کریم ﷺ، قرآن، نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ ایک ایک چیز میں ہمیں ان سے اختلاف ہے۔'' (روزنامہ الفضل قادیان ج ۱۹ نمبر ۱۳۔ ۳۰ جولائی ۱۹۳۱ء)

پھر ایک مقام پر مرزا محمود قادیانی لکھتا ہے:

''تم اپنے امتیازی نشانوں کو کیوں چھوڑتے ہو۔ تم ایک برگزیدہ نبی (مرزا) کو مانتے ہو اور تمھارے مخالف اس کا انکار کرتے ہیں۔ حضرت صاحب (مرزا) کے زمانہ میں ایک تجویز ہوئی کہ احمدی، غیر احمدی مل کر تبلیغ کریں مگر حضرت صاحب نے فرمایا کہ تم کونسا اسلام پیش کرو گے۔ کیا خدا نے جو تمھیں نشان دیے جو انعام خدا نے تم پر کیا وہ چھپاؤ گے۔ ایک نبی ہم میں بھی خدا کی طرف سے آیا۔ اگر اس کی اتباع کریں گے تو وہی پھل پائیں گے جو صحابہ کرامؓ کے لیے مقرر ہو چکے ہیں۔'' (آئینہ صداقت ص ۵۳)

اس میں صریح اقرار ہے کہ قادیانی مسلمانوں کے ساتھ کسی بات میں شریک نہیں ہو سکتے ان کا مسلمانوں کے شعائر میں خواہ مخواہ دخل دینا مسلمانوں کے دائرہ کار میں مداخلت بے جا ہے۔ قادیانیوں کا اسلام کا تصور اس اسلام سے بالکل جدا ہے جو مسلمانوں کا عقیدہ ہے۔

روزنامہ الفضل کی اشاعت میں چوہدری ظفر اللہ خاں کی ایک تقریر ان الفاظ میں شائع ہوئی ہے جو قادیانی مذہب کو دین اسلام سے کلیتہً الگ کرتی ہے:

''اگر نعوذ باللہ آپ (مرزا غلام احمد قادیانی) کے وجود کو درمیان سے نکال دیا جائے تو اسلام کا زندہ مذہب ہونا ثابت نہیں ہو سکتا بلکہ اسلام بھی دیگر مذاہب کی طرح ایک خشک درخت شمار کیا جائے گا اور اسلام کی کوئی برتری دیگر مذاہب سے ثابت نہیں ہو سکتی۔'' (المصلح کراچی ۲۳ مئی ۵۲ء، الفضل لاہور ج ۶۔ ۴۰ شمارہ نمبر ۱۳۰ ص ۵۔ ۲۱ مئی ۱۹۵۲ء)

اس بیان کی روشنی میں مسلمانوں اور قادیانیوں میں کسی بات میں دینی اشتراک نہیں رہتا۔ ان کے ہاں مسلمان اس دین کے قائل ٹھہرتے ہیں جس میں مکہ و مدینہ کی چھاتیوں سے دودھ خشک ہو چکا ہے اب ان کا فیض جاری نہیں اور خود شجر اسلام ان کے ہاں ایک خشک درخت شمار ہوتا ہے۔ مرزا بشیر الدین محمود اپنے باپ اور بانی مذہب مرزا غلام احمد سے نقل کرتا ہے:

''یہ غلط ہے کہ دوسرے لوگوں سے ہمارا اختلاف صرف وفاتِ مسیح یا چند اور مسائل میں ہے۔ آپ نے فرمایا اللہ کی ذات، رسول کریم، قرآن، نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ ایک ایک چیز میں ہمیں ان سے اختلاف ہے۔''

(الفضل قادیان ج ۱۹ نمبر ۱۳۔ ۳۰ جولائی ۱۹۳۰ء)

جو لوگ اللہ کی ذات میں مسلمانوں سے اختلاف کریں وہ دہریہ ہو سکتے ہیں یا مشرک۔ مرزا قادیانی ان دو میں سے کدھر تھے؟ اسے ان کے الہامات میں دیکھا جا سکتا ہے۔

قادیانیوں نے مرزا قادیانی کے الہامات تذکرہ کے نام سے شائع کیے ہیں اس میں ہے:

''آ وا ہن! خدا تیرے اندر اتر آیا۔'' (تذکرہ ص ۳۱۱ طبع سوم)

مرزا قادیانی کہتے ہیں کہ خدا نے مجھے کہا:

انما امرک اذا اردت شیئا ان تقول لہ کن فیکون. ''تو جس بات کا ارادہ کرتا ہے وہ فی الفور ہو جاتی ہے۔'' (حقیقۃ الوحی ص ۱۰۵ خزائن ج ۲۲ ص ۱۰۸)

مرزا قادیانی یہ بھی لکھتے ہیں:

''دانی ایل نبی نے اپنی کتاب میں میرا نام میکائیل رکھا ہے اور عبرانی میں لفظی معنی میکائیل کے ہیں۔ خدا کی مانند۔'' (ضمیمہ تحفہ گولڑویہ ص ۲۱ حاشیہ خزائن ج ۱۷ ص ۶۱) دیکھئے عقیدۂ توحید کہاں باقی رہا؟ پھر یہ بھی کہا:

''واعطیت صفۃ الافناء والاحیاء من الرب الفعال'' (خطبہ الہامیہ خزائن ج ۱۶ ص ۵۵)

پھر یہ الہام بھی لکھا:

''انا نبشرک بغلام مظہر الحق والعلٰی کان اللّٰہ نزل من السماء۔''

(حقیقۃ الوحی ص ۹۵ خزائن ج ۲۲ ص ۹۸)

بیٹے کے بارے میں یہ تصور کہ گویا خدا آسمان سے اترا ہے۔ یہ عقیدہ کہاں تک توحید کے ساتھ جمع ہو سکتا ہے۔

رسول کریم ﷺ حضور رسول کریم ﷺ کے بارے میں مسلمانوں اور قادیانیوں میں کیا اختلاف ہے؟

مسلمان آنحضرت ﷺ کو بہترین خلائق اور اولادِ آدم میں کامل ترین شخصیت مانتے ہیں ان کے ہاں ان سے زیادہ کامل شخصیت کا تصور تک نہیں۔

قادیانی مرزا غلام احمد قادیانی کے وجود کو آنحضرت ﷺ کے عربی وجود سے زیادہ کامل مانتے ہیں۔ ان کے ہاں حضور ﷺ کے دو ظہور تھے۔ ظہور عربی، ظہور ہندی۔ وہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی کا وجود آنحضرت ﷺ کا ہی ایک دوسرا ظہور تھا اور آپ ﷺ کا یہ ظہور آپ ﷺ کے پہلے ظہور سے زیادہ کامل تھا۔ اس کا مطلب اس کے سوا کیا سمجھا جا سکتا ہے کہ وہ آنحضرت ﷺ کی بعثت عربی کو کامل اور مکمل نہیں مانتے جبکہ مسلمان آپ ﷺ کی اسی شخصیت کریمہ کو اسوۂ حسنہ اور انسانیت کا کامل ترین ظہور مانتے ہیں۔ مرزا غلام احمد قادیانی کے سامنے ان کے ایک پیرو نے حسب ذیل اشعار پڑھے اور مرزا قادیانی کی زندگی میں ان کے (اخبار بدر قادیان نمبر ۴۳ ج ۲ ص ۴۔ ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء) کی اشاعت میں شائع ہوئے:

غلام احمد رسول اللہ ہے برحق — شرف پایا ہے نوع انس و جاں نے
محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں — اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل — غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

مرزا غلام احمد نے خود بھی لکھا ہے:

''یہ خیال کہ گویا جو کچھ آنحضرت ﷺ نے قرآن کریم کے بارہ میں بیان فرمایا اس سے بڑھ کر ممکن نہیں بدیہی البطلان ہے۔'' (کرامات الصادقین ص ۱۹ خزائن ج ۷ ص ۶۱)

پھر مرزا غلام احمد نے ان قرآنی حقائق و معارف کا اپنے اوپر کھلنا ان الفاظ میں بیان کیا ہے:

''اگر یہ کہا جائے کہ ایسے حقائق و دقائق قرآنی کا نمونہ کہاں ہے جو پہلے دریافت نہیں کیے گئے تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس رسالہ کے آخر میں جو سورۃ فاتحہ کی تفسیر کی ہے اس کے پڑھنے سے تمہیں معلوم ہوگا۔''

(کرامات الصادقین ص ۲۰ خزائن ج ۷ ص ۶۲)

۴...... ''حضرت مسیحؑ کو دو مرتبہ یہ موقع پیش آیا کہ ان کی روحانیت نے قائم مقام طلب کیا اوّل جب ان کے فوت ہونے پر چھ سو برس گزر گیا اور یہودیوں نے اس بات پر حد سے زیادہ اصرار کیا کہ وہ نعوذ باللہ مکار اور کاذب تھا...... تب باعلام الٰہی مسیح کی روحانیت جوش میں آئی اور اس نے ان تمام الزاموں سے اپنی برائت چاہی اور خدا تعالیٰ سے اپنا قائم مقام چاہا تب ہمارے نبی ﷺ مبعوث ہوئے...... مسیح ناصری کی روحانیت کا یہ پہلا جوش تھا جو ہمارے سید ہمارے مسیح خاتم الانبیاء ﷺ کے ظہور سے اپنی مراد کو پہنچا فالحمد للہ پھر دوسری مرتبہ مسیح کی روحانیت اس وقت جوش میں آئی اور انھوں نے دوبارہ مثالی طور پر دنیا میں اپنا نزول چاہا...... وہ نمونہ مسیحؑ کا روپ بن کر مسیح موعود (مرزا) کہلایا کیونکہ حقیقت عیسویہ کا اس میں حلول تھا...... یہ وہ دقیق معرفت ہے جو کشف کے ذریعہ اس عاجز پر کھلی ہے...... تب پھر مسیح کی روحانیت سخت جوش میں آ کر جلدی طور پر اپنا نزول چاہے گی تب ایک قہری شبیہہ میں اس کا نزول ہو کر اس زمانہ کا خاتمہ ہو جائے گا۔ تب آخر ہوگا اور دنیا کی صف لپیٹ دی جائے گی اس سے معلوم ہوا کہ مسیح کی امت کی نالائق کرتوتوں کی وجہ سے مسیح کی روحانیت کے لیے یہی مقدر تھا کہ تین مرتبہ دنیا میں نازل ہو۔'' (آئینہ کمالات اسلام ص ۳۴۲ تا ۳۴۶ خزائن ج ۵ ص ایضاً)

مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے میں صرف حضرت عیسیٰ کے نزول کا دعویٰ ہی نہیں کیا اپنے آپ کو حضور ﷺ کا بھی دوسرا بروز بتلایا مرزا غلام احمد قادیانی نے لکھا:

''وہ بروز محمدی جو قدیم سے موعود تھا وہ میں ہوں اس لیے بروزی رنگ کی نبوت مجھے عطا کی گئی اور اس نبوت کے مقابل پر اب تمام دنیا بے دست و پا ہے۔''

''اسی لحاظ سے میرا نام محمد اور احمد پڑا پس نبوت اور رسالت کسی دوسرے کے پاس نہیں گئی محمد کی چیز محمد کے پاس ہی رہی۔'' (ایک غلطی کا ازالہ ص ۱۱۔۱۲ خزائن ج ۱۸ ص ۲۱۵۔۲۱۶)

مرزا غلام احمد قادیانی کے پیرو قادیانی گروپ ہو یا لاہوری مرزا غلام احمد کو حضور ﷺ کا ہی بروز سمجھتے ہیں اور آپ نے جو عرب میں ظہور کیا وہ اس سے اس قادیانی ظہور کو کامل جانتے ہیں۔

مرزا قادیانی کی زندگی میں (البدر قادیان ج ۲ شمارہ نمبر ۴۳، ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء) میں ان کے حق میں یہ اشعار شائع ہوئے۔

محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے لیے اوتار ہونے کا بھی دعویٰ کیا یہ خالصتاً ہندوؤں کی ایک اصطلاح تھی مرزا غلام احمد لکھتے ہیں:

''اس وقت خدا نے جیسا کہ حقوق عباد کے تلف کے لحاظ سے میرا نام مسیح رکھا اور مجھے خو اور بو اور رنگ اور روپ کے لحاظ سے حضرت مسیح کا اوتار کر کے بھیجا ایسا ہی اس نے حقوق خالق کے تلف کے لحاظ سے میرا نام محمد اور احمد رکھا اور مجھے توحید پھیلانے کے لیے تمام خو اور بو اور رنگ اور روپ اور جامہ محمدی پہنا کر حضرت محمد ﷺ کا اوتار بنا دیا سو میں ان معنوں میں عیسیٰ مسیح بھی ہوں اور محمد مہدی بھی...... یہ وہ طریق ظہور ہے جس کو اسلامی اصطلاح میں بروز کہتے ہیں۔'' (ضمیمہ رسالہ جہاد ص ۶ خزائن ج ۱۷ ص ۲۸)

بروز ہرگز ہرگز کوئی اسلامی اصطلاح نہیں ہے نہ احادیث نبویہ اور آثار صحابہ میں کہیں اس کا ذکر ملتا ہے مگر مرزا غلام احمد اس بروز میں اتنے کھوئے ہوئے تھے کہ وہ اس کے بغیر اسلام کو ہی مکمل نہیں جانتے۔

مرزا قادیانی ایک بحث میں لکھتے ہیں:

''اس خیال سے مسئلہ بروز کا انکار لازم آتا ہے اور وہ انکار ایسا خطرناک ہے کہ اس سے اسلام ہی ہاتھ سے جاتا ہے تمام ربانی کتابیں اس مسئلہ بروز کی قائل ہیں (کیا یہ قرآن پر افتراء نہیں) خود حضرت مسیح نے بھی یہی تعلیم سکھائی اور احادیث نبویہ میں بھی اس کا بہت ذکر ہے اس لیے اس کا انکار سخت جہالت ہے اور اس طرح سے خطرہ سلب ایمان ہے۔'' (تریاق القلوب ص ۱۵۸ خزائن ج ۱۵ ص ۴۸۱)

اس تفصیل سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ قادیانی تحریک باطنیہ کے خلاف اسلام حلول و بروز کے تصورات پر مبنی ہے اگر اسے قانونی شکل نہ دی جاتی تو اس کی بعض صوفیوں کی واردات کے انداز میں تاویل کر لی جاتی لیکن مرزا قادیانی نے اپنے تصورات پر نہ صرف ایک نئی امت کی تشکیل کی بلکہ خدا تک کو اپنے اندر اترا بتایا اپنے زمین و آسمان نئے بتائے اور اس الحادی راہ سے ایک پورے کا پورا نیا مذہب بنا ڈالا۔

مرزا غلام احمد قادیانی نے لکھا ہے:

''وجدت قدرته و قوته تفور فی نفسی والوهية تتمرج فی روحی وضربت حول قلبی سواد قات الحضرة...... دخل ربی علی وجودی وکان کل غضبی وحلمی و حلوی و مری و حرکتی و سکونی منه و بینما انا فی هذه الحالة کنت اقول انا نرید نظاماً جدیداً سماءً جدیدة وارضاً جدیدیة فخلقت السموت والارض.'' (آئینہ کمالات اسلام ص ۵۶۴، ۵۶۵ خزائن ج ۵ ص ایضاً)

''اور میں نے دیکھا اس کی قدرت اور قوت مجھ میں جوش مارتی ہے اور اس کی الوہیت مجھ میں موجزن ہے حضرت عزت کے خیمے میرے دل کے چاروں طرف لگائے گئے...... خدا تعالیٰ میرے وجود میں داخل ہو گیا اور میرا غضب اور حلم اور تلخی شیرینی اور حرکت و سکون سب اسی کا ہو گیا اور اس حالت میں میں یوں کہہ رہا تھا کہ ہم ایک نیا نظام اور نیا آسمان اور نئی زمین چاہتے ہیں سو میں نے پہلے تو آسمان اور زمین کو اجمالی صورت میں پیدا کیا۔''
(کتاب البریہ ص ۸۶ خزائن ج ۱۳ ص ۱۰۴)

مرزا غلام احمد قادیانی نے ظل و بروز اور تجلی و حلول کے انہی سایوں میں اپنے مذہب کا ایک پورا نظام جدید ترتیب دیا پرانے باطنیہ کی طرح نئے ملاحدہ میدان میں آئے اور انھوں نے ضروریات دین میں وہ تاویلیں کیں جن سے ان کے اصل اسلامی معنی کا انکار ہو گیا۔ یہ لوگ بایں طور کہ عنوان اسلام کا کھلا انکار نہیں کرتے لیکن بعض ضروریات دین کو جدید معنی پہناتے ہیں اور ان کے اصل معنی کا انکار کرتے ہیں مسلمانوں سے نکل گئے قادیانیوں کے مسلمانوں سے جملہ اختلافات سب اسی الحاد کے سایہ میں مرتب ہوئے ہیں اور اسی لیے جمیع اہل اسلام انھیں اپنے سے جدا ایک علیحدہ امت سمجھتے ہیں اور یہ بھی اپنے آپ کو مسلمانوں سے ہر بات میں علیحدہ جانتے ہیں۔ مرزا غلام احمد قادیانی کے بیٹے مرزا بشیر محمود لکھتے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے کہا تھا:

''یہ غلط ہے کہ دوسرے لوگوں سے ہمارا اختلاف صرف وفات مسیح یا چند اور مسائل میں ہے۔ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی ذات، رسول کریم، قرآن، نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ ایک ایک چیز میں ہمیں ان سے اختلاف ہے۔''
(روزنامہ الفضل قادیان ج ۱۹ نمبر ۱۳، ۳۰ جولائی ۱۹۳۱ء)

ملحد و زنادقہ کا وجود کھلے کافروں اور دیگر اہل ذمہ سے زیادہ خطرناک ہے ان کے الحاد کا تختہ مشق قرآن وحدیث ہوتے ہیں انھیں احسان و مروّت کے طور پر اگر کچھ حقوق دیے جائیں تو ان کی تعیین میں یہ باتیں الاھم فالاھم کے طور پر رکھنی ہوں گی۔

۱......قرآن وحدیث کوان کا تختہ مشق بننے سے کیسے بچایا جا سکتا ہے۔
۲......مسلمانوں کوان کے عقائد ونظریات کے زیر اثر آنے سے کیسے بچایا جا سکتا ہے۔
۳...... بیرونِ ملک دشمن اسلام طاقتوں سے ان کی دوستی کو کیسے روکا جا سکتا ہے اور اس کے خطرناک نتائج سے ملک کو کیسے بچایا جا سکتا ہے۔

ان تین مشکلات پر قابو پانے کے بعد ان کے دنیوی اور مذہبی حقوق طے کیے جا سکتے ہیں اور اگر یہ مسلمانوں کی عائد کردہ شرطوں کو تسلیم کر لیں تو مسلمان انھیں ان کے جان و مال کی حفاظت کا ذمہ دے سکتے ہیں اس صورت میں ان کے جان و مال کی حفاظت مسلمانوں کے ذمہ ہوگی۔ بایں ہمہ یہ اہل ذمہ کے سے پورے حقوق نہ پا سکیں گے دوسرے اہل ذمہ اپنے مذہبی معاملات میں مسلمانوں کے ساتھ کسی مقام اشتباہ میں نہیں نہ وہ اپنی تبلیغ و اشاعت میں قرآن و حدیث پر کوئی ملحدانہ مشق کرتے ہیں لیکن قادیانی الحاد کی ضرب براہِ راست مسلم معتقدات پر آتی ہے اس لیے ان میں اور عام اہل ذمہ میں فرق کرنا ضروری ہے۔

اسلام میں ملحد کی سزا اسلامی سوسائٹی میں زندیق اور ملحد کا وجود ناقابل برداشت ہے مسلمانوں کے لیے زنادقہ کا وجود ایک مستقل خطرہ اور مسلمانوں کے دین وایمان پر ایک ہمیشہ کے لیے لٹکنے والی تلوار ہے۔

ظاہر ہے کہ مسلمان ایسے مشتبہ ماحول میں ہمیشہ کی زندگی بسر نہیں کر سکتا حضرت علیؓ کی خدمت میں کچھ زندیق لائے گئے تو آپؓ نے ان پر سزائے موت کا حکم دیا اور انھیں آگ میں ڈلوایا۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے ان کے اس طریق سزا سے اختلاف فرمایا۔ (مشکوٰۃ ص ۳۰۷ باب قتل اہل الردۃ عن البخاری)

قادیانیوں کو اگر اہل ذمہ کے سے حقوق دیے جائیں تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ سلطنت اسلامی عقیدہ ختم نبوت کی بھی حفاظت کرے اور یہ اس پر فرض ہے اور اس کے ساتھ ساتھ وہ عقیدہ انکار ختم نبوت کی حفاظت بھی اپنے ذمہ لے اور یہ کھلا تعارض ہے ہاں اگر انکار ختم نبوت کا عقیدہ ان کے اپنے دائرہ کار تک محدود رہے اور اس کے عام ہونے کے جملہ احتمالات و مواقع سب بند کر دیے جائیں تو پھر اس میں تعارض نہیں رہتا۔ سربراہ مملکت اسلامی کے اس آرڈیننس کے باوجود اگر یہ لوگ اپنی الحادی تبلیغ مسلمانوں میں جاری رکھیں اور قرآن وحدیث ان کے فاسد نظریات کا برابر تختہ مشق بنے رہیں تو پھر یہ حربی کافر قرار پائیں گے اور انھیں ان کے غلط نظریات کی حفاظت کا ذمہ نہ دیا جائے گا قرآن کریم میں حربی کافروں کی سزا یہ بیان کی گئی ہے۔

**انما جزاء الذین یحاربون اللّٰه ورسوله و یسعون فی الارض فسادا ان یقتلوا او یصلبوا او تقطع ایدیهم و ارجلهم من خلاف اوینفوا من الارض.** (المائدہ ۳۳) ''بے شک ان لوگوں کی سزا جو لڑائی کرتے ہیں اللہ اور اس کے رسول سے اور دین میں فساد پھیلانے کی سعی کرتے ہیں یہ ہے کہ انھیں قتل کیا جائے یا سولی چڑھایا جائے یا ان کے ہاتھ اور پاؤں مخالف جانب سے کاٹ دیے جائیں یا انھیں اس (اسلامی) زمین سے جلا وطن کر دیا جائے گا۔''

امام بخاری کی رائے یہ ہے کہ یہ آیت کفار و مرتدین کے بارے میں ہے مگر حافظ ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں **ذهب جمهور الفقهاء الٰی انها نزلت فیمن خرج من المسلمین یسعی فی الارض فسادا و یقطع الطریق وهو قول مالک والشافعی والکوفیین...... عن اسمٰعیل القاضی ان ظاهر القران وما مضی علیه عمل المسلمین یدل علٰی ان الحدود المذکوره فی هذه الآیة نزلت فی المسلمین.**

(فتح الباری ج ۱۲ ص ۹۸ کتاب المحاربین من اہل الکفر والردۃ)

"جمہور فقہاء اس طرف گئے ہیں کہ یہ ان لوگوں کے بارے میں ہے جو مسلمانوں میں سے نکلے اور مسلمانوں میں فساد پھیلانے اور راہ کاٹنے کے لیے خروج کیا۔ امام مالک، امام شافعیؒ اور اہل کوفہ کی بھی یہی رائے ہے...... اسماعیل قاضی کہتے ہیں کہ ظاہر قرآن اور جس پر مسلمانوں کا تعامل رہا۔ یہی ہے کہ یہ آیت مسلمانوں کے بارے میں ہی اتری ہے۔"

خدائی احکام سے براہ راست ٹکر لینے کو قرآن کریم نے البقرہ ۲۷۹ میں **فاذنوا بحرب من اللہ ورسولہ** کے الفاظ میں ذکر کیا ہے اس سے معلوم ہوا کہ یہاں صرف میدانی بغاوت مراد نہیں عقائد کی میلانی بغاوت بھی اس میں شامل ہے۔ مبانی میں فساد پھیلانے والوں اور معانی میں فساد پھیلانے والوں ہر دو طبقوں کو یہ آیت شامل ہوگی۔

شیخ الاسلام مولانا شبیر احمد عثمانی ؒ فرماتے ہیں۔ "الفاظ کو عموم پر رکھا جائے تو مضمون زیادہ وسیع ہو جاتا ہے آیت کی جو شان نزول احادیث صحیحہ میں بیان ہوئی ہے وہ بھی اسی کو مقتضی ہے کہ الفاظ کو عام رکھا جائے اللہ اور اس کے رسول سے جنگ کرنا زمین میں فساد اور بدامنی پھیلانا یہ دو لفظ ایسے ہیں جن میں کفار کے حملے وارتداد کا فتنہ، رہزنی اور ڈکیتی ناحق قتل، نہب، مجرمانہ سازشیں مغویانہ پراپیگنڈہ سب داخل ہو سکتے ہیں اور ان میں سے ہر جرم ایسا ہے جس کا ارتکاب کرنے والا چار سزاؤں میں سے جو آگے مذکور ہیں کسی نہ کسی سزا کا ضرور مستحق ہوتا ہے۔

(حاشیہ ترجمہ شیخ الہند ص ۱۴۶ سورۃ المائدہ مطبوعہ ایچ ایم سعید کمپنی)

صدر پاکستان کے جاری کردہ اس آرڈیننس کے باوجود جو قادیانی اپنے خلاف اسلام نظریات وعقائد کی کھلی تبلیغ سے نہ رکیں اور مسلمانوں میں ان خلاف اسلام نظریات کا برابر پرچار کرتے رہیں وہ حربی کافر ہیں اور جو ایسا نہ کریں اپنے نظریات وعقائد کو اپنے تک محدود رکھیں وہ ملحدین اور زنادقہ ہیں اور حکم دونوں کا ایک نہیں جو ملحدین اپنے نظریات اپنے تک محدود رکھیں انھیں احسان اور مروت کے طور پر کچھ حقوق دیے جا سکتے ہیں۔

<u>زندیق اور مرتد میں فرق</u> جس زندیق اور ملحد پر پہلے ایسا وقت گزرا ہو جب وہ مسلمان تھا اور اس کے بعد وہ اسلام کے ان عقائد سے پھرا اور زندقہ والحاد کا مرتکب ہوا تاہم اس نے اسلام کا کھلا انکار نہیں کیا کفر تاویل کی راہ سے وہ حدود اسلام سے نکلا ایسا شخص زندیق ہی ہے اور مرتد بھی اور اگر اس پر دور اسلام کچھ بھی نہیں گزرا وہ زندیق ہوگا مرتد نہیں۔ اور اگر نابالغ ہو تو والدین کے مذہب پر ان کے حکم میں آئے گا۔

<u>زندیق اور ملحد کا حکم</u> امام ابوحنیفہؒ کے ہاں تو ملحد و زندیق اس درجہ مجرم ہے کہ اگر وہ پکڑا گیا اور پھر وہ توبہ کرنے لگا تو اس کی توبہ قبول نہ کی جائے گی حضرت امام فرماتے ہیں:

**اقتلوا الذندیق سراً فان توبة لا تصرف.** (احکام القرآن لابی الجصاص ج ا ص ۵۱)

زندیق اور مرتد کا حکم شرعاً ایک ہے جو لوگ پہلے مسلمان تھے اور پھر قادیانی ہوئے تو وہ مرتد بھی ہیں اور زندیق بھی اور جو لوگ ان زنادقہ وملحدین کے ہاں پیدا ہوئے یا وہ پہلے ہندو یا عیسائی تھے اور پھر قادیانی ہوئے تو وہ زندیق وملحد تو ہیں لیکن مرتد نہیں۔ اگر وہ اپنے آپ کو کلمہ گو کہیں تو اس کا اعتبار نہ کیا جائے۔ وہ قطعاً اہل قبلہ میں نہیں رہتے۔ امام محمدؒ فرماتے ہیں:

**من انکر شیئا من شرائع الاسلام فقد بطل قول لا الہ الا اللہ.** (شرح سیر کبیر ج ۵ ص ۳۶۸)

"جس نے شرائع اسلام میں سے کسی ایک چیز کا بھی انکار کیا اس نے اپنے کلمہ گو ہونے کو باطل کر لیا۔"

**قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینا** قادیانی جب شرعاً زندیق اور مرتد ہیں اور اسلام مرتد اور زندیق کے وجود کو برداشت نہیں کرتا تو سوال یہ ہے کہ انھیں غیر مسلم اقلیت قرار دے کر انھیں جان و مال کی حفاظت کا ذمہ دینا شرعاً کیسے جائز اور درست ہوسکتا ہے؟ جواب یہ ہے کہ اصلاً تو یہ لوگ واقعی مرتد اور زندیق ہیں لیکن اس میں بھی شبہ نہیں کہ ان میں ایسے لوگ بھی ہوں گے جو محض انگریزی مروّت کے زیر سایہ ان میں ملے اور وہ اسلام کے متواتر تقاضوں سے ناواقف یا غافل تھے۔ پھر انگریزی اقتدار کے زیر سایہ ان کی مقدار اور بڑھتی گئی اب انھیں اسلامی مروت و احسان کے تحت ایک غیر مسلم اقلیت کے طور پر اگر برداشت کر لیا جائے تو ہوسکتا ہے انھیں پھر سے اسلام اور قادیانیت کا مطالعہ کرنے کا موقع ملے اور کچھ لوگ ان میں سے پھر صف اسلام میں لوٹ آئیں۔ مسلم سربراہ یا مسلمانوں کی قومی اسمبلی اس تالیف قلب پر اگر انھیں سزائے موت نہ دے اور کچھ وقت کے لیے ان کو موقع دے کہ وہ پھر سے اسلام یا قادیانیت میں سے کسی ایک کا اپنے لیے انتخاب کر لیں تو اس عبوری دور میں ان پر حکم زندیق جاری نہ کرنے کی بھی اسلام میں گنجائش ہے۔

حضرت امام بخاریؒ نے خوارج کو اس بات کا ملزم ٹھہراتے ہوئے کہ وہ متواترات اسلام سے نکل گئے ہیں۔ صحیح بخاری میں اس پر یہ باب باندھا ہے۔ **قتل من ابی قبول الفرائض وما نسبوا الی الردة** اس میں اس بات کا بیان ہے کہ جو شخص فرائض اسلام میں سے کسی کا انکار کر دے اس پر حکم قتل دیا جائے۔ اس کے ایک باب کے بعد پھر یہ باب اندھا ہے۔ **باب قتل الخوارج والملحدین بعد اقامة الحجة علیم.** اور پھر اس کے ایک باب بعد یہ باب باندھا ہے۔

**باب من ترک قتال الخوارج للتالف وان لاینفر الناس منه** حافظ ابن حجر عسقلانی اس کے تحت لکھتے ہیں۔

**قال المهلب التالف انما کان فی اول الاسلام اذا کانت الحاجة ماسة الیه لدفع مضرتهم فاما الیوم فقد اعلی اللّٰه الاسلام فلا یجب التالف الا ان ینزل بالناس جمیعهم حاجة لذلک فلا مام الوقت ذلک.** (فتح الباری ج ۱۲ص ۲۵۸)

''مہلب کہتے ہیں کہ یہ تالیف قلب ابتدائے اسلام میں تھا جب مسلمانوں کو دفع مضرت کے لیے اس کی ضرورت تھی لیکن اب جبکہ اللہ تعالیٰ نے اسلام کو بلندی بخشی ہے۔ یہ تالف واجب نہ رہا (جواز میں بحث نہیں ہے) مگر جبکہ تمام لوگ اس کی ضرورت محسوس کریں پھر امام وقت ایسا کر سکتا ہے۔''

بعض علماء نے اس ترک قتال کو منفرد سے خاص کیا ہے اور لکھا ہے۔

**والجمیع اذا اظهر وارایهم و نصبوا للناس القتال وجب قتالهم وانما ترک النبی ﷺ قتل المذکور لانه لم یکن ظهر مایستدل به علی ماوراء خلو قتل من ظاهره الصلاح عندالناس قبل استحکام امر الاسلام ورسوخه فی القلوب لنعزهم عن الدخول فی الاسلام وامابعده فلا یجوز ترک قتالهم.** (فتح الباری ج ۱۲ص ۲۵۸)

''اور وہ جب گروہ کی صورت میں ایک رائے دیں اور لوگوں کے خلاف برسرپیکار ہوں تو ان سے قتال واجب ہے اور آنحضرت ﷺ نے جب اسے قتل نہ کیا تو یہ اس لیے تھا کہ جو لوگ اس کے پیچھے تھے ان کے سامنے بات ظاہر نہ ہوسکتی تھی کہ وہ کس لیے مارا گیا۔ اگر کوئی ایسا شخص استحکام اسلام اور اسلام کے دلوں میں راسخ ہونے سے پہلے مارا جائے کہ اس کا ظاہر لوگوں کے ہاں اچھا ہو تو یہ بات ان دوسرے لوگوں کو اسلام میں داخل ہونے

سے روک بنے گی لیکن ان حالات کے بدلنے کے بعد ان کا ترک قتال بشرطیکہ اس کی طاقت ہو جائز نہیں۔ اگر وہ اپنے عقائد کا کھلا اقرار کرتے ہوں جماعت مسلمین کو چھوڑ چکے ہوں اور آئمہ کرام کی کھلی مخالفت کر رہے ہوں۔

اس کے بعد علامہ عینی لکھتے ہیں۔

**قلت وليس في الترجمة مايخالف ذلك الا انه اشار الى انه لواتفقت حالة مثل حالة المذكورة فاعتقدت فرقة ملهب الخوارج مثلاً ولم ينصبوا حرباً انه يجوز الامام الاعراض عنهم اذا راى المصلحة في ذلك.** (عمدۃ القاری بشرح صحیح البخاری ج ۱۵ص ۲۴۵)

''میں کہتا ہوں امام بخاری کے ترجمۃ الباب میں کوئی ایسی بات نہیں جو اس کے خلاف ہو۔ ہاں ایک اشارہ یہ ہے کہ اگر کبھی ایسی حالت اتفاقاً پیش آ جائے جو ان حالات سے ملتی جلتی ہو اور ایک طبقہ خوارج جیسے عقائد اختیار کر لے اور مسلمانوں سے نہ لڑے تو ان سے امام وقت کو اگر اس میں وہ مصلحت دیکھے نرمی کرنا اور درگزر کرنا جائز ہوگا۔ ان مصالح کے پیش نظر پاکستان کی قومی اسمبلی کے فیصلے سے سربراہ مملکت اسلامی کو حق پہنچتا ہے کہ وہ تالیف قلب کے طور پر ترک قتال کی پالیسی کو اپنائیں اور انھیں زندگی کا حق دیں اور انھیں اقلیت تسلیم کر لیں۔ لیکن یہ رعایت ان کے ساتھ اسی حد تک برتی جا سکتی ہے کہ وہ جارحیت نہ کریں۔ مسلمانوں میں اپنے عقائد و نظریات کی تبلیغ نہ کریں۔ مسلمانوں کے شعائر اسلام میں دخل نہ دیں اور اپنی مذہبی آزادی کو اپنے گھروں اور اپنے حلقوں تک محدود رکھیں جب تک وہ ان باتوں کی پابندی نہ کریں۔ مسلمانوں پر ان کے جان و مال کی حفاظت کی ذمہ داری نہ ہوگی۔''

زنادقہ وملحدین کو موقع دینا کہ وہ پھر اسلام کی طرف لوٹ سکیں۔ یہ اسی صورت میں ہے کہ ان کے مسلمان ہونے کی کچھ امید بندھی ہو اس کے سوا مرتدین سے مصالحت کی کوئی صورت نہیں۔ علامہ ابن نجیم لکھتے ہیں:

**اى نصالح المرتدين حتى ننظر في امورهم لان الاسلام مرجو منهم فجاز تاخير قتالهم طمعا في اسلامهم ولا ناخذ عليه مالاً لانه لايجوز اخذ الجزية منهم و ان اخذه لم يرده لانه مال غير معصوم.** (البحر الرائق ج ۵ص ۸۰ کتاب السیر)

''مرتدین سے مصالحت اسی صورت میں ہو سکتی ہے کہ ہم ان کے معاملات کا جائزہ لیں ان سے اسلام لانے کی امید ہو تو اس صورت میں ان کے قتال میں تاخیر روا ہوگی کہ ان کے مسلمان ہونے کی امید ہو ہم ان سے کوئی رقم بھی نہ لیں گے کیونکہ مرتدین سے جزیہ لینا جائز نہیں۔ اور اگر لے لیا ہو تو اسے واپس نہ کیا جائے گا کیونکہ مرتد کا مال غیر معصوم ہے (اس کی حفاظت کی کوئی ذمہ داری نہیں)''

مرزا غلام احمد اور اس کے پیروؤں کی تحریروں سے یہ بات واضح ہو گئی کہ قادیانی (لاہوری گروہ ہو یا قادیانی) زنادقہ وملحدین ہیں اور کچھ مرتدین بھی ہیں۔ مگر مسلمانوں کو پھر بھی حق پہنچتا ہے کہ وہ ان کے ساتھ احسان ومروت برتتے ہوئے ان پر ان کی اصل سزا نافذ نہ کریں اور دیگر دینی اور ملکی مصالح کے پیش نظر انھیں عبوری طور پر غیر مسلم اقلیت کے حقوق دیں اور امید رکھیں کہ شاید وہ آہستہ آہستہ اسلام کی طرف جھکنے لگیں۔ ہاں یہ شرط ہے کہ اس اجازت سے نہ کتاب وسنت کی عظمت پامال ہو اور نہ مسلمانوں کے شعائر و افراد کو کسی قسم کا کوئی خطرہ ہو یا نقصان پہنچے۔ اگر یہ مسلمانوں کو اپنے عقائد پر لانے میں برابر کوشاں رہیں اور ان کا کھلا اظہار کریں۔ کفر کی کھلی تبلیغ کریں تو پھر یہ کافر حربی کے حکم میں ہوں گے اور اس صورت میں یہ کسی رعایت کے مستحق نہیں۔

ڈاکٹر خالد محمود عفاء اللہ عنہ

خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# گستاخ رسول کی سزا قتل

مولانا سید احمد سعید کاظمی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بسلسلہ شریعت پٹیشن در توہین رسالت
بعدالت جناب چیف جسٹس، وفاقی شرعی عدالت پاکستان
بیان من جانب: سید احمد سعید کاظمی صدر مرکزی جماعت اہلسنت،
پاکستان و شیخ الحدیث مدرسہ عربیہ اسلامیہ انوار العلوم ملتان

محترم محمد اسمٰعیل قریشی سینئر ایڈووکیٹ سپریم کورٹ پاکستان لاہور، نے بنام اسلامی جمہوریہ پاکستان، تعزیرات پاکستان کی دفعہ نمبر ۲۹۵ الف اور دفعہ ۲۹۸ الف کے خلاف شرعی عدالت میں ایک درخواست دائر کی ہے۔ جہاں تک اہانت رسالت اور توہین و تنقیص نبوت سے اس درخواست کا تعلق ہے، میں اس سے پوری طرح متفق ہوں اور دلائل شرعیہ (کتاب وسنت، اجماع امت اور تصریحات علماء دین) کے مطابق میں اس کی مکمل تائید اور حمایت کرتا ہوں۔ اس سلسلے میں میرا تفصیلی بیان درج ذیل ہے:

کتاب وسنت، اجماع امت اور تصریحات ائمہ دین کے مطابق توہین رسول کی سزا صرف قتل ہے۔ رسول کی صریح مخالفت توہین رسول ہے۔ قرآن مجید نے اس جرم کی سزا قتل بیان کی ہے۔ اسی بنا پر کافروں سے قتال کا حکم دیا گیا۔ قرآن مجید میں ہے۔

ذٰلِکَ بِاَنَّھُمْ شَآقُّوا اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ (انفال ۱۳) یہ (یعنی کافروں کو قتل کرنے کا حکم) (مدارک التنزیل ج ۲ ص ۴۷، خازن ج ۲ ص ۱۸۴) اس لیے ہے کہ انھوں نے اللہ اور اس کے رسول کی صریح مخالفت کر کے ان کی توہین کا ارتکاب کیا۔ توہین رسول کے کفر ہونے پر بکثرت آیات قرآنیہ شاہد ہیں مثلاً وَلَئِنْ سَاَلْتَھُمْ لَیَقُوْلُنَّ اِنَّمَا کُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ قُلْ اَبِاللّٰہِ وَاٰیٰتِہٖ وَرَسُوْلِہٖ کُنْتُمْ تَسْتَھْزِءُوْنَ لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ کَفَرْتُمْ بَعْدَ اِیْمَانِکُمْ (توبہ ۶۵-۶۶) "اور اگر آپ ان سے پوچھیں تو وہ ضرور کہیں گے ہم تو صرف ہنسی مذاق کرتے تھے۔ آپ (ان سے) کہیں، کیا تم اللہ اور اس کی آیتوں اور اس کے رسول کے ساتھ ہنسی مذاق کرتے تھے۔ کوئی عذر نہ کرو۔ بے شک ایمان کے بعد تم نے کفر کیا۔"

مسلمان کہلانے کے بعد کفر کرنے والا مرتد ہوتا ہے اور از روئے قرآن مرتد کی سزا صرف قتل ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: قُلْ لِّلْمُخَلَّفِیْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ سَتُدْعَوْنَ اِلٰی قَوْمٍ اُولِیْ بَاْسٍ شَدِیْدٍ تُقَاتِلُوْنَھُمْ اَوْ یُسْلِمُوْنَ (الفتح ۱۶) "اے رسول ﷺ پیچھے رہ جانے والے دیہاتیوں سے فرما دیجئے، عنقریب تم سخت جنگ کرنے والوں کی طرف بلائے جاؤ گے۔ تم ان سے قتال کرتے رہو گے یا وہ مسلمان ہو جائیں گے۔" یہ آیت مرتدین اہل یمامہ کے حق میں بطور اخبار بالغیب نازل ہوئی۔ اگرچہ بعض علما نے اس مقام پر فارس و روم وغیرہ کا ذکر بھی کیا ہے، لیکن حضرت رافع بن خدیج ؓ کی حسب ذیل روایت نے اس آیت کو مرتدین بنی حنیفہ (اہل یمامہ) کے حق میں متعین کر دیا۔

عن رافع بن خدیج انا کنا نقراء ھذہ الایۃ فیما مضی ولا نعلم من ھم حتّٰی دعا ابوبکرؓ الی قتال بنی حنیفۃ فعلمنا انھم اریدوا بھا. (روح المعانی جز ۲۶ ص ۹۳ البحر المحیط ج ۸ ص ۱۳۳) ''حضرت رافع بن خدیجؓ فرماتے ہیں کہ گزشتہ زمانے میں ہم اس آیت کو پڑھا کرتے تھے اور ہمیں معلوم نہ تھا کہ وہ کون لوگ ہیں۔ یہاں تک کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ نے (مرتدین) بنی حنیفہ (اہل یمامہ) کے قتال کی طرف مسلمانوں کو بلایا۔ اس وقت ہم سمجھے کہ اس آیت کریمہ میں یہ مرتدین ہی مراد ہیں۔''

ثابت ہوا کہ اگر مرتد اسلام نہ لائے تو از روئے قرآن اس کی سزا قتل کے سوا کچھ نہیں۔ قتل مرتد کے بارے میں متعدد احادیث وارد ہیں۔ اختصار کے پیش نظر صرف ایک حدیث پیش کی جاتی ہے:

اتی علیؓ بزنادقۃ فاحرقھم (وفی روایۃ ابی داؤد) ان علیا احرق ناسًا ارتد واعن الاسلام فبلغ ذلک ابن عباس فقال لوکنت انا لم احرقھم لنھی رسول اللّٰہ ﷺ لاتعذبوا بعذاب اللّٰہ ولقتلتھم لقول رسول اللّٰہ ﷺ من بدل دینہ فاقتلوہ. (بخاری ج ۲ ص ۱۰۲۳ ابی داؤد ج ۲ ص ۱۳۸) ''حضرت علیؓ کے پاس (مرتد ہو جانے والے) زندیق لوگ لائے گئے تو آپ نے انھیں جلا دیا۔ اس کی خبر حضرت عبداللہ بن عباسؓ کو پہنچی، تو انھوں نے فرمایا، اگر (آپ کی جگہ) میں ہوتا، تو انھیں نہ جلاتا، کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ کے عذاب کے ساتھ کسی کو عذاب نہ دو، اور میں انھیں قتل کرا دیتا، کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، جو (مسلمان) اپنے دین سے پھر جائے، اسے قتل کر دو۔''

## قتل مرتد کے بارے میں صحابہ کا طرزِ عمل

صدیق اکبرؓ نے مسند خلافت پر بیٹھتے ہی جس شدت کے ساتھ مرتدین کو قتل کیا، محتاج بیان نہیں۔ صحابہ کرامؓ کے لیے مرتد کو زندہ دیکھنا ناقابل برداشت تھا۔ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ اور حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہما دونوں رسول اللہ ﷺ کی طرف سے یمن کے دو مختلف حصوں پر حاکم تھے۔ ایک دفعہ حضرت معاذ بن جبلؓ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ سے ملاقات کے لیے آئے۔ ایک بندھے ہوئے شخص کو دیکھ کر انھوں نے پوچھا، یہ کون ہے؟ ابو موسیٰ اشعریؓ نے فرمایا:

کان یھودیا فاسلم ثم تھود قال اجلس قال لا اجلس حتّٰی یقتل قضاء اللّٰہ ورسولہ ثلاث مرات فامر بہ فقتل. (بخاری باب حکم المرتد ج ۲ ص ۱۰۲۳ ابی داؤد کتاب الحدود ج ۲ ص ۱۳۸)

''یہ یہودی تھا۔ مسلمان ہونے کے بعد پھر یہودی (ہو کر مرتد) ہو گیا۔ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ نے حضرت معاذ بن جبلؓ کو بیٹھنے کے لیے کہا۔ انھوں نے تین بار فرمایا: جب تک اسے قتل نہ کر دیا جائے، میں نہیں بیٹھوں گا۔ (قتل مرتد) اللہ اور اس کے رسول کا فیصلہ ہے چنانچہ حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ کے حکم سے اسے اسی وقت قتل کر دیا گیا۔''

**گستاخ رسول کا قتل** غلاف کعبہ سے لپٹے ہوئے توہین رسول کے مرتکب مرتد کو مسجد حرام میں قتل کرنے کا حکم رسول اللہ ﷺ نے دیا۔ حضرت انس بن مالکؓ سے روایت ہے کہ فتح مکہ کے دن رسول اللہ ﷺ مکہ مکرمہ میں تشریف فرما تھے۔ کسی نے حضور ﷺ سے عرض کی، حضور ﷺ! (آپ کی شان میں توہین کرنے والا) ابن خطل کعبہ کے پردوں سے لپٹا ہوا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''اقتلوہ'' اسے قتل کر دو۔''

(بخاری باب دخول الحرم ج ۱ ص ۲۴۹ بخاری باب این رکن النبی ﷺ ج ۲ ص ۶۱۴)

یہ عبداللہ بن خطل مرتد تھا۔ ارتداد کے بعد اس نے کچھ ناحق قتل کیے، رسول اللہ ﷺ کی ہجو میں شعر کہہ کر حضور ﷺ کی شان میں توہین و تنقیص کیا کرتا تھا۔ اس نے دو گانے والی لونڈیاں اس لیے رکھی ہوئی تھیں کہ وہ حضور ﷺ کی ہجو میں اشعار گایا کریں۔ جب حضور ﷺ نے اس کے قتل کا حکم دیا تو اسے غلاف کعبہ سے باہر نکال کر باندھا گیا اور مسجد حرام میں مقام ابراہیم اور زم زم کے درمیان اس کی گردن ماری گئی۔

(فتح الباری ج ۸ ص ۱۳ باب این رکن النبی الرایۃ یوم الفتح)

یہ صحیح ہے کہ اس دن ایک ساعت کے لیے حرم مکہ کو حضور ﷺ کے لیے حلال قرار دے دیا گیا تھا، لیکن بالخصوص مسجد حرام میں مقام ابراہیم اور زم زم کے درمیان اس کا قتل کیا جانا اس بات کی دلیل ہے کہ گستاخ رسول باقی مرتدین سے بدرجہا بدتر و بدحال ہے۔

**اجماعِ امت** ۱...... **قال محمد بن سخنون اجمع العلماء ان شاتم النبی ﷺ المتنقص لهٔ کافر والوعید جار علیه بعذاب الله لهٔ و حکمهٔ عند الامة القتل ومن شک فی کفرهٖ وعذابهٖ کفر.**

(الشفاء باب ماھو فی حقه ﷺ ج ۲ ص ۱۹۰) ”محمد بن سخنون نے فرمایا، علماء امت کا اجماع ہے کہ نبی کریم ﷺ کو گالی دینے والا حضور ﷺ کی توہین کرنے والا کافر ہے اور اس کے لیے اللہ تعالیٰ کے عذاب کی وعید جاری ہے اور امت کے نزدیک اس کا حکم قتل ہے۔ جو اس کے کفر اور عذاب میں شک کرے، کافر ہے۔“

۲...... **وقال ابو سلیمان الخطابی لااعلم احدا من المسلمین اختلف فی وجوب قتله اذا کان مسلماً.** (الصارم المسلول باب قتل ساب النبی ﷺ ص ۷ الشفاء ج ۲ ص ۱۹۰) ”امام ابوسلیمان الخطابیؒ“ نے فرمایا، جب مسلمان کہلانے والا نبی ﷺ کے سب کا مرتکب ہو تو میرے علم میں کوئی ایسا مسلمان نہیں جس نے اس کے قتل میں اختلاف کیا ہو۔“

۳...... **واجمعت الامة علی قتل متنقصه من المسلمین وسابهٗ.**

(الشفا باب فیمن تنقصه اوسبه علیه السلام ج ۲ ص ۱۸۶)

”اور امت کا اجماع ہے کہ مسلمان کہلا کر حضور ﷺ کی شان میں سب اور تنقیص کرنے والا قتل کیا جائے گا۔“

۴...... **قال ابوبکر بن المنذر اجمع عوام اهل العلم علی ان من سب النبی ﷺ یقتل قال ذلک مالک بن انس واللیث واحمد واسحاق وهو مذهب الشافعی قال القاضی ابوالفضل وهو مقتضی قول ابی بکر الصدیق ؓ ولا تقبل توبته عند هؤلاء وبمثله قال ابوحنیفة واصحابهٗ والثوری واهل الکوفة والاوزاعی فی المسلمین لکنهم قالوا هی ردة.** (الشفاء باب ماهو فی حقه ﷺ ج ۲ ص ۱۸۹) ”امام ابوبکر بن منذر نے فرمایا، عامہ علماء اسلام کا اجماع ہے کہ جو شخص نبی کریم ﷺ کو سب کرے، قتل کیا جائے گا۔ ان ہی میں سے مالک بن انس، لیث، احمد، اسحاق (رحمھم اللہ) ہیں اور یہی شافعی کا مذہب ہے۔ قاضی عیاض نے فرمایا، حضرت ابوبکر صدیق ؓ کے قول کا یہی مقتضی ہے۔ (پھر فرماتے ہیں) اور ان ائمہ کے نزدیک اس کی توبہ بھی قبول نہ کی جائے گی۔ امام ابوحنیفہؒ، ان کے شاگردوں، امام ثوری، کوفہ کے دوسرے علماء اور امام اوزاعی کا قول بھی اسی طرح ہے۔ ان کے نزدیک یہ ردّت ہے۔“

۵...... **ان جمیع من سب النبی ﷺ او عابه او الحق به نقصاً فی نفسه او نسبه او دینه او خصلة من خصاله او عرض به اوشبههٗ بشیءٍ علی طریق السب لهٗ اوالازراء علیه اوالتصغیر بشانه او الغض منه**

والعیب لهٗ فهو سابٌ له والحکم فیه حکم الساب یقتل کمانبینه ولا نستثنی فصلاً من فصول هذا الباب علیٰ هذا المقصد ولا نمتری فیه تصریحًا کان اوتلویحًا...... وهٰذا کله اجماعٌ من العلماء وائمة الفتویٰ من لدن الصحابة رضوان اللّٰه علیهم الیٰ هلم جرا.

(الشفاء باب ماهو فی حقه ﷺ ج ۲ص ۱۸۸)

''بے شک ہر وہ شخص جس نے نبی کریم ﷺ کو گالی دی یا حضور ﷺ کی طرف کسی عیب کو منسوب کیا یا حضور ﷺ کی ذاتِ مقدسہ، آپ ﷺ کے نسب، دین یا آپ ﷺ کی کسی خصلت سے کسی نقص کی نسبت کی یا آپ ﷺ پر طعنہ زنی کی یا جس نے بطریق سب اہانت یا تحقیر شان مبارک یا ذاتِ مقدسہ کی طرف کسی عیب کو منسوب کرنے کے لیے حضور ﷺ کو کسی چیز سے تشبیہ دی، وہ حضور ﷺ کو صراحتہ گالی دینے والا ہے، اسے قتل کر دیا جائے۔ ہم اس حکم میں قطعاً کوئی استثنا نہیں کرتے۔ نہ ہم اس میں کوئی شک کرتے ہیں۔ خواہ صراحتہ توہین ہو یا اشارۃً کنایۃً اور یہ سب علماء امت اور اہل فتویٰ کا اجماع ہے۔ عہد صحابہ سے لے کر آج تک رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔''

۶...... والحاصل انهٗ لاشک ولا شبهة فی کفر شاتم النبی ﷺ وفی استباحة قتله وهو المنقول عن الائمة الاربعة. (فتاویٰ شامی باب فی حکم سب الشیخین ج ۳ص ۳۲۱) ''خلاصہ یہ ہے کہ نبی ﷺ کو گالی دینے والے کے کفر اور اس کے مستحق قتل ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں۔ چاروں ائمہ (ابوحنیفہ، مالک، شافعی، احمد بن حنبل) سے یہی منقول ہے۔''

۷...... کل من ابغض رسول اللّٰه ﷺ بقلبه کان مرتداً فالساب بطریق اولیٰ ثم یقتل حداً عندنا. (فتح القدیر باب احکام المرتدین ج ۵ص ۳۳۲) ''جو شخص رسول اللہ ﷺ سے اپنے دل میں بغض رکھے وہ مرتد ہے۔ آپ ﷺ کو گالی دینے والا تو بطریق اولیٰ مستحق گردن زدنی ہے۔ پھر (مخفی نہ رہے کہ) یہ قتل ہمارے نزدیک بطور حد ہوگا۔''

۸...... ایما رجل مسلم سب رسول اللّٰه ﷺ اوکذبه او عابه او تنقصه فقد کفر باللّٰه و بانت منه زوجته. (کتاب الخراج ص ۱۹۷فصل فی الحکم المرتد فتاویٰ شامی ج ۳ص ۳۱۹) ''جو مسلمان رسول اللہ ﷺ کو سب کرے یا تکذیب کرے یا عیب لگائے یا آپ کی تنقیص شان کا (کسی اور طرح سے) مرتکب ہو، تو اس نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ کفر کیا اور اس سے اس کی زوجہ اس کے نکاح سے نکل گئی۔''

۹...... اذا عاب الرجل النبی ﷺ فی شیء کان کافرا و کذا قال بعض العلماء لو قال لشعر النبی ﷺ شعیر فقد کفر و عن ابی حفص الکبیر من عاب النبی ﷺ بشعرة من شعراته الکریمة فقد کفر و ذکر فی الاصل ان شتم النبی کفر. (فتاویٰ قاضی باب مایکون کفرا من المسلم ج ۴ص ۴۶۸) ''کسی شے میں حضور پر عیب لگانے والا کافر ہے اور اسی طرح بعض علماء نے فرمایا، اگر کوئی حضور ﷺ کے بال مبارک کو ''شعر'' کے بجائے (بصیغۂ تصغیر) ''شعیر'' کہہ دے) تو وہ کافر ہو جائے گا۔ اور امام ابوحفص الکبیر (حنفی) سے منقول ہے کہ اگر کسی نے حضور ﷺ کے کسی ایک بال مبارک کی طرف بھی عیب منسوب کیا تو وہ کافر ہو جائے گا اور امام محمد نے ''مبسوط'' میں فرمایا کہ نبی ﷺ کو گالی دینا کفر ہے۔''

۱۰...... ولا خلاف بین المسلمین ان من قصد النبی ﷺ بذلک فهو ممن ینتحل الاسلام انه مرتد یستحق القتل. (الاحکام القرآن للجصاص ج ۳ص ۱۰۶) ''کسی مسلمان کو اس میں اختلاف نہیں کہ جس شخص نے نبی

کریم ﷺ کی اہانت وایذا رسانی کا قصد کیا اور وہ مسلمان کہلاتا ہے، وہ مرتد مستحق قتل ہے۔"

یہاں تک ہمارے بیان سے یہ بات واضح ہوگئی کہ کتاب وسنت اجماع امت اور اقوال علمائے دین کے مطابق گستاخ رسول کی سزا یہی ہے کہ وہ حداً قتل کیا جائے۔ اس کے بعد حسب ذیل امور کی وضاحت بھی ضروری ہے:

۱...... بارگاہ نبوت کی توہین وتنقیص کو موجب حد جرم قرار دینے کے لیے یہ شرط صحیح نہیں کہ گستاخی کرنے والے نے مسلمانوں کے مذہبی جذبات کو مشتعل کرنے کی غرض سے گستاخی کی ہو۔ یہ شرط ہر گستاخ نبوت کے تحفظ کے مترادف ہوگی اور توہین رسالت کا دروازہ کھل جائے گا۔ ہر گستاخ نبوت اپنے جرم کی سزا سے بچنے کے لیے یہ کہہ کر چھوٹ جائے گا کہ مسلمانوں کے مذہبی جذبات کو مشتعل کرنا میری غرض نہ تھی۔ علاوہ ازیں یہ شرط کتاب اللہ کے بھی منافی ہے۔ سورۂ توبہ کی آیت ہم لکھ چکے ہیں کہ توہین کرنے والے منافقوں کا یہ عذر کہ "ہم تو آپس میں صرف دل لگی کرتے تھے۔ ہماری غرض توہین نہ تھی۔" نہ مسلمانوں کے مذہبی جذبات مشتعل کرنا ہمارا مقصد تھا۔ اللہ تعالیٰ نے مسترد کر دیا اور واضح طور پر فرمایا۔ **لا تعتذروا قد کفرتم بعد ایمانکم.** (توبۃ ٦٦) "بہانے نہ بناؤ، ایمان کے بعد تم نے کفر کیا۔"

۲...... صریح توہین میں نیت کا اعتبار نہیں۔ "راعنا" کہنے کی ممانعت کے بعد اگر کوئی صحابی نیت توہین کے بغیر حضور ﷺ کو "راعنا" کہتا تو وہ وَاسْمَعُوْا وَلِلْكَافِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ کی قرآنی وعید کا مستحق قرار پاتا، جو اس بات کی دلیل ہے کہ نیت توہین کے بغیر بھی حضور ﷺ کی شان میں توہین کا کلمہ کہنا کفر ہے۔

امام شہاب الدین خفاجی حنفی ارقام فرماتے ہیں:

**المدار فی الحکم بالکفر علی الظواهر ولا نظر للمقصود والنیات ولا نظر لقرائن حاله.**

(نسیم الریاض ج ۴ ص ۳۸۹ طبع دار الفکر بیروت) "توہین رسالت پر حکم کفر کا مدار ظاہر الفاظ پر ہے۔ توہین کرنے والے کے قصد ونیت اور اس کے قرائن حال کو نہیں دیکھا جائے گا۔" ورنہ توہین رسالت کا دروازہ کبھی بند نہ ہو سکے گا کیونکہ ہر گستاخ یہ کہہ کر بری ہو جائے گا کہ میری نیت اور ارادہ توہین کا نہ تھا...... لہٰذا ضروری ہے کہ توہین صریح میں کسی گستاخ نبوت کی نیت اور قصد کا اعتبار نہ کیا جائے۔

۳...... یہاں اس شبہ کا ازالہ بھی ضروری ہے کہ اگر کسی مسلمان کے کلام میں ننانوے وجوہ کفر کی ہوں اور اسلام کی صرف ایک وجہ کا احتمال ہو تو فقہاء کا قول ہے کہ کفر کا فتویٰ نہیں دیا جائے گا۔ اس کا ازالہ یہ ہے کہ فقہاء کا یہ قول اس تقدیر پر ہے کہ کسی مسلمان کے کلام میں ننانوے وجوہ کفر کا صرف احتمال ہو، کفر صریح نہ ہو۔ لیکن جو کلام مفہوم توہین میں صریح ہو اس میں کسی وجہ کو ملحوظ رکھ کر تاویل کرنا جائز نہیں۔ اس لیے کہ لفظ صریح میں تاویل نہیں ہو سکتی۔ قاضی عیاضؒ نے لکھا:

**قال حبیب ابن الربیع لان ادعاء التاویل فی لفظ صراح لا یقبل.**

(الشفاء باب فی بیان ماهو فی حقه ﷺ ج ۲ ص ۱۹۱)

"حبیب بن ربیع نے فرمایا کہ لفظ صریح میں تاویل کا دعویٰ قبول نہیں کیا جائے گا۔"

کسی کلام کا توہین صریح ہونا عرف اور محاورے پر مبنی ہے۔ معذرت کے ساتھ بطور مثال عرض کرتا ہوں کہ اگر کسی کو ولد الحرام کہا جائے اور کہنے والا لفظ "حرام" کی تاویل کرے اور کہے کہ میں نے "المسجد الحرام" اور

''بیت اللہ الحرام'' کی طرح معظم ومحترم کے معنی میں یہ لفظ بولا ہے، تو اس کی یہ تاویل کسی ذی فہم کے نزدیک قابل قبول نہ ہوگی کیونکہ عرف اور محاورے میں ''ولد الحرام'' کا لفظ گالی اور توہین ہی کے لیے بولا جاتا ہے۔ اسی طرح ہر وہ کلام جس سے عرف ومحاورے میں توہین کے معانی مفہوم ہوتے ہوں، توہین ہی قرار پائے گا، خواہ اس میں ہزار تاویلیں ہی کیوں نہ کی جائیں۔ عرف اور محاورے کے خلاف تاویل معتبر نہ ہوگی۔

۴...... یہاں اس شبہ کو دور کرنا بھی ضروری سمجھتا ہوں کہ اگر توہین رسول کی سزا حداً قتل کرنا ہے تو کئی منافقین نے حضور علیہ کی صریح توہین کی۔ بعض اوقات صحابہ کرام نے عرض کی کہ حضور علیہ ہمیں اجازت دیں کہ ہم اس گستاخ منافق کو قتل کر دیں، لیکن حضور علیہ نے اجازت نہیں دی۔

ابن تیمیہ نے اس کے متعدد جوابات لکھے ہیں، جن کا خلاصہ حسب ذیل ہے:

(الف)...... اس وقت ان لوگوں پر حد قائم کرنا فسادِ عظیم کا موجب تھا۔ ان کے کلماتِ توہین پر صبر کر لینا اس فساد کی نسبت آسان تھا۔

(ب)...... منافقین اعلانیہ توہین رسالت نہ کرتے تھے، بلکہ آپس میں چھپ کر حضور علیہ کے حق میں توہین آمیز باتیں کیا کرتے تھے۔

(ج)...... منافقین کے ارتکاب توہین کے موقع پر صحابہ کرامؓ کا حضور علیہ سے ان کے قتل کی اجازت طلب کرنا اس بات کی دلیل ہے کہ صحابہ کرامؓ جانتے تھے کہ گستاخ رسول کی سزا قتل ہے۔

گستاخانِ شانِ رسالت ابو رافع یہودی اور کعب بن اشرف کو قتل کرنے کا حکم رسول اللہ علیہ نے صحابہؓ کو دیا تھا۔ اس حکم کی بناء پر صحابہ کرامؓ کو علم تھا کہ حضور علیہ کی شان میں توہین کرنے والا قتل کا مستحق ہے۔

(د)...... رسول اللہ علیہ کے لیے جائز تھا کہ وہ اپنے گستاخ اور موذی کو اپنی حیات میں معاف فرما دیں، لیکن امت کے لیے جائز نہیں کہ وہ حضور علیہ کے گستاخ کو معاف کر دے۔

(الصارم المسلول ص ۲۲۲ تا ۲۳۳ فی بحث من علم الرسول الکریم فصل حکم شاتم النبی فی آثار الصحابة)

نبی اکرم علیہ اور دیگر انبیاء کرام اللہ تعالیٰ کے اس حکم کو بجا لائے کہ ''آپ معافی کو اختیار فرمائیں اور جاہلوں سے منہ پھیر لیں اور نیکی کا حکم دیں۔'' (اعراف ۱۹۹)

میں عرض کروں گا کہ گستاخ رسول پر قتل کی حد جاری کرنا ایسی حد ہے جو رسول اللہ علیہ کا اپنا حق ہے۔ اگرچہ رسول اللہ علیہ کی توہین حضور علیہ کی امت کے لیے بھی سخت ترین اذیت کا موجب ہے اور اس طرح اس حد کو پوری امت کا حق بھی کہا جا سکتا ہے۔ لیکن بلاواسطہ نہیں بلکہ بواسطہ ذاتِ اقدس کے اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے حضور علیہ کو یہ اختیار حاصل تھا کہ اپنا یہ حق کسی کو خود معاف فرما دیں۔ جیسا کہ بعض دیگر احکام شرع کے متعلق دلیل سے ثابت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان احکام میں حضور علیہ کو اختیار عطا فرمایا۔ مثلاً حضرت براء بن عازبؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ علیہ نے حضرت ابو بردہؓ کو بکری کے ایک بچے کی قربانی کرنے کا حکم دیا اور فرمایا:

ولن تجزی عن احد بعدک. (بخاری کتاب الاضحیٰ ج ۲ ص ۸۳۲) ''کہ (یہ قربانی) تمھارے علاوہ کسی دوسرے پر ہرگز جائز نہیں۔''

اسی طرح حضرت ابن عباسؓ اور حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ جب حضور علیہ نے حرم مکہ کی گھاس کاٹنے کو حرام قرار دیا تو حضرت عباسؓ نے عرض کی ''الا الاذخر'' یعنی ''اذخر'' گھاس کو حرمت کے اس حکم

سے مستثنیٰ فرما دیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا "اِلَّا الْاِذْخِرَ" یعنی اذخر کو حرمت کے حکم سے ہم نے مستثنیٰ فرما دیا۔
(بخاری ج ۱ ص ۲۱۶ باب فضل الحرم بالفاظہ مسلم باب تحریم مکۃ ج ۱ ص ۴۳۸)

اس حدیث کے تحت شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ اور نواب صدیق حسن خان بھوپالی تحریر فرماتے ہیں:

"ودر مذہب بعضے آن است کہ احکام مفوض بود بوے ﷺ ہر چہ خواہد و بر ہر کہ خواہد حلال وحرام گرداند و بعضے گویند با اجتہاد گفت۔ و اول اصح اظہر است۔" (اشعۃ اللمعات ج ۲ ص ۴۰۸، مسک الختام ج ۲ ص ۵۱۲)

"یعنی بعض کا مذہب یہ ہے کہ احکام شرعیہ حضور ﷺ کے سپرد کر دیے گئے تھے۔ جس کے لیے جو کچھ چاہیں حلال اور حرام فرما دیں۔ بعض لوگ کہتے ہیں، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یہ اجتہاد کے طور پر فرمایا تھا اور پہلا مذہب اصح اور اظہر ہے۔"

ان احادیث کی روشنی میں حضور ﷺ کو یہ اختیار حاصل ہو سکتا ہے کہ کسی حکمت و مصلحت کے لیے حضور ﷺ ان منافقین پر قتل کی حد جاری نہ فرمائیں، لیکن حضور ﷺ کے بعد کسی کو یہ اختیار نہیں۔

آخر میں عرض کروں گا کہ توہین رسالت کی حد اسی پر جاری ہو سکے گی، جس کا یہ جرم قطعی اور یقینی طور پر ثابت ہو جائے۔ اس کے بغیر کسی کو اس جرم کا مرتکب قرار دے کر قتل کرنا ہرگز جائز نہیں۔ تواتر بھی دلیل قطعی ہے۔ اگر کوئی شخص توہین کے کلمات صریحہ بول کر یا لکھ کر اس بات کا اعتراف کرے کہ یہ کلمات میں نے بولے یا میں نے لکھے ہیں تو یقیناً وہ واجب القتل ہے۔ خواہ وہ کتنے ہی بہانے بنائے اور کہتا پھرے کہ میری نیت توہین کی نہ تھی۔ یا ان کلمات سے میری غرض یہ نہ تھی کہ میں مسلمانوں کے مذہبی جذبات کو ٹھیس پہنچاؤں۔ بہر حال وہ مستحق قتل ہے۔

علیٰ ھذا وہ لوگ جو نبی کریم ﷺ کی توہین صریح کی تاویل کر کے اس کے مرتکب کو کفر سے بچانا چاہیں بالکل اسی طرح قتل کے مستحق ہیں جیسا کہ خود توہین کرنیوالا مستوجب حد ہے۔ شاتم رسول کے حق میں محمد بن سحنون کا قول ہم شفاء، قاضی عیاض اور الصارم المسلول سے نقل کر چکے ہیں کہ:

وَمَنْ شَکَّ فِیْ کُفْرِہٖ وَعَذَابِہٖ کَفَرَ.

(الشفاء باب ماھو فی حقہ ﷺ ج ۲ ص ۱۹۰۔ الصارم المسلول باب وجوب قتل ساب النبی ﷺ ص ۷)

سید احمد سعید کاظمی ۲۵ نومبر ۱۹۸۵ء



انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# سوشل بائیکاٹ کی شرعی حیثیت

مولانا مفتی محمد امین

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

## تعارف

الحمد للّٰہ و کفی و سلام علی عبادہ الذین اصطفٰے. امابعد

۱۹۷۴ء کی تحریک ختم نبوت میں مجلس عمل تحفظ ختم نبوت نے قادیانیوں سے سوشل بائیکاٹ کی اپیل کی۔ پورے ملک کے اسلامیان وطن نے قادیانیوں سے تاریخ ساز سوشل بائیکاٹ کیا چند ''روشن خیال'' اس پر چیں بجبیں ہوئے۔ تمام مسالک کے علماء کرام نے قادیانیوں کے سوشل بائیکاٹ کی شرعی حیثیت واضح کرنے کے لیے فتویٰ جات تحریر کیے۔ مثلاً پاکستان کے مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی ولی حسن ٹونکیؒ نے فتویٰ مرتب کیا۔ اس زمانہ میں ہزاروں کی تعداد میں شائع ہوا۔ اسی طرح جامعہ امینیہ رضویہ فیصل آباد کے حضرت مولانا مفتی محمد امین صاحب نے یہ فتاویٰ مرتب کیا جو پیش خدمت ہے۔ تحریک کے دوران میں غالباً سنسر کی پابندی کے باعث اس فتویٰ میں الکنایۃ ابلغ من الصریح کو مدنظر رکھا گیا۔ مگر اس اشاعت میں اسے واضح سے واضح کر دیا گیا ہے۔

فقیر...... اللّٰہ وسایا

الحمدللّٰہ وحدہٗ والصلوٰۃ والسلام علی من لانبی بعدہ. امابعد

حدود وقصاص کا قائم کرنا حکومت کا کام ہے رعایا کا کام نہیں لیکن اگر معاشرہ میں بگاڑ پیدا ہو جائے کچھ افراد جرائم و معاصی کا ارتکاب کرنے لگ جائیں تو ان کو درست اور سیدھا کرنے کے لیے معاشرہ کو برائیوں سے پاک وصاف رکھنے کے لیے جرائم پیشہ افراد سے قطع تعلقی (بائیکاٹ) کرنا ان کے ساتھ میل جول لین دین ترک کر دینا ان سے رشتہ ناطہ نہ کرنا ان کی تقریبات شادی غمی میں شریک نہ ہونا ان کو اپنی تقریبات میں شامل نہ کرنا نہایت ہی پُرامن بے ضرر اور موثر ذریعہ ہے۔ آج سے تقریباً نصف صدی پہلے تک ہر زمانہ کے مسلمان اسی بائیکاٹ کے ذریعہ اصلاح معاشرہ کرتے چلے آئے ہیں چنانچہ شرح مشکوٰۃ میں ہے۔ **وھکذا کان داب الصحابۃ ومن بعد ھم من المومنین فی جمیع الازمان فانھم کانو یقاطعون من حاد اللّٰہ ورسولہ مع حاجتھم الیہ و اثر و ارضاء اللّٰہ تعالٰی علی ذالک.** (مرقات شرح مشکوٰۃ ج نمبر۱۰ص۲۹۰) ''یعنی صحابہ کرامؓ اور ان کے بعد والے ہر زمانہ کے ایمان والوں کی یہ عادت رہی ہے کہ وہ خدا تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے مخالفوں دشمنوں کے ساتھ بائیکاٹ کرتے رہے۔ حالانکہ ان ایمانداروں کو دنیوی طور پر ان مخالفوں کی احتیاج بھی

ہوتی تھی لیکن وہ مسلمان خدا تعالیٰ کی رضا کو ترجیح دیتے ہوئے بائیکاٹ کرتے تھے خدا تعالیٰ مسلمانوں کو اپنی رضاجوئی کی اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔" (آمین)

یہ بائیکاٹ قرآن و حدیث کے عین مطابق ہے بلکہ سیّد عالم ﷺ نے عملی طور پر بھی اس کو نافذ فرمایا۔ جب غزوۂ خیبر میں یہودیوں کا محاصرہ کیا اور یہودی قلعہ میں محصور ہو گئے اور کئی دن گزر گئے تو ایک یہودی آیا اور اس نے کہا کہ اے ابوالقاسم ﷺ اگر آپ مہینہ بھر ان کا محاصرہ رکھیں تو ان کو پروانہیں کیونکہ ان کے قلعہ کے نیچے پانی ہے وہ رات کے وقت قلعہ سے اترتے ہیں اور پانی پی کر واپس چلے جاتے ہیں تو اگر آپ ان کا پانی بند کر دیں تو جلدی کامیابی ہوگی۔ اس پر سیّد دو عالم ﷺ نے ان کا پانی بند کر دیا تو وہ مجبور ہو کر قلعہ سے اتر آئے۔ **فسار رسول الله ﷺ الی مائهم فقطعه علیهم فلما قطع علیهم خرجوا۔**

(زاد المعاد ابن قیم ج ۳ ص ۲۳۴ علی حاشیہ مواہب للزرقانی ج ۴ ص ۲۰۵)

اور ایک مرتبہ جبکہ حضرت سیدنا کعب بن مالکؓ صحابی اور ان کے ساتھی دو اور صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہم غزوۂ تبوک سے پیچھے رہ گئے۔ واپسی پر سید دو عالم ﷺ نے جواب طلبی فرمائی اور تمام مسلمانوں کو حکم دیا کہ ان تینوں کے ساتھ بات چیت ترک کر دی جائے۔ حضرت کعبؓ فرماتے ہیں **ونهی النبی ﷺ عن کلامی و کلام صاحبی۔** (صحیح بخاری ص ۶۷۵ ج ۲ باب وعلی الثلاثۃ الذین خلفوا حتی اذا الخ) "یعنی رسول اکرم ﷺ نے میرے ساتھ اور میرے دو ساتھیوں کے ساتھ بات چیت کرنے سے منع فرما دیا۔"

**فاجتنب الناس کلامنا** (صحیح بخاری ص ۶۷۵ ج ۲ باب و علی لاثلاثة الذین خلفوا حتی اذا الخ) ہمارے ساتھ کوئی بھی بات نہ کرتا تھا۔ انتہی۔ اور اس بائیکاٹ کا اثر یہ ہوا کہ زمین، باوجود وسیع ہونے کے ان پر تنگ ہوگئی بلکہ وہ اپنی جانوں سے بھی تنگ آ گئے۔ **وضاقت علیهم الارض بما رحبت وضاقت علیهم انفسهم وظنوا الا ملجأ من الله الا الیه۔** (توبہ ۱۱۸) یہ بائیکاٹ جب چالیس دن تک پہنچا تو رسول اکرم ﷺ نے حکم دیا کہ اب ان کی بیویاں بھی ان سے الگ ہو جائیں۔ پھر جب پورے پچاس دن ہو گئے تو خدا تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول فرمائی اور اس کا حکم بذریعہ وحی نازل فرمایا۔ (روح البیان)

تنبیہ یہ صحابہ کرامؓ حضرات تھے ان سے لغزش ہوئی تو اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب پاک صاحب لولاک ﷺ کی برکت سے ان کی لغزش کو معاف فرمایا ان کی معافی کی سند قرآن مجید میں نازل فرمائی ان کے درجات بلند کیے، لہٰذا اب کسی کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ ان حضرات کے متعلق کوئی ادب سے گری ہوئی بات کہے یا دل میں بدگمانی رکھے، کیونکہ صحابہ کرام کے ساتھ ایسا کرنا سراسر ہلاکت ہے اور دین کی بربادی ہے خدا تعالیٰ ادب کی توفیق عطا فرمائے (آمین)

قطع تعلق (بائیکاٹ) کے متعلق قرآن پاک میں ہے۔ **ولا ترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار** (ہود ۱۱۳) یعنی ظالموں کی طرف میلان نہ کرو ورنہ تمہیں نار جہنم پہنچے گی۔

نیز قرآن پاک میں ہے **فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظلمین** (انعام ۶۸) یعنی یاد آنے کے بعد ظالموں کے پاس نہ بیٹھو۔

اور حدیث پاک میں ہے **عن عبدالله بن مسعودؓ قال قال رسول الله ﷺ لما وقعت بنوا اسرائیل فی المعاصی فنهتهم علمائهم فلم ینتهوا فجالسوهم فی مجالسهم واکلوهم وشاربوهم**

فضرب اللّٰہ قلوب بعضھم علی بعض ولعنھم علی لسان داؤد و عیسی بن مریم ذالک بما عصو و کانوا یعتدون قال فجلس رسول اللّٰہ ﷺ و کان متکئاً فقال لا والذی نفسی بیدہ حتی تاطروھم اطرا.
(ترمذی شریف ج ۲ ص ۱۳۵ باب تفسیر من سورۃ المائدہ)

"یعنی رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جب بنی اسرائیل گناہوں میں مبتلا ہوئے تو ان کو ان کے علماء نے منع کیا مگر وہ باز نہ آئے پھر ان علماء نے ان کے ساتھ ان کی مجلسوں میں بیٹھنا شروع کر دیا اور ان کے ساتھ کھاتے پیتے رہے، (بائیکاٹ نہ کیا) تو خدا تعالیٰ نے ان کے ایک دوسرے کے دلوں پر مار دیا اور حضرت داؤد اور حضرت عیسیٰ کی زبانی ان پر لعنت بھیجی کیونکہ وہ نافرمانی کرتے حد سے بڑھ گئے تھے۔ حضرت ابن مسعودؓ نے فرمایا کہ رسول اکرم ﷺ تکیہ لگائے تشریف فرما تھے حضور اٹھ کر بیٹھ گئے اور فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ جرائم پیشہ لوگوں کو روک لو۔"

مذکورہ بالا بائیکاٹ کا حکم ایسے لوگوں کے متعلق ہے جو عملی طور پر جرائم کا ارتکاب کرتے ہیں لیکن جو لوگ دین کے ساتھ دشمنی کریں اور خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کی شان وعظمت پر حملے کریں ایسے بدمذہبوں کے لیے سخت حکم ہے ان کے ساتھ بائیکاٹ کرنا، میل میلاپ، محبت دوستی کرنا سخت حرام ہے۔ اگرچہ وہ ماں باپ ہوں یا بیٹے بیٹیاں ہوں بہن بھائی کنبہ برادری ہو۔ قرآن پاک میں ہے۔

یاایھا الذین امنوا لا تتخذوا اباء کم و اخوانکم اولیاء ان استحبوا الکفر علی الایمان ومن یتولھم منکم فاولئک ھم الظلمون (التوبۃ ۲۳) "یعنی اے ایمان والو! اگر تمہارے باپ دادا اور تمہارے بہن بھائی ایمان پر کفر کو پسند کریں تو ان سے محبت و دوستی نہ کرو اور جو تم میں سے ان کے ساتھ دوستی کرے گا، وہ ظالموں میں سے ہوگا۔" نیز قرآن پاک میں ہے۔

لاتجد قوما یومنون باللّٰہ والیوم الأخر یوادون من حاد اللّٰہ ورسولہ ولو کانوا اباء ھم او ابنائھم او اخوانھم او عشیرتھم اولئک کتب فی قلوبھم الایمان وایدھم بروح منہ و یدخلھم جنت تجری من تحتھا الانھر خلدین فیھا رضی اللّٰہ عنھم ورضوا عنہ اولئک حزب اللّٰہ الا ان حزب اللّٰہ ھم المفلحونo (سورۃ المجادلہ ۲۲) "یعنی تم نہ پاؤ گے کسی ایسی قوم کو جو خدا تعالیٰ پر اور آخرت پر ایمان رکھتے ہوں وہ دوستی کریں ایسے لوگوں سے جو دشمنی اور مخالفت کریں اللہ تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ سے اگرچہ وہ دشمنی کرنے والے ان کے باپ ہوں یا بیٹے ہوں بھائی ہوں یا کنبہ برادری ہو۔ ایسے ایمان والوں کے دلوں میں اللہ تعالیٰ نے ایمان نقش فرما دیا ہے اور ان کی روح سے مدد فرماتا ہے اور انھیں بہشتوں میں داخل فرمائے گا جن کے نیچے نہریں جاری ہیں۔ ان بہشتوں میں وہ ہمیشہ رہیں گے خدا تعالیٰ ان سے راضی وہ خدا سے راضی یہ لوگ خدا تعالیٰ کی جماعت ہیں اور خدا تعالیٰ کی جماعت ہی دونوں جہان میں کامیاب ہے۔"

آیت مذکورہ کا مفہوم یہ کہ خدا تعالیٰ پہ ایمان اور اس کے رسولؐ کے دشمنوں کے ساتھ دوستی یہ دونوں چیزیں اکٹھی ہو ہی نہیں سکتیں چنانچہ تفسیر روح المعانی میں ہے۔

والکلام علی ما فی الکشاف من باب التخییل خیل ان من الممتنع المحال ان تجد قومًا مومنین یوادون المشرکین. (روح المعانی ج ۲۸ ص ۳۵) "یعنی آیت مبارکہ میں تصور دلایا گیا ہے کہ کوئی قوم مومن بھی ہو اور کفار و مشرکین کے ساتھ اس کی دوستی و محبت بھی ہو یہ محال و ممتنع ہے۔" نیز اسی میں ہے۔

**مبالغة فی النهی عنه و الزجر عن ملابسة و التصلب فی مجانبة اعداء اللّٰہ تعالٰی.**
(روح المعانی ج ۲۸ ص ۳۵)

یعنی آیت مذکورہ میں خدا تعالٰی اور اس کے پیارے رسول ﷺ کے دشمنوں کے ساتھ محبت و دوستی کرنے سے مبالغہ کے ساتھ منع فرمایا اور ایسا کرنے والوں کے لیے زجر و توبیخ ہے اور خدا تعالٰی کے دشمنوں سے الگ رہنے کی پختگی بیان کی گئی ہے۔ خدا تعالٰی جل مجدہ نے اپنے حبیب پاک کے صحابہ کرام کے دلوں میں ایسا ایمان نقش کر دیا تھا کہ ان کی نظروں میں حبیب خدا ﷺ کے مقابلہ میں کسی کی کوئی وقعت ہی نہ تھی خواہ وہ باپ ہو کہ بیٹا بھائی ہو کہ بہن چنانچہ سیدنا امیر المومنین ابوبکر صدیق ؓ نے اپنے باپ ابوقحافہ کی زبان سے سید دو عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شان میں گستاخی سنی تو اس کو ایسا مکا رسید کیا کہ وہ گر گیا جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عرض کیا اور حضور ﷺ نے پوچھا **افعلت یا ابابکر** اے ابوبکر آپ نے ایسا کیا ہے؟ عرض کی کہ ہاں یارسول اللہ **قال لا تعد قال واللّٰہ لو کان السیف قریباً منی لضربته** (روح المعانی نمبر ۲۸ ص ۳۷) "یا رسول اللہ خدا تعالٰی کی قسم اگر میرے قریب تلوار ہوتی تو میں اس کو مار دیتا، اس پر آیت مذکورہ نازل ہوئی (روح المعانی) اور سیدنا ابوعبید، بن جراح ؓ نے اپنے باپ کے منہ سے اپنے محبوب آقا کی شان میں کوئی ناپسندیدہ بات سنی تو اسے منع کیا وہ باز نہ آیا تو اس نے باپ کو قتل کر دیا جیسے روح المعانی میں ہے۔

**عن انس قال کان ای ابوعبیدہ قتل اباہ وھو من جملة اساری بدر بیدہ لما سمع منه فی رسول اللّٰہ ﷺ مایکرہ و نهاہ فلم ینته.** (روح المعانی ج ۲۸ ص ۳۷)

یوں ہی حضرت فاروق اعظم ؓ نے اپنے ماموں عاص بن ہشام کو بدر کے دن اپنے ہاتھ سے قتل کر دیا اور حضرت مولیٰ علی شیر خدا ؓ اور حضرت حمزہ ؓ اور حضرت عبیدہ بن حارث ؓ نے عتبہ شیبہ کو قتل کر دیا اور حضرت مصعب بن عمیر ؓ نے اپنے بھائی عبید بن عمیر کو اپنے ہاتھ سے قتل کر دیا۔

خدا تعالٰی ان پاک روحوں پر لاکھوں، کروڑوں، اربوں، کھربوں رحمتیں نازل فرمائے، جنھوں نے امت کو عشق مصطفیٰ کا درس دیا اور یہ ثابت کر دیا کہ ناموس مصطفیٰ کے سامنے سب ہیچ ہیں۔ حضور رحمت دو عالم ﷺ کی عزت و عظمت کے سامنے نہ کسی استاد کی عزت ہے نہ کسی پیر کا تقدس رہ جاتا ہے نہ ماں باپ کا وقار نہ بیوی بچوں کی محبت آڑے آتی ہے نہ مال و دولت ہی رکاوٹ بن سکتی ہے۔ **سبحان من کتب الایمان فی قلوب المومنین و ایدھم بروح منه.**

صحابہ کرام ؓ کے عشق و محبت ہی کی بنا پر خدا تعالٰی نے ان کے جذبات کی تعریف فرمائی ہے **اشداء علی الکفار رحماء بینهم** (الفتح ۲۹) یعنی وہ کافروں دشمنوں پر بڑے ہی سخت ہیں اور آپس میں رحم دل ہیں بلکہ اگر غور کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ خدا و رسول جل جلالہٗ ﷺ کے دشمنوں کے ساتھ دشمنی اور شدت کی مقدار پر ہی عشق و محبت کا نکھار ہوتا ہے جو شخص محبت کا دعویٰ تو کرے لیکن محبوب کے دشمنوں کے ساتھ بغض و عداوت نہ رکھے وہ محبت میں سچا نہیں ہے وہ محبت محبت ہی نہیں ہے بلکہ وہ بربریت ہے دھوکہ ہے فریب ہے الحاصل خدا تعالٰی اور اس کے پیارے رسول ﷺ کے دوستوں کے ساتھ دوستی اور ان کے دشمنوں کے ساتھ دشمنی افضل الاعمال ہیں۔ حدیث پاک میں ہے۔ **افضل الاعمال الحب فی اللّٰہ و البغض فی اللّٰہ** (ابوداؤد شریف ج ۲ ص ۱۶۴ باب مجانبہ اھل الاھواء)

یعنی عملوں میں سے افضل ترین عمل خدا تعالٰی کے دوستوں سے محبت کرنا اور خدا تعالٰی کے دشمنوں سے

دشمنی کرنا ہے۔ رسول اکرم ﷺ دربار الٰہی میں یوں دعا کرتے ہیں۔

اللھم اجعلنا ھادین مھتدین غیر ضالین ولا مضلین سلما لاولیئک وعد والا عدائک نحب بحبک من احبک و نعادی بعد اوتک من خالفک اللھم ھذا الدعا و علیک الاجابۃ۔
(ترمذی شریف ج ۲ ص ۱۷۹ باب مایقول اذا قام من اللیل)

"یااللہ! ہم کو ہدایت دہندہ ہدایت یافتہ کر یا اللہ ہم کو گمراہ اور گمراہ کرنے والا نہ کر یا اللہ ہم کو اپنے دوستوں کے ساتھ محبت و دوستی کرنے والا اور اپنے دشمنوں کے ساتھ دشمنی و عداوت رکھنے والا بنا۔ یااللہ ہم تیری محبت کی وجہ سے تیرے دوستوں سے محبت کرتے ہیں اور تیرے دشمنوں کے ساتھ ان کی عداوت کی وجہ سے ہم ان سے عداوت رکھتے ہیں۔ یااللہ یہ ہماری دعا ہے اسے قبول فرما"

ان ارشادات عالیہ کو وہ مصلح کلی حضرات آنکھیں کھول کر دیکھیں جو لوگ بے سوچے سمجھے جھٹ کہہ دیتے ہیں کہ حضور تو کافروں کو بھی گلے لگاتے تھے۔ ان حضرات سے سوال ہے کہ رسول اکرم ﷺ خدا تعالیٰ کے ارشاد مبارک یا ایھا النبی جاھد الکفار والمنافقین واغلظ علیھم (التوبۃ ۷۳) کے مطابق حکم الٰہی کی تعمیل کرتے تھے یا نہیں۔ ہر مسلمان کا ایمان ہے کہ احکام خداوندی کی تکمیل سید دو عالم ﷺ سے بڑھ کر کوئی نہیں کر سکتا اور نہ کسی نے کی ہے۔ بنا بریں رسول اکرم ﷺ نے مسجد نبوی شریف سے منافقوں کا نام لے کر مسجد سے نکال دیا۔ سیدنا ابن عباسؓ نے فرمایا۔

"قام رسول اللّٰہ ﷺ یوم الجمعۃ خطیبا فقال قم یا فلان فاخرج فانک منافق اخرج یا فلان فانک منافق فاخرجھم باسمائھم ففضحھم ولم یک عمر بن الخطاب شھد تلک الجمعۃ لحاجۃ کانت لہ فلقیھم وھم یخرجون من المسجد فاختبا منھم استحیاً انہ لم یشھد الجمعۃ وظن ان الناس قد انصرفو او اختباؤ امنہ وظنوا انہ قد علم بامرھم فدخل المسجد فاذا الناس لم ینصرفوا فقال لہ رجل ابشر یا عمر فقد فضح اللّٰہ تعالیٰ المنافقین الیوم۔ (تفسیر روح المعانی ج ۱۱ ص ۱۰، تفسیر مظہری ج ۴ ص ۲۸۹، تفسیر ابن کثیر ج ۲ ص ۳۸۴، تفسیر خازن ج ۳ ص ۱۱۵، تفسیر بغوی علی الخازن ج ۳ ص ۱۱۵، تفسیر روح البیان ج ۳ ص ۴۹۳)

"یعنی رسول اکرم ﷺ جمعہ کے دن جب خطبہ کے لیے کھڑے ہوئے تو فرمایا اے فلاں تو منافق ہے لہٰذا مسجد سے نکل جا۔ اے فلاں تو بھی منافق ہے مسجد سے نکل جا۔ حضور ﷺ نے کئی منافقوں کے نام لے کر نکالا اور ان کو سب کے سامنے رسوا کیا۔ اس جمعہ کو حضرت فاروق اعظمؓ ابھی مسجد شریف میں حاضر نہیں ہوئے تھے کسی کام کی وجہ سے دیر ہو گئی تھی جب وہ منافق مسجد سے نکل کر رسوا ہو کر جا رہے تھے تو فاروق اعظمؓ شرم سے چھپ رہے تھے کہ مجھے تو دیر ہو گئی ہے، شاید جمعہ ہو گیا لیکن منافق، فاروق اعظمؓ سے اپنی رسوائی کی وجہ سے چھپ رہے تھے پھر جب فاروق اعظمؓ مسجد میں داخل ہوئے تو ابھی جمعہ نہیں ہوا تھا۔ بعد میں ایک صحابیؓ نے کہا اے عمرؓ تجھے خوشخبری ہو کہ آج خدا تعالیٰ نے منافقوں کو رسوا کر دیا ہے" اور سیرت ابن ہشام میں عنوان قائم کیا ہے۔ طرد المنافقین من مسجد رسول اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم (سیرت ابن ہشام ج ۱ ص ۵۲۸) اور اس کے تحت فرمایا کہ منافق لوگ مسجد میں آتے اور مسلمانوں کی باتیں سن کر ٹھٹھے کرتے دین کا مذاق اڑاتے تھے ایک دن کچھ منافق مسجد نبوی شریف میں اکٹھے بیٹھے تھے اور آہستہ آہستہ آپس میں باتیں کر رہے تھے ایک دوسرے کے ساتھ قریب قریب بیٹھے تھے۔ رسول اکرم ﷺ نے دیکھ کر کہا فامر بھم رسول اللّٰہ ﷺ فاخرجوا من المسجد اخراجا

عنيفا (سیرت ابن ہشام ج ۱ ص ۵۲۸) رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ ان منافقوں کو سختی سے نکال دیا جائے اس ارشاد پر حضرت ابوایوبؓ، خالد بن زیدؓ اٹھ کھڑے ہوئے اور عمر بن قیس کو ٹانگ سے پکڑ کر گھسیٹتے گھسیٹتے مسجد سے باہر پھینک دیا پھر حضرت ابوایوبؓ نے رافع بن ودیعہ کو پکڑا اس کے گلے میں چادر ڈال کر خوب بھینچا اور اس کے منہ پر طمانچہ مارا اور اس کو مسجد سے نکال دیا اور ساتھ ساتھ حضرت ابوایوبؓ فرماتے جاتے اف لک منافقا خبیثا (سیرت ابن ہشام ج ۱ ص ۵۲۸) ارے خبیث منافق تجھ پر افسوس ہے۔ اے منافق، رسول اکرم ﷺ کی مسجد سے نکل جا اور ادھر حضرت عمارہ بن حزمؓ نے زید بن عمرو کو داڑھی سے پکڑا زور سے کھینچا اور کھینچتے کھینچتے مسجد سے نکال دیا اور پھر اس کے سینے پر دونوں ہاتھوں سے تھپڑ مارا کہ وہ گر گیا اس منافق نے کہا اے عمارہؓ تو نے مجھے بہت عذاب دیا ہے تو صحابی حضرت عمارہؓ نے فرمایا، خدا تجھے دفع کرے جو خدا تعالیٰ نے تیرے لیے عذاب تیار کیا ہے وہ اس سے بھی سخت تر ہے۔ فلا تقربن مسجد رسول اللہ ﷺ (سیرت ابن ہشام ج ۱ ص ۵۲۹) آئندہ رسول اللہ ﷺ کی مسجد کے قریب نہ آنا۔

اور بنونجار قبیلہ کے دو صحابی ابومحمدؓ جو کہ بدری صحابی تھے اور ابومحمد مسعودؓ نے قیس بن عمرو کو جو کہ منافقین میں سے نوجوان تھے گدی پر مارنا شروع کیا حتیٰ کہ مسجد سے باہر نکال دیا اور حضرت عبداللہ بن حارثؓ نے جب سنا کہ حضور نے منافقوں کے نکال دینے کا حکم دیا ہے حارث بن عمرو کو سر کے بالوں سے پکڑ کر زمین پر گھسیٹتے گھسیٹتے مسجد سے باہر نکال دیا وہ منافق کہتا تھا اے ابن حارثؓ تو نے مجھ پر بہت سختی کی ہے تو انھوں نے جواب میں فرمایا اے خدا کے دشمن تو اسی لائق ہے تو نجس ہے پلید ہے آئندہ مسجد کے قریب نہ آنا۔ ادھر ایک صحابی نے اپنے بھائی زری بن حارث کو سختی سے نکال کر فرمایا افسوس کہ تجھ پر شیطان کا تسلط ہے۔ (سیرت ابن ہشام ج ۱ ص ۵۲۹)

نیز خدا تعالیٰ نے مسلمانوں کو ارشاد فرمایا کہ تم ابراہیم علیہ السلام کی پیروی میں خدا تعالیٰ اور اس کے حبیب ﷺ کے دشمنوں سے ہمیشہ نفرت اور بیزاری رکھو، ارشاد ہے۔

**قد كانت لكم اسوة حسنة في ابراهيم والذين معه اذ قالوا لقومهم انا براؤٌ منكم وما تعبدون من دون الله كفرنا بكم و بدابيننا و بينكم العداوة والبغضاً ابداحتى تومنوا بالله وحده** (سورۃ ممتحنہ ۴) یعنی اے ایمان والو تمھارے لیے ابراہیم علیہ السلام اور ان کے ماننے والوں میں اچھی پیروی ہے۔ جبکہ انھوں نے اپنی قوم سے فرمایا کہ ہم تم سے اور تمھارے بتوں سے بیزار ہیں ہم انکاری ہیں اور ہمارے تمھارے درمیان جب تک تم خدا وحدہ پر ایمان نہ لاؤ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے دشمنی ٹھن گئی ہے۔

اور تفسیر روح المعانی میں حدیث قدسی منقول ہے۔ **يقول الله تبارک و تعالى وعزتي لا ينال رحمتي من لم يوال او ليائي ويعاد اعدائي** (ص ۳۵ ج ۲۸) ''یعنی اللہ تعالیٰ فرماتا ہے مجھے میری عزت کی قسم جو شخص میرے دوستوں کے ساتھ دوستی نہیں کرتا اور میرے دشمنوں کے ساتھ دشمنی نہیں کرتا وہ میری رحمت حاصل نہیں کر سکتا۔''

اور درۃ الناصحین میں علامہ خوبوی نے ایک حدیث پاک ذکر کی ہے **روى عن رسول الله ﷺ انه قال اوحى الله تعالٰى الى موسى عليه الصلوة والسلام قال يا موسى هل عملت لي عملاً قط قال الهي صليت لک وصمت لک و تصدقت لک و ذکرت لک قال الله يا موسى ان الصلوة لک برهان والصوم لک جنة والصدقة لک ظل و الذکر لک نور فاى عمل عملت لي فقال دلني على**

عمل ھو لک قال یا موسی ھل والیت لی ولیاقط وھل عادیت لی علوا. (درۃ الناصحین ص ۲۱۰) ''یعنی رسول اللہ ﷺ سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی طرف وحی بھیجی اے موسیٰ تو نے میرے لیے بھی کوئی عمل کیا ہے۔ موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے عرض کی یا اللہ میں نے تیرے لیے نماز پڑھی خدا تعالیٰ نے فرمایا نماز تو تیرے لیے ہی برھان بنے گی۔ عرض کی یا اللہ میں نے تیرے لیے روزے رکھے۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا اے موسیٰ روزہ تو تیرے ہی لیے ڈھال بنے گا۔ پھر عرض کی میں نے تیرے لیے صدقہ دیا خدا تعالیٰ نے فرمایا صدقہ تو تیرے ہی لیے سایہ بنے گا۔ عرض کی میں نے تیرے لیے تیرا ذکر کیا۔ فرمایا اے موسیٰ ذکر تو تیرے ہی لیے نور ہوگا۔ بتا تو نے میرے لیے کون سا عمل کیا ہے موسیٰ علیہ السلام نے عرض کی میرے پروردگار تو ہی بتا دے کہ وہ کون سا عمل ہے جو تیرے لیے ہو۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا اے پیارے موسیٰ کیا تو نے میرے دوستوں کے ساتھ محبت و دوستی کی ہے اور کیا تو نے میرے دشمنوں کے ساتھ دشمنی کی ہے۔'' اسی طرح کا ایک واقعہ ایک ولی اللہ کے ساتھ پیش آیا۔ جیسا کہ تفسیر روح البیان ج ۴ ص ۳۷۸ پر ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ خدا تعالیٰ کے دربار میں خدا تعالیٰ کے دوستوں کے ساتھ محبت کرنا جتنا مقبول و محبوب عمل ہے اتنا ہی خدا تعالیٰ کے دشمنوں کے ساتھ دشمنی و عداوت رکھنا مقبول و محبوب عمل ہے نیز خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے حبیب علیہ الصلوٰۃ والسلام کی محبت اور ان کے دشمنوں گستاخوں کی محبت آپس میں ضدیں ہیں یہ دونوں بیک وقت ایک دل میں جمع نہیں ہو سکتیں۔

مخدوم الاولیاء سیدنا امام ربانی خواجہ مجدد الف ثانی سرہندی قدس سرہ نے فرمایا۔ دو محبت متبانیہ جمع نشوند جمع ضدین را محال گفتہ اند محبت یکے مستلزم عداوت دیگر ست۔ (مکتوبات امام ربانی مکتوب نمبر ۱۶۵ جلد اول)

یعنی دو محبتیں جو ایک دوسرے سے ضد ہوں ایک دل میں جمع نہیں ہو سکتیں کیونکہ اجتماع ضدین محال ہے اگر خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کی دل میں محبت ہوگی تو خدا اور اس کے رسول کے دشمنوں کی محبت دل میں نہیں آ سکتی خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کے دشمنوں کی جتنی محبت و دوستی دل میں آئے گی تو خدا و رسول (جل جلالہ و ﷺ) کی محبت اتنی ہی کم ہو جائے گی۔ نیز فرمایا و علامت کمال محبت کمال بغض است با اعداء او ﷺ۔
(مکتوب ج ۱ نمبر ۱۶۵)

یعنی تاجدار مدینہ ﷺ کے ساتھ کمال محبت کی یہ علامت ہے کہ سید دو عالم ﷺ کے دشمنوں کے ساتھ کمال بغض و عداوت ہو۔ نیز فرمایا۔

وبا کفار کہ دشمنان خدائے عزوجل اند و دشمنان رسول وے علیہ وعلیٰ آلہ الصلوات والتسلیمات دشمن باید بود و در ذل و خواری ایشاں سعی باید نمود و بہیچ وجہ عزت نباید داد و ایں بیدولتاں را در مجلس خود راہ نباید داد۔
(مکتوب ج ۱ ص ۱۶۵)

یعنی کافروں کے ساتھ جو کہ خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے حبیب کے دشمن ہیں دشمنی رکھنی چاہیے اور ان کو ذلیل و خوار کرنے میں کوشش کرنی چاہیے اور کسی طرح ان کی عزت نہیں کرنی چاہیے اور ان بدبختوں کو اپنی مجلس میں نہیں آنے دینا چاہیے۔

نیز فرمایا، در رنگ سگاں ایشاں را دور باید داشت (مکتوب ج ۱ ص ۱۶۳)

یعنی خدا و رسول کے دشمنوں کو کتوں کی طرح دور رکھنا چاہیے۔ نیز فرمایا، پس عزت اسلام در خواری کفر و اہل کفر است کسیکہ اہل کفر را عزیز داشت اہل اسلام را خوار ساخت۔ (مکتوب ج ۱ ص ۱۶۳)

"یعنی اسلام کی عزت اسی میں ہے کہ کفر و کفار کو خوار ذلیل کیا جائے جو شخص کفر والوں کی عزت کرتا ہے وہ حقیقت میں مسلمانوں کو ذلیل کرتا ہے۔"

نیز سیدنا امام ربانیؒ نے فرمایا "راہیکہ بجناب قدس جد بزرگوار شما علیہ وعلی آلہ الصلوٰت والتسلیمات مے رساند ایں است اگر باایں راہ رفتہ نشود وصول بانجناب قدس دشوار است۔" (مکتوب ج ا ص ۱۶۵)

"یعنی رسول اکرم شفیع معظم ﷺ کی بارگاہ تک لے جانے والا یہی ایک راستہ ہے (کہ ان کے دشمنوں کے ساتھ دشمنی رکھی جائے) اگر اس راستہ کو چھوڑ دیا جائے تو اس دربار تک رسائی مشکل ہے۔" انتہیٰ۔

اور یہ بھی مسلم کہ سید اکرم نور مجسم فخر آدم ﷺ تک رسائی ہی دین ہے۔ ڈاکٹر سر اقبال مرحوم نے کیا خوب کہا ہے۔

بمصطفیٰ برساں خویش را کہ دین ہمہ اوست
اگر باو نرسیدی تمام بو لہبی ست

یعنی تو اپنے آپ کو مصطفیٰ ﷺ کے مبارک قدموں تک پہنچا دے اور اگر تو ان تک نہ پہنچ سکا تو تیرا سب کچھ ہی ابولہب ہے۔

بدمذہبوں (قادیانیوں کے ساتھ بائیکاٹ کے متعلق چند احادیث مبارکہ بیان کی جاتی ہیں۔

حدیث نمبر ا...... **عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ ﷺ یکون فی آخر الزمان دجالون کذابون یاتونکم من الاحادیث بما لم تسمعوا انتم ولا آبائکم فایاکم وایاھم لا یضلونکم ولا یفتونکم۔**

(مسلم شریف ج ا ص ۱۰ باب النھی عن الروایۃ الخ)

"حضرت ابوہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ آخری زمانہ میں کچھ لوگ کذاب دجال بہت جھوٹے دھوکہ باز آئیں گے۔ وہ تم سے ایسی باتیں کریں گے جو نہ تم نے سنی ہوں گی اور نہ تمھارے باپ دادا نے سنی ہوں گی۔ لہٰذا اے میری امت تم ان کو اپنے سے بچاؤ اور اپنے آپ کو ان سے بچاؤ کہیں وہ تمھیں گمراہ نہ کر دیں کہیں وہ تمھیں فتنہ میں نہ ڈال دیں۔"

سبحان اللہ! کیا شان ہے تاجدار مدینہ ﷺ کی۔ آپ نے نور نبوت سے پہلے ہی دیکھ لیا کہ دین کے ڈاکو آئیں گے۔ بھولے بھالے مسلمانوں کو ان سنی اور بناوٹی باتیں سنا کر اپنے دجل و فریب سے ان کا ایمان لوٹیں گے۔ لہٰذا اس شفیق امت ﷺ نے پہلے سے ہی امت کو بچنے کی تدبیر بتائی کہ اے میری امت بے دینوں کے قریب مت بھٹکنا اور نہ ان کو اپنے قریب آنے دینا ورنہ گمراہ ہو جاؤ گے۔ لیکن امت کے کچھ بے لگام افراد ہیں جو کہتے پھرتے ہیں جی صاحب ہر کسی کی بات سننی چاہیے دیکھیں بھلا کہتے کیا ہیں۔ اسی بنا پر بدمذہبوں (قادیانیوں) کے جلسوں پر جانے والے ان کا لٹریچر پڑھنے والے ان کی تقریریں سننے والے ہزاروں لوگ گمراہ بددین ہو گئے۔ جہنم کا ایندھن بن گئے۔ **حسبنا اللہ و نعم الوکیل و لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔**

اے میرے مسلمان بھائیو ہوشیار، خبردار، ہوشیار، خبردار غیروں کے جلسوں میں مت جاؤ۔ ان کی تقریریں مت سنو! ان کے رسائل و اخبارات مت پڑھو ورنہ پچھتاؤ گے۔ اگر تقریریں سنو تو اس کی جس کا دل عشق مصطفیٰ ﷺ سے لبریز ہے۔ کتابیں اور رسالے پڑھو تو ان کے جن کے سینے عشق مصطفیٰ ﷺ سے معمور ہیں۔ سیدنا محمد بن سیرینؒ کے متعلق منقول ہے۔ **عن اسماء بن عبید قال دخل رجلان من اصحاب الا ھواء علی ابن**

سیرین فقالا یا ابابکر نحدثک بحدیث فقال لا فقالا فنقرء علیک آیة من کتاب اللّٰہ فقال لا لتقومان علی اولا تومن قال فخرجا فقال بعض القوم یا ابابکر وما کان علیک ان یقرا علیک آیة من کتاب اللّٰہ قال انی خشیت ان یقرا علی آیة فیقرا ذلک فی قلبی یعنی حضرت ابن سیرینؒ بیٹھے تھے کہ دو بدمذہب (اہل بدعت) آئے اور انھوں نے عرض کیا حضرت اجازت ہو تو ہم آپ کو ایک حدیث پاک سنائیں آپ نے فرمایا نہیں، پھر انھوں نے عرض کیا کہ اجازت ہو تو ہم قرآن پاک کی ایک آیت پڑھ کر سنائیں آپ نے فرمایا ہرگز نہیں یا تو تم یہاں سے اٹھ کر چلے جاؤ یا میں اٹھ کر چلا جاتا ہوں اس پر وہ دونوں خائب و خاسر ہو کر چلے گئے تو کسی نے عرض کیا حضور اس میں کیا حرج تھا کہ وہ دو آدمی قرآن پاک کی کوئی آیت پاک سناتے اس پر حضرت سیدنا محمد بن سیرین قدس سرہٗ نے فرمایا کہ یہ دونوں بدمذہب تھے اگر یہ آیت پاک بیان کرتے وقت اپنی طرف سے اس میں پیچ لگا دیتے تو مجھے ڈر تھا کہ کہیں وہ تحریف میرے دل میں بیٹھ جاتی (اور میں بھی بدمذہب ہو جاتا)

سبحان اللہ! وہ امام ابن سیرین جلیل القدر محدث قوم کے پیشوا۔ وقت کے علامہ، علم کا ٹھاٹھیں مارتا سمندر، وہ تو بدمذہبوں سے اتنا پرہیز کریں کہ قرآن پاک کی آیت ان سے سننے کے روادار نہیں اور آج کے اَن پڑھ دین سے بے خبر اتنی بے باکی اور جرأت سے کہہ دیتے ہیں کہ جی صاحب ہر کسی کی بات سننی چاہیے۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم۔

یونہی حضرت سعید بن جبیرؓ سے کسی نے کوئی بات پوچھی تو آپ نے اس کو جواب نہ دیا۔ فقیل له فقال ازایشان کسی نے عرض کیا کہ حضرت آپ نے اس کو جواب کیوں نہیں دیا۔ تو آپ نے فرمایا یہ بدمذہبوں میں سے تھا۔

حدیث پاک نمبر۲...... قال رسول اللّٰہ ﷺ ان مجوس ھذہ الامة المکذبون باقدرار اللّٰہ ان مرضوا فلا تعودوھم و ان ماتو افلا تشھدوھم وان لقیتموھم فلا تسلموا علیھم۔ (ابن ماجہ شریف ص۱۰ باب فی القدر) یعنی رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قضا و قدر کو جھٹلانے والے اس امت کے مجوسی ہیں (حالانکہ وہ نمازیں بھی پڑھتے ہیں روزے بھی رکھتے ہیں) (قادیانیوں کی طرح) فرمایا کہ اگر وہ بیمار پڑیں تو ان کو پوچھنے مت جاؤ اور اگر وہ مر جائیں تو ان کے مرنے پر ان کے جنازہ وغیرہ میں مت شریک ہو اگر تم سے ملیں تو ان کو سلام مت کرو۔

## بزرگانِ دین کے ارشادات

حضرت سیدنا سہیل تستریؒ نے فرمایا من صحح ایمانه واخلص توحیدهٗ فانه لایانس الی مبتدع ولا یجالسه ولا یواکله ولا یشاربه لا یصاحبه ویظھر له من نفسه العداوة والبغضاء (روح المعانی ج ۲۸ ص ۳۵) یعنی جس شخص نے اپنا ایمان درست کیا اور اپنی توحید کو خالص کیا وہ کسی بدمذہب (بدعتی) سے اُنس و محبت نہ کرے گا۔ نہ اس کے پاس بیٹھے گا نہ اس کے ساتھ کھائے پیے گا نہ اس کے ساتھ آئے گا بلکہ اپنی طرف سے اس کے لیے دشمنی اور بغض ظاہر کرے گا۔

نیز فرمایا من ضحک الی مبتدع نزع اللّٰہ تعالٰی نورالایمان من قلبهٖ ومن لم یصدق فلیجرب (روح المعانی ج ۲۸ ص ۳۵) ''یعنی جو شخص کسی بدمذہب (بدعتی) کے ساتھ خوش طبعی کرے، خدا تعالٰی اس کے دل سے نورِ ایمان نکال لے گا۔ جس بندے کو اس بات کا اعتبار نہ آئے وہ تجربہ کر کے دیکھ لے۔''

تفسیر روح البیان میں ہے۔ روی عن ابن المبارک روی فی المنام فقیل له مافعل اللّٰہ بک

فقال عاتبنی وواقفنی ثلاثین سنة بسبب انی نظرت باللطف یوما الی مبتدع فقال انک لم تعاد عدوی فی الدین. (روح البیان ص ۴۱۹ ج ۴)

"وفات کے بعد کوئی شخص خواب میں سیدنا ابن مبارکؒ کی زیارت سے مشرف ہوا اور عرض کیا حضرت خدا تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا کیا تو فرمایا مجھے عتاب فرمایا اور مجھے تیس سال ایک روایت میں ہے تین سال کھڑے کیا اور اس عتاب کا سبب یہ کہ میں نے ایک دن ایک بدمذہب (بدعتی) کی طرف شفقت سے دیکھا تھا۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا اے ابن مبارک تو نے میرے ایک دین کے دشمن کے ساتھ دشمنی کیوں نہیں کی۔" یہ واقعہ لکھنے کے بعد صاحب تفسیر روح البیان فرماتے ہیں۔ فکیف حال القاعد بعد الذکریٰ مع القوم الظلمین (روح البیان ج ۴ ص ۴۲۰) پس کیا حال ہوگا اس شخص کا جو دیدہ دانستہ دین کے ظالموں کے پاس بیٹھتا ہے۔

عارف باللہ حضرت علامہ حقیؒ کا ارشاد مبارک ان القرین السوء یجر المرء الی النار و یحله دارالبوار فینبغی للمؤمن المخلص السنی ان یجتنب عن صحبة اهل الکفر والنفاق والبدعة حتی لا یسرق طبعه من اعتقادهم السوء و عملهم السیئ (روح البیان ج ۴ ص ۴۱۹) یعنی برا ہمنشین انسان کو دوزخ کی طرف کھینچ کر لے جاتا ہے اور اسے ہلاکت کے گڑھے میں ڈال دیتا ہے لہٰذا مخلص اور سنی مومن کو چاہیے کہ وہ کافروں منافقوں اور بدمذہبوں (بدعتیوں) کی صحبت سے بچے تا کہ اس کی طبیعت میں ان کا بدعقیدہ اور برا عمل سرایت نہ کر جائے۔

نیز عارف باللہ علامہ حقی نے فرمایا وفی الحدیث من احب قوما علی عملهم حشر فی زمرتهم و حوسب بحسابهم و ان لم یعمل بعملهم (روح البیان ج ۹ ص ۴۹۴) "یعنی حدیث پاک میں ہے کہ جو شخص کسی قوم سے محبت کرے گا ان کے کسی عمل کو پسند کرے گا وہ اسی کے ساتھ اٹھایا جائے گا اور اس قوم کے ساتھ حساب میں شریک ہوگا۔ اگر چہ اس کے ساتھ اعمال میں شریک نہیں تھا۔"

نیز تفسیر روح البیان میں ہے۔ ان الغلظة علی اعداء اللّٰه تعالیٰ من حسن الخلق فان ارحم الرحماء اذ کان مامورا بالغلظة علیهم فما ظنک بغیره فهی لاتنا فی الرحمة علی الاحباب کما قال تعالیٰ اشداء علی الکفار. (روح البیان ج ۱۰ ص ۶۷)

"یعنی خدا تعالیٰ کے دشمنوں پر سختی کرنا یہ بھی حسن خلق میں داخل ہے اس لیے کہ جب سب مہربانوں سے مہربان آقا کو اعدائے دین پر سختی کرنے کا حکم ہے تو دوسرے کا کیا شمار۔ لہٰذا دشمنانِ دین پر سختی کرنا یہ دوستوں پر مہربانی کے منافی نہیں ہے۔ جیسا کہ خدا تعالیٰ صحابہ کرام کی مدح کرتے ہوئے فرماتا ہے وہ دشمنوں پر بڑے سخت ہیں اور اپنوں پر بڑے مہربان۔"

حضرت سیدنا فضیل بن عیاضؒ کا ارشاد گرامی من احب صاحب بدعة احبط اللّٰه عمله و اخرج نور الایمان من قلبه (غنیۃ الطالبین ج ۱ ص ۸۰) یعنی جس کسی نے بدمذہب (بدعتی) سے محبت کی، خدا تعالیٰ اس کا عمل برباد کر دے گا اور اس کے دل سے نور ایمان نکال دے گا۔

نیز فرمایا و اذ اعلم اللّٰه عزوجل من رجل انه مبغض لصاحب بدعة رجوت اللّٰه تعالیٰ ان یغفر ذنوبه و ان قل عمله. (غنیۃ الطالبین ج ۱ ص ۸۰)

"یعنی خدا تعالیٰ جب دیکھتا ہے کہ فلاں بندہ بدمذہبوں (بدعتیوں جیسے قادیانیوں) سے بغض رکھتا ہے

مجھے امید ہے کہ خدا تعالیٰ اس کے گناہ بخش دے گا اگر چہ اس کی نیکیاں تھوڑی ہوں۔"

حضرت سفیان بن عینیہؒ کا ارشاد گرامی من تبع الجنازة مبتدع لم یزل فی سخط الله تعالیٰ حتی یرجع (غنیۃ الطالبین ج ۱ ص ۸۰) "یعنی جو شخص کسی بدمذہب (بدعتی) کے جنازہ میں گیا وہ لوٹنے تک خدا تعالیٰ کی ناراضی میں رہے گا۔"

سرکار غوث اعظم محبوب سبحانی قطب ربانیؒ کا ارشاد مبارک وان لا یکاثر اهل البدع ولا یدانیهم ولا یسلم علیهم (غنیۃ الطالبین ج ۱ ص ۸۰) "یعنی بدمذہبوں بدعتی (جیسے قادیانی) کے (جلسوں وغیرہ میں شرکت کر کے) ان کی رونق نہ بڑھائے اور ان کے قریب نہ آئے اور ان پر سلام نہ کرے۔"

نیز فرمایا ولا یجالسهم ولا یقرب منهم ولا یهنیهم فی الاعیاد واوقات السرور ولا یصلی اذا ماتو اولا یترحم علیهم اذا ذکر و اہل یبانیهم و یعادیهم فی الله عزوجل معتقد ابطلان مذهب اهل بدعة محتبسا بذالک الثواب الجزیل والاجر الکثیر. (غنیۃ الطالبین ج ۱ ص ۸۰) "یعنی بدمذہبوں (جیسے قادیانی) کے ساتھ نہ بیٹھے اور ان کے قریب نہ جائے اور نہ ہی انھیں عید وغیرہ شادی کے موقع پر مبارک دے اور جب وہ مر جائیں تو ان کا جنازہ نہ پڑھے اور جب ان (جیسے قادیانیوں) کا ذکر ہو تو رحمۃ اللہ علیہ نہ کہے بلکہ ان سے الگ رہے اور ان سے خدا تعالیٰ کی رضا کے لیے عداوت رکھے یہ اعتقاد کرتے ہوئے کہ ان کا مذہب باطل ہے اور ایسا کرنے میں ثواب کثیر اور اجر عظیم کی امید رکھے۔"

امیر المؤمنین سیدنا عمر فاروق اعظمؓ نماز مغرب پڑھ کر مسجد سے تشریف لائے تھے کہ ایک شخص نے آواز دی کون ہے جو مسافر کو کھانا کھلائے۔ سیدنا فاروق اعظمؓ نے خادم سے فرمایا اس کو ساتھ لے آؤ وہ لے آیا۔ فاروق اعظمؓ نے اسے کھانا منگا کر دیا اس نے کھانا شروع کیا اس کی زبان سے ایک بات نکلی جس سے بد مذہبی کی بو آتی تھی آپ نے فوراً اس کے سامنے سے کھانا اٹھوا لیا اور اس کو نکال دیا۔

(ملفوظات مولانا احمد رضا خان حصہ اوّل ص ۱۰۷)

پھر یہ کہ خدا تعالیٰ کے نافرمانوں اور مخالفوں (قادیانیوں) کے ساتھ بائیکاٹ کرنا یہ کوئی نئی بات نہیں بلکہ یہ بائیکاٹ پہلی امتوں سے چلا آتا ہے۔ قرآن پاک میں ہے۔ وسئلهم عن القریة التی کانت حاضرة البحرا ذیعدون فی السبت اذ تاتیهم حیتانهم یوم سبتهم شرعا و یوم لا یسبتون لا تاتیهم (الاعراف ۱۶۳) یعنی اصحاب سبت جن کی بستی دریا کے کنارے واقع تھی انھوں نے ہفتہ کے دن مچھلیاں پکڑ کر خدا اور اس کے نبی کی نافرمانی کی تو اس قوم کے تین گروہ ہو گئے ایک گروہ نافرمانی کرنے والا دوسرا برائی سے روکنے والا تیسرا خاموش آخر فرمانبردار گروہ نے نافرمانوں سے ایسا بائیکاٹ کیا کہ درمیان دیوار کھڑی کر دی نہ یہ اُدھر جاتے نہ وہ اِدھر آتے۔ جب نافرمانوں کی نافرمانی حد سے بڑھ گئی تو وہ بندر بنا کر ہلاک کر دیے گئے۔

(تفسیر مظہری جلد سوم سورہ اعراف ص ۴۷۶ تفسیر روح المعانی سورہ اعراف جلد نمبر ۹ ص ۸۲)

پھر طرفہ یہ کہ ہر نمازی نماز وتر کی دعائیں پڑھتا ہے۔ ونخلع و نترک من یفجرک یا اللہ ہم ہر اس شخص سے قطع تعلق کریں گے اور علیحدہ ہو جائیں گے جو تیرا نافرمان ہے۔ عجیب معاملہ ہے کہ مسلمان مسجد میں دربار الٰہی میں کھڑا ہو کر مودبانہ ہاتھ باندھ کر عہد کرتا ہے کہ یا اللہ ہم تیرے نافرمانوں مخالفوں کے ساتھ بائیکاٹ کریں گے لیکن مسجد سے باہر آ کر ساری باتیں بھول جاتا ہے۔ خدا تعالیٰ عہد پورا کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ (آمین)

<u>مسلمان بھائیوں سے اپیل</u> میرے مسلمان بھائیو تاجدار مدینہ ﷺ کے بھولے بھالے امتیو ہوشیار، خبردار، ہوشیار، خبردار اپنے ایمان کو بچاؤ۔ اپنے بیگانے کو پہچانو اور اگر شیطان دھوکہ دینے کی کوشش کرے تو مندرجہ بالا ارشادات کو بار بار پڑھو خدا تعالیٰ دوست و دشمن کی پہچان نصیب کرے۔ ان ارید الا الا صلاح مااسطعت وما توفیقی الا باللہ تعالیٰ۔

طالب دعا: سگ دربار سلطانی

فقیر ابوسعید محمد امین غفرلہٗ

۳ جمادی الآخری ۱۳۹۴ھ

<u>تتمہ</u> نمبر۱...... یہ تھا دنیا میں مسلمانوں کا خدا تعالیٰ اور اس کے پیارے حبیب علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دشمنوں کے ساتھ بائیکاٹ لیکن قیامت کے دن خدا تعالیٰ کی طرف سے بائیکاٹ ہوگا۔ چنانچہ قرآن پاک میں ہے یوم یقول المنافقون والمنافقات للذین امنوا انظرونا نقتبس من نورکم قیل ارجعوا ورائکم فالتمسوا نورا فضرب بینھم بسورلہ باب باطنہ فیہ الرحمۃ وظاھرہ من قبلہ العذاب (حدید۱۳) یعنی قیامت کے دن (جب پل صراط سے گزر ہوگا اور خدا تعالیٰ ایمان والوں کو نور عطا فرمائے گا) اس نور کو دیکھ کر منافق مرد اور عورتیں ایمان والوں سے کہیں گے کہ ہمیں ایک نگاہ دیکھو کہ ہم تمہارے نور سے کچھ حصہ لیں اس پر فرمایا جائے گا اپنے پیچھے لوٹو وہاں نور ڈھونڈو پھر جب لوٹیں گے تو ان کے درمیان دیوار کھڑی کر دی جائے گی جس کا ایک دروازہ ہوگا اس کے اندر کی طرف رحمت ہوگی اور باہر کی طرف عذاب ہوگا یعنی دیوار کے ذریعہ ایسا مکمل بائیکاٹ کر دیا جائے گا کہ منافق لوگ ایمان والوں کے نور کی روشنی بھی نہ لے سکیں گے۔

نمبر۲...... جب قیامت کا دن ہوگا تو خدا تعالیٰ کی طرف سے اعلان ہوگا وامتازوا الیوم ایھا المجرمون (یٰسین ۵۹) یعنی اے نافرمانو، کافرو آج میرے بندوں سے الگ ہو جاؤ۔ خدا تعالیٰ سب کو دین اسلام کی پیروی کی توفیق عطا فرمائے۔ (آمین)

مسلمان بھائیوں کی دعاؤں کا محتاج

فقیر ابوسعید غفرلہ ولوالدیہ



انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# اہل قبلہ کی تحقیق

مولانا محمد مسلم عثمانی دیوبندی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

اس زمانہ میں مسلمانوں کی بدقسمتی یا مذہبی ناواقفیت کی وجہ سے لوگوں کے دماغوں میں یہ خیال کسی قدر راسخ ہو چلا ہے کہ جو شخص زبان سے ایک دفعہ کلمہ شہادت جاری کر دے یا قبلہ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھ لے۔ وہ ایسا پختہ اور راسخ العقیدہ مسلمان بن جاتا ہے کہ اسلامی تعلیم اور مذہبی عقائد کی کھلم کھلا مخالفت اور انکار کرنے کے باوجود بھی اس کے ایمان میں کسی قسم کا خلل یا فتور واقع نہیں ہوتا۔ اس خیال کی تائید میں بعض غلط فہمیوں کا شکار ہو کر اہل قبلہ کی عدم تکفیر والی حدیث پیش کر دی جاتی ہے اور کبھی اس آیت سے استدلال کیا جاتا ہے۔ "وَلَا تقولوا لِمَنْ اَلْقٰی اِلَیْکُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِنًا" (النساء ۹۴) یعنی جو شخص تم سے السلام علیکم کہتا ہے۔ اس کو شبہ کی وجہ سے کافر نہ کہو۔

اس خیال کی وجہ سے بعض ناواقف لوگوں کی ذہنیت اس درجہ بگڑ گئی ہے کہ اگر کوئی شخص اس موقعہ پر مذہبی تعلیم اور اسلامی روایات سے متاثر ہو کر اس کے خلاف آواز اٹھاتا ہے تو وہ ان کی نظر میں تنگ دل، مذہبی دیوانہ، ناعاقبت اندیش، اسلامی اخوت کا دشمن نظام ملی کا مخالف سمجھا جاتا ہے اور بعض تو اس کی بات سننا اور اس کی کسی تحریر کو دیکھنا بھی گوارہ نہیں کرتے ایسے دوستوں کی خدمت میں باادب التماس ہے کہ وہ حق اور انصاف کو دل میں رکھتے ہوئے ہماری معروضات پر بغور توجہ فرمائیں اور جو بات سچی ہو اس کو اختیار کریں۔

اس بات سے کس کو انکار ہوسکتا ہے کہ اسلام دنیا میں ایک اصولی مذہب ہے۔ دیگر مذاہب کی طرح انسانی خیالات اور قومی یا ملکی رسومات کے ساتھ ساتھ نہیں چلتا۔ اس کے فیصلے اٹل اور اس کے ضابطے ہر قسم کے تغیرات سے ہمیشہ کے لیے محفوظ ہیں۔ اس کے ہر حکم کو تسلیم کرنا اور اس کو سچے دل سے ماننا ہی ایمان ہے۔ ان میں سے کسی فیصلے کو بدل دینے اور بعض کو ماننے یا بعض سے انکار کرنے کا حق کسی کو حاصل نہیں۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ مَاکَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَۃٍ اِذَا قَضَی اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اَمْرًا اَنْ یَّکُوْنَ لَھُمُ الْخِیَرَۃُ (احزاب ۳۶) کسی مرد مسلمان یا عورت مسلمہ کو یہ حق حاصل نہیں کہ جس حکم کے متعلق خدا تعالیٰ یا اس کا رسول کوئی فیصلہ سنائے۔ وہ اس میں کسی قسم کا تغیر یا تبدیلی پیدا کرے۔ یا اس کے بعض حصہ کو مانے اور بعض سے صاف انکار کر دے۔ دوسری جگہ اس طرح فرمایا گیا ہے۔ تِلْکَ حُدُوْدُ اللّٰہِ فلا تعتدوھا وَمَنْ یَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰہِ فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الظّٰلِمُوْنَ (البقرۃ ۲۲۹) یہ خدا تعالیٰ کے مقرر کردہ ضابطے اور اصول ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے فیصلوں سے تجاوز یا انکار کرنے والا ظالم اور بددین ہے۔ ایک اور آیت میں ہے۔ مَآاٰتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْہُ وَمَا نَھٰکُمْ عَنْہُ فَانْتَھُوْا (الحشر ۷) اور خدا کا رسول جس کام کے کرنے کا حکم فرمائے۔ اس کو بجا لاؤ۔ اور جس چیز سے روکے۔ اس سے رک جاؤ۔ یعنی شریعت کے دونوں حصوں اموارت اور منہیات۔ حلال و حرام یا جائز و ناجائز کا ماننا ہر مسلمان کے لیے ضروری

ہے۔ اس کے علاوہ جب دنیا کے کسی قانون کو تسلیم کرنے کے لیے اس کی تمام دفعات کا ماننا ضروری ہے. جیسا کہ ہم دورِ حاضرہ میں دیکھ رہے ہیں کہ ایک شخص تعزیرات کی سینکڑوں دفعات میں سے صرف قانونِ نمک کی خلاف ورزی کرنے سے حکومت کا باغی کہلایا جاتا ہے۔ اور اس کی طرف سے قانون کا احترام باقی رکھنے کے لیے اس کو قید و بند کی سخت ترین سزائیں دی جاتی ہیں۔ تو کیا وجہ ہے کہ اسلام جو اصولی مذہب ہے۔ قوانین اور ضابطوں کے مجموعہ کا نام ہے۔ اس کے ہر دفعہ اور قاعدے پر ایمان لانا اور اس کو صدق دل سے تسلیم کرنا ضروری نہیں ہے اور کس لیے اسلام کے مجموعہ قوانین میں سے کسی ایک ضابطے اور قاعدے کا انکار کرنے والا خدا اور اس کے رسول کا باغی اور نافرمان نہیں سمجھا جاتا اور کیوں اسلام کی عزت اور اس کا احترام باقی رکھنے کے لیے ایسے شخص کو سزا نہیں دی جاتی۔ غرض جس طرح توحید اور نبوت کے اقرار کرنے سے ضمنی طور پر تمام شریعت کا اقرار سمجھا جاتا ہے۔ اسی طرح شریعت محمدی کے کسی قطعی اور یقینی فیصلہ سے جس کو ہر آدمی مذہبی مسئلہ اور اسلام کا ایک حکم سمجھتا ہے۔ انکار کرنا خدا اور رسول سے انکار کرنے کا مترادف ہے کیونکہ اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لانے کے یہی معنی ہیں کہ ان کی تعظیم اور فیصلوں کو صحیح اور درست تسلیم کرتے ہوئے بصورت انکار کبھی ان کی مخالفت نہ کرے۔

اور جس شخص نے کسی ایسے فیصلے کے متعلق جس کا خدا اور رسول کی طرف سے ہونا یقینی امر ہے۔ انکار کیا یا اس کو بدل کر دوسرے رنگ میں پیش کرنا چاہا۔ ایسا آدمی یقیناً خدا اور اس کے رسول کا کھلا ہوا دشمن اور ان کی تعلیم کا صریح مخالف سمجھا جائے گا۔

اس لیے یہ خیال کرنا کہ توحید اور نبوت کے اقرار کرنے یا قبلہ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنے کے بعد کسی شے کے انکار کرنے سے انسان کافر نہیں ہوتا۔ قرآن کی صدہا آیتوں اور احادیث نبویہ ﷺ کے سراسر خلاف ہے۔ چنانچہ قرآن شریف میں ارشاد ہے۔ وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَا اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْكَافِرُوْنَ (المائدہ ۴۴) ''جو لوگ خدا کے اس حکم کے موافق فیصلہ نہیں کرتے جس کو اس نے نازل فرمایا ہے۔ وہ کافر ہیں۔'' لفظ ما عربی زبان میں تعمیم کو چاہتا ہے۔ جس کے یہ معنی ہوئے کہ جو شخص قرآن عزیز کے ہر فیصلہ کے آگے گردن نہیں جھکاتا اور اس کے حلال کو حلال اور حرام کو حرام نہیں سمجھتا یا کسی فرض کی فرضیت سے انکار کرتا ہے۔ وہ کبھی مسلمان نہیں ہو سکتا۔ یہی معنی اس آیت کے ہیں جس میں صاف طور پر یہ فرمایا گیا ہے۔ قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَلَا يُحَرِّمُوْنَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ (التوبۃ ۲۹) ''ان لوگوں سے جہاد کرو جو اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان نہیں لاتے۔ اور جن چیزوں کو خدا تعالیٰ نے حرام کیا ہے۔ ان کو حرام نہیں جانتے۔'' وَلَقَدْ اَنْزَلْنَا اِلَيْكَ اٰيٰتٍ بَيِّنٰتٍ وَمَا يَكْفُرُ بِهَا اِلَّا الْفٰسِقُوْنَ (البقرۃ ۹۹) ''ہم نے آپ پر ظاہر اور کھلی کھلی باتیں اتاری ہیں۔ جن کا انکار کر کے کافر نہیں بنتے۔ مگر فاسق اور نافرمان لوگ۔'' اسی سورۃ میں دوسری جگہ ارشاد ہے وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ (البقرۃ ۳۹) ''جن لوگوں نے کفر کیا اور ہماری آیتوں کو جھٹلایا وہ جہنمی ہیں۔ اور ہمیشہ اسی میں رہیں گے۔'' ایک جگہ یہودیوں کو خطاب کرتے ہوئے فرمایا گیا ہے وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ وَلَا تَكُوْنُوْٓا اَوَّلَ كَافِرٍ بِهٖ (البقرۃ ۴۱) قرآن پر ایمان لاؤ جو تمہاری آسمانی کتاب توریت کی تصدیق کر رہا ہے۔ اس کا انکار کر کے کافر نہ بنو۔ ان تینوں آیتوں سے یہ بات صاف طور پر ثابت ہو رہی ہے کہ قرآن عزیز کی کسی ایک آیت کے انکار کرنے سے آدمی کافر ہو جایا کرتا ہے۔ وَمَا مَنَعَهُمْ اَنْ تُقْبَلَ مِنْهُمْ نَفَقٰتُهُمْ اِلَّآ اَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَبِرَسُوْلِهٖ وَلَا يَاْتُوْنَ الصَّلٰوةَ اِلَّا وَهُمْ كُسَالٰى وَلَا يُنْفِقُوْنَ اِلَّا وَهُمْ

كَارِهُوْنَ (التوبۃ ۵۴) ''ان کے صدقات اور خیرات خدا کے نزدیک اس لیے قبول نہیں کیے جاتے کہ وہ اللہ اور اس کے رسول پر ایمان نہیں رکھتے۔ اور نماز بے ادبی سے پڑھتے اور دباؤ کی وجہ سے صدقہ اور خیرات کرتے ہیں۔'' اس آیت سے صاف ظاہر ہے کہ نماز پڑھنے یا زکوٰۃ دینے سے آدمی مسلمان نہیں ہوتا۔ جب تک ایمانیات کے متعلق اپنے عقیدے کی اصلاح نہ کرے۔ منافقین، مخلص مسلمانوں کی طرح توحید اور نبوت کا اقرار کرتے اور نمازیں پڑھا کرتے تھے۔ لیکن عقیدہ صحیح نہ رکھنے کی وجہ سے کافر ہی قرار دیے گئے اور کسی دن بھی ان کو مسلمان نہیں سمجھا گیا۔

۴...... يَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ مَاقَالُوْا وَلَقَدْ قَالُوْا كلمة الْكُفْرِ وَكَفَرُوْا بَعْدَ اِسْلَامِهِمْ (التوبۃ ۷۴) ''وہ خدا کی قسم کھا کر کہتے ہیں کہ انھوں نے ایسا ہرگز نہیں کہا۔ باوجودیکہ انھوں نے یقیناً کفریہ کلمہ زبان پر جاری کیا اور وہ ایسا کرنے سے مسلمان ہونے کے بعد کافر ہو گئے ہیں۔'' عام مفسرین کے نزدیک یہ آیت ان منافقوں کے بارے میں نازل ہوئی۔ جنھوں نے اپنی مجلس میں نبی عربی ﷺ کی شانِ مبارک میں بے ادبی اور گستاخی کے الفاظ نکالے تھے۔ جب حضور ﷺ کو اس بات کا علم ہوا۔ تو منافقین نے اس کو چھپانے کی غرض سے جھوٹی قسمیں کھائیں۔ اس وقت اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب ﷺ کو اصل واقع کی اطلاع دیتے ہوئے ان کو حلف اٹھانے میں جھوٹا قرار دیا اور ساتھ ہی یہ بھی فرما دیا کہ وہ ایسا کہنے کی وجہ سے کافر ہو گئے۔ مسلمان نہیں رہے۔ اس آیت سے معلوم ہوا کہ انبیاء علیہم السلام میں سے کسی ایک نبی کی توہین کرنے سے آدمی مسلمان نہیں رہتا بلکہ فوراً کافر ہو جاتا ہے۔

۵...... وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّمَا كُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ قُلْ اَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ (توبہ ۶۵۔۶۶) جب قیصر روم سے لڑنے کے لیے ۹ ہجری میں رسول خدا ﷺ مسلمانوں کی جمعیت لے کر مدینہ سے باہر نکلے اور تبوک کی طرف روانہ ہوئے تو بعض منافقین نے جو اس سفر میں مسلمانوں کے ہمراہ تھے۔ یہ کہا کہ اب اس شخص یعنی رسول اللہ ﷺ کے حوصلے بہت بڑھ گئے جو ایسی زبردست سلطنت سے لڑنے کے لیے چلا ہے۔ جب آپ ﷺ کو اس بات کی اطلاع ہوگئی تو منافقین نے معذرت کرتے ہوئے کہا کہ ہم نے یہ بات دل سے نہیں کہی تھی بلکہ راستہ طے کرنے کے لیے دل لگی اور مذاق کے طور پر کہی تھی۔ اس وقت اللہ تعالیٰ نے آیت مذکورہ بالا نازل فرمائی جس کے یہ معنی ہیں۔ اے محمد ﷺ ان لوگوں سے کہہ دو۔ تم اللہ اور اس کے رسول اور قرآن کریم کی آیتوں کے ساتھ مذاق کرتے ہو۔ اب تمہاری جھوٹی عذر خواہی فضول ہے۔ ایسا کرنے کی وجہ سے تم ایمان لانے کے بعد کافر ہو گئے۔ اس آیت میں قرآن شریف، اللہ یا اس کے رسول کا استہزا کرنے اور ان کا مذاق اڑانے کی وجہ سے کافر ہو جانے کا حکم سنایا گیا ہے۔

۶...... فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَاِخْوَانُكُمْ فِى الدِّيْنِ وَنُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ وَاِنْ نَّكَثُوْا اَيْمَانَهُمْ مِّنْ بَعْدِ عَهْدِهِمْ وَطَعَنُوْا فِىْ دِيْنِكُمْ فَقَاتِلُوْا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ اِنَّهُمْ لَا اَيْمَانَ لَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَنْتَهُوْنَ (توبہ ۱۱،۱۲) ''اگر وہ کفر سے توبہ کر کے نمازیں پڑھیں اور زکوٰۃ دیں تو وہ تمہارے دینی بھائی ہیں۔ ہم اپنی آیتیں سمجھداروں کے لیے تفصیل کے ساتھ کھول کر بیان کرتے ہیں۔ اور اگر وہ اپنے عہد پر قائم نہ رہیں اور تمہارے دین و مذہب کے کسی حکم پر طعنہ کریں اور اس میں عیب نکالیں تو ایسے لوگ کفر کے امام اور پیشوا ہیں۔ ان سے لڑو اور جہاد کرو۔ ان کے عہدوں کا کوئی اعتبار نہیں ہے۔ شاید کہ وہ اس سے ڈر کر اسلام کے متعلق بدزبانی کرنا چھوڑ دیں۔'' اس آیت سے معلوم ہوا کہ مسائل دینیہ اور اسلامی اصول اور ضابطوں کے بارے میں نکتہ چینی کرنی اور

گستاخی سے پیش آنا انتہائی درجہ کی بے ایمانی ہے۔

۷...... اِنَّ الَّذِیْنَ یَکْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَیُرِیْدُوْنَ اَنْ یُّفَرِّقُوْا بَیْنَ اللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَیَقُوْلُوْنَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَّنَکْفُرُ بِبَعْضٍ وَّیُرِیْدُوْنَ اَنْ یَّتَّخِذُوْا بَیْنَ ذٰلِکَ سَبِیْلاً اُولٰٓئِکَ هُمُ الْکٰفِرُوْنَ حَقًّا (النساء ۱۵۰،۱۵۱) ''جو لوگ اللہ اور اس کے رسولوں کا انکار کرتے ہیں یا اللہ کو تو مانتے ہیں مگر اس کے رسول کو نہیں مانتے یا رسولوں میں سے بعض کو سچا اور بعض کو جھوٹا کہتے ہیں اور ان کو نہیں مانتے۔ یا مذہب میں ایک درمیانی راستہ نکالتے ہیں۔ ایسے لوگ یقیناً کافر ہیں۔'' اس آیت میں چار قسم کے لوگ بتائے گئے ہیں۔ چوتھا گروہ کافروں کا وہ ہے جو اسلام کے اصولوں میں سے بعض کو مانے اور بعض سے انکار کرے اور مذہب میں ایک ایسا درمیانی راستہ عمل کا تجویز کرے۔ جس میں نہ کلیتہً اسلام سے انکار ہو اور نہ کامل طور پر اس کا اقرار۔ ایسا آدمی قرآن عزیز کی تصریح کے موافق اسی طرح کافر ہے۔ جیسے خدا اور اس کے رسول سے انکار کرنے والا کافر اور بددین ہے۔

۸...... اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ کُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِکَتِهٖ وَکُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ (البقرۃ ۲۸۵) رسول اللہ ﷺ اور مومنین ان تمام باتوں پر ایمان رکھتے ہیں جو ان پر خدا کی طرف سے نازل کی گئیں اور ان میں سے ہر ایک اللہ اور اس کے فرشتوں اور اس کی کتابوں اور رسولوں پر ایمان لاتے ہیں اور کسی کا انکار نہیں کرتے۔ اس آیت میں اللہ اور اس کے فرشتوں اور تمام آسمانی کتابوں اور رسولوں پر ایمان رکھنا اور ان کے اور ان کی کتابوں کے غیر محرف حصہ کو منزل من اللہ اور سچا جاننا ضروری بتایا ہے۔ جس کے صاف اور ظاہری معنی یہ ہوئے کہ ان میں سے کسی ایک چیز کا انکار کرنے پر ایمان نہ لانے سے آدمی دائرہ اسلام سے خارج ہو جاتا ہے۔ جس طرح یہودی توریت کے بعض حصہ کو ماننے اور بعض کا انکار کرنے کی وجہ سے اس آیت میں کافر قرار دیے گئے۔

اسی طرح وہ مسلمان جو قرآن عزیز کے صریح احکام میں سے بعض کا انکار کرے۔ وہ قطعاً کافر اور بددین ہے۔ قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَیْنَا وَمَآ اُنْزِلَ اِلٰٓی اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِیْلَ وَاِسْحٰقَ وَیَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِیَ مُوْسٰی وَعِیْسٰی وَمَآ اُوْتِیَ النَّبِیُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ فَاِنْ اٰمَنُوْا بِمِثْلِ مَآ اٰمَنْتُمْ بِهٖ فَقَدِ اهْتَدَوْا وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا هُمْ فِیْ شِقَاقٍ (البقرۃ ۱۳۶۔۱۳۷) اس آیت میں امر کے صیغہ کے ساتھ جو وجوب اور فرضیت کے لیے آتا ہے۔ مسلمانوں کو مخاطب کرتے ہوئے یہ فرمایا ہے کہ ''زبان سے اس بات کا اقرار کرو کہ ہم اللہ پر اور اس کتاب پر جو ہماری طرف بھیجی گئی ہے اور ان کتابوں پر جو حضرت ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحٰق اور یعقوب علیہم السلام اور ان کی اولاد پر نازل کی گئی تھیں۔ ایمان لائے اور جو کچھ حضرت موسیٰ اور عیسیٰ علیہما السلام کو دیا گیا اور جو دوسرے انبیاء علیہم السلام خدا کی طرف سے لائے ہم ان سب کی تصدیق کرتے ہیں۔ اور ان میں سے کسی کا انکار نہیں کرتے۔ اور ہم اس اقرار میں سچے اور مخلص مسلمان ہیں۔ اگر وہ اسی طرح ایمان لائیں جس طرح تم لائے ہو تو وہ ہدایت پر ہیں۔ اور اگر وہ اس سے اعراض کریں تو وہ اختلافات میں پڑے ہوئے اور گمراہ ہیں۔'' علامہ ابوسعود نے اپنی تفسیر میں آیت مَآ اُوْتِیَ موسیٰ وعیسیٰ کی تشریح کرتے ہوئے۔ اس سے توریت اور انجیل اور وہ معجزات مراد لیے ہیں جو ان کے مبارک ہاتھوں سے ظاہر ہوئے۔ اور ان کا ذکر قرآن مجید میں آیا ہے۔ معلوم ہوا کہ جس طرح تمام نبیوں اور ان کی کتابوں کی تصدیق کرنی ضروری ہے۔ اسی طرح انبیاء علیہم السلام کے معجزات کا قرآن کی تصریحات کے موافق تسلیم کرنا بھی ایمان کا ایک جزو ہے۔ معجزات کو قرآنی فیصلے

کے مطابق نہ ماننے والا ایسا ہی کافر ہے جیسا کہ کسی نبی کے انکار کرنے والا مردود اور کافر ہے۔
۹...... وَقَوْلِهِمْ عَلٰى مَرْيَمَ بُهْتَانًا عَظِيْمًا (النساء ۱۵۶) یہودی حضرت مریم علیہا السلام پر زنا کی جھوٹی تہمت لگانے کی وجہ سے کافر قرار دیے گئے۔ اس آیت میں حضرت مریم علیہا السلام پر زنا کی جھوٹی تہمت لگانے کی وجہ سے یہودیوں کو کافر بتایا گیا ہے۔ اگر آج بھی کوئی بدبخت حضرت عیسیٰ ؑ کی والدہ محترمہ کے ساتھ اس قسم کی بدزبانی سے پیش آئے تو وہ قرآنی فیصلہ کے مطابق یقیناً کافر اور بددین سمجھا جائے گا۔
۱۰...... قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَنْ قَالَ فِي الْقُرْاٰنِ بِرَائِهٖ فَلْيَتَبَوَّءْ مَقْعَدَهٗ مِنَ النَّارِ.
(ترمذی شریف باب ماجا فی الذی یفسر القرآن برائیۃ ج ۲ ص ۱۲۳)
"رسول خدا ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو شخص قرآن شریف کی تفسیر اپنی رائے سے کرے وہ جہنمی ہے۔"
یعنی قرآن مجید کے اس حصہ کی تفسیر اپنی رائے سے کرنا جس کا تعلق نقل سے ہے اور نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس کے معنی اور مطلب کو ظاہر فرمایا ہے۔ رسول خدا ﷺ کی مخالفت کرنے کے مترادف ہے کیونکہ رسول خدا ﷺ کے بتائے ہوئے معنوں کو چھوڑ کر اپنی طرف سے معنی گھڑ کر پیش کرنے والا رسول اللہ ﷺ کی تعلیم کو مٹانا چاہتا ہے جو یقیناً کفر ہے۔ چنانچہ قرآن شریف میں ارشاد ہے۔ فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ (النساء ۶۵) "یعنی وہ کبھی مسلمان نہیں ہو سکتے۔ جب تک وہ ہر شئی کا فیصلہ کرانے کے لیے آپ کو حاکم تجویز نہ کریں۔" اور اس فیصلہ کے آگے گردن نہ جھکائیں۔

اس کے علاوہ رسول خدا ﷺ امت کے لیے معلم بنا کر کتاب اللہ سکھانے کے واسطے بھیجے گئے۔ جیسا کہ آیت يُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (البقرۃ ۱۲۹) سے ظاہر ہے۔ اس لیے آپ ﷺ کی تعلیم اور ہدایت کو بعینہٖ تسلیم کرنا ہر مسلمان کے لیے ضروری ہے اور جو شخص اس کے خلاف اپنی رائے کو شریعت کے فیصلوں میں دخل دیتا ہے۔ وہ زندیق اور بے ایمان ہے۔ اسی پر تمام علماء کا اتفاق ہے۔ البتہ تفسیر کا وہ حصہ جو عربیت سے تعلق رکھتا ہے۔ اس میں اپنی رائے سے عجیب نکتے پیش کرنے اور آیت کے متعلق فوائد اور حکمتیں بیان کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

مذکورہ بالا آیات سے یہ بات اچھی طرح واضح ہوگئی کہ جن چیزوں پر ایمان لانا ضروری ہے۔ ان میں سے کسی ایک شئی کے انکار کرنے سے انسان کافر ہو جاتا ہے۔ محض کلمہ شہادت زبان پر جاری کرنا یا نماز پڑھنا کافی نہیں ہے بلکہ اجمالی یا تفصیلی طور پر شریعت کے تمام قطعی اور یقینی فیصلوں کو ماننا مسلمان ہونے کے لیے ضروری ہے۔ اور ان میں سے کسی ایک کا انکار کرنے سے آدمی مسلمان نہیں رہتا۔ مگر انکار دو قسم کا ہوا کرتا ہے۔ (۱)...... صاف اور صریح طور پر کسی چیز کو ماننے سے انکار کرنا اسلام سے ایسا انکار یہود و نصاریٰ اور مشرکین کیا کرتے ہیں۔

دوسری قسم کا انکار یہ ہے کہ آیت قرآنی اور شریعت کے قطعی فیصلوں کے جو معنی اور مطلب رسول خدا ﷺ سے ثابت ہیں۔ یا آپ ﷺ کے بعد صحابہ اور ائمہ مجتہدین نے وہ معنی لیے ہیں۔ ان کے خلاف کوئی اور ہی مطلب اس شرعی فیصلے کے متعلق بیان کرے تو ایسا انکار بھی قرآنی فیصلے کے مطابق پہلے انکار کی طرح کفر ہے۔ چنانچہ قرآن مجید میں ارشاد ہے۔ فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا (النساء ۶۵) "تیرے پروردگار کی قسم ہے کہ جب تک وہ آپ کو ہر بات میں اپنا حکم تجویز نہ کریں اور اپنے ہر فیصلہ کو بخوشی تسلیم کرتے ہوئے اس کے سامنے اپنی گردن نہ

جھکائیں۔ وہ کبھی مسلمان نہیں ہو سکتے۔"

(۲)...... لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلاً مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَاِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ (آل عمران۱۶۴) اللہ نے مسلمانوں پر بڑا احسان کیا۔ جو ان میں سے ایک ایسا رسول بھیجا جو اس کی آیتیں پڑھ کر ان کو سناتا ہے اور نفوس کو شبہات اور گناہوں کی پلیدی سے پاک کرتا ہے۔ قرآن عزیز کے معانی اور مطالب بیان کرتا اور حکمت کی باتیں سکھاتا ہے۔ اس آیت میں نبی عربی ﷺ کو قرآن شریف کے سکھانے والا فرمایا گیا ہے۔ یہ بات اسی صورتوں میں ہو سکتی ہے جبکہ آپ کے بیان کردہ معانی اور مطالب کو بعینہٖ قائم رکھا جائے۔ ورنہ آپ کا معلم قرآن ہونا باقی نہیں رہ سکتا۔ اس کے علاوہ کسی مسلمان مرد یا عورت کو یہ اختیار نہیں دیا گیا کہ وہ اللہ اور اس کے رسول کے صریح فیصلوں کو چھوڑ کر اسلام میں کوئی نیا رستہ تجویز کرے۔ لہٰذا اگر کوئی بدباطن اسلام میں درمیانی رستہ نکال کر اس کا نام اسلام رکھے اور لوگوں کو اس کی طرف بلائے تو ایسا خود ساختہ اسلام بعینہٖ نبی کریم ﷺ کا پیش کردہ اسلام ہرگز نہیں ہو سکتا کیونکہ رسول خدا ﷺ ہی کے بتائے ہوئے اصول اور ضابطوں میں نجات ہے۔ باقی راستے تمام ضلالت اور گمراہی کے ہیں بلکہ قرآن مجید میں ایسے شخص کو جو اسلامی تعلیم کو نئے رنگ میں پیش کر کے مذہب میں ایک درمیانی راستہ نکالنا چاہتا ہے۔ کافر اور بددین فرمایا گیا ہے۔ جیسا کہ آیت يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَّخِذُوْا بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلاً اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ حَقًّا (النساء۱۵۰۔۱۵۱) سے ظاہر ہے۔ یعنی جو لوگ اسلام کی بعض باتوں کا انکار اور بعض کا اقرار کرتے ہوئے دین میں ایک درمیانی راستہ تجویز کرنا چاہتے ہیں۔ وہ قطعاً کافر اور بددین ہیں۔

اس قسم کی آیتوں سے اب تک یہ بات معلوم ہوئی (۱)...... کہ اللہ یا اس کے رسول کا انکار کرنے (۲)...... قرآن کی کسی آیت کو جھٹلانے (۳)...... یا ان میں سے کسی ایک کا استہزا اور مذاق اڑانے (۴)...... اللہ کے رسولوں میں سے کسی ایک رسول کی شان میں گستاخی کرنے (۵)...... قطعی حکم کو نہ ماننے (۶)...... حلال کو حرام یا حرام کو حلال جاننے (۷) اسلام کے کسی حکم یا فیصلے کے متعلق نکتہ چینی یا عیب جوئی کرنے (۸)...... فرشتوں کے وجود یا انبیاء علیہم السلام کے پاس ان کی آمد و رفت کا انکار کرنے (۹)...... کسی نبی کے ان معجزات کو جن کا ذکر قرآن مجید میں صاف اور صریح طور پر آیا ہے نہ ماننے (۱۰)...... قرآن شریف کے صریح احکام کے خلاف اپنی طرف سے ایسی تاویلات گھڑنے سے آدمی کافر ہو جاتا ہے جو نبی کریم ﷺ اور صحابہ کی تصریحات کے مخالف ہیں۔ پھر اسلام سے خارج ہونے کے لیے ان تمام وجھوں کا جمع ہونا ضروری نہیں ہے۔ اگر ان میں سے ایک وجہ بھی کسی شخص میں یقیناً موجود ہوگی۔ وہ اسلام سے خارج اور قطعی طور پر کافر سمجھا جائے گا۔

ہم دیکھ رہے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے متبعین خواہ لاہوری ہوں یا قادیانی قرآن اور حدیث کے خلاف ایسے خیالات اور عقیدے ظاہر کر رہے ہیں جن سے ان پر ایک وجہ سے نہیں بلکہ متعدد وجوہات سے کفر عائد ہوتا ہے۔

اللہ تعالیٰ حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے متعلق قرآن میں فرماتا ہے وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا (احزاب۶۹) عیسیٰ بن مریم علیہ السلام اللہ کی نظر میں بزرگ اور محترم تھے مگر مرزا کہتا ہے۔

(۱)...... "بلکہ یحییٰ نبی کو اس پر ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ شراب نہیں پیتا تھا اور کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت نے اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا تھا۔ یا ہاتھوں یا اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا۔ یا

کوئی جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی۔ اس واسطے خدا نے قرآن میں یحییٰ کا نام حصور رکھا۔ مگر مسیح کا یہ نام نہ رکھا کیونکہ ایسے قصے اس نام کے رکھنے سے مانع تھے۔'' (دافع البلاء ص۴ خزائن ج ۱۸ ص ۲۲۰) ''ہائے کس کے سامنے یہ ماتم لے جائیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تین پیشین گوئیاں صاف طور پر جھوٹ نکلیں۔ آج کون زمین پر ہے جو اس عقدے کو حل کرتے۔'' (اعجاز احمدی ص۱۴ خزائن ج ۱۹ ص ۱۲۱)

(۲)...... ''آپ کا خاندان بھی نہایت پاک اور مطہر ہے۔ تین دادیاں اور نانیاں ان کی زنا کار کسبی عورتیں تھیں۔ جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا۔'' (حاشیہ ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۱)

(۳)...... ''ان کا کنجریوں سے میلان بھی شاید اسی وجہ سے ہو کیونکہ جدی مناسبت درمیان ہے۔ ورنہ کوئی پرہیز گار انسان ایک کنجری کو یہ موقع نہیں دے سکتا کہ وہ اس کے سر پر اپنے ناپاک ہاتھ لگائے اور زناکاری کی کمائی کا پلید عطر اس کے سر پر ملے۔'' (حاشیہ ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۱)

اس قسم کی لغویات سے اس کی کتابیں بھری پڑی ہیں۔ ہم نے طوالت کے خوف سے چند بیان کی ہیں۔ مرزا نے ان عبارتوں میں حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مقدس اور بزرگ ہستی کے متعلق تین قسم کی گستاخیاں بیان کی گئی ہیں۔ (۱)...... العیاذ باللہ آپ کی دادیوں و نانیوں کو کسبی کہا۔ اور آپ کو کسبیوں کے خاندان سے بتایا۔ باوجودیکہ قرآن مجید میں حضرت مریم علیہا السلام کے والدین کو صالح اور نیک بخت کہا گیا ہے۔ جیسا کہ آیت یَا اُخْتَ هٰرُوْنَ مَا كَانَ اَبُوْكِ امْرَاَ سَوْءٍ وَّمَا كَانَتْ اُمُّكِ بَغِيًّا (مریم ۲۸) سے ظاہر ہے۔ یعنی اے مریم تیرا باپ برا آدمی نہیں تھا۔ اور تیری ماں بھی زناکار نہ تھی۔ مگر مرزا قرآن کریم کی مخالفت کرتے ہوئے خدا کے غصہ اور غضب سے نہیں ڈرتا۔

دوسری اور تیسری گستاخی یہ کی کہ آپ کو فاحشہ عورتوں سے تعلق رکھنے والا۔ ان کی کمائی کھانے والا شرابی اور جھوٹا قرار دیا ہے۔ مرزا نے اس بدزبانی سے ایک برگزیدہ رسول کی توہین کے علاوہ آیت وَكَانَ عِنْدَاللّٰهِ وَجِيها (احزاب ۶۹) (عیسیٰ بن مریم اللہ کی نظر میں بزرگ اور محترم تھے) کی تکذیب کی ہے۔ نیز اللہ تعالیٰ پر یہ الزام لگایا کہ وہ فاسق اور گنہگار کو رسول بنا کر بھیجتا رہا ہے۔ ایسا ملحد اور بددین آدمی قرآنی فیصلے کے...... مطابق یقینی طور پر مردود اور کافر ہے۔ اس سے بڑھ کر یہ ہے کہ آپ کو ولد الزنا اور آپ کی والدہ محترمہ کو زناکار کہا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

(۱)...... ''اور مریم کی وہ شان ہے۔ جس نے ایک مدت تک اپنے تئیں نکاح سے روکا۔ پھر بزرگان قوم کی ہدایت اور اصرار سے بوجہ حمل کے نکاح کر لیا تو لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ برخلاف تعلیم توریت عین حمل میں نکاح کیا گیا۔ اور بتول ہونے کے عہد کو کیوں ناحق توڑا۔ اور تعدد ازواج کی کیوں بنیاد ڈالی گئی ہے۔ یعنی باوجود یوسف نجار کی پہلی بیوی ہونے کے پھر مریم کیوں راضی ہوئی کہ یوسف نجار کے ساتھ نکاح میں آئے۔ مگر میں کہتا ہوں کہ یہ سب مجبوریاں تھیں جو پیش آ گئیں۔ اس صورت میں وہ لوگ قابل رحم تھے نہ قابل اعتراض۔''

(کشتی نوح ص ۱۶ خزائن ج ۱۹ ص ۱۸)

(۲)...... ''یسوع مسیح کے چار بھائی اور دو بہنیں تھیں۔ یہ سب یسوع کے حقیقی بھائی اور حقیقی بہن تھے۔ یعنی سب یوسف اور مریم کی اولاد تھی۔'' (حاشیہ کشتی نوح ص ۱۷ خزائن ج ۱۹ ص ۱۸) ان دونوں عبارتوں سے صاف طور پر ظاہر ہو رہا ہے کہ حضرت مریم علیہا السلام کو یوسف نجار کے ساتھ نکاح کرنے سے پہلے زنا کا حمل رہ گیا تھا۔ (لعنت بر پسر فرنگ)

مرزا نے اس بیہودہ گوئی میں خدا کے ایک بزرگ اور اولوالعزم رسول کی توہین کرنے کے علاوہ قرآن

شریف کی اس آیت کو بھی جھٹلایا ہے۔ وَالَّتِیْ اَحْصَنَتْ فَرْجَهَا فَنَفَخْنَا فِیْهَا مِنْ رُّوْحِنَا وَجَعَلْنٰهَا وَابْنَهَا اٰیَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ (الانبیاء ۹۱) ''وہ عورت جس نے اپنی شرمگاہ کو مرد سے بچا کر رکھا۔ ہم نے اس کے رحم میں ایک پاک روح پھونکی۔ اس کو اور اس کے بیٹے کو عالم کے واسطے نشانی بنایا'' اس آیت میں اللہ سبحانہ تعالیٰ نے حضرت مریم علیہا السلام کی نیک چلنی اور پاکدامنی کی تعریف کی ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش کے متعلق سورۃ آل عمران میں اس طرح ارشاد ہوا ہے۔ اِنَّ مَثَلَ عِیْسٰی عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنَ (آل عمران ۵۹) عیسیٰ کی مثال اللہ کے نزدیک آدم کی طرح ہے۔ جس طرح آدم علیہ السلام کو بغیر ماں باپ کے مٹی سے بنایا۔ اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام بغیر باپ کے لفظ کن یعنی محض ارادہ کے ساتھ پیدا کیا۔ اس آیت میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش آدم کی طرح بغیر باپ کے بتلائی ہے بلکہ حضرت مریم علیہا السلام پر زنا کا بہتان باندھنے والوں یہودی صفتوں کو قرآن مجید میں کافر کہا ہے۔ ایک نبی کی توہین اور قرآن کریم کی تکذیب کرنا کافر ہونے اور جہنم میں جھکنے کے لیے کافی ہے۔ مگر مرزا لعنت اللہ نے اسی پر اکتفا نہیں کیا بلکہ سیّد الانبیاء شفیع روزِ جزا کی ہمسری کا بھی دعویٰ کیا ہے بلکہ بعض جگہ افضلیت کا دعویٰ دار بن گیا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

(۱)...... ''اس زمانہ میں خدا نے چاہا کہ جس قدر نیک اور راستباز نبی مقدس نبی گزر چکے ہیں۔ ایک ہی شخص کے وجود میں ان کے نمونے ظاہر کیے جائیں۔ سو وہ میں ہوں۔'' (براہین احمدیہ حصہ ۵ ص ۹۰ خزائن ج ۲۱ ص ۱۱۷)

گویا عیاذاً باللہ ایک لاکھ چوبیس ہزار نبیوں کی بزرگیاں جن میں رسول خدا ﷺ بھی ہیں۔ مرزا لعنت اللہ میں جمع ہو گئیں اور اس طرح مرزا تمام نبیوں سے خاکم بدہن بڑھ گیا۔

(۲)...... ''اور مجھے بتلا دیا گیا کہ تیری خبر قرآن اور حدیث میں موجود ہے اور تو ہی اس آیت کا مصداق ہے۔ هُوَ الَّذِیْ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰی وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ كُلِّهٖ (اعجاز احمدی ص ۷ خزائن ج ۱۹ ص ۱۱۳) تمام لوگ جانتے ہیں کہ یہ آیت رسالت پناہ کی شان عالی میں نازل ہوئی ہے اور رسول سے آپ ﷺ کی ہی ذات گرامی مراد ہے اور آپ ﷺ سے اسلام کے غلبہ کا وعدہ فرمایا گیا ہے۔ لیکن مرزا کہتا ہے کہ تو ہی اس آیت کا مصداق ہے۔ یعنی رسول اکرم ﷺ مراد نہیں ہیں۔ (معاذ اللہ)

اگرچہ اس میں بھی گستاخی کا پہلو نمایاں طور پر ظاہر ہے۔ لیکن دوسری جگہ کھلم کھلا بے ادبی اور گستاخی پر اتر آیا ہے۔ ملاحظہ ہو (۱)...... حضرت محمد ﷺ کا اجتہاد غلط نکلا۔ (ازالہ ص ۶۹۰ خزائن ج ۳ ص ۴۷۲) (۲)...... ''علماء نے (حالانکہ وہ تفسیر نبوی ہے) زلزال کے معنی غلط سمجھے۔'' (ازالہ ص ۱۴۸ خزائن ج ۳ ص ۱۷۶) (۳)...... آنحضرت کو ابن مریم اور دجال اور خر دجال اور یاجوج ماجوج اور دابۃ الارض کی وحی نے خبر نہیں دی۔

(ازالہ اوہام ص ۶۹۱ خزائن ج ۳ ص ۴۷۳)

یاد رہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور یاجوج ماجوج کا ذکر قرآن مجید میں آیا ہے۔ دجال، خر دجال، دابۃ الارض وغیرہ علامات قیامت کا بیان صحیح اور مشہور حدیثوں میں موجود ہے۔ مرزا کی اس دریدہ دہنی کا یہ مطلب ہے کہ نبی کریم ﷺ نے دجال اور خر دجال، دابۃ الارض، یاجوج ماجوج سے جو مراد ظاہر فرمائی ہے۔ وہ نعوذ باللہ صحیح اور درست نہیں۔ اور مرزا نے جو خر دجال سے ریل، یاجوج ماجوج سے قوم نصاریٰ دجال سے پادری مراد لیے ہیں۔ وہ صحیح ہیں جو بے ادب اور گستاخ اپنی تحقیق کو درست اور رسول خدا ﷺ کے ارشاد کو غلط بتائے۔ وہ یقیناً کافر اور جہنمی ہے۔

پھر اس پر ہی بس نہیں کی بلکہ اسلام اور قرآن کریم کی توہین کرتا ہوا کہتا ہے۔ (۱)...... قرآن مجید میں گالیاں بھری ہوئی ہیں۔ (ازالہ ص ۲۵۔ ۲۶ خزائن ج ۳ ص ۱۱۵) (۲)...... قرآن خدا کی کتاب اور میرے منہ کی باتیں ہیں۔ (تذکرہ ص ۶۶۱ طبع سوم) مرزا کا قرآن مجید کو اپنے منہ کی باتیں کہنے کا یہ مطلب ہے کہ ایسا کلام میں بھی بنا سکتا ہوں۔ مرزا نے اس یاوہ گوئی سے قرآن شریف کی اس آیت کو جھٹلانا چاہا ہے۔ قُلْ لَئِنِ اجْتَمَعَتِ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلٰی اَنْ یَّاْتُوْا بِمِثْلِ هٰذَا الْقُرْاٰنِ لَا یَاْتُوْنَ بِمِثْلِهٖ وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِیْرًا. (الاسراء ۸۸) اگر جن وانسان متفقہ طور پر قرآن مجید کی مانند کلام بنانا چاہیں تو نہیں بنا سکتے۔

(۳)......
غضب کہتے ہیں اب وحی خدا مفقود ہے
اب قیامت تک ہے اس امت کا قصوں پر مدار ہے
خداوانی کا آلہ بھی یہی اسلام میں
محض قصوں سے نہ ہو کوئی بشر طوفان سے پار
(براہین احمدیہ حصہ ۵ ص ۱۰۷ خزائن ج ۲۱ ص ۱۳۷)

(۴)......
کیا یہی اسلام کا ہے دوسرے دینوں کا فخر
کر دیا قصوں پہ سارا ختم دین کا کاروبار
مغز فرقان مطہر کیا یہی ہے زہا خشک
کیا یہی چوہا ہے نکلا کھود کر یہ کوہسار
گر یہی اسلام ہے بس ہو گئی امت ہلاک
کس طرح راہ مل سکے جب دین ہو تاریک و تار
(براہین احمدیہ حصہ ۵ ص ۱۱۲ خزائن ج ۲۱ ص ۱۴۲)

مرزا کی اس نظم کا یہ مطلب ہے کہ اگر آج بھی وہی اسلام ہے جو تیرہ سو برس پہلے تھا تو اس میں روحانیت کا ملنا بہت دشوار ہے کیونکہ قرآن عزیز اور دیگر اسلامی روایات میں انبیاء سابقین کے حالات ہیں یا نبی عربی ﷺ پر نازل شدہ وحی کا بیان۔ اور مسلمانوں کو مسائل کی تلقین ہے۔ یہ سب باتیں تیرہ سو برس گزر جانے کی وجہ سے قصص اور کہانیاں بن کر رہ گئی ہیں۔ قصوں اور کہانیوں میں روحانیت تلاش کرنی بے فائدہ اور فضول کام ہے۔ اس لیے اسلام کی حقانیت ثابت کرنے کے لیے نبوت اور وحی کا دروازہ ہمیشہ کے واسطے مفتوح اور کھلا ہوا رہنا چاہیے تاکہ اسلام میں تازہ بتازہ روحانیت کا ثبوت ملتا رہے ورنہ اسلام میں روحانیت باقی نہیں رہ سکتی۔ (نعوذ باللہ من ہذا الخرافات) اور لیجئے مرزا اور اس کے متبعین فرشتوں کی حقیقت اور دنیا میں ان کے آنے کے بھی منکر ہیں۔ ملاحظہ ہو۔

(۱)...... ''فرشتے نفوس فلکیہ اور کواکب کا نام ہے جو کچھ ہوتا ہے وہ سیارات کی تاثیرات سے ہوتا ہے اور کچھ نہیں۔''
(توضیح المرام ملخص ص ۳۷، ۳۸ خزائن ج ۳ ص ۷۰)

(۲)...... جبرائیل کبھی زمین پر نہیں آئے۔ اور نہ آتے ہیں۔
(توضیح المرام ملخص ص ۶۸ خزائن ج ۳ ص ۸۶ وآئینہ کمالات اسلام ص ۱۱۹ تا ۱۲۳ خزائن ج ۵ ص ایضاً)

نفوس فلکیہ اور کواکب کو فرشتے کہنا اور سیارات کو موثر حقیقی جاننا قرآن اور حدیث کی صدہا تصریحات کے خلاف ہونے کی وجہ سے قطعی طور پر کفر ہے۔ صحیح مسلم میں ہے جو لوگ بارش کو سیاروں کی تاثیرات کی وجہ سے

مانتے ہیں۔ وہ اللہ کے منکر اور کفر کرنے والے ہیں۔ (کتاب الایمان صحیح مسلم، باب کفر من قال مطرنا ج ۱ ص ۵۹)
دوسرے جبرائیل علیہ السلام کی دنیا میں تشریف آوری سے انکار کرنے کے یہ معنی ہیں کہ آج تک دنیا میں نہ کوئی رسول ہوا اور نہ کسی پر وحی الٰہی نازل ہوئی کیونکہ جبرائیل ہی وحی پہنچانے پر مامور ہیں۔ اور وہ دنیا میں تشریف نہیں لاتے۔

اس کے علاوہ قرآن کی آیت فَتَمَثَّلَ لَهَا بَشَرًا سَوِيًّا (مریم ۱۷) کا بھی انکار ہوا۔ جس میں حضرت مریم علیہا السلام کے پاس جبرائیل امین کا انسانی شکل میں آنا مذکور ہے۔

نیز اس آیت سے بھی انکار ہوا۔ جس میں یہ ذکر ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت لوط علیہ السلام کے پاس خدا کے چند فرشتے انسانی شکل میں آئے تھے اور حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ان کو انسان سمجھنے کی وجہ سے بھنا ہوا گوشت ان کے کھانے کے واسطے پیش کیا تھا اور حضرت لوط ان کو نوعمر لڑکے سمجھ کر دیر تک اپنی قوم سے لڑتے اور جھگڑتے رہے تھے۔ مرزائی جماعت اس قسم کی تمام آیتوں کا انکار کرنے کی وجہ سے یقیناً اسلام سے خارج اور جہنمی ہے۔

اس کے علاوہ مرزا اور اس کے متبعین نے قرآن کریم کی ان تمام آیتوں کا انکار کیا ہے۔ جن میں انبیاء علیہم السلام کے معجزات کا ذکر ہے۔ چنانچہ لکھتا ہے:

(۱)...... قرآن شریف میں جو معجزے ہیں وہ مسمریزم ہیں۔ (ازالہ ص ۳۰۴ خزائن ج ۳ ص ۲۵۵)

(۲)...... حضرت مسیح علیہ السلام مسمریزم میں مشق کرتے اور کمال رکھتے تھے۔ (ازالہ ص ۳۰۹ و ۳۱۲ خزائن ج ۳ ص ۲۵۷، ۲۵۹)

(۳)...... ''اور لوگ ان کو شناخت کر لیں کہ درحقیقت یہ لوگ مر چکے تھے اور اب زندہ ہو گئے ہیں۔ وعظوں اور لیکچروں سے شور مچا دیں کہ درحقیقت یہ شخص جو نبوت کا دعویٰ کرتا ہے۔ سچا ہے۔ سو یاد رہے کہ ایسے معجزات کبھی ظاہر نہیں ہوئے اور نہ آئندہ قیامت سے پہلے کبھی ظاہر ہوں گے اور جو شخص دعویٰ کرتا ہے کہ ایسے معجزات کبھی ظاہر ہو چکے ہیں۔ وہ محض بے بنیاد قصوں سے فریب خوردہ ہے۔'' (براہین احمدیہ حصہ پنجم ص ۳۳ خزائن ج ۲۱ ص ۴۳)

(۴)...... بہرحال یہ معجزہ صرف ایک کھیل کی قسم میں سے تھا۔ اور وہ مٹی درحقیقت مٹی ہی رہتی تھی۔ جیسے سامری کا گوسالہ (ازالہ اوہام ص ۳۲۲ خزائن ج ۳ ص ۲۶۳ حاشیہ) نیز مرزا نے معجزہ شق القمر کو چاند گرہن بتایا ہے۔
(حاشیہ براہین احمدیہ حصہ ۵ ص ۶۴ خزائن ج ۲۱ ص ۸۲ و اعجاز احمدی ص ۷۱ خزائن ج ۱۹ ص ۱۸۳)

نیز قرآن مجید کی اس آیت سے بھی انکار ہے جس میں ایک رات کے اندر رسول خدا ﷺ کا مکہ معظمہ سے بیت المقدس تک جانا مذکور ہے۔ بلکہ قادیان میں ایک مسجد اقصیٰ تیار کر کے یہ ظاہر کیا کہ آیت میرے بارے میں نازل ہوئی۔ یعنی پہلے محمد ﷺ بن کر مکہ میں پیدا ہوا اور اب قادیان کی مسجد اقصیٰ میں آ گیا۔ اسی کا نام حلول ہے۔ چنانچہ بروزت کا دعویٰ عقیدہ حلول ہی پر مبنی ہے۔ اور ایسا عقیدہ رکھنا باتفاق علماء اسلام کفر ہے۔ اس موقعہ کی مناسب چند عبارتیں ملاحظہ ہوں۔

(۱)...... وہ محمد ﷺ ہی ہے۔ گو ظلی طور پر۔ (ضمیمہ حقیقۃ النبوت ص ۲۶۳ ایک غلطی کا ازالہ ص ۵ خزائن ج ۱۸ ص ۲۰۹)

(۲)...... یعنی محمد مصطفیٰ ﷺ اس واسطہ کو ملحوظ رکھ کر اور اس میں ہو کر اور اس نام محمد اور احمد سے مسمیٰ ہو کر میں رسول بھی ہوں اور نبی بھی ہوں۔ (ایک غلطی کا ازالہ ص ۷ خزائن ج ۱۸ ص ۲۱۱، حقیقۃ النبوت ص ۲۶۵)

ظاہر ہے کہ جو شخص قرآنی معجزات کو نہ مانے وہ قرآن مجید کی آیتوں کا انکار کرنے کی وجہ سے جیسا کہ پہلے ذکر ہو چکا ہے یقیناً کافر اور بد دین ہے۔

نیز مرزائی جماعت خواہ لاہوری ہو یا قادیانی اپنے مرشد مرزا کی طرح قرآن عزیز کی تفسیر کرنے میں نبی عربی ﷺ کی تحقیق اور صحابہ کی تشریحات کی پابند نہیں ہے۔ جو دل میں آتا ہے۔ اس کی موافق قرآن کی تاویل اور توضیح بیان کرتا ہے۔ پہلے اچھی طرح ثابت ہو چکا ہے کہ نقلیات میں قرآن شریف کی تفسیر اپنی رائے سے بیان کرنی موجب کفر ہے۔ چنانچہ مرزا براہین احمدیہ حصہ ۵ ص ۹۱ خزائن ج ۲۱ ص ۱۹ پر اس آیت کی تفسیر کرتا ہوا لکھتا ہے۔

''اِنَّا مَكَّنَّا لَهُ فِي الْاَرْضِ وَاٰتَيْنَاهُ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ سَبَبًا (الکہف ۸۴) یعنی مسیح موعود کو جو ذوالقرنین بھی کہلائے گا۔ روئے زمین پر ایسا مستحکم کر دیں گے کہ کوئی اس کو نقصان نہ پہنچا سکے گا۔'' یعنی تمام سورت کو مسخ کر کے اپنے اوپر چسپاں کیا ہے۔ نیز شہادۃ القرآن مصنفہ مرزا اس قسم کی لغویات سے بھری پڑی ہے۔ حیات مسیح علیہ السلام اور معجزات انبیاء کرام کے متعلق جملہ آیات کی غلط تاویلیں کی ہیں اور ان میں نبی کریم ﷺ کی تحقیقات کی مطلقاً پرواہ نہیں کی۔ بلکہ یہاں تک کہہ دیا کہ حضور ﷺ کو ان کی صحیح اطلاع ہی نہیں دی گئی اور حدیثیں ناقابل اعتبار ہیں کیونکہ وہ مرزا کے بتائے ہوئے معنوں کے موافق نہیں ہیں۔

اس کے علاوہ آج کل مرزائی جماعت کا طرز عمل اور ان کی مطبوعہ تراجم اور تفسیریں ہمارے اس دعویٰ پر کھلی ہوئی شہادت ہیں۔ جس کا جی چاہے ان کی معنوی تحریفات کو اٹھا کر دیکھ لے۔ نیز جنگ جارحانہ جو اسلام کی عزت اور وقار کو قائم رکھنے اور کفر کا غلبہ اٹھانے حق و انصاف کو پھیلانے تبلیغی رکاوٹوں کو دور کرنے کے لیے کیا جاتا ہے۔ جس کے ثبوت میں احادیث نبویہ قرآن کی صدہا آیتیں موجود ہیں اور صحابہ کو قیصر و کسریٰ سے ان کے ملکوں میں جا کر جنگ کرنا اس پر شاہد عادل ہے۔ مرزا اور اس کے متبعین کو اس سے صاف انکار ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حیات کے متعلق قرآن عزیز کی آیتوں اور صحیح حدیثوں کے غلط معنی بیان کرنا ختم نبوت اور معراج جسمانی سے انکار کرنا اس کے علاوہ ہیں۔

مرزا قادیانی جس عقیدے پر مرے ہیں اور جو اسلام آج بھی مرزائی جماعت لوگوں کے سامنے پیش کر رہی ہے وہ یہ ہے۔

(۱)...... فرشتے کواکب اور نفوس فلکیہ کا نام ہے۔

(۲)...... ملائکہ کسی نبی کے پاس وحی لے کر زمین پر نہیں آئے اور نہ وہ کسی انسان کی شکل اختیار کرتے ہیں۔

(۳)...... اسلام میں جنگ جارحانہ یا جہاد فی سبیل اللہ کوئی چیز نہیں بلکہ گناہ ہے۔

(۴)...... قرآن عزیز کی تفسیر اور کسی آیت کے معنی اور مطلب بیان کرنے میں رسول اللہ ﷺ کی تفسیر پر چلنا ضروری نہیں ہے اور نہ صحابہ کا اتباع لازمی ہے۔

(۵)...... کبھی کسی نبی سے خارق عادت معجزہ ظاہر نہیں ہوا اور جن معجزات کا قرآن کریم میں ذکر آیا ہے۔ اس سے ظاہری معنی مراد نہیں ہیں۔ جیسا کہ آج تک مسلمان سمجھتے رہے ہیں بلکہ ان سے مرزا کے بیان کردہ تاویلی معنی مراد ہیں۔

(۶)...... عیسیٰ علیہ السلام زندہ نہیں ہیں اور وہ دنیا میں دوبارہ تشریف نہیں لائیں گے اور نہ مہدی علیہ السلام ظاہر ہوں گے۔ جن آیات یا حدیثوں سے حیات مسیح اور ظہور مہدی کا پتہ چلتا ہے۔ وہ قابل اعتبار نہیں کیونکہ مرزا کے بیان کردہ معنی کے خلاف ہیں۔

(۷)...... عیسیٰ علیہ السلام بغیر باپ کے پیدا نہیں ہوئے۔ حضرت مریم کا نکاح سے پہلے ناجائز تعلق یوسف نجار کے

ساتھ ہو گیا تھا۔ جس سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش ہوئی۔ (لعنت اللہ علیہم)

(۸)...... یاجوج ماجوج، دجال، دابۃ الارض وغیرہ کا مطلب جو رسول خدا ﷺ نے بیان فرمایا ہے۔ صحیح نہیں۔ کیونکہ حضور کو ان چیزوں کی صحیح اطلاع نہیں دی گئی اس کے حقیقی معنی مرزا کو بتائے گئے ہیں۔ یہ تمام عقیدے لاہوری اور قادیانی جماعت میں مشترک ہیں۔ یہی وہ اسلام ہے جس کو ان کی تبلیغی مشنریاں یورپ و امریکہ میں میں پیش کرتے ہیں جن پر ان کو بڑا ناز ہے۔ اور ہمارے فریب خوردہ ناواقف مسلمان بھائی ان کی کوششوں کو بنظر استحسان دیکھتے ہیں۔ ان عقائد باطلہ کے علاوہ قادیانی جماعت کو ختم نبوت سے بھی انکار ہے اور آج بھی نبوت غیر تشریعی کا دروازہ مفتوح سمجھتے ہیں۔ یعنی موسیٰ علیہ السلام کے بعد آنے والے نبیوں کی طرح اس امت میں بھی نبیوں کا آتے رہنا مانتے ہیں۔

تمام دنیا کے مسلمانوں کا عقیدہ بروئے قرآن وحدیث ہر زمانہ میں ان چیزوں کے متعلق یہ رہا ہے۔

(۱)...... فرشتے خدا کی ایک مخلوق ہے جو نور سے پیدا کی گئی۔ نہ ان میں کوئی مذکر ہے اور نہ مونث اور نہ انسانوں کی طرح کھاتے پیتے ہیں۔ زمین پر آتے جاتے ہیں کبھی انسانی شکل میں انبیاء علیہم السلام کے پاس آتے رہے اور کبھی اپنی اصلی شکل میں ظاہر ہوئے۔ خدا کی نافرمانی اور ہر قسم کے گناہوں سے پاک ہیں۔

(۲)...... جہاد کرنا اسلام کی عزت اور وقار کے لیے ضروری ہے۔ دین اسلام کی حمایت میں کٹ مرنا قرب الٰہی کا بڑا درجہ ہے۔

(۳)...... قرآن مجید کی تفسیر میں نبی عربی ﷺ کی تحقیق اور صحابہ کرام کی اتباع کو چھوڑ کر اپنی رائے کو دخل دینا کفر ہے اور اسی پر تمام علماء کا اتفاق ہے۔

(۴)...... انبیاء علیہم السلام سے بہت سی خارق عادت باتیں ظاہر ہوئیں اور ان میں سے جن کا ذکر قرآن مجید میں آیا ہے۔ ان سے وہی معنی مراد ہیں جو قرآن کے ظاہری الفاظ سے سمجھے جا رہے ہیں۔ ان کو چھوڑ کر دوسرے معنی اپنی طرف سے گھڑنے کفر ہیں۔

(۵)...... عیسیٰ علیہ السلام زندہ آسمان پر موجود ہیں اور آخری زمانہ میں زمین پر اتریں گے قرآن شریف اور صدہا حدیثوں سے ایسا ہی ثابت ہے اور اسی پر مسلمانوں کا اجماع ہے۔ (نقلہ صاحب الیواقیت والجواہر ج ۲ ص ۳۴)

(۶)...... عیسیٰ علیہ السلام قدرت الٰہی سے بغیر باپ کے پیدا ہوئے اور ان کی والدہ ماجدہ عفیفہ اور پاکدامن تھیں۔ ان پر زنا کی تہمت لگانے والا بروئے قرآن شریف کافر ہے۔

(۷)...... یاجوج ماجوج، دجال، خردجال، دابۃ الارض اور اسی طرح کی دوسری قیامت کی نشانیاں اپنی حقیقت پر محمول ہیں اور ان سے وہی مراد ہے جو رسالت پناہ ﷺ نے بیان فرمائی ہے۔ اس کے خلاف کہنے والا یقینی اور قطعی طور پر جہنمی ہے۔

(۸)...... آنحضرت ﷺ پر نبوت ختم ہو چکی ہے اور ایسا ہی قرآن اور حدیث سے ظاہر ہے۔ آپ ﷺ کے بعد کوئی شخص تشریعی یا غیر تشریعی نبی بن کر نہیں آئے گا اور جو ایسا عقیدہ رکھے گا۔ وہ یقیناً ملحد اور بددین ہے لیکن پہلے نبیوں میں سے کسی نبی کی موجودگی ختم نبوت کے منافی نہیں ہے کیونکہ اس سے عطاء نبوت کے سلسلہ کو بند کرنا مراد ہے۔ نبوت سابقہ کا چھین لینا مراد نہیں۔ ورنہ اس کا نام سلب نبوت ہوگا۔ ختم نبوت نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ یہی معنی ختم نبوت نبی کریم ﷺ نے بیان فرمائے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ قیامت کے روز تمام انبیاء نبوت کے ساتھ متصف ہوں

گے۔ مگر اس سے حضور کی ختم نبوت میں کوئی فرق نہیں آئے گا۔

مرزائی صاحبان خواہ لاہوری ہوں یا قادیانی جن عقائد دینیہ میں وہ مسلمانوں سے اختلاف رکھتے ہیں۔ اگر آج وہ ایسے عقیدوں کی اصلاح نبی کریم ﷺ کی اتباع اور صحابہ کے طریق عمل میں تلاش کریں اور رسول خدا ﷺ کی غلامی اور ان کی تعلیم و تربیت ہی میں نجات کو منحصر جانیں تو دنیا کا ہر سچا مسلمان ان کو اپنے گلے سے لگانے کے لیے تیار ہے۔ لیکن اگر وہ رسالت پناہ ﷺ کی ہدایات اور آپ ﷺ کے بیان کردہ معانی اور تشریحات کے خلاف اپنی طرف سے کوئی معنی اور مطلب گھڑ کر اس کا نام اسلام رکھ لیں تو مسلمان ایسے ملحد اور بددین جماعت کو قرآنی فیصلے کی وجہ سے مردود اور کافر کہنے پر مجبور ہیں۔

کیونکہ اگر نفوس فلکیہ اور کواکب کا نام فرشتہ رکھ لیا گیا تو اس سے فرشتوں کے وجود کا اقرار نہیں سمجھا جا سکتا اور اگر سیاروں کی تاثیرات کو نزول ملائک سے تعبیر کیا گیا تو اس سے فرشتوں کی زمین پر آمد و رفت کا اقرار نہیں کہہ سکتے۔ ملائکہ کے وجود اور ان کے نزول و صعود کا اقرار اسی وقت صحیح ہوگا جبکہ قرآن و حدیث کی تصریحات کے موافق اس کو تسلیم کر لیا گیا۔ ورنہ ان کا یہ فعل شریعت محمدی کی مخالفت اور دین الٰہی کے مسخ و تبدیل کرنے پر محمول ہوگا۔ اسی طرح معجزہ کا اقرار اسی صورت میں مانا جائے گا جبکہ خارق عادت امور کا ظہور تسلیم کر لیا گیا اور عصاء موسوی کا اژدہا بن جانا احیاء موتی اور شق القمر وغیرہ معجزات کو ایسے معنی پر اتارا گیا جو رسول اللہ ﷺ اور صحابہ سے ثابت ہیں۔ ورنہ اگر قحط سالی اور زلزلہ وغیرہ حوادثات دنیوی میں معجزہ کو منحصر سمجھا گیا اور خارق عادت امور کے وقوع سے انکار کر کے قرآن کریم کی تکذیب کی گئی تو اس حالت میں کوئی شخص مسلمان نہیں رہ سکتا۔

اسی طرح آیات قرآنیہ کی تفسیر میں رسول اللہ ﷺ اور صحابہؓ کی تحقیق پر نہ چلنا جہنم میں داخل کیے بغیر نہیں چھوڑتا۔ کیونکہ اسلام اور ایمان وہی ہے جو رسول خدا ﷺ نے بیان فرمایا اور صحابہؓ نے اس کو اختیار کیا۔ لہٰذا اگر آج کوئی شخص عقاید دینیہ اور آیات قرآنیہ کے معانی اور مطالب صحابہؓ کی تحقیقات کے موافق تسلیم کرتا ہے تو ایسا ایمان اور اسلام بالکل صحیح اور درست ہے۔ اور اگر کوئی ان کی تشریح اور تحقیق کے خلاف دوسرے معنی بیان کرے تو ایسا آدمی یقیناً جہنمی اور کافر ہے۔ جیسا کہ قرآن کی اس آیت سے ظاہر ہے فَاِنْ اٰمَنُوْا بِمِثْلِ مَآ اٰمَنْتُمْ بِهٖ فَقَدِ اهْتَدَوْا وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا هُمْ فِیْ شِقَاقٍ (البقرۃ ۱۳۷) اس آیت میں صحابہ کرامؓ کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا گیا ہے کہ اگر وہ لوگ تمہاری طرح ایمان لائیں۔ یعنی جن چیزوں کو جس طرح تم مانتے ہو۔ اسی طرح وہ بھی مانیں تو وہ ہدایت پر ہیں اور اگر وہ تمہاری طرح ایمان نہ لائیں اور اس سے اعراض کریں تو پھر وہ اختلاف اور گمراہی میں پڑے ہوئے ہیں۔ ایک اور جگہ یہ ارشاد ہوا ہے۔ وَمَنْ یُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَیَّنَ لَهُ الْهُدٰی وَیَتَّبِعْ غَیْرَ سَبِیْلِ الْمُؤْمِنِیْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰی وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ وَسَآءَتْ مَصِیْرًا (النساء ۱۱۵) ”جو شخص حق ظاہر ہونے کے بعد اللہ کے رسول کی مخالفت کرے اور مومنوں کا راستہ چھوڑ کر کوئی اور راستہ عمل کا تجویز کرے۔ ہم اس کو حق سے ہٹا کر جہنم میں جھونک دیں گے۔“ ظاہر ہے کہ اس آیت میں مومنین سے مراد صحابہ کی جماعت ہے۔ انہی کا راستہ ہدایت کا راستہ ہے۔ باقی سب گمراہی ہے۔

سورۃ توبہ میں ہے۔ وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِیْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِیْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ

رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ (توبہ۱۰۰) نیکی کی طرف دوڑنے والے مہاجرین اور انصار اور ان کی سچی اتباع کرنے والوں سے اللہ راضی ہو گیا اور وہ اللہ سے راضی ہو گئے ہیں۔

ایک آیت میں یوں آیا ہے۔ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَھَاجَرُوْا وَجَاھَدُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْا اُوْلٰئِکَ ھُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا (انفال۷۴) یعنی مہاجرین اور انصار ہی سچے مومن ہیں جنھوں نے اللہ کے راستہ میں جہاد کیا اور خدا کے رسول کو جگہ دی اور ان کی ہر طرح مدد فرمائی معلوم ہوا کہ سچائی اور حقانیت اسی راستہ میں منحصر ہے۔ جس کو صحابہ اور ان کے متبعین نے اختیار کیا۔ اس لیے اس کو چھوڑنے والا قطعی طور پر جہنمی اور کافر ہے۔ مرزائی جماعت نے فرشتوں، دجال، خردجال، یاجوج ماجوج وغیرہ عقائد کے جو معنی بیان کیے ہیں۔ اگر اس کا ثبوت صحابہ کی تحقیقات سے پیش کر دیں اور نقلیات میں تفسیر بالرائے کا جواز قرآن اور حدیث سے ثابت کر دیں تو ہم بھی یہی کیش وملت اختیار کرنے کے لیے تیار ہیں اور ایک صد روپیہ انعام اس کے علاوہ ہے۔ اور اگر وہ اس کا ثبوت پیش نہ کر سکیں اور یقیناً نہ کر سکیں گے تو پھر مخلص مسلمان بنیں اور عقائد باطلہ سے توبہ کریں یا مسلمانی کا دعویٰ کرنا چھوڑ دیں اور اپنا پنتھ الگ قائم کریں اور اپنی منافقانہ چالوں سے مسلمانوں کو دھوکہ نہ دیں۔ ورنہ منتقم حقیقی کے غصہ اور غضب سے ڈرتے رہیں۔ جس کے یہاں دیر ہے مگر اندھیر نہیں۔

رہا یہ شبہ کہ اہل قبلہ کی تکفیر شرعاً ممنوع اور ناجائز فعل ہے اور ہر کلمہ گو کو مسلمان جاننا ضروری ہے۔ اس کے متعلق اس قدر عرض کر دینا کافی ہے کہ جس حدیث کی وجہ سے یہ شبہ پیدا ہوا ہے۔ اس کے یہ الفاظ ہیں۔

عن ابن عمرؓ قال قال رَسُوْلَ اللّٰہﷺ اُمِرْتُ اَنْ اُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰی یَشْھَدُوْا اَنْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَیُقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ وَیُؤْتُوْالزَّکٰوۃَ فَاِذَا فَعَلُوْا ذٰلِکَ عَصَمُوْا مِنِّیْ دِمَاءَ ھُمْ وَاَمْوَالھم اِلَّا بحق الاسلام۔ (باب فان تابو واقام الصلوٰۃ الخ بخاری ج اص ۸)

جو شخص کلمہ شہادت زبان پر جاری کرے نمازیں پڑھے اور زکوٰۃ ادا کرے۔ اس کا جان و مال محفوظ ہو جائے گا اور وہ مسلمانوں کی طرح ایک مسلمان سمجھا جائے گا۔ البتہ اگر اسلام اس کے قتل کا فیصلہ کرے تو وہ اس سزا کا مستحق ہوگا اس حدیث میں الا بحق الاسلام کی تصریح بتا رہی ہے کہ اہل قبلہ ہونا مسلمان ہونے کے لیے قطعی اور یقینی فیصلہ نہیں ہے۔ اس سے اس کی مسلمانی پر اسی وقت استدلال کیا جائے گا۔ جبکہ دوسرے حالات اس کے کفر پر صراحتاً دلالت نہ کریں اور اگر اس کا کافر ہونا قطعی طور پر معلوم ہو جائے تو پھر اس پر کافر ہونے کا حکم لگا دیا جائے گا۔ جیسا کہ قرآن مجید کی متعدد آیتوں سے پہلے ثابت ہو چکا ہے اور اس حدیث میں الا بحق الاسلام کے ساتھ استثناء کرنے کا بھی یہی منشا ہے۔ اگر مسلمانی ایک مرتبہ ظاہر ہونے کے بعد کسی عقیدے کی انکار یا مخالفت سے ضائع ہونے والی چیز نہیں ہے تو استثناء کرنا کسی طرح صحیح نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ جب رسول اللہﷺ کے وصال کے بعد مسلمانوں کی ایک جماعت نے زکوٰۃ کی فرضیت سے انکار کیا اور ابوبکر صدیقؓ نے ان کو مرتد قرار دیتے ہوئے ان سے جہاد کی تیاری فرمائی تو حضرت عمرؓ نے روکا اور ان کو کلمہ گو اور اہل قبلہ سمجھتے ہوئے۔ اس امر سے مانع ہوئے لیکن جب حضرت ابوبکر صدیقؓ نے اس حدیث کے آخری الفاظوں کی طرف توجہ دلائی تو فوراً انھوں نے تسلیم کر لیا اور صحابہ کے ساتھ مل کر جہاد کرنے پر متفق ہو گئے اور اس واقعہ سے معلوم ہوا کہ کسی فرض کی فرضیت سے انکار

کرنے پر ایک مسلمان باجماع صحابہؓ کافر ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ اہل قبلہ ہونا کلمہ شہادت زبان پر جاری کرنا، مسلمان ہونا، یہ سب شریعت اسلامیہ کے تسلیم کر لینے کے عنوانات ہیں۔ اس قسم کی حدیثوں کا یہ منشاء ہرگز نہیں کہ ایک آدمی مسلمانوں کا ذبیحہ کھا لینے یا کلمہ شہادت زبان پر جاری کرنے سے مسلمان ہو جاتا ہے اور آئندہ اسے جنت، دوزخ، قیامت یا شریعت کی دوسری تصریحات پر اجمالی یا تفصیلی ایمان لانا ضروری نہیں ہے۔ اگر ایسا ہوتا تو جو منافقین زبان سے کلمہ جاری کرتے اور نمازیں پڑھتے تھے۔ کبھی دائرۂ اسلام سے خارج نہ سمجھے جاتے اور نہ صحابہؓ محض زکوٰۃ کی فرضیت کا انکار کرنے والوں سے جہاد کرتے اور کبھی مرزائی جماعت عدم تکفیر کے ثبوت میں یہ آیت پیش کیا کرتی ہے۔ وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ اَلْقٰی اِلَیْکُمُ السَّلَامَ لَسْتَ مُؤْمِنًا (النساء ۹۴) جو شخص تم سے سلام علیکم کہہ کر اپنی مسلمانی ظاہر کرتا ہے۔ تم اس سے یہ نہ کہو کہ تو مسلمان نہیں ہے۔ اگر مرزائی صاحبان دیانت سے کام لے کر اس آیت کے پہلے الفاظ کو دیکھ لیتے تو ان کو اس سے استدلال کرنے کی کبھی جرأت نہ ہوتی کیونکہ اس تمام آیت کا خلاصہ اور ماحصل یہ ہے کہ جس کا کفر مشتبہ ہو اور ظاہری علامات سے اس کا مسلمان ہونا ظاہر ہوتا ہو تو اس کو کافر کہنا ہرگز جائز نہیں۔ اس سے یہ کہیں ظاہر نہیں ہوتا کہ جو شخص ضروریات دین میں سے کسی ایک چیز کا صاف طور پر انکار کرے۔ وہ بھی کافر نہیں ہوتا۔ چنانچہ اس آیت کے پورے الفاظ یہ ہیں۔ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اِذَا ضَرَبْتُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ فَتَبَیَّنُوْا وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ اَلْقٰی اِلَیْکُمُ السَّلَامَ لَسْتَ مُؤْمِنًا (النساء ۹۴) ”یعنی اے مسلمانو! جب تم جہاد کرنے کے لیے اپنے گھروں سے باہر نکلو اور کوئی آدمی تمھیں ملے تو پہلے اس کے مسلمان یا کافر ہونے کی پوری تحقیق کر لو اگر وہ اپنا اسلام ظاہر کرتا ہو تو محض ناواقفیت یا شبہے کی وجہ سے یہ نہ کہو کہ تو مسلمان نہیں ہے۔“

مرزائی صاحبان لاتقولوا لمن القی کو تو دیکھتے ہیں لیکن اس سے پہلے اذا فتبینوا پر نظر نہیں رکھتے۔ اس کے علاوہ مذکورہ بالا آیات کو سامنے رکھنے والا انسان اسی نتیجہ پر پہنچے گا جو ہم نے بیان کیا ہے اور علماء کے اس قول کا بھی یہی مطلب ہے۔ جس میں انھوں نے لکھا ہے کہ کسی شخص کے کلام میں ننانوے احتمالات کفر کے اور اسی کلام سے ایک وجہ اس کے ایمان کی ظاہر ہوتی ہو تو اس کو کافر نہ کہو یعنی کسی کو محض شبہ کی وجہ سے کافر نہ کہو جب تک اس کی طرف سے کفر کا صاف طور پر اقرار نہ پایا جائے۔ مرزائی عام طور پر یہ شبہ بھی ظاہر کیا کرتے ہیں۔

کہ اس زمانہ میں ہر فریق اپنے مخالف کو کافر کہتا ہے تو اس صورت میں سب کافر ہوئے۔ مسلمان کوئی بھی نہ رہا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ جن الزامات کے ماتحت ایک فریق دوسرے فریق پر کفر کے فتوے لگاتا ہے فریق مخالف اس سے قطعاً اپنی بے زاری کا اعلان کرتا ہوا صاف طور پر کہہ دیتا ہے کہ اگر میری کسی عبارت سے ایسا مطلب سمجھا گیا ہے جیسا کہ تم بیان کرتے ہو تو میری اس سے ہرگز یہ مراد نہیں ہے۔ میں ان باتوں کو ضرور کفر تسلیم کرتا ہوں جو تم نے الزامات میں بیان کی ہیں۔ لیکن میں ان کفریہ باتوں سے بیزار ہوں اور میری اس عبارت سے ہرگز یہ مراد نہیں ہے بلکہ اس کا فلاں فلاں مطلب ہے جس سے کفر ثابت نہیں ہوتا لیکن مرزا اور اس کے متبعین ایسا نہیں کرتے بلکہ وہ صاف طور پر کہتے ہیں کہ ہم معجزات کو اس رنگ میں ہرگز نہیں مانتے جس طرح دوسرے مسلمان تسلیم کرتے ہیں۔ احیاء موتی اور شق القمر وغیرہ خارق العادات معجزوں سے وہ مراد نہیں ہے جو نصوص کے ظاہر سے سمجھ میں آ رہی ہے اور جس پر صحابہؓ اور ان کے بعد کے آنے والے مسلمان آج تک ایمان رکھتے ہیں بلکہ ان

معجزوں سے فلاں فلاں روحانی باتیں مراد ہیں اور کبھی کہتے ہیں کہ اس آیت کی تفسیر یوں نہیں ہے جیسا کہ عام مفسرین لکھ رہے ہیں باوجودیکہ وہ جانتے ہیں کہ یہ معنی جو مرزائی بیان کر رہے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ اور صحابہ کی تحقیقات کے بالکل خلاف ہیں مگر وہ ان باتوں کی ہرگز پرواہ نہیں کرتے۔ اسی طرح فرشتوں سے نفوس فلکیہ اور کواکب مراد لیتے ہیں اور اس طرح نہیں مانتے۔ جس طرح آج تک مسلمان مانتے چلے آئے ہیں۔ ایسا ہی جن آیتوں سے صحابہ کرامؓ نے حیات مسیح کو ثابت کیا ہے۔ مرزائی انہی سے توڑ مروڑ کر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات نکالتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ایسی صورت میں کفریہ عقاید سے انکار نہ ہوا بلکہ ان کو تسلیم کر لیا گیا اور التزام کفر کفر ہے۔ لزوم کفر کفر نہیں ہے۔ یعنی کفر کے الزامات سے اپنی بیزاری ظاہر کرنے والا کافر نہیں سمجھا جاتا اور ان الزامات کو تسلیم کرتے ہوئے تاویلات رکیکہ کی آڑ لے کر اپنے کفر کو چھپانے والا قطعاً کافر ہے۔ جب تک اس کے تمام عقیدے صحابہؓ کے عقیدوں کے موافق نہیں ہوں گے اور وہ ان کو اسی رنگ میں تسلیم نہیں کرے گا۔ جس رنگ میں سلف صالحین بیان کرتے چلے آئے ہیں تو وہ کبھی مسلمان نہیں ہو سکتا۔ اگرچہ اس موقعہ پر مسئلے کی تحقیقات کرنے کی وجہ سے کلام میں طوالت پیدا ہو گئی ہے۔ مگر اس طوالت کے بغیر اصل حقیقت ظاہر ہونی بہت مشکل تھی۔ اس لیے ہمیں امید ہے کہ قارئین کرام خاکسار کو اس سمع خراشی میں معذور سمجھتے ہوئے دعاء خیر سے نہ بھولیں گے۔ آخر میں ہماری اسلامی جرائد اور مذہبی درد رکھنے والے حضرات سے درخواست ہے کہ وہ اس رسالہ کی اشاعت میں پورا حصہ لیں۔ اور مرزائی جماعت کے زہریلے اثرات سے مسلمانوں کو محفوظ رکھنے کے لیے اس کو چھپوا کر ہر طبقہ کے مسلمانوں میں مفت تقسیم کریں۔ والسلام واخر دعونا ان الحمدللہ رب العالمین.

محمد مسلم عثمانی دیوبندی



خاتم النبیین لا نبی بعدی

# التحفة القادریه عن اسئلة المرزائیه

صاحبزادہ مفتی عبدالقادر

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للّٰہ کما ھو اھلہ والصلوۃ والسلام علٰی من قال اللّٰہ تعالٰی فی شانہ خاتم النبیین و علٰی الہ و اصحابہ الطاھرین وعلی ابی حنیفۃ واحبابہ من الصلحین الی یوم الدین وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا امابعد پس فرقہ مرزائیہ نے اٹھارہ سوالات یکم جنوری ۱۹۱۸ء کو بعنوان (مسلمانان لاہور کی خدمت میں ضروری التماس) بذریعہ اشتہار کے شائع کیے۔ سوالات میں اگرچہ بظاہر مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی وغیرہ کو مخاطب ٹھہرایا ہوا ہے لیکن اصلی مدعا ناواقفوں کو ایسے رکیک سوالات سنا کر تہہ ضلالت میں ڈالنا ہے۔ چنانچہ اسی غرض پر عنوان اشتہار واضح دلالت کرتا ہے۔ سوالات کی تغلیط بغرض اصلاح تحریر کی جاتی ہے۔ اگرچہ ایسے سوالات کے جواب کئی دفعہ تحریر ہو چکے ہیں لیکن اب پھر اس ضرورت کی وجہ سے دوبارہ تحریر کیا جاتا ہے اہل حق کو خداوند کریم توفیق عمل عطا فرمائے۔ سوال کا عنوان لفظ مرزائی سے ہوگا اور جواب کی ابتدا لفظ حنفی سے ہوگا۔

مرزائی نمبر ا......۲......محمد حسین بٹالوی کا وعظ مہدی علیہ السلام پر ہے۔ اس لیے مولوی صاحب جواب دیں کہ آیا اپنی کسی تحریر میں مہدی کے متعلق کل احادیث کو مجروح قرار دے چکے ہیں یا نہیں الخ۔

حنفی نمبر ا......۲...... امام مہدی کے بارہ میں جو (معروف) احادیث وارد ہیں وہ سب صحیح ہیں سلف صالحین کا اتفاق ان کی صحت کے لیے دلیل واضح و برہان قاطع کافی ہے۔ کیونکہ مورات استقبالیہ نبی کریم ﷺ نے بذریعہ وحی الٰہی کے فرمائے ہیں اور وحی مجروح نہیں ہوسکتی۔ مولوی محمد حسین صاحب نقاد حدیث شریف کے نہیں ہیں۔ نقاد کے لیے اسماء رجال کا علم مکمل طور پر ہونا چاہیے۔ اگر مولوی محمد حسین ایسے احادیث صحیح کو مجروح کہہ دیں تو ان کے کہنے کا کچھ اعتبار نہیں بلکہ جرح وتعدیل میں معدل و جارح راوی کا ہمعصر ہونا ضروری ہے۔ ایسے موقع میں علمائے سلف کا متفق علیہ قول ہونا چاہیے۔ اب تک کسی عالم راسخ سے ان احادیث کی جرح منقول نہیں ہوئی، شاید مولوی محمد حسین صاحب نے بغیر تحقیق کے کہہ دیا ہوگا یا ان کو روایت وغیرہ میں شک پیدا ہوا ہوگا۔ علمائے دین نے اتفاق ونقل مشہور ومتواتر کو ملحوظ نہ رکھا ہوگا ورنہ ہرگز ضعیف نہ کہتے بلکہ اصح واحسن پر قول کرتے دیکھو حدیث شریف میں بنقل معروف وارد ہے کیف تھلک امۃ انا اولھا والمھدی وسطھا والمسیح اخرھا ولکن بین ذلک فیج اعوج لیسوا منی ولا انا منھم (مشکوٰۃ شریف ص ۵۸۳ باب ثواب ہذہ الامۃ) اس حدیث سے مہدی علیہ السلام کا ثبوت اظہر واَبیَن ہے۔ اس حدیث شریف میں لفظ مسیح کو مہدی پر عطف کیا ہے۔ یہ قاعدہ کلیہ ہے کہ معطوف اور معطوف علیہ آپس میں مغائر ہوتے ہیں۔ ایک حکم میں جمع ہونے کی وجہ سے عطف کیا جاتا ہے جیسے ذہب زید وعمر اس مثال میں زید وعمر بالذات مغائر ہیں۔ ذہاب میں جمع ہونے کی وجہ سے عطف کیا

گیا ہے عطف میں تغائر ضروری ہے۔ جب تغائر ثابت ہوا تو اتحاد کہاں رہا۔ اس سے سوال ثانی کا جواب بھی ظاہر ہوا۔ اس صورت میں مطابق نص کے وقوع ہوگا پہلے نبی کریم ﷺ تشریف فرما ہوئے وسط میں مہدی علیہ السلام اخیر میں عیسیٰ علیہ السلام ہوں گے۔ چنانچہ بعض کے نزدیک معطوف علیہ ومعطوف بالواو میں ترتیب ہونی چاہیے۔

مرزائی نمبر۳...... حضرت عیسیٰ پر بعد از نزول وحی آئے گی یا نہ، اگر وحی آئے تو ختم نبوت باطل ہے ورنہ عیسیٰ نبوت سے معزول ثابت ہوں گے۔

حنفی نمبر۳...... سائل کی مراد اگر نبوت سے تبلیغ احکام الٰہی و اجرائے شریعت منزلہ ہو تو اس صورت میں قابل عزل ہونا ظاہر ہے کیونکہ جمیع انبیاء علیہم السلام کے شرائع فروعی یکے بعد دیگرے منسوخ ہو چکے ہیں کیونکہ یہ زمانہ عمل بالقرآن کا ہے اگر جمیع انبیاء علیہم السلام آدم علیہ السلام سے عیسیٰ علیہ السلام تک سب زندہ بحیات ظاہری جسمانی کے ہوتے سب نبی کریم ﷺ کی شریعت پر عمل کرتے۔ اپنے شرائع پر بعد از نزول قرآن عمل ہرگز نہ کرتے۔ اس پر بہت سے احادیث دال ہیں **عن جابرؓ عن النبی ﷺ حین اتاہ عمرؓ فقال انا نسمع احادیث من یہود یعجبنا افتری ان نکتب بعضھا فقال امتھوکون انتم کما تھوکت الیہود و النصاری لقد جئتکم بھا بیضاء نقیۃ ولو کان موسی حیا ماوسعہ الا اتباعی** (البیہقی فی شعب الایمان ج۱ ص۲۰۰ حدیث نمبر۱۷۶ باب فی الایمان بالقرآن وسائرالکتب) ''یعنی حضرت جابرؓ نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں جبکہ نبی ﷺ کے پاس عمرؓ آئے اور عرض کی کہ ہم یہود سے ایسی باتیں سنتے ہیں جو ہم کو اچھی اور عجیب معلوم ہوتی ہیں۔ کیا آپ ﷺ کی رائے ہے کہ ان کو لکھ لیا کریں۔ آپ ﷺ نے فرمایا کیا تم کو بھی یہود و نصاریٰ کی طرح اپنے دین میں حیرانی و تردد ہے۔ اللہ کی قسم تحقیق تمہارے واسطے شریعت روشن سفید و صاف لایا ہوا ہوں اگر موسیٰ علیہ السلام زندہ ہوتے تو وہ بھی میری شریعت کی تابعداری کرتے۔'' اسی مضمون کی دوسری حدیث مشکوٰۃ شریف ص۳۰ **باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ** میں دارمی سے نقل شدہ صفحہ۳۲ مطبوعہ مجتبائی میں مذکور ہے ثبوت عزل باعتبار تبلیغ احکام کا حال ظاہر ہے۔ اگر نبوت سے مراد قرب وقبولیت کا درجہ ہو جس کی وجہ سے تبلیغ احکام ظاہری پر مامور کر دیا گیا تھا وہ قرب ازلی ابدی ہے وہ قابل نسخ کے ہرگز ہرگز نہیں ہے۔ اس وجہ سے تبلیغ سے پہلے انبیاء علیہم السلام معصوم اور قرب الٰہی سے مشرف ہوتے ہیں۔ یہ قرب جسم عنصری سے پہلے تھا اس کے ثبوت کے لیے کئی ہزار احادیث موجود ہیں۔ اس سوال کا جواب اظہر من الشمس ہے۔ دراصل سوال وارد ہی نہیں ہوتا۔ محض لاعلمی کی وجہ سے غیر وارد کو وارد قرار دیا گیا ہے۔ نعوذ باللہ من ذلک۔ شاید سائل نے عوام الناس کے عزل پر انبیاء علیہم السلام کو قیاس کیا ہے۔ یہ قیاس مع الفارق قابل توجہ ہرگز نہیں ہے۔ مولانا رومؒ نے فرمایا ہے۔ کار پاکاں را قیاس از خود مگیر۔ گرچہ ماند درنوشتن شیر وشیر۔ عوام الناس کے لیے کفر و اسلام دونوں عارض ہوا کرتے ہیں۔ انبیاء علیہم السلام عصیان سے پاک ہیں۔ اس کی تفصیل کتب عقائد میں بالتفصیل مذکور ہے۔ **من شاء فلیرجع الیھا.**

مرزائی نمبر۴...... نبی ﷺ نے اگر شریعت کی تکمیل کر دی ہے۔ پھر عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کی ضرورت نہیں ہے۔ اگر تکمیل نہیں کی تو نبی ﷺ مکمل نہ ہوئے۔

حنفی نمبر۴...... نزول عیسیٰ اس وجہ سے ہوگا کہ نبی ﷺ جمیع انبیاء کے سردار وسرتاج ہیں۔ زمانہ عیسیٰ کا نبی ﷺ کے قریب تھا ایسے معظم کا ساتھ ایسے سردار کے لائق تھا اس غرض سے آپ کو اٹھا لیا گیا پھر اخیر زمانہ میں نزول ہو کر علی الدوام مرافقت، مصاحبت حاصل ہوگی۔ عیسیٰ اتر کر شادی کریں گے اولاد پیدا ہوگی پھر فوت ہوں

کے روضہ مطہرہ میں قرب علی الدوام حاصل ہوگا۔ حدیث شریف میں ہے ینزل عیسی ابن مریم الی الارض فیتزوج ویولد له ویمکث خمسا و اربعین سنة ثم یموت فید فن معی فی قبری فاقوم انا و عیسی ابن مریم فی قبر واحد بین ابی بکر و عمر (مشکوۃ المصابیح ص ۴۸۰ باب نزول عیسیٰ علیہ السلام) یعنی عیسیٰ ابن مریم نازل ہوں گے زمین کی طرف پھر نکاح کریں گے ان کی اولاد پیدا ہوگی پینتالیس برس ٹھہر کر پھر فوت ہوں گے۔ میرے مقبرے میں دفن ہوں گے۔ ہم اور وہ ایک ہی مقبرہ سے اٹھیں گے۔ ایک طرف حضرت ابی بکر صدیق ؓ اور دوسری طرف حضرت عمرؓ ہوں گے۔ اس جگہ ایسی تکمیل ہے اس کو محبت قربت کہتے ہیں۔ دین اسلام کامل ہو چکا ہے اوامر ونواہی ہرگز نہیں بدلیں گے۔ احکام کی تبدیلی کمی وبیشی باعتبار تکمیل وتنقیص کے ہوا کرتی ہے یہ بات ہرگز نہ ہوگی۔ اس رفع ونزول کا بعض بیان ضروری آئندہ جوابات میں آ جائے گا۔

مرزائی نمبر ۵...... جب عیسیٰ دین عیسوی کا کوئی کام نہ کریں گے بلکہ مجدد دین محمدی ہوں گے۔ پس دیگر اشخاص کو کیوں مجدد نہ کہا جائے الخ۔

حنفی نمبر ۵...... ہر صدی میں ضرور مجدد ہوا کرتا ہے لیکن وہ دین اسلام کا مخالف نہیں ہوا کرتا بلکہ اس کا کام تجدید سنت ہوتا ہے۔ احکام متروکہ کو قرون سالفہ کے مطابق کر دیا کرتا ہے اس کا کام نئی نماز، نئے احکام، نیا کلمہ پڑھنا نہیں ہوتا۔ ابوداؤد میں ہے۔ عنه فیما اعلم عن رسول اللّٰہ ﷺ قال ان اللّٰہ عزوجل یبعث لھذہ الامة علی راس کل مائة سنة من یجدد لھا دینھا (رواہ ابوداؤد ج ۲ ص ۱۳۲ کتاب الملاحم باب مایذکر فی قدر المائۃ) ای یبین السنة عن البدعة و یکثر العلم ویعزاھله و یقمع البدعة و یکسر اھلھا ھکذا فی المرقات. مجدد کا کام علم دین کو زیادہ کر دینا اور اہل علم کی عزت کرنا بدعت کو ہٹا دینا ہوتا ہے اس کا کام دین اسلام کے مخالف دین قائم کرنا نہیں ہوتا۔ یہ مرزا قادیانی جس کو کنایۃً ضمن سوال میں مجدد مانا گیا ہے وہ شریعت اسلام سے بالکل مخالف ومنحرف تھا۔ نبوت کا مدعی، نئے احکام دین، اسلام کے مخالف قائم کرتا رہا۔ وہ مجدد ہرگز نہیں ہوسکتا بلکہ مفسد دین تھا اس کا لقب مفسد المأۃ الحاضرہ ہونا مناسب ہے۔

مرزائی نمبر ۶...... نبی ﷺ کی قوت قدسی نے بڑے بڑے اشخاص پیدا کیے ہیں جن کی وجہ سے اسلام کا اتنا عروج ہوا ہے کیا ایسے شخص نہیں پیدا کر سکتے جو عیسیٰ کی طرح کام کریں۔

حنفی نمبر ۶...... اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کو خالق کہنا کفر اور شرک ہے۔ اس سوال میں نبی ﷺ کی قوت قدسیہ کو خالق مان لیا گیا ہے۔ یہ سارا ثمرہ لاعلمی اور جہالت کا ہے ایسے عقائد سے توبہ کر کے طریقہ اہلسنّت و جماعت پکڑنا چاہیے ورنہ ایسے مصرح کفر کا ارتکاب ہوتا رہا کرے گا۔ جمیع اعیان واعراض کا خالق اللہ تعالیٰ ہے۔ اس پر قرآن شریف وحدیث دال ہے زیادہ تفصیل کی ضرورت نہیں ہے۔

مرزائی نمبر ۷...... خیر الامۃ کی یہ ہتک صریحاً نہیں کہ وہ ایک کام نہ کر سکے اس کام کے واسطے دوسرا نبی بلایا جائے۔

حنفی نمبر ۷...... امر بالعکس ہے یہ محض موجب اعزاز امت ہے کہ ایک بڑا ذوالفضل رسول اکرم سرور عالم کی شریعت کی پیروی کرے اور بڑی محبت سے ان کے اطہر گنبد مبارک میں مقبرہ مطہرہ میں دفن ہو جائیں۔ یہ سبب فرحت وسرور کا ہے۔ ہتک کا اس میں کچھ شائبہ ورائحہ نہیں ہے موجب عزت وفخر کو سبب ذلت سمجھنا کم فہمی و کج عقلی ہے۔ اللھم سلمنا من موجبات التھلف والتأسف.

مرزائی نمبر ۸...... کیا عقیدہ ختم نبوت کے بالمقابل جو محکمات قرآنی و حدیثی پر مبنی ہے ضروری نہیں کہ ایک پیش گوئی کی جو متشابہات سے تاویل کی جائے۔

حنفی نمبر ۸...... متشابہ نہایت مخفی کو کہتے ہیں۔ مخفی کے چار اقسام میں سے زیادہ مخفی یہی ہوتا ہے کیونکہ باقی مخفیات کی توضیح تامل سے یا جانب متکلم سے ہو جایا کرتی ہے اور متشابہ میں توضیح کی کسی قسم کی امید نہیں ہوتی اور محکم ظواہر میں اجلی ہے اس میں کسی قسم کا اشتباہ نہیں ہوتا وہ قابل نسخ کے ہرگز نہیں ہوتا۔ تاویل مشترک میں جاری ہوتی ہے۔ مشترک سے ایک معنی باعتبار غالب الرائی کے لینے کو مؤل و تاویل کہتے ہیں نہ متشابہ میں تاویل ہوسکتی ہے اور نہ محکم کو مؤل کر سکتے ہیں ہر ایک اپنے محل میں ثابت رہے گا۔ سائل کو سوال کا طریقہ نہیں آتا ورنہ یہ خبط عشواء کیوں کرتا۔

مرزائی نمبر ۹...... عیسیٰ کو قبل از بعثت رسول اللہ ﷺ کتاب و حکمت سکھائی پس نبی ﷺ ان کے معلم و مزکی نہ ہوئے۔

حنفی نمبر ۹...... بظاہر جمیع انبیاء کی رسالت و بعثت باعتبار اجسام عنصری کے نبی ﷺ سے مقدم واقع ہے اس مسئلہ کو عیسیٰ کے ساتھ خاص کرنا لغو ہے۔ آپ ﷺ کو جو معلم و مزکی جمیع انبیاء و مرسلین تسلیم کیا گیا ہے وہ باعتبار عالم ارواح کے ہے۔ بجسم عنصری آپ ﷺ سب سے موخر ہیں تبلیغ آپ ﷺ کی جو جمیع انبیاء سے مقدم ثابت ہے وہ باعتبار ارواح کے ہے۔ نبی ﷺ نے فرمایا ہے **انی عند اللہ فی ام الکتاب خاتم النبیین وان آدم لمنجدل فی طینته** (کنزالعمال ج ۱۱ ص ۴۴۹، حدیث ۳۲۱۱۴) **وفی روایة بین الروح والجسد** (کنزالعمال ج ۱۱ ص ۴۰۹ حدیث ۳۱۹۱۷) **لانه خلق روحه المطهر ﷺ قبل الموجودات ثم بعث الی ارواح المکلفین بعد خلقها فبلغ الیهم الحقیقة الاحدیة فامن به من هو اهله ثم ظهر لهم الایمان بعد خلق ابدالهم وفیه اشارة الی ان سائر الانبیاء علیهم السلام لم یکونوا انبیاء قبل ابدانهم العنصریة** ''نبی ﷺ نے فرمایا ہے اس سے پہلے میں نبی تھا اور آدم پانی کیچڑ میں تھا یا روح اور جسد میں تھا یہ اس وجہ سے کہ آپ ﷺ کا روح پاک جمیع کائنات سے پہلے پیدا کیا گیا پھر مکلفین کے ارواح کی طرف مبعوث ہوئے جس وقت کہ کل ارواح پیدا کیے گئے۔ جمیع ارواح کو توحید اور ایمان کی تبلیغ کی پھر جو لائق ایمان تھا وہ ایمان لایا پھر خلق ابدان کے بعد وہ عالم ارواح والا ایمان ظاہر ہوا جو اس وقت ایمان لایا تھا وہ یہاں بھی مشرف بالایمان ہوا جو وہاں محروم رہا یہاں بھی محروم رہے گا۔ اس روایت سے ثابت ہوا کہ نبی ﷺ جمیع ارواح کے معلم و مزکی ہیں یہ تزکیہ وغیرہ عالم ارواح میں تھا۔ بجسم عنصری اگرچہ سب سے موخر ہیں لیکن فیض و تبلیغ آپ ﷺ کی قبل از جسم عنصری و بعدہ یکساں ہے جمیع انبیاء علیہم السلام آپ ﷺ کی امت ہیں کیونکہ مبلغ من جانب اللہ کو نبی کہتے ہیں اور مبلغ الیہ کو امت کہتے ہیں۔ قصیدہ بردہ شعر نمبر ۵۱ تا ۵۳ میں ہے۔ **وکل ای اتی الرسل الکرام بها، فانما اتصلت من نوره بهم، فانه شمس فضل هم کواکبها، یظهرن انوارها للناس فی الظلم، فمبلغ العلم فیه انه بشر، وانه خیر خلق اللہ کلهم** ''جو آیات انبیاء علیہم السلام لائے ہیں وہ سب نبی ﷺ کے نور سے ان کو ملا ہے۔ نبی کریم ﷺ آفتاب فضیلت ہیں دیگر انبیاء فضل کے ستارے ہیں اپنا نور لوگوں کو تاریکی میں ظاہر کرتے ہیں۔ دسترس علم نبی ﷺ کی شان میں اتنا ہوسکتا ہے کہ آپ بشر ہیں اور جمیع کائنات سے بہتر ہیں۔'' اس عبارت سے بھی معلوم ہوا کہ جو کچھ انبیاء علیہم السلام کو پہنچا ہے وہ نبی ﷺ کے نور سے پہنچا ہے۔

مرزائی نمبر۱۰...... مولوی ظفر علی خاں نے مجدد والی حدیث کو موضوع قرار دیا ہے۔ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب و حضرت مجدد الف ثانی نے بذریعہ الہام مجدد ہونے کا دعویٰ کیا تھا اب اس وقت مجدد کون ہے۔

حنفی نمبر۱۰...... اس زمانہ میں مجدد وہ شخص ہے جو شریعت محمدی کا نہایت متبع ہو احکام شریعت غرآ کو کما حقہ جاری کرتا ہو۔ شریعت سے پوری طرح واقف ہو، مجدد ہونے کا دعویٰ کرنا مجدد کے ذمہ ضروری نہیں ہے اور نہ یہ شرط کہیں لکھی ہے البتہ جو سراسر اسلام کا مخالف ہو اس کو مفسد دین ضرور کہا جائے گا۔ یہ لقب مذمومہ اس کا بداہتہً اس کے ذمہ لازم ہے۔ اس فساد کی وجہ سے مستوجب لعن فی الدنیا ہوگا اور آخرت میں عذاب سرمدی اس کے لیے ثابت ہوگا۔ نعوذ باللہ من ذلک۔

مرزائی نمبر۱۱...... کیا مولوی ثناء اللہ صاحب اس پر ایمان رکھتے ہیں کہ حضرت مسیح علیہ السلام بجسدہ العصری آسمان پر اٹھائے گئے یا مولوی چکڑالوی کی طرح انھیں زمین پر مخفی مانتے ہیں اور رفع کے معنی مع الجسم آسمان پر جانا غلط مانتے ہیں۔

حنفی نمبر۱۱...... رفع سے مراد رفع بالجسد ہے اللہ تعالیٰ نے مع الجسم العصری آسمان پر مسیح علیہ السلام کو اٹھا لیا ہے فقط رفع بالروح یا مخفی ہونا مخالف کتاب اللہ وسنت و اجماع امت ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کا خطاب عیسیٰ مجسم کو تھا ان کو فرمایا (ورافعک الی) بیضاوی نے لکھا ہے الی محل کرامتی و مقرملائکتی اس عبارت میں لفظ محل و مقر کا مذکور ہے جو غالباً اجسام کے لیے ہوتا ہے ورنہ یہ حکم جمیع انبیاء علیہم السلام پر بلا ریب ثابت ہے پس تخصیص و ذکر مذکور کا کیا فائدہ ہوا؟ اصل خبر میں افادہ ہے مخاطب کو وہ خبر سنائی جائے جس سے اس کو نیا علم حاصل ہو جائے اس موقع میں وہ رفع بالجسد العصری تھا ورنہ مطلق رفع بالروح جمیع صالحین کو حاصل ہے اس کی تخصیص بلا فائدہ ہو جائے گی۔ علت اس رفع بالجسد کی یہ تھی کہ عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش آدم علیہ السلام کی طرح بلاواسطہ اب کے تھی قدرت رب اور محض حکم ایزدی سے مخلوق ہوئے دونوں اس خلقت میں مشترک تھے پس قدرت کاملہ نے رفع میں بھی آدم علیہ السلام کے ساتھ شریک کر دیے جیسے کہ آدم علیہ السلام مدت دراز تک عالم علوی میں رہے اسی طرح رب العباد نے عیسیٰ علیہ السلام کو ملا الاعلیٰ میں جگہ دے کر آدم علیہ السلام کے ساتھ شراکت کاملہ ثابت کر دی علاوہ بریں بعد از نزول فخر عالم علیہ السلام کے قرب کا فخر حاصل کریں گے اس رفع عنصری سے متقدمین نے انکار ہرگز نہیں کیا۔ یہ مسئلہ قرون ماضیہ سے مسلمہ ہے۔ احادیث شریف اس پر دال ہیں اتفاق اہل اسلام کا خیر القرون سے اس وقت تک اس کے لیے کافی دلیل ہے۔ اہل قرون ماضیہ آثار و احوال سے بخوبی واقف تھے انھوں نے جب انکار نہیں کیا دیگر اہل اسلام اگر مدعی اسلام ہیں ان کو بخوبی اسلاف کی تقلید کر کے رفع بالجسد پر ایمان لانا چاہیے۔ اس مسئلہ میں باقی گنجائش نہیں ہے۔

مرزائی نمبر۱۲...... مولوی ابراہیم سیالکوٹی نے صلب کے معنی صرف لکڑی پر چڑھا دینا اور لٹکا دینا کیا ہے اور یہ لغت کے برخلاف ہے۔

حنفی نمبر۱۲...... کنز الدقائق عینی وغیرہ میں قطاع طریق کے باب میں صلب کی تفصیل موجود ہے۔ کلام میں معنی اصطلاحی وعرفی کا اعتبار ہوا کرتا ہے۔ خواہ لغت کے مخالف ہو یا موافق۔ لغت کا اعتبار نہیں ہوا کرتا۔ دیکھو صلوٰۃ کا معنی لغوی دعا ہے۔ شرعی وعرفی ارکان مخصوصہ ہے۔ اب اگر کوئی شخص للہ علی ان اصلی کہہ کر نذر مانے اس پر صلوٰۃ بارکان مخصوصہ لازم آئے گی دعا کرنے سے اس کی نذر پوری نہ ہوگی کیونکہ معنی لغوی متروک ہے۔

متروک عرفاً متروک راساً ہوتا ہے۔ عرف میں صلب پھانسی کی شکل مارنا ہے یا مار کر پھانسی کی طرح مردہ کو لٹکانا ہے چنانچہ فقہا کثر ہم اللہ لکھتے ہیں کہ قطاع طریق نے اگر راہزنی میں کسی کو قتل کیا ہو تو ان کو پھانسی کیا جائے گا یا پہلے قتل کر کے پھر سولی چڑھایا جائے گا۔ ایسے مسائل میں عرف و اصطلاح معتبر ہے خواہ لغت کے سراسر مخالف ہو۔

مرزائی نمبر ۱۳...... اگر رفع کے معنی رفع بالجسم ہے تو اللہ تعالیٰ کا نام جو الرافع ہے اس کا معنی یہ ہے کہ مومنوں کو مع الاجسام اٹھانے والا ہے یا روحانی قرب عطا کرتا ہے اللھم ارفعنی کے معنی کیا ہوں گے۔

حنفی نمبر ۱۳...... لفظ رفع اجسام میں بھی مستعمل ہوتا ہے۔ اعراض میں بھی مستعمل ہے۔ مجردات میں بھی بولا جاتا ہے۔ مادیات میں بھی بولا جاتا ہے۔ یہ اطلاق بطور اشتراک کے ہے یا حقیقت اور مجاز کے ہے۔ عرب محاورات میں بوقت استماء کے کہا کرتے ہیں ھذا علی راسی ارفعه علی راسی خواہ کلام وحکم ہو یا کوئی چیز ہو رفعت راسی رفعت عینی رفعت رجلی رفعت یدی یہ سب صورتیں رفع اعیان و جواہر کی ہیں رفع عنی الحمی رفع عنی الوجع ان صورتوں میں لفظ رفع کا اعراض میں مستعمل ہے۔ محل وموقع کو دیکھا جاتا ہے۔ اگر موقع رفع اعیان و جواہر ہو وہاں رفع جوہر لیا جائے گا اگر محل رفع عرض کا ہو وہاں رفع عرض ثابت ہوگا لفظ ضرب ولفظ عین کے باعتبار استعمال کے بہت سے معانی ہیں جس معنی کا محل و موقع ہوتا ہے وہی معتبر ہوا کرتا ہے اس میں لغت کا کوئی اعتبار نہیں ہے دعا میں لفظ رفع سے رتبی وعرضی مراد ہے۔ آیت قرآنی میں رفع جسمی مراد ہے۔ اسی کو نبی ﷺ نے بیان فرمایا ہے۔ والذی نفسی بیده لیوشکن ان ینزل فیکم ابن مریم حکما عدلا (مشکوۃ ص ۴۸۸ باب نزول عیسیٰ علیہ السلام) نزول بدون رفع کے نہیں ہوتا رفع بجسدہ المطہر ہو چکا ہے نزول موعود کا انتظار ہے وہ ضرور ہوگا۔ اس کا جمیع اہلسنت و جماعت کو اعتقاد ہے کیونکہ خبر آحاد پر عمل واجب ہوتا ہے۔ خصوصاً ایسی خبر پر کہ جس سے اہل خیر القرون نے انکار نہ کیا ہو، ایسی خبر واجب العمل ہوتی ہے اس سے اہل اسلام ہرگز انکار نہیں کر سکتے اللہ تعالیٰ کا اسم مبارک جو الرافع ہے اس کے معنی مناسب شان ایزد تعالیٰ کے لیے جائیں گے رفع اجسام کی تعیین بیکار ہے رافع اہل حق کا ہے اہل حق کی دلیل اہل باطل پر بالا کرتا ہے سچ کا بول بالا ہوتا ہے اسی طرح جو معنی مطابق عرف و مناسب محل کے ہو اس کا لینا درست ہے۔

مرزائی نمبر ۱۴ تا ۱۸...... توفاہ کے معنی تاج العروس ولسان العرب میں قبض نفسہ لکھا ہے۔ کبھی زبان عرب میں توفی یا وفات جسم کو لے جانے میں مستعمل ہوا ہے حضرت ابن عباسؓ نے متوفیک کا معنی ممیتک فرمایا ہے امام مالک عیسیٰ کو میت اس آیت سے لیتا ہے یا نہیں۔ کیا لما توفیتنی سے یہ ثابت ہے یا نہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی وفات کے بعد عیسائیوں کا عقیدہ بگڑ گیا تھا۔ الخ

حنفی نمبر ۱۴ تا ۱۸...... توفی اور وفات کے عرفاً دو معنی مستعمل ہیں۔ ایک معنی یہ ہے کسی چیز کو کامل لینا۔ دوسرا معنی مارنا ہے حسب مناسب محل معنی مناسب لیا جاتا ہے۔ قاضی بیضاوی نے یاعیسی انی متوفیک کی تفسیر میں لکھا ہے ای مستوفی اجلک و موخرک الی اجلک المسمی عاصما ایاک عن قتلھم الخ ”یعنی تیری اجل مقررہ کو پورا کرنے والا ہوں تیری مقررہ عمر تک تجھ کو موخر کرنے والا ہوں تجھ کو یہود کے قتل کرنے سے بچانے والا ہوں۔“ پھر اسی آیت شریف کے ذیل بیضاوی میں تحریر فرماتے ہیں (اوقابضک من الارض من توفیت مالی اومتوفیک نائما اذروی انه رفع نائما) ”یا مراد آیت شریف کی یہ ہے تم کو زمین پر سے اٹھانے والا ہوں۔ عرب کہتے ہیں توفیت مالی میں نے اپنا مال پورا وصول کر لیا ہے۔ یا مراد یہ ہے کہ تم کو

درحالت نوم اٹھانے والا ہوں کیونکہ عیسیٰ علیہ السلام سوتے ہوئے اٹھائے گئے (**او ممیتک عن الشھوات العائقة عن العروج الی عالم الملکوت**) بیضاوی میں ہے۔ ''خواہشات جو کہ عروج سے مانع ہیں ان خواہشات سے تم کو مارنے والا ہوں یعنی تیری شہوات مٹانے والا ہوں تاکہ عالم ملکوت کو عروج کرنے میں مانع نہ ہوں۔'' اب محل کے مناسب معنی ارادہ کیا جائے گا ایسے الفاظ کا یہی حکم ہے علیت و قابلیت مفسر بیضاوی کی مخفی نہیں ہے۔ ہر علم میں حظ عظیم کے مالک ہیں۔ ایسے بزرگ علماء رفع کے قائل ہیں اور جن کو عربی کے ساتھ مس ہی نہیں وہ ان کی کیونکر مخالفت کر کے نیا دین نیا مذہب مرتب کرتے ہیں اگر سائل کو کچھ ربط کتب عربی سے ہوتا تو ہرگز لغات پر مذہب کی بنا نہ رکھتا بلکہ علماء کے اقوال کو مدنظر رکھتا۔ کلام میں کبھی معنی حقیقی مراد ہوتی ہے اور کبھی معنی مجازی ملحوظ ہوتا ہے اب لغت میں معنی مجازی کہاں مذکور ہے۔ دلالت حال، دلالت محل وغیرہ سے معنی حقیقی چھوڑ کر معنی مجازی لی جاتی ہے۔ دین و مذہب کو لغت پر بنا کرنا فضول و بیکار ہے۔ قرآن شریف میں نازل ہے (**ثم توفی کل نفس ما کسبت وھم لا یظلمون**) مدارک نے اس کی تفسیر میں لکھا ہے (**تعطی اجرھا وافیا**) ''ہر نفس کو اس کے عمل کی جزاء پوری دی جائے گی۔'' یہاں وفات کے معنی بغیر محض جاہل کے کون کر سکتا ہے۔ اگر بناء عرف پر نہ ہو تو یہاں کیا کیا جائے گا۔ خطائے بزرگاں گرفتن خطاست۔ جو لوگ عیسیٰ علیہ السلام کو وفات مانتے ہیں وہ مصلوب بھی مانتے ہیں۔ ان کی تردید میں خداوند تعالیٰ نے فرمایا ہے (**وقولھم انا قتلنا المسیح عیسی ابن مریم رسول اللّٰہ وما قتلوہ وما صلبوہ ولکن شبہ لھم**) یہود نے عیسیٰ علیہ السلام کو نہ قتل کیا ہے اور نہ پھانسی چڑھایا ہے۔ بلکہ غیر آدمی اللہ تعالیٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کے مشابہ کر دیا تو یہود اشتباہ میں پڑ گئے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے (**وان من اھل الکتب الا لیؤمنن بہ قبل موتہ**) سب اہل کتاب عیسیٰ علیہ السلام پر ان کی موت سے پہلے ان پر ایماں لائیں گے مدارک شریف میں ہے (**انہ ینزل من السماء فی اخر الزمان فلا یبقی احد من اھل الکتب الا لیؤمنن بہ حتی تکون الملة واحدة وھی ملة الاسلام**) ''عیسیٰ اخیر زمان میں نازل ہوں گے جمیع اہل کتاب ان پر ایمان لائیں گے تاکہ ایک ہی دین اسلام ہو جائے۔'' اس رفع الی السماء اور نزول پر بڑے بڑے علماء فحول کا عقیدہ ہے۔ ان کو لغات بہت اچھی معلوم تھی انھوں نے دین لغت پر مبنی نہیں کیا (**وما قتلوہ یقینا بل رفعہ اللّٰہ الیہ**) یہود کو عیسیٰ کے قتل ہو جانے کا یقین نہ ہوا، کہا کرتے تھے (**ان کان ھذا عیسیٰ فاین صاحبنا وان کان ھذا صاحبنا فاین عیسیٰ**) اگر یہ عیسیٰ ہے تو ہمارا آدمی کہاں ہے اگر یہ ہمارا آدمی ہے تو عیسیٰ کہاں ہے۔ اسی اشتباہ میں قرآن شریف کے نزول تک پڑے رہے اس کی تفصیل تفسیر خازن و تفسیر مدارک میں مذکور ہے بوجہ خوف طوالت کے ترک کر دی ہے اور یہ قصہ عام مشہور ہے مدارک شریف میں (**یاعیسی انی متوفیک**) کی تفسیر میں لکھا ہے (**ای مستوفی اجلک و معناہ انی عاصمک من ان تقتلک الکفار و ممیتک حتف انفک لا قتلا بایدیھم**) اس سے بھی ثابت ہوا کہ آپ کو کفار نے ہرگز قتل نہیں کیا بلکہ خداوند تعالیٰ نے آپ کو محفوظ رکھا ہے۔ اخیر زمان میں نزول فرمائیں گے۔ اللہ کی طرف سے حاکم مقرر ہوں گے اسلامی احکام جمیع الناس میں جاری کریں گے کسی کو طاقت انکار و انحراف کی نہ ہوگی۔ لفظ توفی کو جمیع صحابہ و تابعین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے دیکھا تھا وہ اہل لسان تھے وہ غرض اور سوق کلام کو اچھی طرح جاننے والے تھے۔ ان کا عقیدہ تو یہی تھا جو تحریر کر دیا گیا ہے۔ جس کو ظاہر نص مفسر محکم وغیرہ کی تمیز نہ ہو اس کو ایسے سوالات کرنا شرمندگی حاصل کرنا ہے علم نحو میں لکھتے ہیں کہ اسم فاعل بمعنی حال استقبال کے آیا کرتا ہے چنانچہ عمل اسم فاعل کو معنی حال و استقبال پر موقوف لکھتے ہیں۔ اس صورت

میں متوفیک زمان استقبال میں ثابت ہے زمان ماضی میں توفی نہیں ہوئی استقبال میں بلاریب ثابت ہے۔ یہی عقیدہ جمہور اہلسنّت جماعت کا ہے جمہور کے مقابل قول شاذ کا اعتبار نہیں اور متروک سمجھا جاتا ہے تامل وتدبر۔

واخر دعونا ان الحمدللّٰہ رب العالمین و الصلوۃ والسلام علی سید المرسلین و خاتم النبیین و علی الہ واصحابہ اجمعین. حررہ خادم الشرع المتین المفتی صاحبزادہ عبدالقادر عفی عنہ المدرس الاعلی فی المدرسۃ الغوثیۃ العالیۃ فی مسجد سادھو ان یکم الجمادی الاولی ۱۳۳۶ھ.

## عقیدہ حق

ہے سوال قبر حق اے دین شعار — اجرو زجر قبر بھی حق کر شمار
ہے قیامت حق نہ کر اس میں کلام — اور علامات قیامت بھی تمام
حق امام پاک مہدی کا ظہور — حق ہے پھر دجال کا آنا ضرور
پھر نزولِ حضرت عیسیٰ ہے حق — مارنا دجال کو ان کا ہے حق
ہے خروج دابہ حق بے خطا — پھیلنا یاجوج اور ماجوج کا
حق ہے مغرب سے طلوع آفتاب — حشر کرنا آگ کا حق ہے جناب
کانپنا پھٹنا زمین کا جان حق — گرنا تاروں کا فلک کا ہونا شق
سب کا مرنا اور پھر اٹھنا قبر سے — حق ہے نفخ صور دونوں بار اسے
حق ہے جنت حق ہے دوزخ حق حساب — حق ہے جنت کا ثواب اس کا عذاب
حق ہے جوئے شہد و جوئے سلسبیل — حق ہے جوئے شیر و عین زنجبیل

یعنی منجملہ علامات قیامت کے حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کا آسمان سے زمین دنیا پر نزول کرنا اور دین محمدی ﷺ کے تابع ہونا حق ہے اور احادیث صحیحہ اس باب میں وارد ہیں جیسے کہ فرمایا حضرت ﷺ نے واللّٰہ لینزلن ابن مریم حکما عدلا الخ یعنی قسم ہے اللہ برتر کی کہ البتہ اتریں گے عیسیٰ بیٹے مریم کے حاکم عادل ہو کر آخر حدیث تک پس جو شخص کہ دنیا میں اب پیدا ہو کر آپ عیسیٰ ہونے کا دعویٰ کرے یا اپنے کو مثل مسیح قرار دے اور آیات وحدیث کی تحریف کرے کہ اترنے سے مراد پیدا ہونا ہے وکذا وکذا پس وہ شخص کاذب ہے اور دائرہ اہل حق سے خارج ہے اور اسی طرح پر دجال کذاب یک چشم جو خروج کرے گا اور دعویٰ خدائی کرے گا اس کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا مارنا اور اس کے فتنہ وفساد وشر وشور سے زمین کو پاک کرنا حق ہے۔



انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# اسلام میں شاتم رسول کی سزا

مولانا مفتی انعام الحق

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بعد تمام تعریفوں کے جو خدا جل شانہ کے لیے ہیں ائمہ کرام سے اس مسئلہ کے بارے میں فتویٰ حاصل کرنا ہے کہ جو شخص بلحاظ اسم مسلمان ہو اور خدا تعالیٰ اور اس کے برگزیدہ پیغمبروں اور نبی آخر الزمان فخر موجودات اور محسن انسانیت حضرت محمد ﷺ کی ہنسی اڑاتا ہو، ان کے بارے میں استہزائیہ انداز اختیار کرتا ہو جو ازواج مطہرات کی شان میں گستاخی اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے بارے میں نازیبا الفاظ کا استعمال کرتا ہو اور کہتا ہو کہ یہ کوئی تاریخ نہیں فقط ناول ہے اور ایک دیوانے شخص کا خواب ہے جسے کہانی کا رنگ دیا گیا ہے تو ایسے شخص یعنی سلمان رشدی ملعون کے لیے علماء کرام کا کیا فتویٰ ہے؟

عام مسلمانوں کے لیے، علماء کرام کے لیے، حکام وقت اور حکومت وقت کے لیے از راہ کرم بتایئے ایسے مسلمانوں کے لیے کیا حکم ہے جو ایسے گستاخ کو قتل کرنا چاہتے ہوں جبکہ وہ ایک غیر اسلامی ملک (برطانیہ یا امریکہ) میں موجود ہو۔ کیا اس کے ملک کے ساتھ کسی قسم کے تعلقات قائم رکھے جا سکتے ہیں جبکہ وہ ملک اس معلون کتاب کی اشاعت کی پشت پناہی بھی کر رہا ہو اور ایسے ملعون شخص کو اپنے ہاں پناہ بھی دے رکھی ہو۔

سائل۔ سعید احمد کراچی

## الجواب ومنہ الصدق والصواب

صورت مسئولہ میں جو آدمی (کافر ہو یا مسلم) سید الاولین والآخرین، شفیع المذنبین رحمۃ للعالمین حضرت محمد ﷺ پر ہنسی اڑاتا ہے یا ان کی سیرت و زندگی کے کسی گوشے کے بارے میں استہزائیہ انداز اختیار کرتا ہے، یا ان کی توہین و تنقیص کرتا ہے یا ان کی شان میں گستاخی کرتا ہے، یا ان کو گالی دیتا ہے، یا ان کی طرف بری باتوں کو منسوب کرتا ہے۔ یا آپ ﷺ کی ازواج مطہرات اور امہات المومنین کو بازاری عورت اور طوائفوں کے ساتھ تشبیہ دیتا ہے اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی شان میں نازیبا الفاظ استعمال کرتا ہے اور قرآن مجید کو ایک دیوانہ اور مجنون آدمی کا خواب بتاتا ہے یا ایک ناول اور کہانی سے تعبیر کرتا ہے تو وہ آدمی سراسر کافر، مرتد، زندیق اور ملحد ہے۔ اگر ایسا آدمی کسی مسلمان ملک میں یہ حرکت کرتا ہے تو اس کو قتل کرنا مسلمانوں کی حکومت پر واجب ہے اور مشہور قول یہی ہے کہ اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی اور جو اس کے کفر میں شک کرتا ہے وہ بھی کافر ہے اور یہ ائمہ اربعہ کا مسلک ہے اور اس پر امت کا اجماع ہے۔

جیسا کہ شیخ الاسلام امام تقی الدین ابو العباس احمد بن عبدالحلیم بن عبدالسلام الحرانی، الدمشقی المعروف بابن تیمیہ نے اپنی مشہور و معروف کتاب ''الصارم المسلول علی شاتم الرسول'' میں نقل فرمایا کہ:

**ان من سب النبی ﷺ من مسلم او کافر فانہ یجب قتلہ ھذا ملھب علیہ عامۃ اھل العلم**

**قال ابن المنذر: اجمع عوام اهل العلم علی ان حد من سب النبی ﷺ القتل، وممن قاله مالک واللیث و احمد و اسحق و من مذهب الشافعی......** عام اہل علم کا مذہب ہے کہ جو آدمی چاہے مسلمان ہو یا کافر نبی کریم ﷺ کو گالی دیتا ہے، اس کو قتل کرنا واجب ہے۔ ابن منذر نے فرمایا کہ عام اہل علم کا اجماع ہے کہ جو آدمی نبی کریم ﷺ کو گالی دیتا ہے، اس کی حد قتل کرنا ہے اور اسی بات کو امام مالکؒ، امام لیثؒ، امام احمدؒ، امام اسحٰقؒ نے بھی اختیار فرمایا ہے اور امام شافعیؒ کا بھی یہی مذہب ہے......

**وقد حکی ابوبکر الفارسی من اصحاب الشافعی اجماع المسلمین علی ان حد من سب النبی ﷺ القتل......** اور ابوبکر فارسی نے اصحاب امام شافعیؒ سے مسلمانوں کا اجماع نقل کیا ہے کہ شاتم رسول ﷺ کی حد قتل ہے۔

**وقال محمد بن سخنون، اجمع العلماء علی ان شاتم النبی ﷺ والمتنقص له کافر، والوعید جاء علیه بعذاب الله له وحکمه عندالامة القتل، ومن شک فی کفر وعذابه کفر.** (الصارم المسلول المسئلۃ الاولیٰ ص ۳/۴) محمد بن سخنون نے فرمایا کہ علماء کا اجماع ہے کہ شاتم رسول اور اس کی توہین و تنقیص شان کرنے والا کافر ہے اور حدیث میں اس کے لیے سخت سزا کی وعید آئی ہے اور امت مسلمہ کے نزدیک اس کا شرعی حکم قتل ہے اور جو آدمی اس شخص کے کفر اور عذاب کے بارے میں شک و شبہ کرے گا وہ بھی کافر ہو جائے گا۔

مندرجہ بالا عبارات سے یہ بات آفتاب نیم روز کی مانند واضح ہو گئی کہ باجماع امت نبی کریم ﷺ کو گالی دینے والا یا ان کی توہین و تنقیص کرنے والا کھلا کافر ہے اور اس کو قتل کرنا واجب ہے اور آخرت میں اس کے لیے دردناک عذاب ہے۔ اور جو آدمی اس کے کافر ہونے اور عذاب دینے پر شک کرے گا وہ بھی کافر ہو جائے گا کیونکہ اس نے ایک کافر کے کفر میں شبہ کیا ہے۔

علامہ ابن تیمیہ نے ابن سخنون سے مزید نقل کیا ہے کہ:

**ان الساب ان کان مسلما فانه یکفر و یقتل بغیر خلاف وهو مذهب الائمة الاربعة و غیرهم.** (الصارم المسلول ص ۴ المسئلۃ الاولیٰ) اگر گالی دینے والا مسلمان ہے تو وہ کافر ہو جائے گا اور بلا اختلاف اس کو قتل کر دیا جائے گا اور یہ ائمہ اربعہ وغیرہ کا مذہب ہے۔

اور امام احمد حنبلؒ نے تصریح کی ہے کہ:

**قال حنبل: سمعت ابا عبدالله یقول کل من شتم النبی ﷺ اوتنقصه مسلما کان او کافرا فعلیه القتل، واری أن یقتل ولا یستتاب** (الصارم المسلول ص ۴ ایضاً) ...... جو آدمی بھی خواہ مسلمان ہو یا کافر اگر رسول کریم ﷺ کو گالی دیتا ہے یا ان کی توہین و تنقیص کرتا ہے اس کو قتل کرنا واجب ہے اور میری رائے یہ ہے کہ اس کو توبہ کرنے کے لیے مہلت نہیں دی جائے گی بلکہ فوراً ہی قتل کر دیا جائے گا۔

درمختار میں ہے:

**وفی الاشباه لا تصح ردة السکران الا الردة بسب النبی ﷺ فانه یقتل ولا یعفی عنه** (حاشیہ فتاویٰ شامی ص ۳۱۲ ج ۳ باب المرتد طبع رشیدیہ کوئٹہ) اشباہ میں ہے کہ مست آدمی کی ردّت کا اعتبار نہیں ہے البتہ اگر کوئی آدمی نبی کریم ﷺ کو گالی دینے کی وجہ سے مرتد ہو جاتا ہے تو اس کو قتل کر دیا جائے گا اور اس گناہ کو معاف نہیں کیا

جائے گا۔

امام احمدؒ اور اشباہ کی عبارات سے یہ بات معلوم ہوئی کہ شاتم رسول کے جرم کو معاف نہیں کیا جائے گا بلکہ اس کو قتل کر دیا جائے گا۔

پھر یہ شخص جب مسلسل اس جرم کے ارتکاب میں قائم ہے اور اس پر مصر ہے تو اس کے واجب القتل ہونے اور اس کی توبہ قبول نہ کرنے کے بارے میں کوئی شک ہی نہیں۔

چنانچہ کتاب فقہ میں لکھا ہے کہ جو آدمی ارتداد کی حالت پر بدستور برقرار رہتا ہے یا بار بار مرتد ہوتا رہتا ہے اس کو فوراً قتل کر دیا جائے گا اور اس کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی۔

جیسا کہ فتاویٰ شامی میں ہے:

**وعن ابن عمر و علی: لا تقبل توبة من تکررت ردته کالزندیق وهو قول مالک واحمد واللیث وعن ابی یوسف لو فعل ذلک مراراً یقتل غیلة** (فتاویٰ شامی ص ۳۱۳ ج ۳ باب المرتد) حضرت عبداللہ بن عمرؓ اور حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ جو آدمی زندیق کی مانند بار بار مرتد ہوتا ہے اس کی توبہ مقبول نہیں ہے اور یہ امام مالکؒ، احمد اور لیث کا مذہب ہے امام ابو یوسفؒ سے مروی ہے کہ اگر کوئی آدمی مرتد ہونے کا جرم بار بار کرتا ہے اس کو حیلہ سے اس کی بے خبری میں قتل کر دیا جائے۔

اسی طرح درمختار میں ہے:

**وکل مسلم ارتد فتوبته مقبولة الا الجماعة من تکررت ردته علی مامر والکافر بسب نبی من الانبیاء فانه یقتل حد اولا تقبل توبته مطلقا.** (حاشیہ فتاویٰ شامی ص ۳۱۷ ج ۳ باب المرتد)

ہر وہ مسلم جو (نعوذ باللہ) مرتد ہو جاتا ہے اس کی توبہ قبول ہوتی ہے، مگر وہ جماعت جن کا ارتداد مکرر (بار بار) ہوتا ہے۔ ان کی توبہ قبول نہیں ہوتی اور جو آدمی انبیاء میں سے کسی کو گالی دینے کی وجہ سے کافر ہو جائے اس کو قتل کر دیا جائے گا اور اس کی توبہ کسی حال میں بھی قبول نہیں کی جائے گی۔

ان عبارات سے یہ بات واضح ہو گئی ہے کہ سب رسول اور اس کی توہین اتنا بڑا جرم ہے کہ بالفرض اگر کوئی مست آدمی بھی نبی کریم ﷺ کو گالی دے گا یا آپ ﷺ کی توہین وتحقیر کرے گا تو اس کو قتل کر دیا جائے گا۔

اسی طرح امہات المومنینؓ کی شان میں گستاخی کرنے سے آنحضرت ﷺ کو تکلیف پہنچتی ہے اور گستاخی کرنے والے پر دنیا و آخرت میں اللہ تعالیٰ کی لعنت ہوتی ہے اسی لیے حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے فرمایا کہ امہات المومنینؓ کی شان میں گستاخی کرنے والے کی توبہ قبول نہیں کی جائے گی اور وہ مباح الدم ہے۔

چنانچہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر گناہ کی تہمت لگانے والوں کے جرم کا ثبوت اور حضرت عائشہؓ کی پاکدامنی کا ثبوت تو قرآن میں مذکور ہے، فقہاء کرام نے بھی اس کی رو سے ایسے شخص کو مباح الدم کہا ہے جو حضرت عائشہؓ پر تہمت گناہ لگاتا ہے۔ جیسا کہ فتاویٰ شامی میں ہے:

**نعم لا شک فی تکفیر من قذف السیدة عائشة رضی اللّٰه عنها.**

(فتاویٰ شامی ص ۳۲۱ ج ۳ باب المرتد)

سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر تہمت لگانے والا شخص بلاشبہ کافر ہے۔

اور ملعون سلمان رشدی اپنی کتاب میں امہات المومنینؓ کی شان میں بھی گستاخی کا مرتکب ہوا ہے

بالخصوص حضرت عائشہ صدیقہؓ کے بارے میں، جیسا کہ (ہفت روزہ حریت جلد ۷۔ ۱۱ تا ۱۷ نومبر ۱۹۸۸ء شمارہ ۴۵) میں تفصیلی طور پر نقل کیا گیا ہے۔

اور یہ بات اہل دنیا کے سامنے ظاہر ہے کہ ملعون سلمان رشدی نے حالیہ ناول ''شیطانی آیات'' (Satanicverses) کے علاوہ ''مڈنائٹ چلڈرن'' اور ''شیم'' میں بھی شان رسالت میں دریدہ دہنی اور ذہنی خباثت کی بدترین مثال پیش کی ہے، تفصیل کے لیے (انڈیا ٹوڈے، ستمبر ۱۹۸۸ء) کی اشاعت ملاحظہ کیا جائے۔

اور مزید اس کتاب کو متعدد ممالک سے شائع کرنے کی کوشش میں لگا ہوا ہے۔ تاکہ دنیا میں فساد پھیلایا جائے اور دین اسلام کو بدنام کیا جائے، تاریخ کو مسخ کیا جائے، ناپختہ اذہان کو اسلام سے برگشتہ کیا جائے اور مسلمانوں کے دل وجگر پر تیشے چلائے جائیں اور تلاش حق میں دامن اسلام کی طرف بڑھنے والے سادہ دل انسانوں کو اسلام اور مسلمانوں سے بدظن کیا جائے۔ لہٰذا یہ شخص اگر پہلے سے مسلمان تھا تو اب مرتد ہو گیا ہے اور اس ارتداد پر اصرار کرنے کی وجہ سے ملحد اور زندیق ہے جس کی توبہ کا کچھ اعتبار نہیں اور اس کی سزا قتل ہی ہے۔

دنیا کے تمام مسلمانوں کا عقیدہ اور ایمان ہے کہ حضرت محمد ﷺ اللہ کے بندے اور رسول ہیں، تبلیغ دین اور اشاعت حق میں بالکل امین اور حق گو ہیں اور اس منصب کو بالکل صحیح صحیح طریقہ سے انجام دینے والے ہیں اور دین اسلام کی تکمیل فرمادی گئی ہے اس میں کسی قسم کی کوتاہی اور خامی نہیں ہوئی ہے اسی طرح قرآن مجید کو اللہ پاک کا کلام سمجھتے ہیں۔

قرآن کو غیر اللہ کا کلام کہنا سراسر کفر ہے اسی لیے جب کفار مکہ نے قرآن کے کلام انسانی ہونے کا دعویٰ کیا تھا تو اللہ تعالیٰ نے جواب میں یہ چیلنج دیا کہ اگر قرآن اللہ کا کلام نہیں ہے اور غیر اللہ کا کلام ہے تو تم اور تمھارے سارے دوست احباب اکٹھے ہو کر قرآن کی ایک چھوٹی سی سورت جیسی کوئی سورت بنا لاؤ اگر تم سچے ہو۔ لیکن اب تک کوئی نہ بنا سکا نہ تاقیامت بنا سکے گا۔

لیکن شاتم رسول سلمان رشدی نے لفظ (Mahound) کی آڑ لے کر یہ تاثر دیا ہے کہ ''جناب سرور کائنات ﷺ میں فرشتے اور شیطان کی آواز میں تمیز کرنے کی اہلیت نہ تھی'' اور یوں کلام الٰہی کو جو حضرت جبرائیل کی وساطت سے نازل ہوا ہے، نعوذ باللہ شیطانی کلام ظاہر کرنے کی گستاخانہ مکروہ اور شیطانی جسارت کی ہے۔ ان عبارات سے یہ بات واضح ہو گئی ہے کہ سلمان رشدی قرآن شریف کو اللہ کا کلام ماننے کے لیے تیار نہیں ہے اور جو قرآن کو اللہ کا کلام نہیں مانتا وہ بدترین کافر ہے اس قسم کے کافروں کو قتل کرنا واجب ہے جیسا کہ اوپر گزرا ہے۔

اسی لیے تمام اسلامی حکومتوں کے لیے ضروری ہے کہ اگر کافر مرتد زندیق سلمان رشدی ان کی حکومت کے ماتحت ہے تو فوری طور پر قتل کر کے اسے جہنم رسید کریں۔ اگر ان کی حکومت میں نہیں لیکن سفارتی تعلقات کے ذریعہ اس پر دباؤ ڈالنا کسی بھی طریقہ سے ممکن ہے تو اس پر دباؤ ڈال کر اس کو قتل کر دینا ضروری ہے ورنہ ایک بدبخت شقی ازلی اور شاتم رسول کو پناہ دینے والے یا اس کی پشت پناہی کرنے والے ملک سے تعلق اور دوستی رکھنا جائز نہیں ہوگا جیسا کہ قرآن شریف میں ہے۔

۱...... لاتجد قوما یؤمنون باللہ والیوم الآخر یوادون من حاد اللہ ورسولہ ولو کانوا اباء ھم او اخوانھم او عشیرتھم۔ (المجادلہ ۲۲) جو لوگ اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں آپ ان کو نہ دیکھیں گے کہ وہ ایسے شخصوں سے دوستی رکھیں جو اللہ اور اس کے رسول کے برخلاف ہیں گو وہ ان کے باپ یا بیٹے یا بھائی یا

اپنے گھرانے کے ہوں۔

۲...... **یاایها الذین امنوا لا تتخذوا عدوی و عدوکم اولیاء تلقون الیهم بالمودة.** (ممتحنہ ۱) اے ایمان والو تم میرے دشمنوں اور اپنے دشمنوں کو دوست مت بناؤ کہ ان سے دوستی کا اظہار کرنے لگو۔

اور اگر حکومت اس امر عظیم کو انجام دینے کے لیے تیار نہیں ہے تو ہر مسلمان کے لیے ضروری ہے کہ طاقت بشری کے مطابق کوشش کر کے اللہ کی زمین کو شاتم رسول سے پاک اور صاف کر دے کیونکہ یہ اظہار دین خداوندی کی تکمیل اور اعلاء کلمۃ اللہ کا ذریعہ ہے، جب تک زمین سے شاتم رسول کو ختم نہیں کیا جائے گا اس وقت تک مکمل دین اللہ کے لیے نہیں ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

**وقاتلوهم حتی لاتكون فتنة ویكون الدین كله لله** (انفال ۳۹) اور تم ان سے اس حد تک لڑو کہ ان میں فساد عقیدہ نہ رہے اور دین اللہ تعالیٰ ہی کا ہونا چاہیے۔

اسی لیے صفحہ گیتی میں تاریخ کے اوراق شاہد ہیں جو شخص بھی آنحضرت ﷺ کو گالی دیتا تھا اس کو قتل کر دیا جاتا تھا جیسا کہ کعب بن اشرف، یہودیہ عورت اور قبیلہ خطمہ کی عورت کو حضرت محمد ﷺ کو گالی دینے کی وجہ سے اور اسلام کی مخالفت میں سرگرم عمل رہنے کی وجہ سے قتل کر دیا گیا۔

اسی طرح کعب بن زہیر عہد نبوی کے ایک نامور شاعر تھے، ابتداء میں وہ اسلام کی مخالفت میں سرگرم رہے حتیٰ کہ ہادی اسلام ﷺ کی ہجو میں کچھ شعر تک کہہ دیے، معاندانہ کارروائیوں اور ہجو گوئی کی پاداش میں بارگاہ رسالت سے ان کے واجب القتل ہونے کا اعلان کر دیا گیا تھا جبکہ سلمان رشدی نے صرف سب و شتم پر بس نہیں کیا بلکہ اس نے اسلام اور نبی ﷺ امہات المومنین اور قرآن مجید کے بارے میں بھی ہر قسم کی گستاخی کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔

لہٰذا جو آدمی اس کو قتل کر سکے گا اس کو بہت زیادہ ثواب ملے گا تاکہ زمین اس کے فتنے سے محفوظ ہو جائے، اور پھر کسی کو اس جیسی دریدہ دہنی کی جسارت نہ ہو۔ جیسا کہ فتاویٰ شامی میں ہے:

**وجمیع الکبائر...... یباح قتل الکل ویثاب قاتلهم.**

(شامی ج ۳ ص ۱۹۷ مطلب یکون التعزیر بالقتل مطبوعہ کوئٹہ)

اور ایسے تمام مرتکبین کبیرہ جن کے گناہوں کا ضرر دوسروں کی طرف متعدی ہوتا ہے ان کو قتل کرنا جائز ہے اور قاتل ثواب کا مستحق ہے۔

الجواب صحیح: محمد عبدالسلام عفا اللہ عنہ

فقط واللہ اعلم۔ کتبہ، محمد انعام الحق دارالافتاء جامعہ العلوم الاسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی

الجواب صواب — محمد شفیق عارف

الجواب صحیح — ابوبکر سعید الرحمٰن



بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

نحمدهٗ و نصلی علٰی رسوله الکریم

تنبیہ یہ رسالہ اصل میں ایک سوال کا جواب ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ کسی قادیانی میت کی تدفین مسلمانوں کے قبرستان میں جائز ہے یا نہیں؟ اگر جواب نفی میں ہے تو ایک ایسی سورۃ میں، جس میں کسی قادیانی کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفنایا گیا ہو، کیا اس کو نکالا جائے گا، یا بحالہ چھوڑا جائے گا؟

## مسلمانوں کے قبرستان میں قادیانی میت کے دفنانے کا حکم

قادیانی کافر اور مرتد ہیں، کیونکہ قادیانی دعویٰ اسلام کے باوجود ضروریات اسلام سے انکار کر رہے ہیں اور اسی کو ارتداد کہا جاتا ہے۔ شرح تنویر میں ہے: ورکنها اجراء کلمة الکفر علی اللسان بعد الایمان (ص ۳۱۰، ج ۳) اور کسی کافر اور مرتد کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنا جائز نہیں ہے۔ وان کانت الغلبة للمشرکین فانه لا یصلی علی الکل ولکن یغسلون ویکفنون ولکن لا علی وجه غسل موتی المسلمین و تکفینهم ویدفنون فی مقابر المشرکین (ہندیہ ص ۱۵۹، ج ۱ الفصل الثانی فی الغسل) بلکہ کفار اور مشرکین کے قبرستان میں دفن کیا جائے گا، مگر کافر کی تدفین مسلمان کی تدفین سے متغائر ہے۔ کافر کو بغیر مراعات سنت لحد کی زمین میں دفنایا جائے گا، اور مرتد کا تو کفار کے قبرستان میں بھی کفار کو دفن کرنے کے لیے دینا ممنوع ہے، بلکہ بغیر غسل وکفن کے کتے کی طرح کسی گڑھے میں گاڑا جائے گا۔ علامہ ابن نجیمؒ تحریر فرماتے ہیں: انما یغسل (ای الکافر) غسل الثوب النجس من غیر وضوء ولا بداءة بالمیامن الی قوله و یلف فی خرقة بلا اعتبار عدد ولا حنوط ولا کافور و یحفرله حفیرة من غیر مراعاة سنة اللحد. الی قوله اما المرتد فلا یغسل ولا یکفن وانما یلقی فی حفیرة کالکلب ولا یدفع الی من انتقل الی دینهم. (البحر الرائق ص ۱۹۱ ج ۲ مطبوعہ ایم سعید کراچی) اور تنویر و شرح التنویر میں ہے...... (ویغسل المسلم...... ویکفن ویدفن قریبه) کخاله (الکافر الاصلی) اما المرتد فیلقی فی حفرة کا الکلب (عند الاحتیاج) فلوله قریب فالاولی ترکه لهم (من غیر مراعاة السنه) فیغسله غسل الثوب النجس و یلفه فی خرقة و یلقیه فی حفرة ولیس للکافر غسل قریبه المسلم. وفی ردالمحتار (قوله و یغسل المسلم) ای جواز الان من شروط وجوب الغسل کون المیت مسلما قال فی البدائع حتی لایجب غسل الکافر لان الغسل وجب کرامة و تعظیما للمیت والکافر لیس من اهل ذالک (قوله اما المرتد فیلقی فی حفرة) ای ولا یغسل ولا یکفن ولا یدفع الی من انتقل الی دینهم عن الفتح (ص ۶۵۷ ج ۱) لہٰذا کسی قادیانی کا مسلمانوں کے قبرستان میں دفنانا شرعاً جائز نہیں ہے، اور اگر کسی جگہ میں مسلمانوں کے قبرستان میں قادیانیوں نے قادیانی کو

دفن کر دیا، تو چونکہ مسلمانوں کا قبرستان صرف مسلمانوں کے لیے ہی وقف ہوتا ہے کسی غیر کے لیے نہیں، لہٰذا اس صورت میں قادیانی غاصب متصور ہوں گے، تو اس طریقہ سے کافر کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنے کے جرم کے ساتھ جرم غصب بھی لازم آ گیا۔

اور اس کے ساتھ ذمی کی میت کو اگرچہ اسلام نے محترم ٹھہرایا ہے۔ مگر کافر اور مرتد کو نہیں۔ (البحر الرائق ص ۱۹۱ ج ۲، تنویر، شرح التنویر، اور ردالمحتار ص ۶۵۷، ج ۱) اور در مختار میں ہے۔ عظم الذمی محترم اور ردالمحتار میں ہے (قوله عظم الذمی محترم) فلا يكسر اذا وجد فی قبره لأنه كما حرم ايذاءه فی حياته الی قوله واما اهل الحرب فان احتيج الی نبشهم فلا بأس به الخ (ص ۶۲۸ ج ۱ طبع رشیدیه کوئٹه) اور مرتد کالحربی ہے۔

چنانچہ جس طرح کہ حربی کے قتل سے قصاص واجب نہیں، اسی طرح مرتد کے قتل سے بھی واجب نہیں۔ ہندیہ میں ہے: ولا يقتل المسلم والذمی بحربی دخل دارنا بامان كذافی التبين: مسلم قتل مرتدا اومرتدة لا قصاص عليه. (فتوی ہندیہ ص ۳ ج ۶ الباب الثانی فی من یقتل قصاصا الخ)

اور مسلمانوں کے لیے یہ جائز نہیں کہ وہ مسلمانوں کے کسی چیز بالخصوص کسی موقوف چیز پر کسی کافر کا غاصبانہ قبضہ بشرط قدرت توڑ نہ ڈالے۔ رجل وقف ارضاً او دارا و دفعها الی رجل وولاه القيام بذالک فجحد المدفوع اليه فهو غاصب يخرج الارض من يده الی قوله ولو غصبها من الواقف اومن واليها غاصب فعليه ان يردها الی الواقف فان ابی وثبت غصبه عند القاضی حبسه حتی رد.

(ہندیہ ص ۴۴۷ ج ۲ الباب التاسع فی غصب الوقف)

وفی الحديث المسلم اخو المسلم لا يظلمه ولا يسلمه.

(مشکوٰۃ ص ۴۲۲ باب الشفقۃ والرحمۃ علی الخلق فصل اوّل)

لہٰذا جہاں مسلمانوں کے قبرستان میں کوئی قادیانی دفنایا گیا ہو، تو وہاں کے مسلمانوں پر لازم ہے کہ وہ اس قادیانی کی میت کو مسلمانوں کے قبرستان سے نکال کر کسی گڑھے میں دفن کر دیں، تاکہ ان جرائم کا ازالہ ہو جائے اور یہ صورت نبش حرام کی صورت نہ ہوگی کیونکہ غصب کی صورت میں مسلمان میت کا نبش بھی جائز ہے تو کافر اور مرتد کا بطریق اولیٰ جائز ہوگا۔ ہندیہ میں ہے۔ الميت بعد مادفن بمدة طويلة اوقليلة لايسع اخراجه من غير علر و يجوز اخراجه بالعذرو العلر ان يظهران الأرض مغصوبة.

(فتاویٰ ہندیہ ص ۴۷۰، ج ۲ الباب الثانی عشر فی الرباطات والمقابر الخ)

اور اگر بالفرض یہ تدفین وہاں کے کسی مسلمان کی اجازت سے ہوئی ہو تو اس کا بھی شرعاً کوئی اعتبار نہیں ہے کیونکہ یہ حق کسی کو حاصل نہیں کہ جہت موقوف علیہا میں تغیر اور تبدل کر لیں۔ علامہ ابن عابدین رحمہ اللہ تعالیٰ ردالمحتار میں رقمطراز ہیں "فان شرائط الوقف معتبرة اذا لم تخالف الشرع وهو مالک فله ان يجعل ماله حيث شاء مالم يكن معصية الخ (ص ۳۹۵ ج ۳ كتاب الوقف وفيه ايضا ص ۴۱۲ ج ۳ كتاب الوقف) شرط الواقف كنص الشارع ای فی المفهوم والدلالة ووجوب...... العمل الخ" اور اسی طرح یہ ظاہر ہے کہ کوئی مسلمان کسی کافر کو مسلمانوں کے حق کے دبانے کی اجازت دینے کا مجاز نہیں ہے۔

یہ بھی ملحوظ ہو کہ مسلمانوں کے قبرستان میں قادیانی کو دفنانے کی وجہ سے قادیانی لوگ مسلمانوں کے وقف کے غاصب ٹھہر جاتے ہیں اور اس میں تصرف کر کے اپنی میت اس میں دفن کر دیتے ہیں اور اسی طرح ایسی صورت

میں ایسے وقف مغصوبہ کا استرداد ضروری ہے۔ لہٰذا اسی طرح صورت میں مسلمانوں پر لازم ہوتا ہے کہ جس طرح بھی ممکن ہو، اپنے مغصوب وقف کا استرداد کرلیں۔

ہندیہ میں ہے۔ **ولو غصبها من الواقف اومن واليها غاصب الى قوله فان كان الغاصب زاد فى الارض من عنده ان لم تكن الزيادة الى قوله فان القيم يسترد الارض من الغاصب بغير شئ.**
(ص ۴۴۷ ج ۲ الباب التاسع فی غصب الوقف)

تنبیہ اور جس طرح کہ ابتدا کافر اور مرتد کی تدفین مسلمانوں کے قبرستان میں ممنوع ہے، اسی طرح بقاءً بھی ممنوع ہے۔ **يدل على ذالک مافى الهنديه نصه هذا مقبرة كانت للمشركين اراد ما ان يجعلوها مقبرة للمسلمين فان كانت آثارهم قد اندرست فلا بأس بذالک وان بقيت آثارهم بان بقى من عظامهم شئ ينبش ويقبر ثم يجعل مقبرةً للمسلمين** (ص ۴۶۹ ج ۲ الباب الثانى عشر فى الرباطات والمقابر فليتامل) اور مسلم شریف کی حدیث میں ہے۔ **من رأى منكم منكرا فليغيره بيده** (مسلم ص ۵۱ ج ۱ باب بيان كون النهى عن المنكر عن الايمان) اس لیے عامۃ المسلمین پر ہر ایسے منکر کا ازالہ ضروری ہے۔

سیف اللہ حقانی عفا اللہ عنہ

تصدیق از مفتی اعظم حضرت العلامہ مولانا مفتی محمد فرید صاحب دامت برکاتہم
شیخ الحدیث وصدر دارالافتاء دارالعلوم الحقانیہ اکوڑہ خٹک ضلع نوشہرہ

یہ تحقیق باصواب ہے (اور مسلمانوں کے قبرستان میں قادیانی کی تدفین کی صورت میں) حکومت اور لواحقین اور مقامی باثر اشخاص پر ضروری ہے کہ اس میت کو نکلوائیں یا نکالیں۔ (انتہیٰ قولہ المبارک)



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یہ مختصر مضمون ایک سوال کے جواب میں لکھا گیا تھا اور رسالہ ترجمان القرآن کے اکتوبر ۱۹۴۲ء سے جون ۱۹۴۳ء تک کے پرچوں میں شائع ہوا تھا چونکہ اس میں اسلامی قانون کے ایک بڑے معرکتہ الآراء مسئلہ پر بحث کی گئی ہے جو اکثر لوگوں کے دلوں میں کھٹک پیدا کرتا رہتا ہے، اس لیے اب اسے الگ رسالے کی شکل میں شائع کیا جا رہا ہے۔ سوال حسب ذیل تھا:

"کیا اسلام نے مرتد کی سزا قتل قرار دی ہے؟ قرآن میں اس کا کیا ثبوت ملتا ہے؟ اگر قرآن سے یہ ثابت نہیں ہے کہ ارتداد کی سزا قتل ہے تو احادیث وسنت سے کہاں تک اس کا ثبوت فراہم کیا جا رہا ہے۔ نیز حضرت ابوبکرؓ کے قتالِ مرتدین کی کیا توجیہ ہو سکتی ہے؟ عقلی حیثیت سے قتل مرتدین کا جواز کس طرح ثابت کیا جا سکتا ہے؟"

کیا ایک صحیح اسلامی حکومت کے تحت غیر مسلموں کو اپنے مذاہب کی تبلیغ کا حق اسی طرح حاصل ہوگا جس طرح مسلمانوں کو اپنے مذہب کی تبلیغ کا حق حاصل ہونا چاہیے؟ کیا خلافت راشدہ اور بعد کی خلافتوں کے تحت کفار واہل کتاب کو اپنے مذاہب کی تبلیغ کا حق حاصل تھا؟ قرآن وسنت اور عقلی حیثیت سے اس کے عدم جواز کا کہاں تک ثبوت ملتا ہے؟

"ان دونوں امور کے متعلق میں نے بہت غور کیا مگر کسی نتیجہ پر نہیں پہنچ سکا ہوں، خلاف اور موافق دونوں دلائل وزن رکھتے ہیں اور قرآن وسنت میں ان امور کی بابت کوئی خاص تصریح نہیں ملتی، کم از کم جہاں تک میرا محدود علم رسائی کرتا ہے۔ اگر اس کا جواب ترجمان القرآن میں شائع ہو جائے تو اچھا ہے کیونکہ میرے سوا بہت سے لوگ اس بحث سے دلچسپی رکھتے ہیں۔"

اس سوال میں دو امور تنقیح طلب ہیں:

۱...... یہ کہ قتل مرتد اور غیر مسلم گروہوں کی مذہبی تبلیغ کے بارے میں اسلام کے واقعی احکام کیا ہیں۔

۲...... ہمارے پاس کیا دلائل ایسے ہیں جن کی بنا پر ہم ان احکام کی معقولیت پر خود مطمئن ہیں اور دوسروں کو مطمئن کرنے کی توقع رکھتے ہیں۔

آئندہ انہی دونوں امور پر بحث کی گئی ہے۔

## مسئلہ قتل مرتد شرعی حیثیت سے

یہ بات اسلامی قانون کے کسی واقف کار آدمی سے پوشیدہ نہیں ہے کہ اسلام میں اس شخص کی سزا قتل ہے جو مسلمان ہو کر پھر کفر کی طرف پلٹ جائے۔ اس باب میں پہلا شک جو مسلمانوں کے اندر پیدا ہوا وہ انیسویں صدی کے دور آخر کی تاریک خیالی کا نتیجہ تھا۔ ورنہ اس سے پہلے کامل بارہ سو برس تک یہ تمام امت کا متفق علیہ

مسئلہ رہا ہے اور ہمارا پورا دینی لٹریچر شاہد ہے کہ قتل مرتد کے معاملے میں مسلمانوں کے درمیان کبھی دورائیں نہیں پائی گئیں۔ نبی ﷺ، خلفائے راشدین، صحابہ کبار، تابعین، ائمہ مجتہدین اور ان کے بعد ہر صدی کے علماء شریعت کی تصریحات کتابوں میں موجود ہیں۔ ان سب کو جمع کر کے دیکھ لیجئے آپ کو خود معلوم ہو جائے گا کہ دورِ نبوت سے لے کر آج تک اس مسئلے میں ایک ہی حکم مسلسل و متواتر چلا آ رہا ہے اور کہیں اس شبہ کے لیے کوئی گنجائش نہیں پائی جاتی کہ شاید مرتد کی سزا قتل نہ ہو۔

ایسے ثابت شدہ مسائل کے متعلق جن لوگوں نے موجودہ زمانے کی روشن خیالی سے متاثر ہو کر اختلافی بحث کا دروازہ کھولا ان کی جسارت فی الواقع سخت حیرت انگیز ہے۔ انھوں نے اس بات پر غور نہیں کیا کہ اگر ایسے امور بھی مشکوک ہو جائیں جن کے لیے اس قدر تسلسل اور تواتر کے ساتھ شہادتیں پائی جاتی ہیں تو معاملہ ایک دو مسائل تک محدود کہاں رہتا ہے۔ اس کے بعد تو زمانہ گزشتہ کی کوئی چیز بھی جو ہم تک روایۃً پہنچی ہے شک سے محفوظ نہیں رہتی، خواہ وہ قرآن ہو یا نماز یا روزہ۔ بلکہ سرے سے یہی بات مشکوک ہو جاتی ہے کہ آیا محمد ﷺ کبھی دنیا میں مبعوث ہوئے بھی تھے یا نہیں۔ اس قسم کے شکوک پیدا کرنے کے بجائے درحقیقت ان لوگوں کے لیے زیادہ معقول طریقہ یہ تھا کہ جو کچھ واقعہ ہے اور مستند شہادتوں سے ثابت ہے اسے واقعہ کی حیثیت سے تسلیم کر لیتے اور پھر غور اس امر پر کرتے کہ آیا ہم اس دین کا اتباع کریں یا نہ کریں جو مرتد کو موت کی سزا دیتا ہے۔ اپنے مذہب کی کسی ثابت و مسلم چیز کو اپنے عقلی معیاروں کے خلاف پا کر جو شخص یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتا ہے کہ یہ چیز سرے سے مذہب میں ہے ہی نہیں وہ دراصل یہ ثابت کرتا ہے کہ وہ ''کافر نتوانی شدنا چار مسلماں شو'' کی حالت میں مبتلا ہے۔ یعنی اس کا طریق فکر و نظر جس مذہب کے حقیقی راستے سے منحرف ہو چکا ہے، اس میں رہنے پر وہ صرف اس لیے اصرار کر رہا ہے کہ وہ مذہب اس نے باپ دادا سے پایا ہے۔

## حکم قتل مرتد کا ثبوت قرآن سے

ذرائع معلومات کی کمی کی وجہ سے جن لوگوں کے دلوں میں یہ شبہ ہے کہ شاید اسلام میں مرتد کی سزا قتل نہ ہو اور بعد کے ''مولویوں'' نے یہ چیز اپنی طرف سے اس دین میں بڑھا دی ہو۔ ان کو اطمینان دلانے کے لیے میں یہاں مختصراً اس کا ثبوت پیش کرتا ہوں۔

قرآن میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَاِخْوَانُكُمْ فِی الدِّیْنِ وَنُفَصِّلُ الْاٰیٰتِ لِقَوْمٍ یَّعْلَمُوْنَ۔ وَاِنْ نَّكَثُوْۤا اَیْمَانَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ عَهْدِهِمْ وَطَعَنُوْا فِیْ دِیْنِكُمْ فَقَاتِلُوْۤا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ اِنَّهُمْ لَاۤ اَیْمَانَ لَهُمْ لَعَلَّهُمْ یَنْتَهُوْنَ۔ (التوبہ ۲) ''پھر اگر وہ (کفر سے) توبہ کر لیں اور نماز قائم کریں اور زکوٰۃ دیں تو تمھارے دینی بھائی ہیں۔ ہم اپنے احکام ان لوگوں کے لیے واضح طور پر بیان کر رہے ہیں جو جاننے والے ہیں۔ لیکن اگر وہ عہد (یعنی قبول اسلام کا عہد) کرنے کے بعد اپنی قسموں کو توڑ دیں اور تمھارے دین پر زبان طعن دراز کریں تو پھر کفر کے لیڈروں سے جنگ کرو کیونکہ ان کی قسموں کا کوئی اعتبار نہیں۔ شاید کہ وہ اس طرح باز آ جائیں۔''

یہ آیت سورۂ توبہ میں جس سلسلے میں نازل ہوئی ہے وہ یہ ہے کہ ۹ھ میں حج کے موقع پر اللہ تعالیٰ نے اعلانِ برأت کرنے کا حکم دیا تھا۔ اس اعلان کا مفاد یہ تھا کہ جو لوگ اب تک خدا اور اس کے رسول سے لڑتے رہے ہیں اور ہر طرح کی زیادتیوں اور بدعہدیوں سے خدا کے دین کا راستہ روکنے کی کوشش کرتے رہے ہیں ان کو

اب زیادہ سے زیادہ چار مہینے کی مہلت دی جاتی ہے۔ اس مدت میں وہ اپنے معاملے پر غور کر لیں۔ اسلام قبول کرنا ہو تو قبول کر لیں، معاف کر دیے جائیں گے۔ ملک چھوڑ کر نکلنا چاہیں تو نکل جائیں، مدتِ مقررہ کے اندر ان سے تعرض نہ کیا جائے گا۔ اس کے بعد جو لوگ ایسے رہ جائیں گے جنھوں نے نہ اسلام قبول کیا ہو اور نہ ملک چھوڑا ہو ان کی خبر تلوار سے لی جائے گی۔ اس سلسلے میں فرمایا گیا کہ ''اگر وہ توبہ کر کے ادائے نماز و زکوٰۃ کے پابند ہو جائیں تو تمھارے دینی بھائی ہیں، لیکن اگر اس کے بعد وہ پھر اپنا عہد توڑ دیں تو کفر کے لیڈروں سے جنگ کی جائے۔''
یہاں عہد شکنی سے مراد کسی طرح بھی سیاسی معاہدات کی خلاف ورزی نہیں کی جا سکتی۔ بلکہ سیاق عبارت صریح طور پر اس کے معنی ''اقرارِ اسلام سے پھر جانا'' متعین کر دیتا ہے اور اس کے بعد فَقَاتِلُوا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ کے معنی اس کے سوا کچھ نہیں ہو سکتے کہ تحریک ارتداد کے لیڈروں سے جنگ کی جائے۔

## حکم قتل مرتد کا ثبوت حدیث سے

یہ تو ہے قرآن کا حکم۔ اب حدیث کی طرف آیئے۔ نبی ﷺ کا ارشاد ہے:

(۱)...... من بدل دينه فاقتلوه. (بخاری ج ۱ ص ۴۲۳ باب لایعذب بعذاب اللہ) ''جو شخص (یعنی مسلمان) اپنا دین بدل دے اسے قتل کر دو۔''

یہ حدیث حضرت ابوبکر، حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت معاذ بن جبل، حضرت ابوموسیٰ اشعری، حضرت عبداللہ بن عباس، حضرت خالد بن ولید اور متعدد دوسرے صحابہ سے مروی ہے اور تمام معتبر کتب حدیث میں موجود ہے۔

(۲)...... حضرت عبداللہ بن مسعودؓ روایت کرتے ہیں:

قال رسول الله ﷺ لايحل دم امرء مسلم يشهد ان لا اله الا الله وانى رسول الله الا باحدىٰ ثلث: ألنفس بالنفس والثيب الزانى، والمفارق لدينه التارك للجماعة. (بخاری کتاب الديات ج ۲ ص ۱۰۱۶ باب قول الله ان النفس بالنفس ومسلم كتاب القسامه والمحاربين والقصاص و الديات ج ۲ ص ۵۹ باب مایباح به دم المسلم، وابوداؤد كتاب الحدود باب الحكم فى من ارتد ج ۲ ص ۱۳۸) ''رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص مسلمان ہو اور شہادت دیتا ہو اس بات کی کہ اللہ کے سوا کوئی الٰہ نہیں اور اس بات کی کہ میں اللہ کا رسول ہوں، اس کا خون تین جرائم کے سوا کسی صورت میں حلال نہیں: ایک یہ کہ اس نے کسی کی جان لی ہو اور قصاص کا مستحق ہو گیا ہو۔ دوسرے یہ کہ وہ شادی شدہ ہو اور زنا کرے، تیسرے یہ کہ اپنے دین کو چھوڑ دے اور جماعت سے الگ ہو جائے۔''

(۳)...... حضرت عائشہؓ سے روایت ہے۔

ان رسول الله ﷺ قال لايحل دم امرء مسلم الا رجل زنى بعد احصانه او كفر بعد اسلامه او النفس بالنفس (باب ذكر مايحل به دم المسلم نسائی ج ۲ ص ۱۶۵) ''رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کسی مسلمان کا خون حلال نہیں الا یہ کہ اس نے شادی شدہ ہونے کے باوجود زنا کی ہو، یا مسلمان ہونے کے بعد کفر اختیار کیا ہو، یا کسی کی جان لی ہو۔''

(۴)...... حضرت عثمانؓ کی روایت ہے۔

سمعت رسول الله ﷺ يقول لا يحل دم امرء مسلم الا باحدىٰ ثلث، رجل كفر بعد

**اسلامه او زنی بعد احصانه اوقتل نفسا بغیر نفس.** (نسائی ج ۲ص ۱۶۵ باب ایضاً)

''میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے سنا ہے کہ کسی مسلمان کا خون حلال نہیں ہے بجز تین صورتوں کے۔ ایک یہ کہ کوئی شخص اسلام لانے کے بعد کافر ہو گیا ہو۔ دوسرے یہ کہ شادی شدہ ہونے کے بعد اس نے زنا کی ہو، تیسرے یہ کہ وہ قتل کا مرتکب ہو بغیر اس کے کہ اسے جان کے بدلے جان لینے کا حق حاصل ہوا ہو۔''

حضرت عثمانؓ ہی سے دوسری روایت ہے:

**سمعت رسول اللہ ﷺ یقول لایحل دم امرءٍ مسلم الا باحدیٰ ثلث رجل زنی بعد احصانه فعلیه الرجم اوقتل عمداً فعلیه القودا و ارتد بعد اسلامه فعلیه القتل.**

(نسائی ج ۲ص ۱۶۸ باب الحکم فی المرتد)

''میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے آپ ﷺ فرماتے تھے کہ کسی مسلمان کا خون حلال نہیں مگر تین جرائم کی پاداش میں، ایک یہ کہ کسی نے شادی شدہ ہونے کے بعد زنا کیا ہو، اس کی سزا سنگساری ہے۔ دوسرے یہ کہ کسی نے عمداً قتل کا ارتکاب کیا ہو، اس پر قصاص ہے۔ تیسرے یہ کہ کوئی اسلام لانے کے بعد مرتد ہو گیا ہو، اس کی سزا قتل ہے۔''

تاریخ کی تمام معتبر کتابوں سے ثابت ہے کہ یہ حدیث حضرت عثمانؓ نے اپنے مکان کی چھت پر کھڑے ہو کر ہزاروں آدمیوں کے سامنے اس وقت بیان کی تھی جبکہ باغی آپ کے مکان کا محاصرہ کیے ہوئے تھے اور آپ کے قتل کے درپے تھے۔ باغیوں کے مقابلے میں آپ کے استدلال کی بنا یہ تھی کہ اس حدیث کی رو سے تین جرائم کے سوا کسی چوتھے جرم میں ایک مسلمان کو قتل کرنا جائز نہیں ہے اور میں نے ان میں سے کوئی جرم نہیں کیا ہے، لہٰذا مجھے قتل کر کے تم لوگ خود مجرم قرار پاؤ گے۔ ظاہر ہے کہ اس طرح یہ حدیث حضرت عثمانؓ کے حق میں باغیوں پر صریح حجت بن رہی تھی۔ اگر یہ امر ذرہ برابر بھی مشتبہ ہوتا کہ آیا یہ حدیث صحیح ہے یا نہیں، تو سینکڑوں آوازیں بلند ہو جاتیں کہ آپ کا بیان غلط ہے یا مشکوک ہے، لیکن باغیوں کے پورے مجمع میں سے کوئی ایک شخص بھی اس حدیث کی صحت پر اعتراض نہ کر سکا۔

(۵)......حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ سے روایت ہے کہ:

**ان النبی ﷺ بعثه الی الیمن ثم ارسل معاذ بن جبل بعد ذالک فلما قدم قال ایها الناس انی رسول رسول اللہ الیکم فالقی له ابو موسیٰ و سادة لیجلس علیها فاتی الرجل کان یهود یا فاسلم ثم کفر فقال معاذ لا اجلس حتیٰ یقتل قضاءُ اللہ ورسوله ثلث مرات فلما قتل قعد**

(نسائی واللفظ لہ ج ۲ص ۱۶۹، باب حکم المرتد، بخاری ج ۲ص ۱۰۲۳ باب حکم المرتد والمرتدہ واستتابتہم۔ ابوداؤد ج ۲ص ۲۳۸، کتاب الحدود باب الحکم فی من ارتد) ''نبی ﷺ نے ان کو (یعنی حضرت ابوموسیٰ کو) یمن کا حاکم مقرر کر کے بھیجا پھر اس کے بعد معاذ بن جبل کو ان کے معاون کی حیثیت سے روانہ کیا جب معاذ وہاں پہنچے تو انھوں نے اعلان کیا کہ لوگو! میں تمہاری طرف اللہ کے رسول کا فرستادہ ہوں۔ ابوموسیٰ نے ان کے لیے تکیہ رکھا تاکہ اس سے ٹیک لگا کر بیٹھیں۔ اتنے میں ایک شخص پیش ہوا جو پہلے یہودی تھا پھر مسلمان ہوا پھر یہودی ہو گیا۔ معاذ نے کہا میں ہرگز نہ بیٹھوں گا جب تک یہ شخص قتل نہ کر دیا جائے، اللہ اور اس کے رسول کا یہی فیصلہ ہے، معاذ نے یہ بات تین دفعہ کہی۔ آخرکار جب وہ قتل کر دیا گیا تو معاذ بیٹھ گئے۔''

خیال رہے کہ یہ واقعہ نبی ﷺ کی حیاتِ طیبہ میں پیش آیا۔ اس وقت حضرت ابوموسیٰ آنحضرت ﷺ

کے گورنر کی حیثیت میں اور حضرت معاذ وائس گورنر کی حیثیت میں تھے۔ اگر ان کا یہ فعل واقعی اللہ اور اس کے رسول کے فیصلے پر مبنی نہ ہوتا تو یقیناً نبی ﷺ اس پر باز پرس فرماتے۔

(٦)...... حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے:

**کان عبداللّٰہ بن سعد بن ابی سرح یکتب لرسول اللّٰہ ﷺ فازلہ الشیطان ملحق بالکفار فامربہ رسول اللّٰہ ﷺ ان یقتل یوم الفتح فاستجار لہ عثمان ابن عفان فاجارہ رسول اللّٰہ.** (ابوداؤد ج ۲ ص ۱۳۹ کتاب الحدود، باب الحکم فی من ارتد سنن بیہقی ج ۸ ص ۳۳۱ حدیث ۱٦۸۲۹ باب ماتحرم بہ الدم من الاسلام زندیقا)

"عبداللہ بن سعد بن ابی سرح کسی زمانے میں رسول اللہ ﷺ کا کاتب (سیکرٹری) تھا۔ پھر شیطان نے اس کو پھسلا دیا اور کفار سے جا ملا جب مکہ فتح ہوا تو رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ اسے قتل کر دیا جائے مگر بعد میں حضرت عثمان نے اس کے لیے پناہ مانگی اور رسول اللہ نے اس کو پناہ دے دی۔"

اس آخری واقعہ کی تشریح حضرت سعد بن ابی وقاصؓ کی روایت میں ہم کو یہ ملتی ہے:

**لما کان یوم فتح مکۃ اختبا عبداللّٰہ ابن سعد بن ابی سرح عند عثمان بن عفان فجاء بہ حتی اوقفہ علی النبی ﷺ فقال یا رسول اللّٰہ بایع عبداللّٰہ فرفع راسہ فنظر الیہ ثلثاً کل ذالک یابی فبایعہ بعد ثلث ثم اقبل علٰی اصحابہ فقال امافیکم رجل رشید یقوم الٰی ھذا حین رانی کففت یدی عن بیعتہ فیقتلہ فقالوا ماندری یا رسول اللّٰہ مافی نفسک الا اومات الینا بعینک قال انہ لا ینبغی لنبی ان تکون لہ خائنۃ الاعین.** (ابوداؤد ج ۲ ص ۱۳۹ ایضاً، سنن بیہقی ج ۸ حدیث ۱٦۸۷۹ باب من قال فی المرتد یستتاب)

"جب مکہ فتح ہوا تو عبداللہ بن سعد بن ابی سرح نے عثمان بن عفانؓ کے دامن میں پناہ لی۔ عثمانؓ اس کو لے کر نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یارسول اللہ ﷺ عبداللہ کی بیعت قبول فرما لیجئے۔ حضور ﷺ نے سر اٹھایا اور اس کی طرف دیکھا اور چپ رہے۔ تین دفعہ یہی ہوا اور آپ ﷺ اس کی طرف بس دیکھ دیکھ کر رہ جاتے تھے۔ آخر تین دفعہ کے بعد آپ ﷺ نے اس کو بیعت میں لے لیا۔ پھر آپ ﷺ اپنے صحابہ کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کیا تمہارے اندر کوئی ایسا بھلا آدمی موجود نہ تھا کہ جب اس نے دیکھا کہ میں نے بیعت سے ہاتھ روک رکھا ہے تو آگے بڑھتا اور اس شخص کو قتل کر دیتا؟ لوگوں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ ہمیں معلوم نہ تھا کہ آپ ﷺ کیا چاہتے ہیں۔ آپ ﷺ نے آنکھ سے اشارہ کیوں نہ فرما دیا؟ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا کہ ایک نبی کو یہ زیب نہیں دیتا کہ وہ آنکھوں کی چوری کرے۔"

(۷)...... حضرت عائشہؓ سے روایت ہے:

**ان امرأۃ ارتدت یوم احد فامر النبی ﷺ ان تستاب فان تابت و الا قتلت.**

(دارقطنی ج ۳ ص ۱۱۸ کتاب الحدود والایات)

جنگ اُحد کے موقع پر (جبکہ مسلمانوں کو شکست ہوئی) ایک عورت مرتد ہوگئی۔ اس پر نبی ﷺ نے فرمایا کہ اس سے توبہ کرائی جائے۔ اور اگر توبہ نہ کرے تو قتل کر دی جائے۔

(۸)...... حضرت جابر بن عبداللہؓ سے روایت ہے:

**ان امرأۃ یقال لھا ام مروان ارتدت فامر النبی ﷺ بان یعرض علیھا الاسلام فان رجعت والا قتلت.** (دارقطنی ج ۳ ص ۱۱۸ کتاب الحدود وسنن بیہقی ج ۸ ص ۳۵۳ حدیث ۱٦۸٦٦ باب قتل من ارتد عن الاسلام) ایک عورت ام مروان نامی مرتد ہوگئی تو نبی ﷺ نے حکم دیا کہ اس کے سامنے پھر اسلام پیش کیا جائے، پھر وہ توبہ کر

لے تو بہتر ورنہ قتل کر دی جائے۔

دار قطنی کی دوسری روایت اس سلسلے میں یہ ہے کہ فابت ان تسلم فقتلت.....

(دار قطنی ج ۳ ص ۱۱۹ کتاب الحدود)

''اس نے اسلام قبول کرنے سے انکار کیا۔ اس بنا پر قتل کر دی گئی۔''

## خلافت راشدہ کے نظائر

اس کے بعد دور خلافت راشدہ کے نظائر ملاحظہ ہوں۔

(۱)...... حضرت ابوبکرؓ کے زمانے میں ایک عورت جس کا نام ام قرفہ تھا اسلام لانے کے بعد کافر ہو گئی۔ حضرت ابوبکرؓ نے اس سے توبہ کا مطالبہ کیا۔ مگر اس نے توبہ نہ کی۔ حضرت ابوبکرؓ نے اسے قتل کرا دیا۔

(دار قطنی ج ۳ ص ۱۱۴ حدیث نمبر ۱۱۰ کتاب الحدود والدیات سنن بیہقی ج ۸ ص ۳۵۴ حدیث ۱۶۸۷۲ باب قتل من ارتد عن الاسلام)

(۲)...... عمرو بن عاصؓ حاکم مصر نے حضرت عمرؓ کو لکھا کہ ایک شخص اسلام لایا تھا، پھر کافر ہو گیا۔ پھر اسلام لایا پھر کافر ہو گیا۔ یہ فعل وہ کئی مرتبہ کر چکا ہے۔ اب اس کا اسلام قبول کیا جائے یا نہیں۔ حضرت عمرؓ نے جواب دیا کہ جب تک اللہ اس سے اسلام قبول کرتا ہے تم بھی کیے جاؤ۔ اس کے سامنے اسلام پیش کرو، مان لے تو چھوڑ دو ورنہ گردن مار دو۔ (کنز العمال ج ۱ ص ۳۱۲ حدیث ۱۴۶۷ الارتداد واحکامہ)

(۳)...... سعد بن ابی وقاصؓ اور ابوموسیٰ اشعریؓ نے تستر کی فتح کے بعد حضرت عمرؓ کے پاس ایک قاصد بھیجا۔ قاصد نے حضرت عمرؓ کے سامنے حالات کی رپورٹ پیش کی ہیں۔ حضرت عمرؓ نے پوچھا کوئی اور غیر معمولی بات؟ اس نے عرض کیا ہاں اے امیر المومنین تھے ایک عرب کو پکڑا جو اسلام لانے کے بعد کافر ہو گیا تھا۔ حضرت عمرؓ نے پوچھا پھر آپ نے اس کے ساتھ کیا گیا؟ اس نے کہا ہم نے اسے قتل کر دیا۔ اس پر حضرت عمرؓ نے کہا ''تم نے ایسا کیوں نہ کیا کہ اسے ایک کمرے میں بند کر کے دروازہ کا تیغہ لگانے پھر تین دن تک روزانہ ایک روٹی اس کے پاس پھینکتے رہتے۔ شاید کہ وہ اس دوران میں توبہ کر لیتا۔ خدایا یہ کام میرے حکم سے نہیں ہوا، نہ میرے سامنے ہوا نہ میں اسے سن کر راضی ہوا۔'' لیکن حضرت عمرؓ نے اس پر حضرت سعدؓ اور ابوموسیٰ اشعریؓ سے کوئی باز پرس نہیں کی اور نہ کوئی سزا تجویز کی۔ (طحاوی ج ۲ ص ۱۱۵ کتاب السیر مؤطا ص ۶۴۰ باب القضا فیمن ارتد عن الاسلام نیز بیہقی ج ۸ ص ۳۵۹ حدیث ۱۶۸۸۷ باب من قال یحبس ثلاثۃ ایام وکتاب الام للشافعی)

اس سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت سعدؓ اور ابوموسیٰؓ کا فعل تھا تو قانون کی حدود کے اندر، لیکن حضرت عمرؓ کی رائے میں قتل سے پہلے اس شخص کو توبہ کا موقع دینا زیادہ بہتر تھا۔

(۴)...... حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ کو اطلاع ملی کہ بنی حنیفہ کی ایک مسجد میں کچھ لوگ شہادت دے رہے ہیں کہ مسیلمہ اللہ کا رسول ہے۔ یہ سن کر حضرت عبداللہؓ نے پولیس بھیجی اور ان کو گرفتار کر کے بلا لیا۔ جب وہ لوگ ان کے سامنے پیش ہوئے تو سب نے توبہ کر لی اور اقرار کیا کہ ہم آئندہ ایسا نہ کریں گے۔ حضرت عبداللہؓ نے اوروں کو تو چھوڑ دیا مگر ان میں سے ایک شخص عبداللہ ابن النواحہ کو موت کی سزا دی۔ لوگوں نے کہا یہ کیا معاملہ ہے کہ آپ نے ایک ہی مقدمہ میں دو مختلف فیصلے کیے۔ حضرت عبداللہؓ نے جواب دیا کہ یہ ابن النواحہ وہ شخص ہے جو مسیلمہ کی طرف سے نبی ﷺ کے پاس سفیر بن کر آیا تھا۔ میں اس وقت حاضر تھا۔ ایک دوسرا شخص حجر بن وثال بھی اس کے ساتھ سفارت میں شریک تھا۔ آنحضرت ﷺ نے ان دونوں سے پوچھا کیا تم شہادت دیتے ہو کہ میں اللہ کا رسول

ہوں؟ ان دونوں نے جواب دیا کیا آپ گواہی دیتے ہیں کہ مسیلمہ اللہ کا رسول ہے؟ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا کہ اگر سفارتی وفد کو قتل کرنا جائز ہوتا تو میں تم دونوں کو قتل کر دیتا۔ یہ واقعہ بیان کر کے حضرت عبداللہؓ نے کہا میں نے اسی وجہ سے ابن النواحہ کو سزائے موت دی ہے۔ (طحاوی ج ۲ ص ۱۱۵، ۱۱۶ کتاب السیر)

(اس بات کو سمجھنے کے لیے یہ جان لینا ضروری ہے کہ بنی حنیفہ کا قبیلہ ابن النواحہ اور حجر بن وثال سمیت پہلے مسلمان ہو چکا تھا۔ پھر مسیلمہ نے نبوت کا دعویٰ کیا تو یہ لوگ اس کی نبوت کے قائل ہو گئے۔ اس بنا پر جب نبی ﷺ نے عبداللہ بن النواحہ اور حجر بن وثال سے فرمایا کہ "اگر سفیروں کا قتل جائز ہوتا تو میں تمھیں قتل کر دیتا۔" تو اس کا صریح مطلب یہ تھا کہ اس ارتداد کی وجہ سے تو واجب القتل ہو چکا ہے، لیکن چونکہ اس وقت تو سفیر بن کر آیا ہے اس لیے تجھ پر شریعت کا یہ حکم نافذ نہیں کیا جا سکتا۔)

واضح رہے کہ یہ واقعہ حضرت عمرؓ کے زمانے کا ہے جبکہ حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ ان کے ماتحت کوفہ کے چیف جج تھے۔

(۵)...... کوفہ میں چند آدمی پکڑے گئے جو مسیلمہ کی دعوت پھیلا رہے تھے۔ حضرت عثمانؓ کو اس باب میں لکھا گیا۔ آپ نے جواب میں لکھا ان کے سامنے دین حق اور شہادتِ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پیش کی جائے جو اسے قبول کرے اور مسیلمہ سے برأت کا اظہار کر دے اسے چھوڑ دیا جائے اور جو دین مسیلمہ پر قائم رہے اسے قتل کر دیا جائے۔
(طحاوی ج ۲ ص ۱۱۵ کتاب السیر)

(۶)...... حضرت علیؓ کے سامنے ایک شخص پیش کیا گیا جو پہلے عیسائی تھا، پھر مسلمان ہوا پھر عیسائی ہو گیا۔ آپ نے اس سے پوچھا تیری اس روش کا کیا سبب ہے؟ جواب دیا میں نے عیسائیوں کے دین کو تمھارے دین سے بہتر پایا۔ حضرت علیؓ نے پوچھا عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں تیرا کیا عقیدہ ہے؟ اس نے کہا وہ میرے رب ہیں، یا یہ کہا کہ وہ علیؓ کے رب ہیں۔ اس پر حضرت علیؓ نے حکم دیا کہ اسے قتل کر دیا جائے۔ (طحاوی ج ۲ ص ۱۱۶)

(۷)...... حضرت علیؓ کو اطلاع دی گئی کہ ایک گروہ عیسائی سے مسلمان ہوا پھر عیسائی ہو گیا۔ حضرت علیؓ نے ان لوگوں کو گرفتار کرا کے اپنے سامنے بلوایا اور حقیقت دریافت کی۔ انھوں نے کہا ہم عیسائی تھے، پھر ہمیں اختیار دیا گیا کہ عیسائی رہیں یا مسلمان ہو جائیں، ہم نے اسلام کو اختیار کر لیا، مگر اب ہماری رائے یہ ہے کہ ہمارے مسیحی دین سے افضل کوئی دین نہیں ہے۔ لہٰذا اب ہم عیسائی ہو گئے۔ اس پر حضرت علیؓ کے حکم سے یہ لوگ قتل کر دیے گئے اور ان کے بال بچے غلام بنا لیے گئے۔ (طحاوی ج ۲ ص ۱۱۶)

(۸)...... حضرت علیؓ کو اطلاع دی گئی کہ کچھ لوگ آپ کو اپنا رب قرار دیتے ہیں۔ آپ نے انھیں بلا کر پوچھا تم کیا کہتے ہو؟ انھوں نے کہا آپ ہمارے رب ہیں اور ہمارے خالق و رازق ہیں۔ حضرت علیؓ نے فرمایا۔ تمھاری حالت پر افسوس ہے، میں تو تم جیسا ایک انسان ہوں، تمھاری طرح کھاتا اور پیتا ہوں، اگر اللہ کی اطاعت کروں گا تو وہ مجھے اجر دے گا اور اگر اس کی نافرمانی کروں تو مجھے خوف ہے کہ وہ مجھے سزا دے گا۔ لہٰذا تم خدا سے ڈرو اور اپنے اس عقیدہ کو چھوڑ دو۔ مگر انھوں نے انکار کیا۔ دوسرے دن قنبر نے آ کر عرض کیا کہ وہ لوگ پھر وہی بات کہہ رہے ہیں۔ آپ نے انھیں بلا کر دریافت کیا اور انھوں نے وہی سب باتیں دہرا دیں۔ تیسرے روز حضرت علیؓ نے انھیں بلا کر دھمکی دی کہ اگر اب تم نے وہ بات کہی تو میں تم کو بدترین طریقہ سے قتل کروں گا، مگر وہ اپنی بات پر اَڑے رہے۔ آخر کار حضرت علیؓ نے ایک گڑھا کھدوایا، اس میں آگ جلوائی، پھر ان سے کہا، دیکھو اب بھی اپنے اس قول سے باز آ جاؤ ورنہ میں تمھیں اس گڑھے میں پھینک دوں گا، مگر وہ اپنے اسی عقیدے پر قائم رہے۔ تب حضرت علیؓ کے حکم سے وہ سب اس گڑھے میں پھینک دیے گئے۔ (فتح الباری ج ۱۲ ص ۲۳۸ باب استتابۃ المرتدین)

(۹)...... حضرت علیؓ رحبہ کے مقام پر تھے کہ آپ کو ایک شخص نے آکر اطلاع دی کہ یہاں ایک گھر کے لوگوں نے اپنے ہاں ایک بت رکھ چھوڑا ہے اور اس کی پرستش کرتے ہیں۔ یہ سن کر حضرت علیؓ خود وہاں تشریف لے گئے۔ تلاشی لینے پر بت نکل آیا۔ حضرت علیؓ نے اس گھر میں آگ لگا دی اور وہ گھر والوں سمیت جل گیا۔
(فتح الباری ج ۱۲ ص ۲۳۸ باب ایضا)

(۱۰)...... حضرت علیؓ کے زمانے میں ایک شخص پکڑا ہوا آیا جو مسلمان تھا پھر کافر ہو گیا۔ آپ نے اسے ایک مہینہ تک توبہ کی مہلت دی۔ پھر اس سے پوچھا، مگر اس نے توبہ سے انکار کر دیا۔ آخرکار آپ نے اسے قتل کرا دیا۔
(کنز العمال ج ۱ ص ۳۱۳ حدیث ۱۴۷۴ الارتداد واحکامہ)

یہ دس نظیریں پورے دور خلافت راشدہ کی ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ چاروں خلفاء کے زمانے میں جب بھی ارتداد کا واقعہ پیش آیا ہے اس کی سزا قتل ہی دی گئی ہے، اور ان میں سے کسی واقعہ میں بھی نفس ارتداد کے سوا کسی دوسرے جرم کی شمولیت ثابت نہیں ہے جس کی بنا پر یہ کہا جا سکے کہ قتل کی سزا دراصل اس جرم پر دی گئی تھی نہ کہ ارتداد پر۔

## مرتدوں کے خلاف خلیفہ اوّل کا جہاد

مگر ان سب نظیروں سے بڑھ کر وزنی نظیر اہل ردّہ کے خلاف حضرت ابوبکرؓ صدیق کا جہاد ہے۔ اس میں صحابہ کرام کی پوری جماعت شریک تھی۔ اس سے اگر ابتداء میں کسی نے اختلاف کیا بھی تھا تو بعد میں وہ اختلاف اتفاق سے بدل گیا تھا۔ لہٰذا یہ معاملہ اس بات کا صریح ثبوت ہے کہ جن لوگوں نے براہ راست نبی ﷺ سے دین کی تعلیم و تربیت پائی تھی ان سب کا متفقہ فیصلہ یہ تھا کہ جو گروہ اسلام سے پھر جائے اس کے خلاف اسلامی حکومت کو جنگ کرنی چاہیے۔

بعض لوگ اس جہاد کی توجیہ یہ کرتے ہیں کہ مرتدین کی حیثیت دراصل باغیوں کی تھی کیونکہ انھوں نے حکومت کا ٹیکس (یعنی زکوٰۃ) دینا بند کر دیا تھا اور وہ حکومت کے عاملوں کو الگ کر کے خود اپنی حکومتیں قائم کرنے لگے تھے۔ لیکن یہ توجیہ چار وجوہ سے قطعی غلط ہے۔

(۱)...... جہاد جن لوگوں کے خلاف کیا گیا تھا وہ سارے کے سارے مانعین زکوٰۃ ہی نہیں تھے بلکہ ان میں مختلف قسم کے مرتدین شامل تھے۔ کچھ لوگ ان مدعیان نبوت پر ایمان لے آئے تھے جنھوں نے عرب کے مختلف گوشوں میں اپنی نبوت کا اعلان کیا تھا کچھ کو محمد ﷺ کی نبوت کا یقین نہ رہا تھا اور وہ کہتے تھے کہ لو کان محمد نبیاً مامات.
(بدایہ والنھایہ ج ۶ ص ۳۲۷ ذکر ردۃ اھل البحرین)

(اگر محمد نبی ہوتے تو مرتے نہیں) کچھ لوگ تمام ضروریات دین کے قائل تھے اور زکوٰۃ بھی ادا کرنے کے لیے تیار تھے۔ مگر ان کا کہنا یہ تھا کہ ہم اپنی زکوٰۃ بطور خود جمع اور خرچ کریں گے، ابوبکر کے عاملوں کو نہیں دیں گے۔ کچھ اور لوگ کہتے تھے:

اطعنا رسول اللہ اذ کان بیننا
فواعجبا ما بال ملک ابی بکر

"ہم نے خدا کے رسول کی پیروی کر لی جبکہ وہ ہمارے درمیان تھا، مگر مقام حیرت ہے کہ یہ ابوبکر کی حکومت ہم پر کیوں مسلط ہوئی۔"
(بدایہ والنھایہ ج ۶ ص ۳۱۱ فصل فی تصدی الصدیق للقتال اھل الردۃ)

گویا انھیں اعتراض اس بات پر تھا کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد خلافت کا نظام قائم ہو اور سب مسلمانوں کو اسی طرح اس مرکز سے وابستہ رہنے پر مجبور کیا جائے جس طرح وہ رسول اللہ ﷺ کی شخصیت سے وابستہ تھے۔

(۲)...... ان سب مختلف قسم کے لوگوں کے لیے صحابہ نے باغی کے بجائے ''مرتد'' کا لفظ اور اس ہنگامے کے لیے بغاوت کے بجائے ''ارتداد'' کا لفظ استعمال کیا، جس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ ان کی نگاہ میں وہ اصل جرم جس کے یہ لوگ مرتکب ہوئے تھے، ارتداد تھا، نہ کہ بغاوت، جنوب عرب میں جن لوگوں نے لقیط بن مالک الازدی کی نبوت تسلیم کر لی تھی ان کے خلاف حضرت ابوبکرؓ نے عکرمہ بن ابی جہل کو جہاد کے لیے روانہ کرتے وقت یہ ہدایت کی تھی کہ **ومن لقیتہ من المرتدۃ بین عمان الی حضرموت و الیمن فنکل بہ** (عمان سے حضرموت اور یمن تک جہاں مرتدوں کو پاؤ کچل ڈالو)۔ (بدایہ والنھایہ ج ۶ ص ۳۳۰)

(۳)...... جن لوگوں نے زکوٰۃ ادا کرنے سے انکار کیا تھا ان کے معاملے میں جب یہ شبہ ظاہر کیا گیا کہ ایسے لوگوں کے خلاف جنگ کرنا جائز بھی ہے یا نہیں تو حضرت ابوبکرؓ نے جواب دیا تھا۔ **واللّٰہ لاقاتلنّ من فرّق بین الصلوۃ والزکوٰۃ** (بدایہ والنھایہ ج ۶ ص ۳۱۱ ذکر ردۃ اہل عمان ویمن) (خدا کی قسم جو نماز اور زکوٰۃ میں فرق کرے گا میں اس سے جنگ کروں گا) اس کے صاف معنی یہ ہیں کہ خلیفہ اوّل کی نگاہ میں ان کا اصل جرم ٹیکس نہ دینا نہیں تھا بلکہ دین اسلام کے دو ارکان میں سے ایک کو ماننا اور دوسرے کو نہ ماننا تھا اور آخرکار جس بنا پر صحابہ کرام نے ان مانعین زکوٰۃ سے جنگ کرنے کے معاملے میں خلیفہ سے اتفاق کیا وہ یہی تھی کہ خلیفہ برحق کے دلائل سے انھیں اس امر کا پورا اطمینان ہو گیا کہ نماز اور زکوٰۃ میں تفریق کرنے کی وجہ سے یہ لوگ دائرۂ دین سے باہر نکل چکے ہیں۔

(۴)...... ان سب سے بڑھ کر فیصلہ کن چیز سیّدنا ابوبکر صدیقؓ کا وہ فرمانِ عام ہے جو آپ نے عرب کے مختلف گوشوں میں مرتدین کے خلاف جہاد کے لیے ۱۱ فوجیں روانہ کرتے وقت ہر فوج کے کمانڈر کو لکھ کر دیا تھا۔ حافظ ابن کثیر نے اپنی (کتاب البدایہ والنہایہ ج ۶ ص ۳۱۵، ۳۱۶) میں یہ پورا فرمان نقل کیا ہے۔ اس کے حسب ذیل فقرے خاص طور پر قابلِ غور ہیں:

''تم میں سے جن لوگوں نے شیطان کی پیروی قبول کی ہے اور جو اللہ سے بیخوف ہو کر اسلام سے کفر کی طرف پھر گئے ہیں ان کی اس حرکت کا حال مجھے معلوم ہوا، اب میں نے فلاں شخص کو مہاجرین و انصار اور نیک نہاد تابعین کی ایک فوج کے ساتھ تمہاری طرف بھیجا ہے اور اسے ہدایت کر دی ہے کہ ایمان کے سوا کسی سے کچھ قبول نہ کرے، اور اللہ عزوجل کی طرف دعوت دیے بغیر کسی کو قتل نہ کرے۔ پس جو کوئی اس کی دعوت الی اللہ کو قبول کرے گا اور اقرار کرنے کے بعد اپنا عمل درست رکھے گا اس کے اقرار کو وہ قبول کرے گا اور اسے راہ راست پر چلنے میں مدد دے گا اور جو انکار کرے گا اس سے وہ لڑے گا یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف رجوع کرے۔ اس کو حکم دے دیا گیا ہے کہ انکار کرنے والوں میں سے جس پر وہ قابو پائے اسے جیتا نہ چھوڑے۔ ان کی بستیوں کو جلا دے، ان کو نیست و نابود کر دے، ان کی عورتوں اور بچوں کو غلام بنالے اور اسلام کے سوا کسی سے کچھ قبول نہ کرے۔ پس جو اس کی بات مان لے گا وہ اپنا ہی بھلا کرے گا اور جو نہ مانے گا وہ اللہ کو عاجز نہ کر سکے گا۔ میں نے اپنے فرستادہ امیر کو یہ بھی ہدایت کر دی ہے کہ میری اس تجویز کو تمہارے ہر مجمع میں سنا دے اور یہ کہ اسلام قبول کرنے کی علامت اذان ہے۔ جہاں سے اذان کی آواز آئے اس بستی سے تعرض نہ کرو اور جہاں سے یہ آواز نہ آئے وہاں کے لوگوں سے پوچھو کہ وہ کیوں اذان نہیں دیتے۔ اگر وہ انکار کریں تو ان پر ٹوٹ پڑو اور اگر اقرار

کریں تو ان کے ساتھ وہی سلوک کرو جس کے وہ مستحق ہیں۔"

آئمہ مجتہدین کا اتفاق اب بحث طویل ہو جائے گی اگر ہم پہلی صدی ہجری سے لے کر اس چودھویں صدی تک کے فقہاء کی تحریریں مسلسل نقل کریں۔ لیکن ہم اتنا کہے بغیر نہیں رہ سکتے کہ مسلہ کے جزئیات میں مذاہب اربعہ کے درمیان خواہ کتنا ہی اختلاف ہو، بہر حال بجائے خود یہ مسلہ کہ "مرتد کی سزا قتل ہے" فقہ کے چاروں مذاہب میں متفق علیہ ہے۔

امام مالکؒ کا مذہب ان کی کتاب مؤطا میں یوں لکھا ہے:

"زید بن اسلم سے مالک نے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو اپنا دین بدلے اس کی گردن مار دو۔ اس حدیث کے متعلق مالک نے کہا جہاں تک ہم سمجھ سکتے ہیں نبی ﷺ کے اس ارشاد کا مطلب یہ ہے کہ جو شخص اسلام سے نکل کر کسی دوسرے طریقے کا پیرو ہو جائے مگر اپنے کفر کو چھپا کر اسلام کا اظہار کرتا رہے جیسا کہ زندیقوں اور اسی طرح کے دوسرے لوگوں کا ڈھنگ ہے تو اس کا جرم ثابت ہو جانے کے بعد اسے قتل کر دیا جائے اور توبہ کا مطالبہ نہ کیا جائے کیونکہ ایسے لوگوں کی توبہ کا بھروسہ نہیں کیا جا سکتا اور جو شخص اسلام سے نکل کر اعلانیہ کسی دوسرے طریقے کی پیروی اختیار کرے اس سے توبہ کا مطالبہ کیا جائے، توبہ کر لے تو خیر ورنہ قتل کیا جائے۔"

(مؤطا مالک باب القضاء فی من ارتد عن الاسلام ص ٦٤٠)

حنابلہ کا مذہب ان کی مستند ترین کتاب "المغنی" میں اس طرح بیان ہوا ہے:

"امام احمد بن حنبلؒ کی رائے یہ ہے کہ جو عاقل و بالغ مرد یا عورت اسلام کے بعد کفر اختیار کرے اسے تین دن تک توبہ کی مہلت دی جائے، اگر توبہ نہ کرے تو قتل کر دیا جائے۔ یہی رائے حسن بصری، زہری، ابراہیم، نخعی، مکحول، حماد، مالک، لیث، اوزاعی، شافعی اور اسحاق بن راہویہ کی ہے۔ (جلد ١٠ ص ٧٤)

مذہب حنفی کی تصریح امام طحاوی نے اپنی کتاب شرح معانی الآثار میں اس طرح کی ہے:

"اسلام سے مرتد ہونے والے شخص کے بارے میں فقہاء کے درمیان اختلاف اس امر میں ہے کہ آیا اس سے توبہ کا مطالبہ کیا جائے یا نہیں۔ ایک گروہ کہتا ہے کہ اگر امام اس سے توبہ کا مطالبہ کرے تو یہ زیادہ بہتر ہے۔ پھر اگر وہ شخص توبہ کر لے تو چھوڑ دیا جائے ورنہ قتل کر دیا جائے۔ امام ابوحنیفہ، ابویوسف اور محمد رحمتہ اللہ علیہم ان لوگوں میں سے ہیں جنھوں نے یہ رائے اختیار کی ہے۔ دوسرا گروہ کہتا ہے کہ توبہ کا مطالبہ کرنے کی کوئی حاجت نہیں۔ ان کے نزدیک مرتد کی حیثیت حربی کافر کی سی ہے۔ جن حربی کافروں تک ہماری دعوت پہنچ چکی ہے۔ ان کو جنگ شروع کرنے سے پیشتر اسلام کی طرف دعوت دینا غیر ضروری ہے، البتہ جنھیں دعوت نہ پہنچی ہو ان پر حملہ آور ہونے سے پہلے حجت تمام کرنی چاہیے۔ اسی طرح جو شخص اسلام سے ناواقفیت کی بنا پر مرتد ہوا ہو اس کو تو پہلے سمجھا کر اسلام کی طرف واپس لانے کی کوشش کر لینی چاہیے مگر جو شخص سوچ سمجھ کر اسلام سے نکلا ہو اسے توبہ کی دعوت دیے بغیر قتل کر دیا جائے۔ امام ابو یوسفؒ کا بھی ایک قول اسی رائے کی تائید میں ہے، چنانچہ وہ کتاب الاملاء میں فرماتے ہیں کہ میں مرتد کو قتل کروں گا اور توبہ کا مطالبہ نہ کروں گا، ہاں اگر وہ خود ہی جلدی کر کے توبہ کر لے تو میں اسے چھوڑ دوں گا اور اس کا معاملہ اللہ کے حوالے کروں گا۔"

(طحاوی شرح معانی الآثار ج ۲ ص ۱۱۵ کتاب السیر بحث استتابتہ المرتد)

مذہب حنفی کی مزید تصریح ہدایہ میں اس طرح ہے:

''جب کوئی شخص اسلام سے پھر جائے (العیاذ باللہ) تو اس کے سامنے اسلام پیش کیا جائے۔ اگر اسے کوئی شبہ ہو تو اسے صاف کرنے کی کوشش کی جائے، کیونکہ بہت ممکن ہے وہ کسی شبہ میں مبتلا ہو اور ہم اس کا شبہ دور کر دیں تو اس کا شر ایک بدتر صورت (یعنی قتل) کے بجائے ایک بہتر صورت (یعنی دوبارہ قبولِ اسلام) سے رفع ہو جائے مگر مشائخ فقہاء کے قول کے مطابق اس کے سامنے اسلام پیش کرنا واجب نہیں ہے کیونکہ اسلام کی دعوت تو اس کو پہنچ چکی۔'' (ہدایہ ج ۲ ص ۵۶۵ باب احکام المرتدین)

افسوس ہے کہ فقہ شافعی کی کوئی معتبر کتاب اس وقت میرے پاس نہیں ہے مگر ہدایہ میں ان کا جو مذہب نقل کیا گیا ہے وہ یہ ہے:

''شافعی سے منقول ہے کہ امام کو لازم ہے کہ مرتد کو تین دن کی مہلت دے اور اس کے لیے جائز نہیں ہے کہ اس سے پہلے اسے قتل کر دے۔ کیونکہ ایک مسلمان کا ارتداد بظاہر کسی شبہ ہی کا نتیجہ ہو سکتا ہے۔ لہٰذا ایک مدت ضرور ہونی چاہیے، جس میں اس کے لیے غور و تامل کا موقع ہو اور ہم اس غرض کے لیے تین دن کافی سمجھتے ہیں۔''

(ہدایہ ج ۲ ص ۵۶۵ باب احکام المرتدین)

غالباً ان شہادتوں کے بعد کسی شخص کے لیے اس امر میں شبہ کرنے کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہتی کہ اسلام میں مرتد کی سزا قتل ہے اور یہ سزا نفس ارتداد کی ہے نہ کہ کسی اور جرم کی جو ارتداد کے ساتھ شامل ہو گیا ہو۔

بعض لوگ حدیث اور فقہ کی باتیں سن کر یہ سوال کیا کرتے ہیں کہ قرآن میں یہ سزا کہاں لکھی ہے؟ ایسے لوگوں کی تسلی کے لیے اگرچہ ہم نے اس بحث کی ابتداء میں قرآن کا حکم بھی بیان کر دیا ہے، لیکن اگر بالفرض یہ حکم قرآن میں نہ بھی ہوتا تو حدیث کی کثیر التعداد روایات، خلفائے راشدین کے فیصلوں کی نظیریں اور فقہاء کی متفقہ رائیں اس حکم کو ثابت کرنے کے لیے بالکل کافی تھیں۔ ثبوتِ حکم کے لیے ان چیزوں کو ناکافی سمجھ کر جو لوگ اس کا حوالہ قرآن سے مانگتے ہیں ان سے ہمارا سوال یہ ہے کہ تمہاری رائے میں کیا اسلام کا پورا قانون تعزیرات وہی ہے جو قرآن میں بیان ہوا ہے؟ اگر اس کا جواب اثبات میں ہے تو گویا تم کہتے ہو کہ قرآن میں جن افعال کو جرم قرار دے کر سزا تجویز کر دی گئی ہے ان کے ماسوا کوئی فعل اسلامی حکومت میں جرم مستلزم سزا نہ ہوگا۔ پھر ایک مرتبہ غور کر لو۔ کیا اس قاعدے پر تم دنیا میں کوئی حکومت ایک دن بھی کامیابی کے ساتھ چلا سکتے ہو؟ اور اگر اس کا جواب نفی میں ہے اور تم خود بھی تسلیم کرتے ہو کہ قرآن کے بیان کردہ جرائم اور سزاؤں کے علاوہ اسلامی نظام حکومت میں دوسرے جرائم بھی ہو سکتے ہیں اور ان کے لیے تفصیلی قانون تعزیرات کی ضرورت ہے، تو ہمارا دوسرا سوال یہ ہے کہ جو قانون نبی ﷺ اور خلفائے راشدین کی حکومت میں رائج تھا اور جس کو مسلسل تیرہ سو برس تک تمام امت کے جج، مجسٹریٹ اور علمائے قانون بالاتفاق تسلیم کرتے رہے ہیں، آیا وہ اسلامی قانون کہلانے کا زیادہ مستحق ہے یا وہ قانون جسے آج چند ایسے لوگ تجویز کریں جو غیر اسلامی علوم اور غیر اسلامی تہذیب و تمدن سے مغلوب و متاثر ہیں اور جن کو اسلامی علوم کی ادھوری تعلیم بھی میسر نہیں آئی ہے؟

## دارالاسلام میں تبلیغ کفر کا مسئلہ

یہاں تک ہماری بحث پہلے سوال سے متعلق تھی، یعنی یہ کہ اسلام میں مرتد کی سزا قتل ہے یا نہیں۔ اب ہم دوسرے سوال کو لیتے ہیں جسے سائل نے ان الفاظ میں پیش کیا ہے:

''کیا ایک صحیح اسلامی حکومت کے تحت غیر مسلموں کو اپنے مذاہب کی تبلیغ کا حق اسی طرح ہوگا جس

طرح مسلمانوں کو اپنے مذہب کی تبلیغ کا حق حاصل ہونا چاہیے؟ کیا خلافت راشدہ اور بعد کی خلافتوں کے تحت کفار واہل کتاب کو اپنے مذاہب کی تبلیغ کا حق حاصل تھا؟"

اس مسئلہ کا فیصلہ بڑی حد تک تو قتل مرتد کے قانون نے خود ہی کر دیا ہے۔ کیونکہ جب ہم اپنے حدود اقتدار میں کسی ایسے شخص کو جو مسلمان ہو اسلام سے نکل کر کوئی دوسرا مذہب و مسلک قبول کرنے کا "حق" نہیں دیتے تو لامحالہ اس کے معنی یہی ہیں کہ ہم حدودِ دارالاسلام میں اسلام کے بالمقابل کسی دوسری دعوت کے اٹھنے اور پھیلنے کو بھی برداشت نہیں کرتے۔ دوسرے مذاہب و مسالک کو تبلیغ کا "حق" دینا، اور مسلمان کے لیے تبدیل مذہب کو جرم ٹھہرانا، دونوں ایک دوسرے کی ضد ہیں اور مؤخر الذکر قانون مقدم الذکر چیز کو خود بخود کالعدم کر دیتا ہے، لہٰذا قتل مرتد کا قانون فی نفسہٖ یہ نتیجہ نکالنے کے لیے کافی ہے کہ اسلام اپنے حدودِ اقتدار میں تبلیغ کفر کا روادار نہیں ہے۔

لیکن ایک شخص کہہ سکتا ہے کہ یہ قانون صرف مسلمانوں کو تبلیغ کفر کے اثرات سے محفوظ کرتا ہے، اس کے بعد یہ سوال پھر بھی باقی رہ جاتا ہے کہ آیا اسلام اپنے حدود میں رہنے والے غیر مسلموں اور باہر سے آنے والے داعیوں کو غیر مسلم آبادی میں اپنے اپنے مذاہب و مسالک کی دعوت پھیلانے کی اجازت دیتا ہے یا نہیں؟

مسئلہ کی تحقیق اس سوال کی تحقیق کے لیے ضروری ہے کہ ہم اسلام کے حقیقی موقف اور اسلامی حکومت کی نوعیت کو اچھی طرح سمجھ لیں۔

اسلام کی اصل حیثیت یہ ہے کہ وہ خود ایک راستہ نوعِ انسانی کے سامنے پیش کرتا ہے اور پوری قطعیت کے ساتھ دعویٰ کرتا ہے کہ یہی میرا راستہ صحیح ہے اور دوسرے سب راستے غلط ہیں، اسی میں انسان کی فلاح ہے اور دوسرے راستوں میں انسانیت کے لیے تباہی و بربادی کے سوا کچھ نہیں ہے، لہٰذا اسی راہ پر سب لوگوں کو آنا چاہیے اور دوسرے راستوں کو چھوڑ دینا چاہیے:

وَاَنَّ هٰذَا صِرَاطِيْ مُسْتَقِيْمًا فَاتَّبِعُوْهُ وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ فَتَفَرَّقَ بِكُمْ عَنْ سَبِيْلِهٖ. (انعام ۱۹) اور یہ کہ میرا یہ راستہ ہی ایک سیدھا راستہ ہے پس تم اسی کی پیروی کرو اور دوسرے راستوں کی پیروی نہ کرو ورنہ تم اللہ کے راستے سے ہٹ جاؤ گے۔

اس کی نگاہ میں ہر وہ طریق فکر و عمل جس کی طرف کوئی غیر مسلم دعوت دیتا ہے، گمراہی ہے اور اس کی پیروی کا نتیجہ انسان کے لیے نقصان اور خالص نقصان کے سوا اور کچھ نہیں ہے۔

اُولٰٓئِكَ يَدْعُوْنَ اِلَى النَّارِ وَاللّٰهُ يَدْعُوْٓا اِلَى الْجَنَّةِ وَالْمَغْفِرَةِ بِاِذْنِهٖ. (البقرہ ۲۷) وہ آگ کی طرف بلاتے ہیں اور اللہ اپنے حکم سے جنت اور بخشش کی طرف بلاتا ہے۔

اس دعوے اور اس دعوت میں اسلام اپنے اندر کوئی باطنی تذبذب نہیں رکھتا۔ وہ اس شک میں مبتلا نہیں ہے کہ شاید کوئی دوسرا راستہ بھی حق اور موجب فلاح انسانیت ہو۔ اس کو اپنے برحق اور دوسری تمام راہوں کے باطل ہونے کا پورا یقین ہے۔ وہ وثوق اور اخلاص اور سنجیدگی کے ساتھ یہی سمجھتا ہے کہ اور سب راستے انسان کو جہنم کی طرف لے جانے والے ہیں اور صرف اس کا اپنا ہی راستہ انسان کے لیے ایک راہ نجات ہے۔

اب ظاہر ہے کہ جب اسلام کا اصل موقف یہ ہے تو اس کے لیے اس بات کو پسند کرنا تو درکنار، گوارا کرنا بھی سخت مشکل ہے کہ بنی آدم کے اندر وہ دعوتیں پھیلیں جو ان کو ابدی تباہی کی طرف لے جانے والی ہیں۔ وہ

داعیانِ باطل کو اس امر کا کھلا لائسنس نہیں دے سکتا کہ وہ جس آگ کے گڑھے کی طرف خود جا رہے ہیں اسی کی طرف دوسروں کو بھی کھینچیں۔ زیادہ سے زیادہ جس چیز کو وہ بادلِ ناخواستہ گوارا کرتا ہے وہ بس یہ ہے کہ جو شخص خود کفر پر قائم رہنا چاہتا ہو اسے اختیار ہے کہ اپنی فلاح کے راستے کو چھوڑ کر اپنی بربادی کے راستے پر چلتا رہے اور یہ بھی وہ صرف اس لیے گوارا کرتا ہے کہ زبردستی کسی کے اندر ایمان اتار دینا قانونِ فطرت کے تحت ممکن نہیں ہے۔ ورنہ انسانیت کی خیر خواہی کا اقتضا یہ تھا کہ اگر کفر کے زہر سے لوگوں کو بجبر بچانا ممکن ہوتا تو ہر اس شخص کا ہاتھ پکڑ لیا جاتا جو اس زہر کا پیالہ پی رہا ہو۔ اس جبری حفاظت اور نجات دہندگی سے اسلام کا اجتناب اس بنا پر نہیں ہے کہ وہ تباہی کے گڑھے کی طرف جانے کو لوگوں کا ''حق'' سمجھتا ہے اور انھیں روکنے اور بچانے کو ''باطل'' خیال کرتا ہے، بلکہ اس کارِ خیر سے اس کے اجتناب کی وجہ صرف یہ ہے کہ خدا نے جس قانون پر کائنات کا موجودہ نظام بنایا ہے اس کی رو سے کوئی شخص کفر کے تباہ کن نتائج سے نہیں بچایا جا سکتا، جب تک کہ وہ خود کافرانہ طرزِ فکر و عمل کی غلطی کا قائل و معترف ہو کر مسلمانہ رویہ اختیار کرنے پر آمادہ نہ ہو جائے۔ اس لیے اور صرف اسی لیے اسلام اللہ کے بندوں کو یہ اختیار دیتا ہے کہ اگر وہ تباہی و بربادی ہی کے راستہ پر چلنا چاہتے ہوں تو چلیں۔ لیکن اس سے یہ امید کرنا عبث ہے کہ وہ اس اختیار کے ساتھ ان خودکشی کرنے والوں کو یہ اختیار بھی دے گا کہ جس تباہی کی طرف وہ خود جا رہے ہیں اس کی طرف دوسرے بندگانِ خدا کو بھی چلنے کی ترغیب دیں۔ جہاں اس کا بس نہیں چلتا وہاں تو وہ مجبور ہے، لیکن جہاں اس کی اپنی حکومت قائم ہو اور اللہ کے بندوں کی فلاح و بہبود کا ذمہ اس نے لیا ہو وہاں اگر چوری اور ڈاکے اور قحبہ گری اور افیون نوشی اور زہر خوری کی تبلیغ کا لائسنس دینا اس کے لیے ممکن نہیں ہے تو اس سے بدرجہا زیادہ مہلک چیز کفر و شرک اور دہریت اور خدا سے بغاوت کی تبلیغ کا لائسنس دینا اس کے لیے کس طرح ممکن ہو سکتا ہے؟

## اسلامی حکومت کا بنیادی مقصد

اسلام جس غرض کے لیے اپنی حکومت قائم کرتا ہے وہ محض انتظامِ ملکی نہیں ہے بلکہ اس کا ایک واضح اور متعین مقصد ہے جسے وہ ان الفاظ میں بیان کرتا ہے:

هُوَ الَّذِیْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰی وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ كُلِّهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ.
(التوبہ ۵) وہ اللہ ہے جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور دینِ حق دے کر بھیجا تا کہ اسے پوری جنسِ دین پر غالب کر دے، خواہ شرک کرنے والوں کو یہ کتنا ہی ناگوار ہو۔

وَقٰتِلُوْهُمْ حَتّٰی لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّیَكُوْنَ الدِّیْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ. (الانفال ۵) اور تم ان سے جنگ کرو یہاں تک کہ فتنہ باقی نہ رہے اور دین پورا کا پورا اللہ کے لیے ہو جائے۔

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَی النَّاسِ وَیَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَیْكُمْ شَهِیْدًا.
(البقرہ ۱۴۳) اور اس طرح ہم نے تم کو ایک امتِ وسط (بہترین گروہ) بنا دیا ہے تا کہ تم دنیا کے لوگوں پر گواہ ہو اور رسول تم پر گواہ ہو۔

ان آیات کی رو سے پیغمبر کے مشن کا اصل مدعا یہ ہے کہ جس ہدایت اور دینِ حق کو وہ خدا کی طرف سے لایا ہے اسے ہر اس نظامِ زندگی کے مقابلے میں غالب کر دے جو ''دین'' کی نوعیت رکھتا ہو۔ اس سے لامحالہ یہ بات لازم آتی ہے کہ جہاں پیغمبر کو اپنے اس مشن میں کامیابی حاصل ہو جائے وہاں وہ کسی ایسی دعوت کو نہ اٹھنے

دے جو خدا کی ہدایت اور اس کے دین کے مقابلے میں کسی دوسرے دین یا نظام زندگی کے غلبے کی کوشش کرنا چاہتی ہو۔

پیغمبر کے بعد جس طرح اس کے جانشین اس دین کے وارث ہوتے ہیں جو وہ خدا کی طرف سے لایا تھا، اسی طرح وہ اس مشن کے بھی وارث ہوتے ہیں جس پر اللہ نے اسے مامور کیا تھا۔ ان کی تمام جدوجہد کا مقصود ہی یہ قرار پاتا ہے کہ دین پورا کا پورا اللہ کے لیے مخصوص ہو۔

لہٰذا جہاں معاملاتِ زندگی ان کے قبضہ واختیار میں آ جائیں، اور جس ملک یا جس سرزمین کے انتظام کے متعلق انھیں پوری طرح خدا کے سامنے ذمہ دارانہ گواہی دینی ہو، وہاں ان کے لیے یہ کسی طرح بھی جائز نہیں ہوسکتا کہ وہ اپنی حفاظت ونگرانی میں خدا کے دین کے بالمقابل کسی دوسرے دین کی دعوت کو پھیلنے کا موقع دیں۔ اس لیے کہ ایسا موقع دینے کے معنی لازماً یہ ہیں کہ دین پورا کا پورا اللہ کے لیے نہ ہونے پائے اور کسی غلط نظام زندگی کا فتنہ اگر باقی ہے تو وہ اور زیادہ بڑھے۔ آخر وہ خدا کے سامنے گواہی کس چیز کی دیں گے کیا اس چیز کی کہ جہاں تو نے ہمیں حکمرانی کی طاقت بخشی تھی وہاں ہم تیرے دین کے مقابلے میں ایک فتنے کو سر اٹھانے کا موقع دے آئے ہیں؟

## دارالاسلام میں ذمّیوں اور مستامنوں کی حیثیت

اسلامی حکومت میں غیر مسلموں کو اپنے دین پر قائم رہنے کی جو آزادی بخشی گئی ہے اور جزیہ کے معاوضے میں ان کی جان و مال اور ان کی مذہبی زندگی کے تحفظ کا جو ذمہ لیا گیا ہے اس کا مآل زیادہ سے زیادہ بس اتنا ہے کہ جس طریقے پر وہ خود چلنا چاہتے ہیں اس پر چلتے رہیں۔ اس سے تجاوز کر کے اگر وہ اپنے طریقے کو غالب کرنے کی کوشش کریں گے تو کوئی اسلامی حکومت جو اس نام سے موسوم کیے جانے کے قابل ہو، انھیں اس کی اجازت ہرگز نہیں دے سکتی۔ جزیہ کا قانون قرآن مجید کی جس آیت میں بیان ہوا ہے اس کے صاف الفاظ یہ ہیں کہ حَتّٰى يُعْطُوا الْجِزْيَةَ عَنْ يَدٍ وَّ هُمْ صٰغِرُوْنَ (توبہ ۲۹) (یہاں تک کہ وہ اپنے ہاتھ سے جزیہ دیں اور چھوٹے بن کر رہیں) اس آیت کی رو سے ذمّیوں کی صحیح پوزیشن اسلامی حکومت میں یہ ہے کہ وہ ''صاغرون'' بنے رہنے پر راضی ہوں۔ ''کابرون'' بننے کی کوشش وہ ذمی ہوتے ہوئے نہیں کر سکتے، اسی طرح باہر سے آنے والے غیر مسلم جو مستامن کی حیثیت سے دارالاسلام میں داخل ہوں، تجارت، صنعت وحرفت، سیاست، حصولِ تعلیم اور دوسرے تمام تمدنی مقاصد کے لیے تو ضرور آ سکتے ہیں، لیکن اس غرض کے لیے ہرگز نہیں آ سکتے کہ اللہ کے کلمہ کے مقابلے میں کوئی دوسرا کلمہ بلند کریں۔ اللہ نے کفار کے خلاف جو مدد اپنے پیغمبر کو اور اس کے بعد مسلمانوں کو دی یا آئندہ دے گا، اور جس کے نتیجے میں دارالاسلام پہلے قائم ہوا یا آئندہ کبھی قائم ہوگا۔ اس کی غرض صرف یہ تھی اور آئندہ بھی یہی ہوگی کہ کفر کا بول نیچا ہو اور اللہ کا بول بالا ہو کر رہے۔ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ وَاَيَّدَهٗ بِجُنُوْدٍ لَّمْ تَرَوْهَا وَجَعَلَ كَلِمَةَ الَّذِيْنَ كَفَرُوا السُّفْلٰى وَكَلِمَةُ اللّٰهِ هِيَ الْعُلْيَا (توبہ ۴۰) پس مسلمان سخت احسان فراموش اور کافر نعمت ہوں گے اگر اللہ کی اس مدد سے فائدہ اٹھانے کے بعد وہ اپنے حدودِ اختیار میں كَلِمَةَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا کو سُفْلٰى سے پھر عُلْيَا ہونے کے لیے کوشش کرنے دیں۔

## دورِ نبوت اور خلافت راشدہ کا طرزِ عمل

نبی ﷺ اور خلفائے راشدین کے زمانے میں حکومت کی مستقل پالیسی یہی تھی جو اوپر بیان ہوئی۔ عرب

میں مسیلمہ، اسود عنسی، طلیحہ اسدی، سجاح، لقیط بن مالک ازدی اور ان کے سوا جو بھی اسلام کے مقابلے پر کوئی دعوت لے کر اٹھا، اسے فوراً دبا دیا گیا۔ جن غیر مسلم قوموں نے جزیہ پر معاہدہ کر کے اسلامی حکومت میں ذمی بن کر رہنا قبول کیا ان میں سے اکثر کے معاہدے لفظ بہ لفظ حدیث اور تاریخ کی کتابوں میں موجود ہیں۔ ان میں تمام حقوق ومراعات کی تفصیل پائی جاتی ہے مگر اس "حق" کا کہیں ذکر نہیں ہے کہ وہ اپنے دین کی دعوت حدودِ دارالاسلام میں پھیلا سکیں گی۔ جن غیر مسلموں کو مسلمانوں نے خود اپنی فیاضی سے ذمیت کے حقوق عطا کیے، ان کے حقوق کی تفصیل بھی فقہ کی کتابوں میں موجود ہے مگر اس نام نہاد "حق" کے ذکر سے وہ بھی خالی ہیں۔ مستامن بن کر باہر سے آنے والے غیر مسلموں کے ساتھ حکومت اسلامی کا معاملہ جیسا کچھ بھی ہونا چاہیے اس کو فقہاء نے پوری وضاحت کے ساتھ بیان کیا ہے۔ اس میں بھی کہیں کوئی اشارہ تک ہمیں ایسا نہیں ملتا کہ اسلامی حکومت کسی ایسے شخص کو آ کر اپنے حدود میں کام کرنے کی اجازت دے سکتی ہے جو کسی دوسرے مذہب ومسلک کا پرچار کرنا چاہتا ہو۔ اب اگر بعد کے دنیا پرست "خلفاء اور بادشاہوں نے اس کے خلاف کوئی عمل کیا ہے تو وہ اس بات کا ثبوت نہیں ہے کہ اسلام کا قانون اس کی اجازت دیتا ہے، بلکہ وہ دراصل اس کا ثبوت ہے کہ یہ لوگ ایک حقیقی اسلامی حکومت کے فرائض سے ناواقف یا ان سے منحرف ہو چکے تھے۔ "رواداری" کے موجودہ تصور کو جن لوگوں نے معیار حق سمجھ رکھا ہے وہ بڑے فخر کے ساتھ بادشاہوں کے یہ کارنامے داد طلبی کے لیے غیر مسلموں کے سامنے پیش کر سکتے ہیں کہ فلاں مسلمان بادشاہ نے غیر مسلم معبدوں اور مدرسوں کے لیے اتنی جائیدادیں وقف کیں، اور فلاں کے دور میں ہر مذہب وملت کے لوگوں کو اپنے اپنے دین کے پرچار کی پوری آزادی حاصل تھی، مگر اسلامی نقطہ نظر سے یہ سب کارنامے ان بادشاہوں کے جرائم کی فہرست میں لکھے جانے کے قابل ہیں۔

## قتل مرتد پر عقلی بحث

اب ہمیں سوال کے دوسرے پہلو سے بحث کرنی ہے، یعنی یہ کہ اگر اسلام میں واقعی مرتد کی سزا قتل ہے اور وہ فی الواقع اپنے حدود میں کسی حریف دعوت کے اٹھنے اور پھیلنے کا روادار نہیں ہے، تو ہمارے پاس وہ کیا دلائل ہیں جن کی بنا پر ہم اس کے اس رویہ کو صحیح اور معقول سمجھتے ہیں۔ اس سلسلے میں ہم پہلے قتل مرتد کے مسئلہ پر گفتگو کریں گے پھر تبلیغ کفر کی ممانعت کے سوال کو لیں گے۔

<u>معترضین کے دلائل</u> قتل مرتد پر زیادہ سے زیادہ جو اعتراضات ممکن ہیں وہ یہ ہیں:

اوّلاً، یہ چیز آزادئ ضمیر کے خلاف ہے۔ ہر انسان کو یہ آزادی حاصل ہونی چاہیے کہ جس چیز پر اس کا قلب مطمئن ہو اسے قبول کرے اور جس چیز پر اس کا اطمینان نہ ہو اسے قبول نہ کرے۔ یہ آزادی جس طرح ایک مسلک کو ابتداءً قبول کرنے یا نہ کرنے کے معاملہ میں ہر آدمی کو ملنی چاہیے اسی طرح ایک مسلک کو قبول کرنے کے بعد اس پر قائم رہنے یا نہ رہنے کے معاملہ میں بھی حاصل ہونی چاہیے جو شخص کسی مسلک کی پیروی اختیار کرنے کے بعد اسے چھوڑنے پر آمادہ ہوتا ہے وہ آخر اسی بنا پر تو آمادہ ہوتا ہے کہ پہلے اس مسلک کے برحق ہونے کا جو یقین اسے تھا وہ اب نہیں رہا۔ پھر یہ کس طرح جائز ہو سکتا ہے کہ عدم یقین کی بنا پر جب وہ اس مسلک کو چھوڑنے کا ارادہ کرے تو اس کے سامنے پھانسی کا تختہ پیش کر دیا جائے؟ اس کے معنی تو یہ ہیں کہ تم جس شخص کی رائے دلائل سے نہیں بدل سکتے اس کو موت کا خوف دلا کر مجبور کرتے ہو کہ اپنی رائے بدلے اور اگر وہ نہیں بدلتا تو اسے اس بات کی سزا دیتے ہو کہ اس نے اپنی رائے کیوں نہ بدلی؟

بندوں کی روحانی و اخلاقی فلاح ہی سے ہے اور اسی کی خاطر وہ انتظام ملکی اپنے ہاتھ میں لیتا ہے۔ اس لیے وہ سیاسی فساد یا انقلاب برپا کرنے والی تحریکوں کی طرح ان تحریکوں کو بھی برداشت نہیں کر سکتا جو اخلاقی فساد یا اعتقادی گمراہی پھیلانے والی ہوں۔

یہاں پھر وہی سوال ہمارے سامنے آتا ہے جو قتل مرتد کے مسئلہ میں آیا کرتا ہے، یعنی یہ کہ اگر غیر مسلم حکومتیں بھی اسی طرح اپنے حدود میں اسلام کی دعوت کو خلاف قانون قرار دے دیں تو کیا ہو؟ اس کا مختصر جواب یہ ہے کہ اسلام اس قیمت پر حق وصداقت کی اشاعت کی آزادی خریدنا نہیں چاہتا کہ اس کے جواب میں اسے جھوٹ اور باطل کی اشاعت کی آزادی دینی پڑے۔ وہ اپنے پیروؤں سے کہتا ہے کہ ''اگر تم سچے دل سے مجھے حق سمجھتے ہو اور میری پیروی ہی میں اپنی اور انسانیت کی نجات دیکھتے ہو تو میری پیروی کرو، مجھے قائم کرو، اور دنیا کو میری طرف دعوت دو خواہ اس کام میں تم کو گلزارِ ابراہیمؑ سے سابقہ پیش آئے یا آتش نمرود سے گزرنا پڑے۔ یہ تمھارے اپنے ایمان کا تقاضا ہے اور یہ بات تمہاری خدا پرستی پر منحصر ہے کہ اس کی رضا چاہتے ہو تو اس تقاضے کو پورا کرو ورنہ نہ کرو۔ لیکن میرے لیے یہ ناممکن ہے کہ تمھیں اس راہ کی خطرناکیوں سے بچانے اور اس کام کو تمھارے حق میں سہل بنانے کی خاطر باطل پرستوں کو یہ جوابی ''حق'' عطا کروں کہ وہ خدا کے بندوں کو گمراہ کریں اور ایسے راستوں پر انھیں ہانک لے جائیں جن میں مجھے معلوم ہے کہ ان کے لیے تباہی و بربادی کے سوا اور کچھ نہیں ہے۔

یہ اسلام کا ناقابل تغیر فیصلہ ہے اور اس میں وہ کسی سے مصالحت کرنے کے لیے تیار نہیں ہے۔ اگر غیر مسلم حکومتیں آج یا آئندہ کسی وقت اسلام کی تبلیغ کو اسی طرح جرم قرار دیں جس طرح وہ پہلے اسے جرم قرار دیتی رہی ہیں تب بھی اس فیصلہ میں کوئی ترمیم نہ کی جائے گی۔ بلکہ سچی بات یہ ہے کہ اسلام کے لیے وہ گھڑی بہت منحوس تھی جب کفار کی نگاہ میں وہ اتنا بے ضرر بن گیا کہ اس کی دعوت وتبلیغ کو وہ بخوشی گوارا کرنے لگے اور قانونِ کفر کی حفاظت و نگرانی میں اسے پھیلنے کی پوری سہولتیں بہم پہنچنے لگیں۔ اسلام کے ساتھ کفر کی یہ رعایتیں حقیقت میں خوش آئند نہیں ہیں یہ تو اس بات کی علامت ہیں کہ اسلام کے قالب میں اس کی روح موجود نہیں رہی ہے۔ ورنہ آج کے کافر کچھ نمرود و فرعون اور ابوجہل و ابولہب سے بڑھ کر نیک دل نہیں ہیں کہ اس مسلم نما قالب میں اسلام کا اصلی جوہر موجود ہو اور پھر بھی وہ اسے اپنی سرپرستی وحمایت سے سرفراز کریں یا کم از کم اسے پھیلنے کی آزادی ہی عطا کر دیں۔ جب سے ان کی عنایات کی بدولت اسلام کی دعوت محض گلزار ابراہیمؑ کی گلگشت بن کر رہ گئی اسی وقت سے اسلام کو یہ ذلت نصیب ہوئی کہ وہ ان مذاہب کی صف میں شامل کر دیا گیا جو ہر ظالم نظام تمدن وسیاست کے ماتحت آرام کی جگہ پا سکتے ہیں۔ بڑی مبارک ہوگی وہ ساعت جب یہ رعایتیں واپس لے لی جائیں گی اور دین حق کی طرف دعوت دینے والوں کی راہ میں پھر آتش نمرود حائل ہو جائے گی۔ اسی وقت اسلام کو وہ سچے پیرو اور داعی ملیں گے جو طاغوت کا سر نیچا کر کے حق کو اس پر غالب کرنے کے قابل ہوں گے۔



خاتم النبیین لا نبی بعدی

# اظہار حقانیت وابطال قادیانیت

ابوالسعود محمد سعد اللہ المکی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## استفتاء

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین کہ زید نے کئی مرتبہ قادیانی مذہب اختیار کیا اور کئی مرتبہ توبہ کر کے مسلمان ہوا اور اپنے اس فعل سے شہر کے مسلمانوں میں فتنہ وفساد کی آگ بھڑکا تا رہا۔ بالآخر جب مذکور نے اپنے ذاتی فوائد مسلمانوں میں ملنے کی وجہ سے حاصل کر لیے تو پھر علی الاعلان مسجد میں مسلمانوں کے رو برو قادیانیت ومرزائیت کا اعلان کر دیا کہ میں قادیانی ہوں۔ جب شہر کے مسلمان قادیانی مذکور کی شرارت اور مکر و فریب سے عاجز آ گئے تو انھوں نے آپس میں فیصلہ کیا کہ ہم کو زید کے فتنہ وفساد سے بچنے کے لیے کوئی ایسا راستہ اختیار کرنا چاہیے کہ آئندہ اس کے ناجائز تسلط سے محفوظ رہ سکیں۔ چنانچہ شہر کے مسلمان ایک دن جامع مسجد میں جمع ہوئے اور ایک عالم کے ہاتھ میں قرآن کریم دیا اور پھر تمام مسلمانوں نے باوضو قرآن کریم پر ہاتھ رکھ کر یہ عہد کیا کہ میں اپنے خدا کو حاضر و ناظر جان کر عہد کرتا ہوں کہ آئندہ زید قادیانی سے کسی طرح کا تعلق نہ رکھوں گا اور اس کے بائیکاٹ کی کوشش میں ہر ممکن امداد دوں گا اور یہ عہد مسلمانوں نے قادیانی کی شرارت اور مرزائیوں کی اسلامی دشمنی سے مجبور ہو کر کیا ہے۔ (تو کیا)

مسلمانوں کو ایسا عہد کرنا اور قادیانی مذکور کا بائیکاٹ کرنا از روئے شرع محمدی جائز ہے جبکہ اس کے ساتھ میل جول میں ہر وقت فتنہ فساد کا اندیشہ ہے۔ برہ کرم دلائل و براہین سے مفصل جواب دیجئے۔

بَیِّنُوْا وَلَکُمُ الْاَجْرُ مِنْ رَّبِّ الْعِبَادِ　　　　سائل محمد سعید غفرلہٗ

## الجواب (۱)

اَلْحَمْدُ لِمُمِیْدِ الْکَوْنِ اَسْتَمِدُّ التَّوْفِیْقَ مِنْہُ وَالْعَوْنَ "سائل محترم کے سوال میں قابل غور دو باتیں ہیں۔"

(۱)...... اوّل قادیانی مذکور کا مقاطعہ کرنا۔

(۲)...... مسلمانوں کا ایسا عہد کرنا۔

تو واضح ہو کہ یہ دونوں امر مطابق شریعت اور جائز ہیں حتیٰ کہ اگر کوئی قادیانی چپ چاپ بھی رہے اور کسی قسم کے فتنہ وفساد کی آگ نہ بھڑکائے تو بھی اس کا بائیکاٹ اور قطع تعلق کرنا بلا عہد و پیمان ہر ایک مسلمان کو اپنے اسلام پر برقرار رہنے کے لیے اور اپنے خدا اور رسول ﷺ کو ناراض نہ کرنے کے لیے اور جہنم کی آگ سے بچنے کے لیے فرض ہے۔ چہ جائیکہ جب زید کئی مرتبہ قادیانی مذہب اختیار کر کے اور کئی مرتبہ توبہ کر کے اپنے اس فعل سے شہر کے تمام مسلمانوں میں فتنہ وفساد کی آگ بھڑکا چکا ہو۔

فرمایا اللہ تعالیٰ نے وَلَا تَرْکَنُوْا اِلَی الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّکُمُ النَّارُ وَمَا لَکُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰہِ مِنْ اَوْلِیَآءَ ثُمَّ لَا تُنْصَرُوْنَ (ھود ۱۱۳) "یعنی اے مسلمانو مت جھکو طرف ان لوگوں کی کہ ظلم کرتے ہیں۔ پس لگے گی تم کو

آگ اورنہیں واسطے تمھارے سوائے اللہ کے کوئی دوست پھرنہیں مدد دیے جاؤ گے۔" مفسرین علیہم الرحمۃ فرماتے ہیں۔

(وَلَا تَرْكَنُوْا) اَلرُّكُوْنُ هُوَ الْمَيْلُ الْيَسِيْرُ وَالْخِطَابُ لِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ وَمَنْ مَّعَهُ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَیْ وَلَا تَمِيْلُوْا اَدْنٰى مَيْلٍ (اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا) اَیْ اِلَى الَّذِيْنَ وُجِدَ مِنْهُمُ الظُّلْمُ فِی الْجُمْلَةِ (فَتَمَسَّكُمْ) اَیْ بِسَبَبِ ذٰلِكَ (النَّارُ) وَاِذَا كَانَ الرُّكُوْنُ اِلٰى مَنْ صَدَرَ مِنْهُمْ ظُلْمٌ مَّرَّةً فِی الْاِفْضَآءِ اِلٰى مَسَاسِ النَّارِ هٰكَذَا فَمَا ظَنُّكَ بِالرُّكُوْنِ اِلٰى مَنْ صَدَرَ مِنْهُمُ الظُّلْمُ مِرَارًا وَرَسَخُوْا فِيْهِ ثُمَّ بِالْمَيْلِ اِلَيْهِمْ كُلَّ الْمَيْلِ وَدَخَلَ فِی الرُّكُوْنِ اِلَى الظّٰلِمِيْنَ الْمُدَاهَنَةُ وَالرِّضٰى بِاَقْوَالِهِمْ وَاَعْمَالِهِمْ وَمَحَبَّةُ مُصَاحَبَتِهِمْ وَمُعَاشَرَتُهُمْ وَ مَدُّ الْعَيْنِ اِلٰى زَهْرَتِهِمُ الْفَانِيَةِ وَغِبْطَتُهُمْ فِيْمَا اُوْتُوْا مِنَ الْقُطُوْفِ الدَّانِيَةِ وَالدُّعَآءُ لَهُمْ بِالْبَقَآءِ وَتَعْظِيْمُ ذِكْرِهِمْ وَاِصْلَاحُ دَوَاتِهِمْ وَقَلَمِهِمْ وَرَمْعُ الْقَلَمِ اَوِالْكَاغَذِ اِلٰى اَيْدِيْهِمْ وَالْمَشْىُ خَلْفَهُمْ وَ التَّزَيِّیْ بِزِيِّهِمْ وَالتَّشَبُّهُ بِهِمْ وَخِيَاطَةُ ثِيَابِهِمْ وَحَلْقُ رُؤُسِهِمْ." حضرات مفسرین علیہم الرحمۃ آیت شریف ولا ترکنوا الی الذین ظلموا کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ ولا ترکنوا میں خطاب رسول اللہ ﷺ اور تمام مسلمانوں سے کیا گیا ہے اور رکون کے معنی قدرے جھکنا ہے تو معنی ولا ترکنوا کے یہ ہوئے کہ اے رسول ﷺ اور تمام مسلمانو نہ جھکو ذرا سا بھی جھکنا (الی الذین ظلموا) ان لوگوں کی طرف جن سے ظلم فی الجملہ (کم سے کم) صادر ہو پس جب ظالم کے قدرے ظلم کی طرف میلان کی وجہ سے بھی آگ جہنم کی ان لوگوں کو لگے گی تو پھر اس شخص کے متعلق آگ میں جلنے کی سزا ظاہر ہے۔ جو سرتاسر ظالم کی طرف مشغول ہو اور جو ظالم کی طرف بالکل مائل ہو۔ اور ظالموں کی طرف میلان میں وہ تمام لوگ شامل ہیں جو ظالموں کی خوشامد کریں اور ان کے اقوال و اعمال سے خوش ہوں اور ان کی دوستی میں محبت رکھیں اور ان کی تہذیب کو پسند کریں اور ان کی فانی آرائش و زیب و زینت کو چشم رغبت سے دیکھیں اور ان کی جھکی ہوئی میوونکی ڈالیوں پر رشک کریں اور ان کی طول عمر کے لیے دعا کریں اور ان کا ذکر عزت کے ساتھ کریں اور جو ان کی دوات وقلم کی اصلاح کریں اور جو قلم یا کاغذ ان کے ہاتھوں میں دیں اور جو تعظیم کی غرض سے ان کے پیچھے چلیں اور جو ان کی شکل و شباہت اختیار کریں اور ان کے کپڑے سئیں اور ان کے سر کے بال مونڈیں۔"

اور عام کفار جن سے کوئی خطرہ فتنہ و فساد کا نہیں ان سے جو مودّت و محبت ممنوع ہے۔ وہ دینی امور اسلام کے مقابل دنیوی امور میں ہے۔ رہا حسن معاشرت و خوش اخلاقی اور نیکی اور احسان جس کے بنی آدم مستحق ہیں۔ یہ بغرض تالیف قلوب مشروع ہے ممنوع نہیں۔ مگر ایسے قادیانی مفسدوں سے تمام امور میں بائیکاٹ کرنا اشد ضروری ہے بلکہ اس کے باپ کو اور اس کی اولاد کو اور بھائی بہنوں کو اور تمام کنبے کے لوگوں کو بھی قادیانی مذکور سے سخت بائیکاٹ کرنا چاہیے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

لَا تَجِدُ قَوْمًا يُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ يُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَوْ كَانُوْٓا اٰبَآءَهُمْ اَوْ اَبْنَآءَهُمْ اَوْ اِخْوَانَهُمْ اَوْ عَشِيْرَتَهُمْ (مجادلہ ۲۲) یعنی اے محمد ﷺ ایسی قوم نہ پاؤ گے جو اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتی ہو کہ وہ ان لوگوں سے دوستی رکھیں جو اللہ اور اس کے رسول کو ناراض کرتے ہیں اگرچہ وہ ان کے باپ یا بیٹے یا بھائی یا کنبے کے لوگ ہی کیوں نہ ہوں۔

ایضاً۔ اس قادیانی کی بیوی اس پر حرام ہے اور اگر اپنی عورت کے ساتھ صحبت کرے گا وہ زنا ہے اور ایسی حالت میں جو اولاد پیدا ہوتی ہے وہ ولدالزنا ہوگی اور مرتد قادیانی جب بغیر توبہ کے مرجائے تو اس پر نماز جنازہ پڑھنا اور مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنا حرام ہے بلکہ مانند کتے کے بغیر غسل و کفن گڑھے میں ڈالا جائے۔

آئندہ اگر وہ قادیانی کبھی کسی ذاتی فائدہ کے لیے توبہ بھی کرے تو اس کی توبہ کا اعتبار مدت دراز تک جب تک کہ قرائن سے صادق نہ معلوم ہو جائے ہرگز نہ کرنا چاہیے۔ اس لیے کہ اس کی جھوٹی توبہ سے مسلمانوں کو مندرجہ ذیل قسم کے بہت سے دھوکوں میں پڑنے کا خدشہ ہے۔ مثلاً جھوٹی توبہ کر کے مسلمان لڑکی سے شادی کر لینا کسی مدرسہ میں مقرر ہو جانا یا کسی ذاتی مفاد کے لیے ووٹ حاصل کر لینا اور اس طرح مسلمانوں کا اس کو ووٹ دے کر قائد المسلمین بنانا وغیرہ۔ اللہ تعالیٰ اس کے شر سے تمام مسلمانوں کو بچائے۔

خدائے برتر کا بڑا شکر و احسان ہے کہ شہر کے مسلمانوں کو جب اس قادیانی کے مکر و فریب بخوبی معلوم ہو گئے، تو اور دیگر مسلمانوں کو اس کے شر و فساد سے بچانے کے لیے اور اس کے ناجائز تسلط سے محفوظ رہنے کے لیے آپس میں یہ صحیح فیصلہ کیا اور ایسا راستہ اختیار کیا، تاکہ سخت سے سخت مفسد کے لیے، سخت سے سخت بائیکاٹ کیا جائے۔ لہٰذا شہر کے مسلمانوں نے ایک اللہ کے دین کے عالم کے رو برو اور اللہ کے کلام قرآن شریف پر ہاتھ رکھ کر اور اللہ کے گھر یعنی جامع مسجد میں جمع ہو کر باتفاق رائے خدا کو حاضر و ناظر جان کر اللہ عزوجل سے عہد و پیمان کیا کہ ہم سب اس مفسدہ پرداز سے آئندہ میل جول حرام کر لیں گے۔ اور اس سے کسی قسم کا تعلق نہیں رکھیں گے اور اس کے بائیکاٹ کی کوشش میں ہر ممکن امداد کریں گے۔

تو اس قسم کے معاہدے شرعاً جائز ہیں بلکہ اس میں جتنے فوائد ہیں سب کے سب قواعد مشروعہ اور فوائد مودوعہ فی الشرع ہیں اور جو لوگ ایسے معاہدے مشروعہ کر کے مضبوط بائیکاٹ کرتے ہیں ان کے لیے اللہ عزوجل کی طرف سے چند خوش خبریاں ہیں۔ جیسا کہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

أُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْاِيْمَانَ وَاَيَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ وَيُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ اُولٰٓئِكَ حِزْبُ اللّٰهِ اَلَآ اِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ.

(مجادلہ ۲۲) پہلی خوشخبری اُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْاِيْمَانَ یہی وہ لوگ ہیں جن کے دلوں میں اللہ نے ایمان لکھ دیا ہے۔ یعنی ان کے الواح قلوب پر ازلی قلم سے ایمان لکھا گیا ہے وہ صرف زبانی ایمان والوں میں ہیں۔

دوسری خوشخبری وَاَيَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ اور ان کی اپنی روح سے مدد کی ہے۔ روح مؤید کے علماء کرام نے کئی ایک معنی بیان فرمائے ہیں۔ نور قلب، قرآن مجید، دشمنوں پر فتحیابی، اور ان سے ایمان داروں کی تائید ہوئی۔

تیسری خوشخبری وَيُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا اور ان کو ایسے باغوں میں داخل کرے گا کہ جن کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی۔ جہاں وہ سدا رہا کریں گے۔ یہ جسمانی بہشت کی طرف اشارہ ہے۔

چوتھی خوشخبری رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ اللہ ان سے راضی اور وہ اللہ سے راضی۔ یہ روحانی بہشت کی طرف اشارہ ہے۔ یہ سب انعام حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو نصیب ہوئے۔ خصوصاً حضرت ابوبکر و عمر و عثمان و علی رضی اللہ عنہم نے جنگ بدر واحد وغیرہ کے مواقع پر اپنے اقارب سے دل کھول کر جنگ کی اور ہر موقع میں آنحضرت ﷺ کے رو برو اور بعد میں دین پر ثابت قدم رہے ہیں۔ اس لیے یہ خوبیاں ان کو نصیب ہوئیں اس لیے صحابہ کرام کے نام پر رضی اللہ عنہ کہنے کا اہلسنّت میں قدیم دستور ہو گیا۔

پانچویں خوشخبری اُولٰٓئِكَ حِزْبُ اللّٰهِ اَلَآ اِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ یہی ہے اللہ کا گروہ دیکھو اللہ کا گروہ ہی کامیاب ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اسلام میں اپنے فضل و کرم سے یہ بات عطا کر دی کہ اہل حق کبھی مغلوب نہ ہوں گے دیکھو صحابہ کرامؓ چند روز میں دنیا کی بڑی بڑی عالیشان سلطنتوں پر غالب آ گئے اور قیامت تک اہل حق

غالب رہیں گے اب مثال اور معلومات کے طور پر کذاب قادیانیوں کے چند عقائد خبیثہ بیان کرنا ضروری ہیں۔

آئینہ کمالات میں اپنے آپ کو بعینہ خدا دیکھا اور زمین و آسمان بنانے کا دعویٰ اس کے ص ۵۶۴ و ۵۶۵ خزائن ج ۵ ص ایضاً پر یوں لکھا ہے۔ رَاَیْتُ فِی الْمَنَامِ عَیْنَ اللّٰہِ...... وَتَیَقَّنْتُ اَنَّنِیْ ھُوَ فَخَلَقْتُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ...... میں نے بعینہ اپنے آپ کو خدا دیکھا اور میں یقیناً کہتا ہوں کہ میں وہی ہوں اور میں نے زمین و آسمان بنائے'' اور البشریٰ ص ۴۹ ج ا پر میں خدا کا بیٹا ہونے کا دعویٰ لکھتا ہے (مجھے خدا نے کہا ہے) اِسْمَعْ وَلَدِیْ (اے میرے بیٹے سن) اور (حقیقت الوحی ص ۱۰۷ خزائن ج ۲۲ ص ۱۱۰) میں رسول اکرم سے افضلیت کا دعویٰ اس طرح لکھا ہے اَتَانِیْ مَالَمْ یُؤْتَ اَحَدٌ مِّنَ الْعٰلَمِیْنَ خدا نے مجھ کو وہ عزت دی جو کسی کو نہیں دی گئی اور ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ حاشیہ خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۱ میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نہایت درجہ توہین اور اللہ عزوجل اور اس کے کلام کو جھٹلانا مقصود ہے اس پر لکھا ہے یسوع مسیح کی تین دادیاں اور تین نانیاں زنا کار تھیں۔ معاذ اللہ۔ (ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ ص ۵ خزائن ج ۱۱ ص ۲۸۹) پر لکھتا ہے۔ یسوع مسیح کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی عادت تھی معاذ اللہ ایضاً اس کے (ص ۷ خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۱) حاشیہ میں لکھتا ہے یسوع مسیح کے معجزات مسمریزم تھے۔ اس کے پاس بجز دھوکے کے اور کچھ نہ تھا اور (دافع البلاء ص ۱۷ خزائن ج ۱۸ ص ۲۴۰) میں مرتد مرزا نے لکھا ہے۔

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو
سب سے بہتر غلام احمد ہے

اور ازالہ میں چار سو انبیائے کرام معصومین کو مرزا کذاب نے جھوٹا بتلایا ہے۔ (ازالہ ص ۶۲۹ خزائن ج ۳ ص ۴۳۹) پر ہے (ایک زمانہ میں چار سو نبیوں کی پیشین گوئی غلط ہوئی اور وہ جھوٹے ہوئے) مرزا کذاب کے کفریات بدیہیات پر استدلال کی چنداں ضرورت نہیں۔ لہٰذا اس کے تمام متبعین کافر و مرتد ہیں۔ خواہ لاہوری جماعت ہو یا قادیانی جماعت، یا گوجرانوالی، اروپی ہو یا تیماپوری جماعت ہو یا سمبڑیالی جماعت ہو ان سب جماعتوں کا اس پر اتفاق ہے کہ مسیح موعود مرزا قادیانی ہی تھے اور ان کا کلام وحی من اللہ ہے۔ لہٰذا ہم اہل اسلام میں اور مرزائیوں میں اصولی فرق ہے اور باوجود دعویٰ اسلام اور اسلام گری کے جو اکفر الکفریات بکیں وہ فرعون و نمرود جیسے کافر سے بدتر کافر اور شرعاً حکم میں مرتد کے ہیں اور جو ان کو کافر نہ جانے، وہ بھی کافر اور ایسے مرتد کی توبہ بھی قبول نہیں ہو سکتی۔ اس لیے نہ صرف مرتد و زندیق ہے بلکہ مرتد گر اور زندیق گر ہے۔

قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَھُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّلَھُمْ عَذَابًا مُّھِیْنًاo وَاَجْمَعَ الْعُلَمَآءُ عَلٰی اَنَّ شَاتِمَ النَّبِیِّ ﷺ الْمُتَنَقِّصَ لَہٗ کَافِرٌ وَالْعَذَابُ جَارٍ عَلَیْہِ وَحُکْمُہٗ کَحُکْمِ الزِّنْدِیْقِ وَمَنْ شَکَّ فِیْ کُفْرِہٖ وَعَذَابِہٖ کَفَرَ اَلْقَوْلُ ھٰذَا اِذَا شَتَمَ النَّبِیَّ ﷺ فَکَیْفَ بِمَنْ شَتَمَ الْاَنْبِیَآءَ وَعَابَھُمْ وَنَقَّصَھُمْ وَکَذَّبَھُمْ وَقَلَّدَھُمْ بَلْ وَکَیْفَ مَنِ افْتَرٰی عَلَی اللّٰہِ بِاَنْوَاعِ الْاِفْتِرَآءَاتِ الْکَاذِبَۃِ الْوَاھِیَۃِ لَا شَکَّ اَنَّہٗ زِنْدِیْقٌ وَحُکْمُہٗ ظَاھِرٌ لَا یَخْفٰی عَلٰی مَنْ لَّہٗ اَدْنٰی مُمَارَسَۃٍ فِی الْعِلْمِ وَفِی الْفَتَاوٰی الْعَالَمْ کِیْرِیَّۃِ فِی الْبَابِ التَّاسِعِ فِیْ اَحْکَامِ الْمُرْتَدِّیْنَ ص ۳۵۸ ج ۲ یَکْفُرُ اِذَا وَصَفَ اللّٰہَ تَعَالٰی بِمَا لَا یَلِیْقُ بِہٖ اَوْ سَخِرَ بِاسْمٍ مِّنْ اَسْمَآئِہٖ اَوْ بِاَمْرٍ مِّنْ اَوَامِرِہٖ اَوْ اَنْکَرَ وَعْدَہٗ وَوَعِیْدَہٗ اَوْ جَعَلَ لَہٗ شَرِیْکًا اَوْ وَلَدًا اَوْ زَوْجَۃً اَوْ نَسَبَہٗ اِلَی الْجَھْلِ اَوِ الْعَجْزِ اَوِ النَّقْصِ وَفِیْہِ. (فتاویٰ عالمگیریہ ج ۲ ص ۳۶۳ باب التاسع احکام المرتدین)

اِذَا لَمْ یَعْرِفِ الرَّجُلُ اَنَّ مُحَمَّدًا اٰخِرُ الْاَنْبِیَاءِ فَلَیْسَ بِمُسْلِمٍ وَفِیْہِ لَوْ قَالَ اَنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ اَوْ قَالَ بِالْفَارِسِیَّۃِ من پیغمبرم یرید بہ پیغام می برم یکفر وَکُتُبُ الْفِقْہِ کَالْغَایَۃِ وَالنَّھْرِ وَالْبَحْرِ وَمَجْمَعِ

الْاَنْهُرِ وَمُلْتَقَى الْاَبْحُرِ وَفَتْحِ الْقَدِيْرِ وَالْبَدَآئِعِ وَالْمَبْسُوْطِ مَشْحُوْنَةٌ بِاَحْكَامِ الْمُرْتَدِّيْنَ اَعَاذَنَا اللّٰهُ وَالْمُسْلِمِيْنَ اَجْمَعِيْنَ بِجَاهِهٖ وَكَرَمِهٖ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ وَعِلْمُهٗ اَتَمُّ وَاَحْكَمُ۔

اب اگر کوئی مسلمان حکم خدا اور رسول کے خلاف اور مسلمانوں کی اکثریت کے شرعی فیصلے کے بعد بھی قادیانی مذکور کے بائیکاٹ میں حصہ نہ لے تو مسلمانوں پر اس مسلمان کا بائیکاٹ کرنا واجب ہے کیونکہ وہ چند بڑے بڑے جرموں کا مرتکب ہے۔ (۱)...... ایک حکم خدا اور رسول کو ٹھکرانے کا۔

(۲)...... دوسرے اس عہد کو توڑنے کا۔ جو اس نے جامع مسجد میں ایک عالم کے رو برو قرآن شریف پر ہاتھ رکھ کر اپنے اللہ سے کیا تھا۔

(۳)...... تیسرے مسلمانوں کے متفقہ شرعی فیصلہ کے خلاف ورزی کرنے کا حق۔

(۴)...... چوتھے اعانت کفر کا۔

وَمَا عَلَيْنَا اِلَّا الْبَلَاغُ

حررہ ابوالسعود محمد سعد اللہ المکی

خادم زکریا مسجد بمبئی۔ ۲۹ جمادی الاولیٰ ۱۳۵۲ھ

لقد اصاب من اجاب والحق ماحررہ، فی ھذ الکتاب

کتبہ العبد العاجز السید محمود، خادم مسجد رنگاری محلہ بمبئی۔

الجواب صحیح والمجیب نجیح

احقر العباد محمد عثمان میر داد المکی، خطیب حمیدیہ مسجد بمبئی۔

الجواب صحیح والمجیب نجیح

العبدالضعیف الفقیر محمد جسیم، الراجی الی اللّٰہ القدیر پیش امام مسجد مرغی محلہ بمبئی۔

خلاصہ فیصلہ واضح ہو کہ خان بہادر ڈاکٹر عبدالعزیز صاحب نے مسلمانان دارجلنگ پر جو مقدمہ دائر کیا تھا تخمیناً دو سال تک طول پکڑا لہٰذا عدالت کی جانب سے فقیر کمترین ابوالسعود محمد سعد اللہ المکی اور مفتی مسجد ناخدا کلکتہ صاحب کو تصدیق فتویٰ کے لیے طلب کیا گیا علمائے کرام کے پہنچنے کے بعد جناب الحاج مسٹر عبدالرحیم ایم ایل سی اور خان بہادر عبدالمومن صاحب اور مسٹر عزیز الحق وزیر تعلیم بنگال اور جناب یوسف اطہر وکیل صاحب کی مخلصانہ سعی سے صلح ہوگئی اور ڈاکٹر عبدالعزیز نے مسلمانوں کے عام مجمع میں حضرات مذکورین کے علاوہ جناب سر خواجہ ناظم الدین صاحب بھی موجود تھے۔ یہ اعلان کر دیا کہ میں اہلسنّت والجماعت حنفی مسلمان ہوں اور علماء کرام کے فتوے کے مطابق مرزا اور اس کی دونوں جماعتوں کو کافر اور مرتد سمجھتا ہوں الحاصل مقدمہ اٹھا لیا گیا اور دونوں مولوی صاحبان جنھوں نے بعض شرعی غلط بیان دیے تھے تائب ہو گئے اور سب معاملے باحسن الوجوہ ختم ہو گئے۔ جیسا کہ اخبار ہند کلکتہ مورخہ ۱۴ نومبر ۱۹۳۵ء میں بعنوان (قضیۂ دارجلنگ کا بہترین فیصلہ) اور اخبار عصر جدید مورخہ ۵ نومبر بعنوان (خان بہادر ڈاکٹر عبدالعزیز صاحب تائب ہو گئے) اور اخبار سیارہ مورخہ یکم نومبر بعنوان (مرزائیت سے توبہ) وغیرہ اخبارات میں مفصل درج ہے فقط۔

۱۵ ربیع الاوّل ۱۳۷۱ھ

فقیر ابوالسعود محمد سعد اللہ المکی

خادم مسجد زکریا بمبئی سابقاً و خادم مسجد حمیدیہ بمبئی حالاً

خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں

# السوٴ العقاب علی المسیح الکذاب

## مولانا احمد رضا خان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مسئلہ از امرت سر کٹڑہ گرباسنگھ کوچہ ٹنڈا شاہ مرسلہ مولانا
مولوی محمد عبدالغنی واعظ ۲۱ ربیع الآخر ۱۳۲۰ھ

مستفتی نے ظاہر کیا کہ ایک شخص نے درآنحالیکہ مسلمان تھا ایک مسلمہ سے نکاح کیا زوجین عرصہ تک باہم معاشرت کرتے رہے اولاد بھی ہوئی اب کسی قدر عرصہ سے شخص مذکور مرزا قادیانی کے مریدوں میں منسلک ہو کر صبغ عقائد کفریہ مرزائیہ سے مصطبغ ہو کر علی روس الاشہاد ضروریات دین سے انکار کرتا رہتا ہے سو مطلوب عن الاظہار یہ ہے کہ شخص مذکور شرعاً مرتد ہو چکا اور اس کی منکوحہ اس کی زوجیت سے علیحدہ ہو چکی ہے اور منکوحہ مذکورہ کا کل مہر معجل و مؤجل مرتد مذکور کے ذمہ ہے اولاد صغار اپنے والد مرتد کی ولایت سے نکل چکی یا نہ۔ بینوا توجروا۔

## خلاصہ جوابات امرتسر

(۱)...... شخص مذکور بباعث آنکہ ہم عقیدہ مرزا کا ہے جو باتفاق علمائے دین کافر ہے مرتد ہو چکا، منکوحہ زوجیت سے علیحدہ ہو چکی، کل مہر بذمہ مرتد واجب الادا ہو چکا، مرتد کو اپنی اولاد صغار پر ولایت نہیں۔

ابو محمد زبیر غلام رسول الحنفی القاسمی عفی عنہ

(۲)...... شک نہیں کہ مرزا قادیانی اپنے آپ کو رسول اللہ نبی اللہ کہتا ہے اور اس کے مرید اس کو نبی مرسل جانتے ہیں اور دعوٰی نبوت کا بعد رسول اللہ ﷺ کے بالاجماع کفر ہے جب اس طائفے کا ارتداد ثابت ہوا پس مسلمہ ایسے شخص کے نکاح سے خارج ہوتی ہے عورت کو مہر ملنا ضروری ہے اور اولاد کی ولایت بھی ماں کا حق ہے۔

عبدالجبار بن عبداللہ الغزنوی

(۳)...... لاشک فی ارتداد من نسب المسمریزم الذی ہو من اقسام السحر الی الانبیاء علیہم السلام واہان روح اللہ عیسٰی بن مریم علیہما السلام وادعی النبوۃ وغیرہا من الکفریات کالمرزا فنکاح المسلمۃ لا شک فی فسخہ لکن لہا المہر و الاولاد الصغار، ابو الحسن غلام مصطفی عفی عنہ۔

(۴)...... شک نہیں کہ مرزا کے معتقدات کا معتقد مرتد ہے نکاح منفسخ ہوا اولاد عورت کو دی جائے گی عورت کامل مہر لے سکتی ہے۔ ابو محمد یوسف غلام محی الدین عفی عنہ

(۵)...... آنچہ علمائے کرام از عرب و ہند و پنجاب در تکفیر مرزا قادیانی و معتقدان وے۔ فتوٰی دادہ اند ثابت و صحیح ست قادیانی خود را نبی و مرسل یزدانی قرار میدہد و توہین و تحقیر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام و انکار معجزات شیوۂ اوست کہ اب از تحریر آتش پر ظاہر ست (نقل عبارات ازالہ کہ از رسائل مرزاست)۔ احقر عباد اللہ الغنی واعظ محمد عبدالغنی۔

(۶)...... احقر العباد خدا بخش امام مسجد شیخ خیر الدین۔

(۷)...... شک نہیں کہ مرزا قادیانی مدعی نبوت و رسالت ہے (نقل عبارات کثیرہ ازالہ وغیرہا تحریرات مرزا) پس

ایسا شخص کافر تو کیا میرا وجدان یہی کہتا ہے کہ اس کو خدا پر بھی ایمان نہیں۔ ابوالوفا ثناء اللہ

(۸)...... قادیانی کی کتابوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو ضروریات دین سے انکار ہے نیز دعویٰ رسالت کا بھی، چنانچہ (ایک غلطی کا ازالہ ص ۲ خزائن ج ۱۸ ص ۲۰۶) میں اس نے صراحۃً لکھا ہے کہ میں رسول ہوں لہٰذا غلام احمد اور اس کے معتقدین بھی کافر بلکہ اکفر ہوئے۔ مرتد کا نکاح فسخ ہو جاتا ہے۔ اولاد صغار والد کے حق سے نکل جاتی ہے۔ پس مرزائی مرتد سے اولاد لے لینی چاہیے اور مہر معجّل اور مؤجل لے کر عورت کو اس سے علیحدہ کرنا چاہیے۔

ابوتراب محمد عبدالحق امرتسر بازار صابونیان

(۹)...... مرزائی مرتد ہیں اور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے منکر معجزات کو مسمریزم تحریر کیا ہے۔ مرزا کافر ہے مرزا سے جو دوست ہو یا اس کے دوست سے دوست وہ بھی کافر مرتد ہے۔

صاحبزادہ سید ظہور الحسن قادری فاضلی سجادہ نشین حضرات سادات جیلانی بٹالہ شریف

(۱۰)...... آنحضرت ﷺ کے بعد نبوت و رسالت کا دعویٰ اور ضروریات دین کا انکار بیشک موجب کفر و ارتداد ہے ایسے شخص پر قادیانی ہو یا غیر، مرتدوں کے احکام جاری ہوں گے۔ نور احمد عفی عنہ

مراسلت حامی سنت مولانا مولوی محمد عبدالغنی امرت سری

باہم سامی حضرت عالم اہلسنت دام ظلہم العالی

بخدمت شریف جناب فیض مآب قامع فساد و بدعات دافع جہالت و ضلالات مفخر العلماء الحنفیہ قاطع اصول الفرقۃ الضالۃ النجدیہ مولانا مولوی محمد احمد رضا خان صاحب متعنا اللہ بعلمہ تحفہ تحیات و تسلیمات مسنونہ رسانیدہ مکشوف ضمیر مہر انجلا آنکہ چوں درین بلاد از مدت مدیدہ بہ ظہور دجال کذاب قادیانی فتور و فساد برخاست است بموجب حکم آزادگی بہ ہیچ صورتے در چنگ علماء آں دہری راہزن دین اسلام نمی آید اکنون ایں واقعہ درخانہ یک شخص حنفی شدکہ زنے مسلمہ درعقد شخصے بودہ آں مرد مرزائی گردید زن مذکورہ ازوئے این کفریات شنیدہ گریز نمودہ بخانۂ پدر رسید لہٰذا برائے آں و برائے سد آئندہ وتنبیہ مرزائیاں فتوے ہذا طبع کردہ آئید امید کہ آنحضرت ہم بمہرو دستخط شریف خود مزین فرمانید کہ باعث افتخار باشد سفیر از ندوہ کدام مولوی غلام محمد ہوشیار پوری وارد امرت سر از مدت دو ماہ شدہ است فتوائے ہذا تردد ے فرستادم مشار الیہ دستخط نمود و گفت اگر دریں فتوے دستخط کنم ندوہ ازمن بیزار شود خارکش بدہن از منجمعہ مرد مان بلدہ رابسیار بدظنی درحق ندوہ میشود زیادہ چہ نوشتہ آید جزاکم اللہ عن الاسلام والمسلمین۔ الملتمس بندہ کثیر المعاصی۔ واحد محمد عبدالغنی از امرتسر کٹرہ گربا سنگھ کوچہ نخذہ اشدہ

فتویٰ از حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی۔

الحمدللّٰہ وحدہ والصلاۃ والسلام علی من لانبی بعدہ و علی الہ و صحبہ المکرمین عندہ، رب انی اعوذبک من ھمزت الشیطین واعوذبک رب ان یحضرون. اللہ عزوجل دین حق پر استقامت عطا فرمائے اور ہر ضلال و وبال و نکال سے بچائے قادیانی مرزا کا اپنے آپ کو مسیح و مثل مسیح کہنا تو شہرۂ آفاق ہے اور بحکم آنکہ ع

عیب مے جملہ بگفتی ہنرش نیز بگو

فقیر کو بھی اس دعوے سے اتفاق ہے۔ مرزا کے مسیح و مثل مسیح ہونے میں اصلاً شک نہیں مگر لاواللہ نہ مسیح کلمۃ اللہ علیہ صلوٰۃ اللہ، بلکہ مسیح دجال علیہ اللعن والنکال پہلے اس ادعائے کاذب کی نسبت سہارنپور سے سوال آیا تھا

جس کا ایک مبسوط جواب ولد اعز فاضل نوجوان مولوی حامد رضا خان محمد حفظہ اللہ تعالیٰ نے لکھا اور بنام تاریخی الصارم الربانی علی اسراف القادیانی مسمی کیا یہ رسالہ حامی سنن ماحی فتن مکرمنا قاضی عبدالوحید صاحب حنفی فردوسی صین عن الفتن نے اپنے رسالہ مبارکہ تحفہ حنفیہ میں کہ عظیم آباد سے ماہوار شائع ہوتا ہے طبع فرما دیا بحمد اللہ تعالیٰ اس شہر میں مرزا کا فتنہ نہ آیا اور اللہ عزوجل قادر ہے کہ کبھی نہ لائے اس کی تحریرات یہاں نہیں ملتیں مجیب ہفتم نے جو اقوال ملعونہ اس کی کتابوں سے بہ نشان صفحات نقل کیے مثیل مسیح ہونے کے ادعا کو شناعت و نجاست میں ان سے کچھ نسبت نہیں ان میں صاف صاف انکار ضروریات دین اور بوجوہ کثیرہ کفر و ارتداد مبین ہے فقیر ان میں سے بعض کی اجمالی تفصیل کرے۔

کفر اوّل ...... مرزا کا ایک رسالہ ہے جس کا نام (ازالہ اوہام ص ۶۷۳ خزائن ج ۳ ص ۴۶۳) پر لکھتا ہے میں احمد ہوں جو آیت مبشرا برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد میں مراد ہے، آیۂ کریمہ کا مطلب یہ ہے کہ سیدنا مسیح ربانی عیسیٰ بن مریم روح اللہ علیہما الصلوٰۃ والسلام نے بنی اسرائیل سے فرمایا کہ مجھے اللہ عزوجل نے تمہاری طرف رسول بنا کر بھیجا ہے توریت کی تصدیق کرتا اور اس رسول کی خوشخبری سناتا ہوا جو میرے بعد تشریف لانے والا ہے جس کا نام پاک احمد ہے۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ازالہ کے قول ملعون مذکور میں صراحۃً ادعا ہوا کہ وہ رسول پاک جن کی جلوہ افروزی کا مژدہ حضرت مسیح لائے، معاذ اللہ مرزا قادیانی ہے۔

کفر دوم ...... (توضیح مرام ص ۱۸ خزائن ج ۳ ص ۶۰) پر لکھتا ہے کہ میں محدث ہوں اور محدث[1] بھی ایک معنی سے نبی ہوتا ہے۔

کفر سوم ...... (دافع البلاص ۱۱ خزائن ج ۱۸ ص ۲۳۱) پر لکھتا ہے سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔

کفر چہارم ...... مجیب پنجم نے نقل کیا و نیز میگوید کہ خدائے تعالیٰ نے براہین احمدیہ میں اس عاجز کا نام امتی بھی رکھا ہے اور نبی بھی۔ (ازالہ اوہام ص ۵۳۳ خزائن ج ۳ ص ۳۸۶) ان اقوال خبیثہ میں اوّلاً کلام الٰہی کے معنی میں صریح تحریف کی کہ معاذ اللہ آیۂ کریمہ میں یہ شخص مراد ہے نہ حضور سید عالم ﷺ ثانیاً نبی اللہ و رسول اللہ و کلمۃ اللہ عیسیٰ روح اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام پر افترا کیا کہ وہ اس کی بشارت دینے کو اپنا تشریف لانا بیان فرماتے تھے ثالثاً اللہ عزوجل پر افترا کیا کہ اس نے عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس شخص کی بشارت دینے کے لیے بھیجا اور اللہ عزوجل فرماتا ہے ان الذین یفترون علی اللہ الکذب لا یفلحون (یونس ۶۹) بیشک جو لوگ اللہ عزوجل پر جھوٹ بہتان

---

[1] لا الہ الا اللہ لقد کذب عدو اللہ ایھا المسلمون، سید المحدثین امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں کہ انھیں کے واسطے حدیث محدثین آئی انھیں کے صدقے میں ہم نے اس پر اطلاع پائی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قد کان فیما مضی قبلکم من الامم اناس محدثون فان یکن فی امتی منھم احد فانہ عمر بن الخطاب اگلی امتوں میں کچھ لوگ محدث ہوتے تھے یعنی فراست صادقہ الہام حق والے اگر میری امت میں ان میں سے کوئی ہوگا تو وہ ضرور عمر ہے۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہ (رواہ احمد ج ۴۰ ص ۳۲۹ حدیث نمبر ۲۴۲۵۵ البخاری ج ۱ ص ۵۲۱ باب مناقب عمر بن خطاب عن ابی ھریرۃ و مسلم ج ۲ ص ۲۷۶ باب فضائل عمر و الترمذی ج ۲ ص ۲۱۰ باب مناقب عمر بن خطاب عن ام المؤمنین الصدیقۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا) فاروق اعظم نے نبوت کے کوئی معنی نہ پائے صرف ارشاد آیا لوکان بعدی نبی لکان عمر بن الخطاب، اگر میرے بعد کوئی نبی ہوسکتا تو عمر ہوتا رواہ احمد ج ۲۸ ص ۶۲۴ حدیث نمبر ۱۷۴۰۵ و الترمذی ج ۲ ص ۲۰۹ باب مناقب ابی حفص عمر بن خطاب والحاکم ج ۴ ص ۳۴ حدیث نمبر ۴۵۵۱ عن عقبۃ بن عامر والطبرانی فی الکبیر ج ۱۷ ص ۲۹۸ حدیث نمبر ۸۲۲ عن عصمۃ بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہما) مگر پنجاب کا محدث حادث کہ حقیقۃً نہ محدث ہے نہ محدث یہ ضرور لیک معنی پر نبی ہوگیا۔ الا لعنۃ اللہ علی الکذبین و العیاذ باللہ رب العلمین۔

اٹھاتے ہیں فلاح نہ پائیں گے اور فرماتا ہے انما یفتری الکذب الذین لا یؤمنون (النحل ۱۰۵) ایسے افترا وہی باندھتے ہیں جو بے ایمان کافر ہیں رابعاً اپنی گڑھی ہوئی کتاب براہین غلامیہ کو اللہ عزوجل کا کلام ٹھہرایا کہ خدائے تعالٰی نے براہین احمدیہ میں یوں فرمایا ہے۔ (ازالہ اوہام ص۵۳۳ خزائن ج ۳ ص ۳۸۶)

اور اللہ عزوجل فرماتا ہے فویل للذین یکتبون الکتب بایدیھم ثم یقولون ھذا من عند اللّٰہ لیشتروا بھم ثمنا قلیلا فویل لھم مما کتبت ایدیھم وویل لھم مما یکسبون. (بقرہ ۷۹) خرابی ہے ان کے لیے جو اپنے ہاتھوں کتاب لکھیں پھر کہہ دیں۔ یہ اللہ کے پاس سے ہے تاکہ اس کے بدلے کچھ ذلیل قیمت حاصل کریں سو خرابی ہے ان کے لیے ان کے ہاتھوں کے لکھے سے اور خرابی ہے ان کے لیے اس کمائی سے ان سب سے قطع نظر، ان کلمات ملعونہ میں صراحۃً اپنے لیے نبوت و رسالت کا ادعائے قبیح ہے اور وہ باجماع قطعی کفر صریح ہے فقیر نے رسالۂ جزاء اللہ عدوہ باباۂ ختم النبوۃ خاص اسی مسئلے میں لکھا اور اس میں آیت قرآن عظیم اور ایک سو دس حدیثوں اور تیس نصوں کو جلوہ دیا اور ثابت کیا کہ محمد رسول اللہ ﷺ کو خاتم النبیین ماننا ان کے زمانہ میں خواہ ان کے بعد کسی نبی جدید کی بعثت کو یقیناً قطعاً محال و باطل جاننا فرض اجل و جزء ایقان ہے۔ ولکن رسول اللّٰہ وخاتم النبیین نص قطعی قرآن ہے اس کا منکر نہ منکر بلکہ شک کرنے والا نہ شاک کہ ادنیٰ ضعیف احتمال خفیف سے تو ہم خلاف رکھنے والا قطعاً اجماعاً کافر ملعون مخلد فی النیران ہے نہ ایسا کہ وہی کافر ہو بلکہ جو اس کے اس عقیدۂ ملعونہ پر مطلع ہوکر اسے کافر نہ جانے وہ بھی کافر ہونے میں شک و تردد کو راہ دے وہ بھی کافر بین الکفر جلی الکفران ہے۔ قول دوم وسوم میں شاید وہ یا اس کے اذناب، آج کل کے بعض شیاطین سے سیکھ کر تاویل کی آڑ لیں کہ یہاں نبی و رسول سے معنی لغوی مراد ہیں یعنی خبردار یا خبر دہندہ اور فرستادہ مگر یہ محض ہوس ہے۔ اولاً صریح لفظ میں تاویل نہیں سنی جاتی عمادیٔ خلاصہ وفصول عمادیہ و جامع الفصولین وفتاوی ہندیہ ج ۲ ص ۲۶۳ مطب موجبات الکفر وغیرہا میں ہے واللفظ للعمادی قال قال انا رسول اللّٰہ اوقال بالفارسیۃ من پیغمبرم یرید بہ من پیغام می برم یکفر یعنی اگر کوئی اپنے آپ کو اللہ کا رسول کہے یا کہے میں پیغمبر ہوں اور مراد یہ لے کہ میں کسی کا پیغام پہنچانے والا ایلچی ہوں کافر ہو جائے گا امام قاضی عیاض کتاب (الشفاج ۲ ص ۱۹۱ باب الاول فی سبہ میں فرماتے ہیں قال احمد بن ابی سلیمن صاحب سخنون رحمھما اللّٰہ تعالٰی فی رجل قیل لہ ماتقول یا عدو اللّٰہ فی حق رسول اللّٰہ قال فعل اللّٰہ برسول اللّٰہ کذا وکذا ذکر کلاما قبیحا فقیل لہ ماتقول یا عدو اللّٰہ فی حق رسول اللّٰہ فقال اشد من کلامہ الاول ثم قال انما اردت برسول اللّٰہ العقرب فقال ابن ابی سلیمن للذی سألہ اشھد علیہ وانا شریکک یرید فی قتلہ و ثواب ذلک قال حبیب بن الربیع لان ادعاء التاویل فی لفظ صراح لا یقبل یعنی امام احمد بن ابی سلیمن تلمیذ و رفیق امام سخنون رحمہما اللہ تعالٰی سے ایک مردک کی نسبت کسی نے پوچھا کہ اس سے کہا گیا تھا رسول اللہ ﷺ کے حق کی قسم اس نے کہا اللہ رسول اللہ کے ساتھ ایسا ایسا کرے اور ایک بدکلام ذکر کیا کہا گیا اے دشمن خدا تو رسول اللہ کے بارے میں کیا بکتا ہے تو اس سے بھی سخت تر لفظ بکا پھر بولا میں نے تو رسول اللہ سے بچھو مراد لیا تھا۔ امام ابن ابی سلیمان نے مستفتی سے فرمایا تم اس پر گواہ ہو جاؤ اور اسے سزائے موت دلانے اور اس پر جو ثواب ملے گا اس میں میں تمہارا شریک ہوں یعنی تم حاکم شرع کے حضور اس پر شہادت دو اور میں بھی سعی کروں گا کہ ہم تم دونوں بحکم حاکم اسے سزائے موت دلانے کا ثواب عظیم پائیں۔ امام حبیب بن ربیع نے فرمایا یہ اس لیے کہ کھلے لفظ میں تاویل کا دعویٰ مسموع نہیں ہوتا) ملا علی

قاری (شرح شفاج ۲ ص ۳۹۶ باب فی حقہ ﷺ سب اونقص) میں فرماتے ہیں ثم قال انما اردت برسول اللہ العقرب فانہ ارسل من عند الحق وسلط علی الخلق تاویلا للرسالۃ العرفیۃ بالارادۃ اللغویۃ وھو مردود عند القواعد الشرعیۃ یعنی وہ جو اس مردک نے کہا کہ میں نے بچھو مراد لیا اس میں اس نے رسالت عرفی کو معنی لغوی کی طرف ڈھالا کہ بچھو کو بھی خدا ہی نے بھیجا اور خلق پر مسلط کیا ہے اور ایسی تاویل قواعد شرع کے نزدیک مردود ہے۔ علامہ شہاب خفاجی (نسیم الریاض ج ۴ ص ۳۴۳ باب ایضا) میں فرماتے ہیں۔ ھذا حقیقۃ معنی الارسال وھذا مما لا شک فی معناہ وانکارہ مکابرۃ لکنہ لا یقبل من قائلہ ادعاؤہ انہ مرادہ...... لبعدہ غایۃ البعد وصرف اللفظ عن اظھرہ لایقبل کما لو قال انت طالق وقال اردت محلولۃ غیر مربوطۃ لا یلتفت لمثلہ و یعد ھذیانا اہ ملتقطا. یعنی یہ لغوی معنی جن کی طرف اس نے ڈھالا ضرور بلاشک حقیقی معنی ہیں اس کا انکار ہٹ دھرمی ہے باایں ہمہ قائل کا یہ ادعا مقبول نہیں کہ اس نے یہ معنی لغوی مراد لیے تھے اس لیے کہ یہ تاویل نہایت دوراز کار ہے اور لفظ کا اس کے معنی ظاہر سے پھیرنا مسموع نہیں ہوتا جیسے کوئی اپنی عورت کو کہے تو طالق ہے اور کہے میں نے تو یہ مراد لیا تھا کہ تو کھلی ہوئی ہے بندھی نہیں (کہ لغت میں طالق کشادہ کو کہتے ہیں) تو ایسی تاویل کی طرف التفات نہ ہوگا اور اسے ہذیان سمجھا جائے گا) ثانیا وہ بالیقین ان الفاظ کو اپنے لیے مدح وفضل جانتا ہے نہ ایک ایسی عام بات کہ ؎

دندان تو جملہ درد ہانند
چشماں تو زیر ابر دانند

کوئی عاقل بلکہ نیم پاگل بھی ایسی بات کو جو ہر انسان ہر بھنگی چمار بلکہ ہر جانور بلکہ ہر کافر مرتد میں موجود ہو محل مدح میں ذکر نہ کرے گا نہ اس میں اپنے لیے فضل وشرف جانے گا بھلا کہیں براہین غلامیہ میں یہ بھی لکھا کہ سچا خدا وہی ہے جس نے مرزا کی ناک میں دو نتھنے رکھے مرزا کے کان میں دو گھونگے بنائے یا خدا نے براہین احمدیہ میں لکھا ہے کہ اس عاجز کی ناک ہونٹوں سے اوپر اور بھوؤں کے نیچے ہے کیا ایسی بات لکھنے والا پورا مجنون پکا پاگل نہ کہلایا جائے گا اور شک نہیں کہ وہ معنی لغوی یعنی کسی چیز کی خبر رکھنا یا دینا یا بھیجا ہوا ہونا ان مثالوں سے بھی زیادہ عام ہیں بہت جانوروں کے ناک کان بھویں اصلاً نہیں ہوتیں۔ مگر خدا کے بھیجے ہوئے وہ بھی ہیں اللہ نے انہیں عدم سے وجود نر کی پیٹھ سے مادہ کے پیٹ سے دنیا کے میدان میں بھیجا جس طرح اس مردک خبیث نے بچھو کو رسول بمعنی لغوی بنایا۔ مولوی معنوی قدس سرہ القوی مثنوی شریف میں فرماتے ہیں۔

کل یوم ھو فی شان بخوان — مرورا بیکار و بے فعلے مداں
کمترین کارش کہ آں رب احد — روز سہ لشکر روانہ میکند
لشکرے ز اصلاب سوئے امہات — تا بروید در رحمہا شان نبات
لشکرے زار حام سوئے خاکداں — تا ز نر و مادہ پر گردد جہان
لشکرے از خاکداں سوئے اجل — تا بہ بیند ہر کسے حسن عمل

حق عزوجل فرماتا ہے فارسلنا علیھم الطوفان والجراد و القمل والضفادع والدم (الاعراف ۱۳۳) ہم نے فرعونیوں پر بھیجے طوفان اور ٹیریاں اور جوئیں اور مینڈکیں اور خون کیا، مرزا ایسی ہی رسالت پر فخر رکھتا ہے جسے ٹیری اور مینڈک اور جون اور کتے اور سوئر سب کو شامل مانے گا۔ ہر جانور بلکہ ہر حجر وشجر بہت علوم سے

خبردار ہے اور ایک دوسرے کو خبر دینا بھی صحاح احادیث سے ثابت حضرت مولوی قدس سرہ المعنوی ان کی طرف سے فرماتے ہیں ۔

ما سمیعیم و بصیریم و خوشیم
باشما نامحرمان ما خامشیم

اللہ عزوجل فرماتا ہے وان من شئ الا یسبح بحمدہ ولکن لا تفقھون تسبیحھم (الاسراء ۴۴) کوئی چیز ایسی نہیں جو اللہ کی حمد کے ساتھ اس کی تسبیح نہ کرتی ہو مگر ان کی تسبیح تمہاری سمجھ میں نہیں آتی۔ حدیث میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ مامن شئ الا یعلم انی رسول اللہ الا کفرۃ الجن والانس کوئی چیز ایسی نہیں جو مجھے اللہ کا رسول نہ جانتی ہو سوا کافر جن اور آدمیوں کے (رواہ الطبرانی فی الکبیر ج ۲۲ ص ۲۶۱ حدیث نمبر ۶۷۲) عن یعلی بن مرۃؓ و صححہ خاتم الحفاظ حق سبحانہ و تعالی فرماتا ہے فمکث غیر بعید فقال احطت بمالم تحط بہ وجئتک من سبابنبایقین (النمل ۲۲) کچھ دیر ٹھہر کر ہدہد بارگاہ سلیمانی میں حاضر ہوا اور عرض کی مجھے ایک بات وہ معلوم ہوئی ہے جس پر حضور کو اطلاع نہیں اور میں خدمت عالی میں ملک سبا سے ایک یقینی خبر لے کر حاضر ہوا ہوں۔ حدیث میں ہے رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں۔ مامن صباح ولا رواح الا وبقاع الارض ینادی بعضھا بعضا یاجارۃ ھل مربک الیوم عبد صالح صلی علیک او ذکر اللہ فان قالت نعم رأت ان لھا بذلک فضلا کوئی صبح اور کوئی شام ایسی نہیں ہوتی کہ زمین کے ٹکڑے ایک دوسرے کو پکار کر نہ کہتے ہوں کہ اے ہمسائے آج تیری طرف کوئی نیک بندہ ہو کر نکلا جس نے تجھ پر نماز پڑھی یا ذکر الٰہی کیا اگر وہ ٹکڑا جواب دیتا ہے کہ ہاں تو وہ پوچھنے والا ٹکڑا اعتقاد کرتا ہے کہ اسے مجھ پر فضیلت ہے۔ (رواہ الطبرانی فی الاوسط ج ۱ ص ۱۷۱ حدیث نمبر ۵۶۲ وابونعیم فی الحلیۃ ج ۶ ص ۱۸۷ حدیث نمبر ۸۲۴۳) عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ تو خبر رکھنا خبر دینا سب کچھ ثابت ہے کیا مرزا ہر اینٹ پتھر ہر بت پرست کافر ہر ریچھ بندر ہر کتے سوئر کو بھی اپنی طرح نبی و رسول کہے گا ہرگز نہیں تو صاف روشن ہوا کہ معنی لغوی ہرگز مراد نہیں بلکہ یقیناً وہی شرعی و عرفی رسالت و نبوت مقصود اور کفر و ارتداد یقینی قطعی موجود وبعبارۃ اخر سے معنی چار ہی قسم ہیں لغوی شرعی عرفی عام یا خاص۔ یہاں عرف عام تو بعینہ وہی معنی شرعی ہے جس پر کفر قطعاً حاصل اور ارادۂ لغوی کا ادعا یقیناً باطل اب یہی رہا کہ فریب دہی عوام کو یوں کہہ دے کہ میں نے اپنی خاص اصطلاح میں نبی و رسول کے معنی اور رکھے ہیں جن میں مجھے سگ و خوک سے امتیاز بھی ہے اور حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے وصف نبوت میں اشتراک بھی نہیں مگر حاش للہ ایسا باطل ادعا اصلا شرعا عقلاً عرفاً کسی طرح بادشتر سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا ایسی جگہ لغت و شرع و عرف عام سب سے الگ اپنی نئی اصلاح کا مدعی ہونا قابل قبول ہو تو کبھی کسی کافر کی کسی سخت سے سخت بات پر گرفت نہ ہو سکے کوئی مجرم کسی معظم کی کیسی ہی شدید توہین کر کے مجرم نہ ٹھہر سکے کہ ہر ایک کو اختیار ہے اپنی کسی اصطلاح خاص کا دعویٰ کر دے جس میں کفر و توہین کچھ نہ ہو کیا زید کہہ سکتا ہے خدا دو ہیں جب اس پر اعتراض ہو کہہ دے میری اصطلاح میں ایک کو دو کہتے ہیں کیا عمرو جنگل میں سوئر کو بھاگتا دیکھ کر کہہ سکتا ہے وہ قادیانی بھاگا جاتا ہے جب کوئی مرزائی گرفت چاہے، کہہ دے میری مراد وہ نہیں جو آپ سمجھے میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے یا جنگلی کو قادیانی کہتے ہیں اگر کہیے کوئی مناسبت بھی، تو جواب دے کہ اصطلاح میں مناسبت شرط نہیں۔ لامناقشۃ فی الاصطلاح آخر سب جگہ منقول ہی ہونا کیا ضرور لفظ مرتجل بھی ہوتا ہے جس میں معنی اول سے مناسبت اصلا منظور نہیں معہذا قاری بمعنی جلدی کنندہ ہے یا جنگل سے

آنے والا (قاموس ج ۴ ص ۳۷۹ فصل القاف مع الواؤ والیاء) میں ہے **قدت قادیة جاء قوم قد اقحموا من البادیة والفرس قد یانا اسرع**، قادیان اس کی جمع اور قادیانی اس کی طرف منسوب یعنی جلدی کرنے والوں یا جنگل سے آنے والوں کا ایک اس مناسبت سے میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے جنگلی کا نام قادیانی ہوا کیا زید کی وہ تقریر کسی مسلمان یا عمرو کی یہ توجیہ کسی مرزائی کو مقبول ہوسکتی ہے حاشا وکلا کوئی عاقل ایسی بناوٹوں کو نہ مانے گا بلکہ اسی پر کیا موقوف یوں اصطلاح خاص کا ادعا مسموع ہو جائے تو دین و دنیا کے تمام کارخانے درہم و برہم ہوں عورتیں شوہروں کے پاس سے نکل کر جس سے چاہیں نکاح کر لیں کہ ہم نے تو ایجاب وقبول نہ کیا تھا اجازت لیتے وقت ہاں کہا تھا ہماری اصطلاح (ہاں) بمعنی (ہوں) یعنی کلمۂ زجر و انکار ہے۔ لوگ بیع نامے لکھ کر رجسٹری کرا کر جائیدادیں چھین لیں کہ ہم نے تو بیع نہ کی تھی بیچنا لکھا تھا ہماری اصطلاح میں عاریت یا اجارے کو بیچنا کہتے ہیں **الی غیر ذلک من فسادات لا تحصی** تو ایسی جھوٹی تاویل والا خود اپنے معاملات میں اسے نہ مانے گا کیا مسلمانوں کو زن و مال اللہ و رسول سے زیادہ پیارے ہیں کہ جورو اور جائیداد کے باب میں تاویل نہ سنیں اور اللہ و رسول کے معاملے میں ایسی ناپاک بناوٹیں قبول کر لیں لا الہ الا اللہ مسلمان ہرگز ایسے مردود بہانوں پر التفات بھی نہ کریں گے انھیں اللہ و رسول اپنی جان اور تمام جہان سے زیادہ عزیز ہیں **وللہ الحمد جل جلالہ و صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم** خود ان کا رب جل وعلا قرآن عظیم میں ایسے بیہودہ عذروں کا دربا جلا چکا ہے فرماتا ہے **قل لا تعتذر واقد کفرتم بعد ایمانکم** ان سے کہہ دو بہانے نہ بناؤ بے شک تم کافر ہو چکے ایمان کے بعد، **والعیاذ باللہ رب العلمین۔**

ثالثاً کفر چہارم میں امتی و نبی کا مقابلہ صاف اسی معنی شرعی وعرفی کی تعیین کر رہا ہے۔ رابعاً کفر اول میں تو کسی چھوٹے ادعائے تاویل کی بھی گنجائش نہیں آیت میں قطعاً معنی شرعی ہی مراد ہیں نہ لغوی نہ اس شخص کی کوئی اصطلاح خاص اور اسی کو اس نے اپنے نفس کے لیے مانا تو قطعاً یقیناً بمعنی شرعی ہی اپنے نبی اللہ و رسول اللہ ہونے کا مدعی اور **ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین** کا منکر اور باجماع قطعی جمیع امت مرحومہ مرتد وکافر ہوا بیچ فرمایا۔ سچے خدا کے سچے رسول سچے خاتم النبیین محمد مصطفیٰ ﷺ نے کہ عنقریب میرے بعد آئیں گے **ثلثون دجالون کذابون کلھم یزعم انہ نبی** تیس دجال کذاب کہ ہر ایک اپنے کو نبی کہے گا **و انا خاتم النبیین لانبی بعدی** حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں امنت امنت **صلی اللہ تعالٰی علیک وسلم** اسی لیے فقیر نے عرض کیا تھا کہ مرزا ضرور مثیل مسیح ہے بلکہ مسیح دجال کا کہ ایسے مدعیوں کو یہ لقب خود بارگاہ رسالت سے عطا ہوا ہے **والعیاذ باللہ رب العلمین۔**

کفر پنجم...... (دافع البلاء ص ۱۳ خزائن ج ۱۸ ص ۲۳۳) پر حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام سے اپنی برتری کا اظہار کیا ہے۔

کفر ششم...... اسی (رسالہ دافع البلاء ص ۲۰ خزائن ج ۱۸ ص ۲۴۰) پر لکھا ہے۔ ابن مریم کے ذکر کو چھوڑ و اس سے بہتر غلام احمد ہے۔

کفر ہفتم...... (مجموعہ اشتہارات ج ۳ ص ۲۷۸ اشتہار معیار الاخیار) میں لکھا ہے میں بعض نبیوں سے بھی افضل ہوں یہ ادعا بھی باجماع قطعی کفر وارتداد یقینی ہیں فقیر نے اپنے فتوے مسمی بہ ردالرفضۃ میں شفا شریف امام قاضی عیاض و روضہ امام نووی و ارشاد الساری امام قسطلانی وشرح عقائد نسفی وشرح مقاصد امام تفتازانی و اعلام امام ابن حجر مکی و منح الروض علامہ قاری وطریقہ محمدیہ علامہ برکوی وحدیقہ ندیہ مولی نابلسی وغیرہا کتب کثیرہ کے نصوص سے ثابت کیا ہے

کہ باجماع مسلمین کوئی ولی کوئی غوث کوئی صدیق بھی کسی نبی سے افضل نہیں ہوسکتا جو ایسا کہے قطعاً اجماعاً کافر ملحد ہے از انجملہ شرح صحیح بخاری شریف میں ہے النبی افضل من الولی وھو امر مقطوع به والقائل بخلافه کافر کانه معلوم من الشرع بالضرورة یعنی ہر نبی ہر ولی سے افضل ہے اور یہ امر یقینی ہے اور اس کے خلاف کہنے والا کافر ہے کہ یہ ضروریات دین سے ہے کفر ہفتم میں اسے ایک لطیف تاویل کی گنجائش تھی کہ یہ لفظ (نبیوں) بتقدیم نون نہیں بلکہ (نبیوں) بتقدیم با ہے۔ یعنی بھنگی در کنار کہ خود ان کے تولال گرو کا بھائی ہوں ان سے تو افضل ہوا ہی چاہوں میں تو بعض نبیوں سے بھی افضل ہوں کہ انھوں نے صرف آٹے دال میں ڈنڈی ماری اور یہاں وہ ہتھ پھیری کی کہ بیسیوں کا دین ہی اُڑ گیا۔ مگر افسوس کہ دیگر تصریحات نے اس تاویل کی جگہ نہ رکھی۔

کفر ہشتم...... (ازالہ ص ۳۰۶ حاشیہ خزائن ج ۳ ص ۲۵۶) پر حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کے معجزات کو جن کا ذکر خداوند تعالیٰ بطور احسان فرماتا ہے مسمریزم لکھ کر کہتا ہے اگر میں اس قسم کے معجزات کو مکروہ نہ جانتا تو ابن مریم سے کم نہ رہتا یہ کفر متعدد کفروں کا خمیرہ ہے معجزات کو مسمریزم کہنا ایک کفر کہ اس تقدیر پر وہ معجزہ نہ ہوئے بلکہ معاذ اللہ ایک کسبی کرشمے ٹھہرے۔ اگلے کافروں نے بھی ایسا ہی کہا تھا حق عزوجل فرماتا ہے اذ قال اللّٰه یعیسی بن مریم اذکر نعمتی علیک و علی والدتک اذ یدتک بروح القدس تکلم الناس فی المھد و کھلا واذ علمتک الکتاب والحکمة والتورة والانجیل و اذ تخلق من الطین کھیئة الطیر باذنی فتنفخ فیھا فتکون طیرا باذنی و تبرئ الاکمه والابرص باذنی واذ تخرج الموتی باذنی واذ کففت بنی اسرائیل عنک اذجئتھم بالبینت فقال الذین کفروا منھم ان ھذا الاسحر مبین. (المائدہ ۱۱۰) جب فرمایا اللہ سبحانہ نے اے مریم کے بیٹے یاد کر میری نعمتیں اپنے اوپر اور اپنی ماں پر جب میں نے پاک روح سے تجھے قوت بخشی لوگوں سے باتیں کرتا پالنے میں اور پکی عمر کا ہو کر اور جب میں نے تجھے سکھایا لکھنا اور علم کی تحقیق باتیں اور توریت وانجیل اور جب تو بناتا مٹی سے پرند کی سی شکل میری پروانگی سے پھر تو اس میں پھونکتا تو وہ پرند ہو جاتی میرے حکم سے اور تو چنگا کرتا مادر زاد اندھے اور سفید داغ والے کو میری اجازت سے اور جب تو قبروں سے جیتا نکالتا مردوں کو میرے اذن سے اور جب میں نے یہود کو تجھ سے روکا جب تو ان کے پاس یہ روشن معجزے لے کر آیا تو ان میں کے کافر بولے یہ تو نہیں مگر کھلا جادو۔'' مسمریزم بتایا یا جادو کہا بات ایک ہی ہوئی یعنی الٰہی معجزے نہیں کسبی ڈھکوسلے ہیں ایسے ہی منکروں کے خیال ضلال کو حضرت مسیح کلمۃ اللہ صلی اللہ تعالیٰ علی سیدہ وعلیہ وسلم نے بار بار بتاکید رد فرما دیا تھا اپنے معجزات مذکورہ ارشاد کرنے سے پہلے فرمایا انی قد جئتکم بایة من ربکم انی اخلق لکم من الطین کھیئة الطیر (آل عمران ۴۹) میں تمھارے پاس رب کی طرف سے معجزے لایا کہ میں مٹی سے پرند بناتا اور پھونک مار کر اسے جلاتا اور اندھے اور بدن بگڑے کو شفا دیتا اور خدا کے حکم سے مردے جلاتا اور جو کچھ گھر سے کھا کر آؤ اور جو کچھ گھر میں اٹھا رکھو وہ سب تمھیں بتاتا ہوں۔'' اور اس کے بعد فرمایا ان فی ذلک لایة لکم ان کنتم مؤمنین (البقرہ ۲۴۸) بے شک ان میں تمھارے لیے بڑی نشانی ہے اگر تم ایمان لاؤ پھر مکرر فرمایا جئتکم بایة من ربکم فاتقوا اللّٰه واطیعون (آل عمرن ۵۰) ''میں تمھارے رب کے پاس سے معجزہ لایا ہوں تو خدا سے ڈرو اور میرا حکم مانو۔'' مگر جو عیسیٰ کے رب کی نہ مانے وہ عیسیٰ کی کیوں ماننے لگا یہاں تو اسے صاف گنجائش ہے کہ اپنی بڑائی بھی کرتے ہیں۔

کس نہ گوید کہ دوغ من ترش ست

پھران معجزات کومکروہ جاننا دوسرا کفریہ کہ کراہت اگراس بنا پر ہے کہ وہ فی نفسہ مذموم کام تھے جب تو کفرظاہر ہے قال اللّٰہ تعالیٰ تلک الرسل فضلنا بعضھم علی بعض یہ رسول ہیں کہ ہم نے ان میں ایک کو دوسرے پرفضیلت دی اور اسی فضیلت کے بیان میں ارشاد ہوا "واٰتینا عیسی بن مریم البینٰت وایدنہ بروح القدس" (البقرہ ۲۵۳) اور ہم نے عیسیٰ بن مریم کو معجزے دیے اور جبرئیل سے اس کی تائید فرمائی۔ اور اگراس بنا پر ہے کہ وہ کام اگرچہ فضیلت کے تھے مگر میرے منصب اعلیٰ کے لائق نہیں تو یہ وہی نبی پراپنی تفضیل ہے ہر طرح کفر وارتداد قطعی سے مفرنہیں پھران کلمات شیطانیہ میں مسیح کلمۃ اللہ صلی اللہ تعالیٰ علی سیدہ وعلیہ وسلم کی تحقیر تیسرا کفر ہے اور ایسی ہی تحقیراس کلام ملعون کفرششم میں تھی اور سب سے بڑھ کر اس کفرنہم میں ہے کہ (ازالہ ص ۳۱۰ خزائن ج ۳ ص ۲۵۸) حاشیہ پرحضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نسبت لکھا بوجہ مسمریزم کے عمل کرنے کے تنویر باطن اور توحید اور دینی استقامت میں کم درجے پر بلکہ قریب ناکام رہے۔ انا للّٰہ و انا الیہ راجعون الا لعنۃ اللّٰہ علی اعداء انبیاء اللّٰہ و صلی اللّٰہ تعالیٰ علی انبیائہ و بارک وسلم ہر نبی کی تحقیر مطلقاً کفرقطعی ہے جس کی تفصیل سے شفا شریف وشروح شفا وسیف مسلول امام تقی الملۃ والدین سبکی وروضۂ امام نووی و وجیز امام کردری واعلام امام ابن حجر مکی وغیرہا تصانیف ائمہ کرام کے دفتر گونج رہے ہیں نہ کہ نبی بھی کون نبی مرسل نہ کہ مرسل بھی کیسا مرسل اولوالعزم نہ کہ تحقیر بھی کتنی کہ مسمریزم کے سبب نور باطن نہ نور باطن بلکہ دینی استقامت نہ دینی استقامت بلکہ نفس توحید میں نہ کم درجہ بلکہ قریب ناکام رہے۔ اس ملعون قول لعن اللّٰہ قائلہ و قابلہ نے اولوالعزمی و رسالت و نبوت درکناراس عبداللہ وکلمۃ اللہ وروح اللہ علیہ صلوات اللہ وسلام وتحیات اللہ کے نفس ایمان میں کلام کردیا اس کا جواب ہمارے ہاتھ میں کیا ہے سوا اس کے کہ ان الذین یؤذون اللّٰہ ورسولہ لعنھم اللّٰہ فی الدنیا والاٰخرۃ واعدلھم عذابا مھینا (الاحزاب ۵۷) بیشک جولوگ ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کوان پر اللہ نے لعنت کی دنیا وآخرت میں اوران کے لیے تیار کررکھا ہے ذلت کا عذاب۔"

کفردہم...... (ازالہ ص ۶۲۹ خزائن ج ۳ ص ۴۳۹) پرلکھتا ہے ایک زمانے میں چارسونبیوں کی پیشگوئی غلط (یہ اس کی پیش بندی ہے کہ یہ کذاب اپنی بڑمیں ہمیشہ پیشین گوئیاں ہانکتا رہتا ہے اور غیبات الٰہی وہ آئے دن جھوٹی پڑا کرتی ہیں تو یہاں یہ بتانا چاہتا ہے کہ پیشین گوئی غلط پڑنی کچھ شان نبوت کے خلاف نہیں۔ معاذ اللہ اگلے انبیاء میں بھی ایسا ہوتا ہے۔ ایں ہم برعلم) ہوئی اور وہ جھوٹے، یہ صراحۃً انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی تکذیب ہے۔ عام اقوام کفار لعنھم اللہ کا کفرحضرت عزت عز جلالہ نے یوں ہی تو بیان فرمایا کذبت قوم نوح المرسلین (الشعرا ۱۰۵) کذبت عادن المرسلین (الشعراء ۱۲۳) کذبت ثمود ن المرسلین (الشعرا ۱۴۱) کذبت قوم لوط ن المرسلین (الشعراء ۱۶۰) کذب اصحب الئیکۃ المرسلین (الشعراء ۱۷۶) ائمہ کرام فرماتے ہیں جو نبی پراس کی لائی ہوئی بات میں کذب جائز ہی مانے اگرچہ وقوع نہ جانے باجماع کافر ہے نہ کہ معاذ اللہ چارسو انبیاء کا اپنے اخبار بالغیب میں کہ وہ ضرور اللہ ہی کی طرف سے ہوتا ہے واقع میں جھوٹا ہو جانا (شفا شریف ج ۲ ص ۲۴۵ باب ما ھو مقالات کفر) میں ہے من دان بالوحدانیۃ و صحۃ النبوۃ و نبوۃ نبینا ﷺ ولکن جوز علی الانبیاء الکذب فیما اتوابہ ادعی فی ذلک المصلحۃ بزعمہ اولم یدعھا فھو کافر باجماع یعنی جو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت، نبوت کی حقانیت ہمارے نبی ﷺ کی نبوت کا اعتقاد رکھتا ہو باایںہمہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پران کی باتوں میں کذب جائز مانے خواہ بزعم خود اس میں کسی مصلحت کا ادعا کرے یا نہ کرے ہرطرح بالاتفاق کافر ہے۔ ظالم نے چارسو کہہ کرگمان کیا کہ اس نے باقی انبیاء کو

تکذیب سے بچا لیا حالانکہ یہی آیتیں جو ابھی تلاوت کی گئی ہیں شہادت دے رہی ہیں کہ اس نے آدم نبی اللہ سے محمد رسول اللہ تک تمام انبیائے کرام علیہم افضل الصلوۃ والسلام کو کاذب کہہ دیا کہ ایک رسول کی تکذیب تمام مرسلین کی تکذیب ہے۔ دیکھو قوم نوح و ہود و صالح و لوط و شعیب علیہم الصلوۃ والسلام نے اپنے ایک ہی ایک نبی کی تکذیب کی تھی مگر قرآن نے فرمایا قوم نوح نے سب رسولوں کی تکذیب کی عاد نے کل پیغمبروں کو جھٹلایا ثمود نے جمیع انبیاء کو کاذب کہا قوم لوط نے تمام رسل کو جھوٹا بتایا ایکہ والوں نے سارے نبیوں کو دروغ گو کہا یوں ہیں واللہ اس قائل نے نہ صرف چارسو بلکہ جملہ انبیا و مرسلین کو کذاب مانا فلعن اللہ من کذب احدا من انبیائہ و صلی اللہ تعالیٰ علی انبیائہ و رسولہ والمومنین بھم اجمعین و جعلنا منھم و حشرنا فیھم و ادخلنا معھم دارالنعیم بجاھھم عندہ و برحمتہ بھم و رحمتھم بنا انہ ارحم الراحمین و الحمد للہ رب العلمین (طبرانی معجم کبیر ج ۲۲ ص ۱۵۳ حدیث نمبر ۴۱۲) میں وبر حنفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں انی اشھد عدد تراب الدنیا ان مسیلة کذاب بیشک میں ذرا ہائے خاک تمام دنیا کی برابر گواہیاں دیتا ہوں کہ مسیلمہ (جس نے زمانہ اقدس میں ادعائے نبوت کیا تھا) کذاب ہے۔ وانا اشھد معک یارسول اللہ اور محمد رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ عالم پناہ کا یہ ادنیٰ کتا بعدد وانہائے ریگ وستار ہائے آسمان گواہی دیتا ہے اور میرے ساتھ تمام ملائکہ سموات والارض و حاملان عرش گواہ ہیں اور خود عرش عظیم کا مالک ہے۔ و کفی باللہ شھیدا کہ ان اقوال مذکورہ کا قائل بیباک کافر مرتد کذاب ناپاک ہے اگر یہ اقوال مرزا کی تحریروں میں اسی طرح ہیں تو واللہ واللہ وہ یقیناً کافر اور جو اس کے ان اقوال یا ان کے امثال پر مطلع ہو کر اسے کافر نہ کہے وہ بھی کافر ہے بلکہ اس کی تکفیر میں چون و چرا کریں تو وہ بھی کافر وہ ارا کین بھی کفار مرزا کے پیرو اگرچہ خود ان اقوال انجس الابوال کے معتقد نہ بھی ہوں مگر جبکہ صریح کفر وہ کھلے ارتداد دیکھتے سنتے پھر مرزا کو امام و پیشوا و مقبول خدا کہتے ہیں قطعاً یقیناً سب مرتد ہیں سب مستحق نار (شفا شریف ج ۲ ص ۲۴۷ باب مقالات کفر) میں ہے نکفر من لم یکفر من دان بغیر ملة المسلمین من الملل او وقف فیھم او شک یعنی ہم ہر اس شخص کو کافر کہتے ہیں جو کافر کو کافر نہ کہے یا اس کی تکفیر میں توقف کرے یا شک رکھے (شفا شریف نیز فتاوی بزازیہ و درروغرر و فتاوی خیریہ و درمختار ج ۳ ص ۳۱۷ باب المرتد و مجمع الانہر وغیرہا) میں ہے من شک فی کفرہ و عذابہ فقد کفر جو اس کے کفر و عذاب میں شک کرے یقیناً خود کافر ہے اور جو شخص باوصف کلمہ گوئی و ادعائے اسلام کفر کرے وہ کافروں کی سب سے بدتر قسم مرتد کے حکم میں ہے ہدایہ و درمختار و عالمگیری و غرر و ملتقی الابحر و مجمع الانہر وغیرہا میں ہے صاحب الھوی ان کان یکفر فھو بمنزلة المرتد فتاوی ظہیریہ و طریقہ محمدیہ و حدیقہ ندیہ و برجندی شرح نقایہ و فتاوی ہندیہ میں ہے ھؤلاء القوم خارجون عن ملة الاسلام و احکامھم احکام المرتدین یہ لوگ دین اسلام سے خارج ہیں اور ان کے احکام بعینہٖ مرتدین کے احکام ہیں اور شوہر کے کفر کرتے ہی عورت نکاح سے فوراً نکل جاتی ہے۔ اب اگر بے اسلام لائے اپنے اس قول و مذہب سے بغیر توبہ کیے یا بعد اسلام و توبہ عورت سے بغیر نکاح جدید کیے اس سے قربت کرے زنائے محض ہو جو اولاد ہو یقیناً ولد الزنا ہو یہ احکام سب ظاہر اور تمام کتب میں دائر و سائر ہیں فی الدرالمختار ج ۳ ص ۳۲۸ باب المرتد عن غنیہ ذوی الاحکام مایکون کفرا اتفاقا یبطلا العمل والنکاح و اولادہ اولاد زنا اور عورت کا کل مہر اس کے ذمے عائد ہونے میں بھی شک نہیں جب کہ خلوت صحیحہ ہو چکی ہو کہ ارتداد کسی دین کو ساقط نہیں کرتا فی التنویر وارث کسب اسلامہ وارثہ المسلم بعد قضاء دین

اسلامہ و کسب ردتہ فی بعد قضاء دین ردتہ اور معجّل تو فی الحال آپ ہی واجب الادا ہے رہا مؤجل وہ ہنوز اپنی اجل پر رہے گا۔ مگر یہ کہ مرتد بحال ارتداد ہی مر جائے یا دارالحرب کو چلا جائے اور حاکم شرع حکم فرمادے کہ وہ دارالحرب سے ملتحق ہو گیا اس وقت مؤجل بھی فی الحال واجب الادا ہو جائے گا اگرچہ اجل موعود میں دس بیس برس باقی ہوں فی الدران حکم القاضی بلحاقه حل دینه فی ردالمختار ج ۳ ص ۳۲۹ باب المرتد لانه باللحاق صار من اهل الحرب وهم اموات فی حق احکام الاسلام فصار کالموت الا انه لا یستقر لحاقه الا بالقضاء لاحتمال العود واذا تقرر موته تثبت الاحکام المتعلقة به کما ذکر نهر اولاد صغار ضرور اس کے قبضے سے نکالی لی جائے گی حذر اعلی دینهم الا تری انهم صرحوا بنزع الولد من الام الشفیقة المسلمة انکانت فاسقة والولد یعقل یخشی علیه التخلق بسیرها الذمیمه فما ظنک بالاب المرتد والعیاذ باللّٰه تعالٰی قال فی ردالمختار الفاجرة بمنزلة الکتابیة فان یبقی عندها الی ان یعقل الادیان کما سیأتی خوفا علیه من تعلمه منها ماتفعله فکذا الفاجرة الخ وانت العلم ان الولد لا یخصنه الاب الابعد مابلغ سبعا اوتسعا و ذلک عمر العقل قطعا فیحرم الدفع الیه و یجب النزع منه وانما اخرجنا الی هذا ان الملک لیس بید الاسلام والاسلطان این یقفی لمرتد حتی یبحث عن حضانته الا تری الی قولهم لا حضانة لمرتد لانها تضرب و تحبس کلیوم فانی تتفرغ للحضانة فاذا کان هذا فی المحبوس فما ظنک بالمقتول ولکن انا للّٰه و انا الیه رجعون ولا حول ولا قوة الا باللّٰه العلی العظیم مگر ان کے نفس یا مال میں بدعوے ولایت اس کے تصرفات موقوف رہیں گے اگر پھر اسلام لے آیا اور اس مذہب ملعون سے توبہ کی تو وہ تصرف سب صحیح ہو جائیں گے اور اگر مرتد ہی مر گیا یا دارالحرب کو چلا گیا اور حکم لحوق ہو گیا تو باطل ہو جائیں گے۔ فی الدرالمختار ج ۳ ص ۳۳۰ باب المرتد یبطل منه اتفاقا مایعتمد الملة وهی خمس النکاح والذبیحة والصید والشهادة والارث و یتوقف منه اتفاقا ما یعتمد المساواة وهو المفاوضة اوولایة متعدیة وهو التصرف علی ولده الصغیران اسلم نفذوان هلک اولحق بدار الحرب و حکم بلحاقه بطل اه مختصر اسأل اللّٰه الثبات علی الایمان و حسبنا اللّٰه ونعم الوکیل و علیه التکلان ولاحول ولا قوة الا باللّٰه العلی العظیم و صلی اللّٰه تعالٰی علی سیدنا و مولانا و اله و صحبه اجمعین. امین واللّٰه تعالٰی اعلم.



خاتم النبیین لا نبی بعدی

# دفع الالحاد عن حکم الارتداد

مولانا نور محمد خان

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

# تصدیق

امام المتقین، آیۃ السالفین، خاتم المحدثین، زبدۃ العارفین، سید المتکلمین حضرت استاذ العلام المولی الھمام الماحی لرسوم الضلال والغوایۃ المجدد لمرام الرشد والھدایۃ الحافظ الحاج المولانا المولوی خلیل احمد اطال اللّٰہ بقائہ و ادام اللہ ظلالہ شارح ابی داؤد. الحمد للّٰہ و کفی و سلام علی عبادہ الذین اصطفی. امابعد ''دفع الالحاد عن حکم الارتداد'' جس کو عزیزی مولوی حافظ نور محمد خاں سلمہ متعلم مدرسہ مظاہر العلوم نے لکھا ہے اول سے آخر تک سنا، الحمدللہ صحیح و مستند پایا قتل مرتد کو مضبوط و عمدہ پیرایہ میں بیان کیا ہے۔ میرا خیال یہ ہے کہ اگر جماعت مرزائیہ نے اس رسالہ کو انصاف سے دیکھا اور نیز حق تعالیٰ شانہ کی توفیق نے دستگیری فرمائی تو ان کے لیے یہ رسالہ انشاء اللہ تعالیٰ رہنما ہوگا۔ میں دعا کرتا ہوں کہ حق تعالیٰ شانہ عزیزم سلمہ کے علم و عمر میں ترقی و زیادتی عطا فرمائیں اور مخالفین کے لیے ذریعہ رہنمائی بنائیں فقط۔ خلیل احمد عفی عنہ

الحمدللّٰہ رب العلمین والعاقبۃ للمتقین والصلوۃ والسلام علی خیر خلقہ محمد وآلہٖ و صحبہ اجمعین.

برادرانِ اسلام! جبکہ دنیا میں شر و فساد کا دریا موجزن، و بغض و عناد کی آگ شعلہ زن اور افواج شیطانی کا ہر چہار طرف تسلط اور کھرے کھوٹے کی پہچان اور حق و باطل کا نشان روئے زمین سے مفقود اور اہل ہوا کے دغل و فساد کا سکہ تمام عالم میں رائج کہ کوئی مدعی نبوت کوئی الوہیت، کوئی مہدویت کوئی مسیحیت اور ہر ایک اپنے اثبات دعویٰ میں دلائل باطلہ و تاویلات لا طائلہ کو بیان کرتا ہے اور اپنی لسانی و شیریں بیانی سے حق کو باطل و باطل کو حق کر دکھاتا ہے بقول شخصے ''جس کی لاٹھی اس کی بھینس'' جیسا کہ مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے اتباع نے اپنے مزعومات باطلہ و خیالات واہیہ کا ہر چہار اطراف و اکناف عالم میں جال پھیلا رکھا ہے اور جو کوئی ان کے ہاں میں ہاں نہ ملائے اور اپنے کو ان کے جال و دام تزویر میں محبوس نہ قرار دیوے اس کو کافر گردانا ہے سو ایسے پرُ آشوب زمانے میں کسی قسم کی تحریر و تقریر حقہ و صادقہ کا اظہار کرنا اپنے کو سب و شتم کا نشانہ بنانا ہے لیکن چونکہ بحکم قرآنی وامر آسمانی امر بالمعروف و دعوۃ الی الحق ضروری اور واجب ہے۔ اس لیے میں تمام الفاظ و کلمات غیر مہذبانہ و مودبانہ کے سننے کے لیے تیار ہوں۔

حضرات! اس وقت قابل تحریر و اظہار امر یہ ہے کہ حکومت افغانیہ نے جو نعمت اللہ قادیانی کو بجرم احمدیت

از روئے شرع شریف سنگسار کر دیا اور ہندوستان کے تقریباً تمام علماء عظام نے خصوصاً ہمارے اکابر علماء دیوبند یعنی حضرات مدرسہ عالیہ مظاہر علوم سہارنپور اور دارالعلوم دیوبند نے امیر صاحب ایداللہ بنصرہ کے تحسین میں ایک نمایاں حصہ لیا اور حکومت کے اس فعل کو موافق کتاب اللہ وسنت رسول اللہ ومطابق آثار وافعال صحابہ کتب فقہ حنفیہ قرار دیا مگر مولانا ثناء اللہ صاحب جو واقعی اہل اسلام میں ایک امتیازی حیثیت رکھتے ہیں۔ وقسام ازل نے آپ کو ان لوگوں کے قلع وقمع واستیصال کے لیے خاص حصہ عطا فرمایا ہے اور سینکڑوں مرتبہ میدان کارزار میں قادیانی امت سے زور آزمائی بھی ہوئی مگر الحمدللہ ہر جگہ شکست فاش دے کر فتحیابی کا سہرا پہنا اور شیر پنجاب کے لقب سے ملقب ہوئے۔ سو آپ کے بھی اس مسئلہ میں قدم پھسل گئے۔ محمد علی لاہوری اور مولانا ثناء اللہ امرتسری دونوں حضرات نے متفقہ طور پر رسالہ واخبار کی صورت میں اپنے عندیہ کو اعلانیہ ظاہر کر کے اس بات کو بتلا دیا کہ واقعی حکومت کا یہ فعل قابل نفرت اور مخالف کتاب اللہ وسنت رسول اللہ وفقہ حنفیہ وشافعیہ ہے کہ کسی سے قتل مرتد کا ثبوت نہیں ہے۔ افسوس اور واہ رے انقلاب کیا خبر تھی انقلاب آسماں ہو جائے گا۔ مولانا سے ایسی بات کا صادر ہونا خلاف شان و خالی از تعجب نہیں ہے۔ ناظرین کرام...... میں اس بات کو ظاہر کروں گا کہ حکومت کا یہ فعل بالکل مطابق قرآن و حدیث اور موافق کتب فقہ حنفیہ ہے مگر دو مقدمے قابل لحاظ وتوجہ ہیں۔ اوّلاً تعریف ارتداد ثانیاً قتل مرتد کہ جس سے یہ امر خود ہی روز روشن کی طرح ظاہر ہو جائے گا کہ واقعی سلطنت کا یہ فعل قابل تحسین مطابق قرآن، حدیث، فقہ حنفیہ وغیرہ ہے۔ نیز اہل انصاف سے التجا کروں گا کہ آیا مرزا ومرزائی اس کے مصداق ہیں یا نہیں۔ یہ امر ظاہر ہے کہ مجھ کو مرزائی امت سے کسی قسم کا بغض وعناد دنیوی نہیں تاکہ انھیں کافر ومرتد ثابت کیا جائے بلکہ محض حکم اللہ وشریعت نبوی بہانگ دہل کہتی ہے کہ مرزا ومرزائی کافر ومرتد ہیں۔ (انشاء اللہ آئندہ معلوم ہو جائے گا) اس وجہ سے بامتثال امر شریعت ان کو کافر ومرتد کہا جاتا ہے۔

## مقدمہ اولیٰ تعریف ارتداد از کتب فقہ حنفیہ

(۱)...... درمختار برحاشیہ شامی باب حکم المرتد ج ۳ ص ۳۰۹ میں لکھتے ہیں۔

**وھی لغة الراجع مطلقا و شرعا (الراجع عن دین الاسلام ورکنھا اجراء کلمة الکفر علی اللسان بعد الایمان.** (لغت میں مطلق پھر جانے والے کو مرتد کہتے ہیں اور اصطلاح شرع میں جو دین اسلام سے پھر جائے اور ارتداد کا رکن بعد الایمان محض کلمات کفریہ کا زبان پر جاری کرنا ہے۔)

(۲)...... بدائع الصنائع ص ۱۳۴ ج ۷ فصل بیان احکام المرتدین میں فرماتے ہیں۔

**مارکنھا اجراء کلمة الکفر علی اللسان بعد وجود الایمان اذا الردة عبارة عن الرجوع عن الایمان فالرجوع عن الایمان یسمی ردة فی عرف الشرع.** بعد ایمان کے کلمات کفریہ کو زبان سے کہنا یہ رکن ارتداد ہے کیونکہ ارتداد کے معنی ایمان سے رجوع کرنا ہے۔ اس لیے اصطلاح شرع میں رجوع عن الایمان کا نام ارتداد ہے۔)

(۳)...... علامہ ابن نجیمؒ بحر الرائق باب حکم المرتد ج ۵ ص ۱۱۹ میں فرماتے ہیں۔

**المرتد فی اللغة الراجع مطلقا و فی الشریعة الراجع عن دین الاسلام.** (لغت میں مطلق پھرنے والے کا نام مرتد ہے اور اصطلاح شرع میں جو شخص دین اسلام سے پھر جائے۔)

(۴)...... فتاویٰ عالمگیریہ باب فی احکام المرتدین ج ۲ ص ۲۵۳ میں فرماتے ہیں۔

المرتد عرفا هو الراجع عن دین الاسلام کذافی النهر الفائق ورکن الردہ اجراء کلمة الکفر علی اللسان بعد و جود الایمان. (جوشخص دین اسلام سے پھر جائے وہ عرف میں مرتد ہے ایسا ہی نہرالفائق میں ہے۔ اور رکن ارتداد ایمان کے بعد کلماتِ کفریہ کو زبان سے کہنا ہے۔)

(۵)...... علامہ ابن الہمام فتح القدیر باب حکم المرتد ص ۳۰۷ ج ۵ میں تحریر کرتے ہیں۔

المرتد هو الراجع عن دین الاسلام. (جوشخص دین اسلام سے پھر جائے وہ مرتد ہے۔)

حضرات! ان تمام تعریفات فقہاء سے یہ بات معلوم ہوگئی کہ ایمان لانے کے بعد محض کلماتِ کفریہ کا زبان سے کہنا یہ دلیل و رکن عظیم ارتداد ہے جیسا کہ صاحب بدائع وغیرہ نے فرمایا ہے اور دیگر حضرات بھی الراجع عن دین الاسلام سے تعریف باللازم فرما کر صاحب بدائعؒ کی رائے سے متفق ہیں۔ اب جن حضرات نے تعریف ارتداد میں تکذیب اسلام یا تکذیب رسول ہی کو دخل دیا ہے وہ بتائیں سرنگوں ہو کر توجہ فرمائیں کہ وہ کس قدر غلطی و کجروی پر ہیں ورنہ اثبات دعویٰ بذمہ مدعی اور بغیر اس کے غلطی و ناانصافی ہے۔

بعدازاں میں اس امر کو روشن کرتا ہوں کہ مرزا قادیانی بروئے تعریفاتِ ارتداد فقہا و علماء مرتد ہوا اور اس کے اتباع بدرجہ اولیٰ۔ ملاحظہ ہو۔

اولاً مرزا کا ادعائے نبوت و رسالت کرنا یہ خود ہی اثبات کفر و ردّہ مرزا کے لیے دلیل بیّن واجلی بدیہیات سے ہے کہ جس پر تفصیلی روشنی ڈالنے کی ضرورت نہیں کیونکہ ہر شخص عوام وخواص کو یہ بات معلوم ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ خاتم النبیین ہیں۔ آپ ﷺ کے بعد سلسلہ انبیاء ختم ہو چکا۔ اب کسی قسم کے نبی کی ضرورت نہیں ہے اور نیز اس امر پر قرآن شریف واحادیث واجماع وآثار صحابہ وقیاس صحیح صراحتاً دال ہیں کہ جناب رسول اللہ ﷺ خاتم النبیین ومتمم الانبیاء ہیں مگر قادیانی مرزا آیاتِ قرآنیہ و احادیث صریحہ و اجماع امت کے خلاف نبوت و رسالت کا آوازہ بلند کرتا ہے اور طرح طرح کے دلائل سخیفہ و تاویلات رکیکہ سے اپنے اثباتِ مدعا میں ایڑی چوٹی کی قوت صرف کر دیتا ہے چنانچہ میں چند اقوال وہفواتِ مرزا بابتہ دعویٰ نبوت و رسالت نقل کرتا ہوں۔

## اقوال مرزا بابتہ دعویٰ نبوت و رسالت

(۱)...... ''ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔'' (ملفوظات ج ۱۰ ص ۱۲۷)

(۲)...... ''میں خدا کے حکم کے موافق نبی ہوں۔'' (مجموعہ اشتہارات ج ۳ ص ۵۹۷)

(۳)...... ''اگر خدا تعالیٰ سے غیب کی خبریں پانے والا نبی کا نام نہیں رکھتا تو پھر بتلاؤ کہ کس نام سے اس کو پکارا جائے اگر کہو کہ اس کا نام محدث رکھنا چاہیے تو میں کہتا ہوں کہ تحدیث کے معنی لغت کی کسی کتاب میں اظہار غیب نہیں۔'' (اشتہار ایک غلطی کا ازالہ ص ۵ خزائن ج ۱۸ ص ۲۰۹)

صاحبو! لاہوری پارٹی جو مدعی محدثیت و مجددیت مرزا ہے اس کو چاہیے کہ وہ مرزا کی اس لغت دانی دھجیاں پر غور کرے اور اپنے اعتقادات فاسدہ سے رجوع کے لیے تیار ہو جائے ورنہ مدعی سست گواہ چست کی مصداق ہے۔

بعض جگہ مرزا نہایت دلی زبان سے اقرار نبوت کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ ''خدا نے مجھے تمام انبیائے علیہم السلام کا مظہر ٹھہرایا ہے اور تمام نبیوں کے نام میری طرف منسوب کیے ہیں۔ میں آدم ہوں۔ میں شیث ہوں۔ میں نوح ہوں۔ میں ابراہیم ہوں۔ میں اسحٰق ہوں۔ میں اسمٰعیل ہوں۔ میں یعقوب ہوں۔ میں یوسف

ہوں۔ میں موسیٰ ہوں۔ میں داؤد ہوں۔ میں عیسیٰ ہوں۔ اور آنحضرت ﷺ کا میں مظہر اتم ہوں یعنی ظلی طور پر محمد اور احمد ہوں۔'' (حقیقت الوحی حاشیہ ص ۷۳ خزائن ج ۲۲ ص ۷۶)

دیکھیے! مرزا قادیانی کیسا ظلی کے آڑ و پردہ میں شکار کھیلتا ہے کہ جمیع انبیائے علیہم السلام کا عین ہوگیا۔ چہ خوش ع من خوب مے شناسم پیران پارسا مرزا جی ۔

بہر رنگے کہ خواہی جامہ مے پوش
من انداز قدت رامی شناسم

مرزا دوسری جگہ لکھتا ہے کہ''سچا خدا وہ ہے جس نے قادیان میں رسول بھیجا۔''
(دافع البلاء ص ۱۱ خزائن ج ۱۸ ص ۲۳۱)

اور اسی رسالہ میں ایک جگہ لکھتا ہے کہ''قادیان اس واسطے محفوظ رہے گا (یعنی طاعون سے) کہ یہ رسول کی تخت گاہ ہے اور تمام امتوں کے لیے نشان ہے۔'' (دافع البلاء ص ۱۰ خزائن ج ۱۸ ص ۲۳۰)

بعض جگہ مرزا نزول وحی کی آڑ میں نبوت و رسالت کا دعویٰ کرتا ہے اس وجہ سے کہ جیسا حضور ﷺ خاتم الانبیاء ہیں اسی طرح سے خاتم الوحی بھی ہیں اب اگر کوئی نزول وحی کا دعویٰ کرے گا تو بعینہ دعویٰ نبوت ہوگا۔ چنانچہ قادیانی نبی نزول وحی کا دعویٰ بایں الفاظ کرتا ہے ۔

آنچہ من بشنوم زوحی خدا
بخدا پاک دانمش ز خطا
ہمچو قرآن منزہش دانم
از خطایا ہمیں است ایمانم
(نزول المسیح ص ۹۹ خزائن ج ۱۸ ص ۴۷۷)

لہٰذا مدعی نبوت بھی ہوا اور اس کے جس قدر الہامات ہیں ان میں سے شاید ہی کوئی رجماً بالغیب صحیح و درست ہوں گے۔ ورنہ سب کے سب مکذب و غلط سے مختلط کہ جس کی مثال قرآن کریم سے دیتا ہے لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔ چہ نسبت خاک رابا عالم پاک۔

دوسری تحریر مرزا''یہ مکالمہ الٰہیہ جو مجھ سے ہوتا ہے یقینی ہے۔ اگر میں ایک دم کے لیے بھی اس میں شک کروں تو کافر ہو جاؤں اور میری آخرت تباہ ہو جائے۔ وہ کلام جو میرے پر نازل ہوا وہ قطعی اور یقینی ہے اور جیسا کہ آفتاب اور اس کی روشنی کو دیکھ کر کوئی شک نہیں کر سکتا کہ آفتاب اور اس کی روشنی ہے۔ ایسا ہی میں اس کلام میں شک نہیں کر سکتا جو خدا کی طرف سے میرے پر نازل ہوتا ہے اور میں اس پر ایسا ہی ایمان لاتا ہوں جیسا کہ خدا کی کتاب پر...... اور چونکہ میرے نزدیک نبی اس کو کہتے ہیں جس پر خدا کا کلام یقینی و قطعی بکثرت نازل ہو جو غیب پر مشتمل ہو۔ اس لیے خدا نے میرے نام نبی رکھا مگر بغیر شریعت۔ (تجلیات الٰہیہ ص ۲۰ خزائن ج ۲۰ ص ۴۱۲)

ناظرین! یہ بالکل سفید جھوٹ ہے کہ میں نبی غیر تشریعی ہوں کیونکہ بعض جگہ خود ہی اقرار کرتا ہے کہ میں صاحب شریعت ہوں۔ چنانچہ لکھتا ہے کہ''اگر کہو کہ صاحب شریعت افترا کر کے ہلاک ہوتا ہے نہ ہر ایک مفتری تو اوّل یہ دعویٰ بے دلیل ہے خدا نے اس افترا کے ساتھ شریعت کی کوئی قید نہیں لگائی۔ ماسوا اس کے یہ بھی تو سمجھو کہ شریعت کیا چیز ہے جس نے اپنی وحی کے ذریعہ سے چند امر اور نہی بیان کیے اور اپنی امت کے لیے ایک قانون مقرر کیا۔ وہی صاحب شریعت ہوگیا۔ پس اس تعریف کی رو سے بھی ہمارے مخالف ملزم ہیں کیونکہ میری وحی میں

امر بھی ہے اور نہی بھی مثلاً یہ الہام قل للمؤمنین یغضوا من ابصارھم و یحفظوا فروجھم ذلک ازکی لھم یہ براہین احمدیہ میں درج ہے اور اس میں امر بھی ہے اور نہی بھی اور اس پر تئیس برس کی مدت بھی گزر گئی اور ایسا ہی اب تک میری وحی میں امر بھی ہوتے ہیں اور نہی بھی اور اگر کہو شریعت سے وہ شریعت مراد ہے جس میں نئے احکام ہوں تو یہ باطل ہے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ان ھذالفی الصحف الاولیٰ صحف ابراھیم و موسیٰ یعنی قرآنی تعلیم توریت میں بھی موجود ہے اور اگر یہ کہو کہ شریعت وہ ہے جس میں بالاستیفاء امر اور نہی کا ذکر ہو تو یہ بھی باطل ہے کیونکہ اگر توریت یا قرآن شریف میں بالاستیفائے احکام شریعت کا ذکر ہوتا تو پھر اجتہاد کی گنجائش نہ رہتی۔''

(اربعین ص ۶ نمبر ۴ خزائن ج ۱۷ ص ۴۳۵۔۴۳۶)

حضرات! کیا اس کے بعد اس کو اگر کذاب، دغاباز، مکار، جعلساز کہا جائے تو کوئی بیجا ہے؟ نہیں ہرگز نہیں۔

یہاں تک مرزا قادیانی کے اقوال بابت دعویٰ نبوت و رسالت و نزول وحی آپ حضرات کے سامنے پیش کیے گئے کہ جس سے یہ معلوم ہو گیا کہ واقعی مرزا مدعی نبوت تھا۔ بعدازاں یہ امر قابل دید ہے کہ شریعت نبوی اس کے متعلق کیا فیصلہ کرتی ہے اور ایسے شخص کے لیے کیا لقب تجویز فرماتی ہے؟ سو سنیئے مختصراً عرض کرتا ہوں کہ قرآن کریم اس کے متعلق ناطق فیصلہ کر چکا ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ خاتم النبیین وقصر نبوت کی آخری اینٹ تھے۔ آپ ﷺ کے بعد دروازہ نبوت بند ہو گیا اب کسی قسم کے نبی کی ضرورت نہیں ہے۔ چنانچہ اس امر کے متعلق اکابر علماء کے اقوال بطور شہادت نقل کرتا ہوں۔

(۱)...... علامہ قاضی عیاض (الشفاء باب فی بیان ماھی من المقالات کفر ج ۲ ص ۲۴۷) میں تحریر فرماتے ہیں۔

لانہ اخبر ﷺ انہ خاتم النبیین ولا نبی بعدہ و اخبر عن اللہ تعالیٰ انہ خاتم النبیین و اجمعت الامۃ علی حمل ھذا الکلام علی ظاھرہ و ان مفھومہ المراد بہ دون تاویل ولا تخصیص فلا شک فی کفر ھؤلاء الطوائف کلھا قطعا اجماعا سمعا۔ ''کیونکہ یہ بات معلوم ہو گئی ہے کہ نبی ﷺ خاتم النبیین ہیں اور آپ کے بعد کوئی نبی نہیں ہے اور اللہ تعالیٰ نے خبر دی ہے کہ آپ خاتم النبیین ہیں اور اس بات پر اجماع امت ہے کہ یہ کلام اپنے ظاہری معنے پر محمول ہے۔ اور اس کا ظاہری مفہوم بلا تاویل و تخصیص مراد ہے پس یقیناً یہ تمام جماعت اجماعاً وشرعاً کافر ہے۔''

(۲)...... علامہ ابن نجیمؒ (بحرالرائق باب احکام المرتدین ج ۵ ص ۱۲۱) میں لکھتے ہیں۔

ویکفر بقولہ ان کان ماقال الانبیاء حقا او صدقا و بقولہ انا رسول اللہ۔ ''انسان اپنے اس قول سے کہ جو کچھ انبیاء علیہم السلام نے فرمایا ہے حق وصادق نہیں اور میں رسول اللہ ہوں کافر ہو جاتا ہے۔''

(۳)...... (الاشباہ والنظائر باب کتاب السیر ص ۱۰۲) میں فرماتے ہیں۔

اذا لم یعرف ان محمدا ﷺ آخر الانبیاء فلیس بمسلم لانہ من الضروریات۔ ''جبکہ کسی شخص نے اس بات کو نہیں جانا کہ محمد ﷺ آخر الانبیاء ہیں تو وہ مسلمان نہیں اس وجہ سے کہ یہ ضروریات دین سے ہے۔''

(۴)...... فتاویٰ عالمگیریہ ص ۲۶۳ باب مطلب موجبات الکفر میں تحریر فرماتے ہیں۔

اذا لم یعرف الرجل ان محمدا ﷺ آخر الانبیاء فلیس بمسلم ولو قال انا رسول اللہ اوقال بالفارسیۃ من پیغمبرم یرید بہ من پیغام می برم یکفر۔ ''جبکہ کسی شخص نے اس بات کو نہیں معلوم کیا

کہ حضور ﷺ آخرالانبیاء ہیں تو وہ مسلمان نہیں اور اگر اس نے کہا کہ میں رسول اللہ ہوں یا زبان فارسی میں یوں کہا کہ میں پیغمبر ہوں اور مراد اس کی یہ تھی کہ میں پیغام لے جاتا ہوں تو وہ کافر ہو جاتا ہے۔"

(۵)...... علامہ ملا علی القاری (شرح فقہ اکبر باب المسئلۃ المتعلقۃ بالکفر ص۲۰۲) میں تحریر کرتے ہیں۔

ودعوی النبوۃ ﷺ بعد نبینا کفر الاجماع. "نبی ﷺ کے بعد دعویٰ نبوت بالاجماع کفر ہے۔"

(۶)...... علامہ سید محمود آلوسی (تفسیر روح المعانی ج ۲۲ ص ۳۹) میں فرماتے ہیں۔

وکونہ خاتم النبیین ﷺ مما نطقت بہ الکتب و صدعت بہ السنۃ واجمعت علیہ الامۃ فیکفر مدعی خلافہ و یقتل ان اصر "نبی ﷺ کا خاتم النبیین ہونا کتاب اللہ وسنت رسول اللہ ﷺ سے ثابت ہے اور اس پر اجماع امت ہے لہٰذا اس کے خلاف کا دعویٰ کرنے والا کافر ہے اور اگر اس پر جما رہا تو قتل کیا جائے گا۔"

(۷)...... کتاب ملل ونحل میں امام ابن حزم لکھتے ہیں۔

فکیف یستجیز مسلم ان یثبت بعدہ علیہ السلام نبیا فی الارض (الملل والنحل باب ذکر شنع الشیعۃ ج ۳ ص ۱۱۴) "کوئی مسلمان اس امر کو کیونکر جائز کہہ سکتا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد کسی نبی کو زمین پر ثابت کرے۔"

(۸)...... علامہ ابن حجر المکی اپنے فتاویٰ میں رقمطراز ہیں:

من اعتقد وحیًا بعد نبیا ﷺ کفر باجماع المسلمین. "جو شخص نبی ﷺ کے بعد نزول وحی کا اعتقاد رکھتا ہے وہ اجماعاً کافر ہے۔"

(۹)...... قال ابن عبدالحکم فی المبسوط من تنبأ قتل. "مبسوط میں ابن الحکم نے فرمایا ہے کہ جو شخص دعویٰ نبوت کرے وہ قتل کیا جائے۔"

(۱۰)...... قال ابن القاسم فی کتاب ابن حبیب و محمد فی العتبیۃ فیمن تنباء یستتاب اسر ذلک اواعلنہ وھو کالمرتد (الشفاء فصل ھذا حکم من صرح بہ ج ۲ ص ۲۵۸) "ابن قاسم کتاب ابن حبیب میں محمد عتبیہ میں فرماتے ہیں کہ جو شخص دعویٰ نبوت کرے خواہ ظاہراً ہو یا باطناً اس سے توبہ طلب کی جائے اور اس کا حکم مرتد جیسا ہے۔"

**تلک عشرۃ کاملۃ** صاحبو! ان تمام حوالہ جات مذکورہ بالا سے یہ امر معلوم ہو گیا کہ جو شخص مدعی نبوت ونزول وحی کا ہوگا وہ کافر شمار کیا جائے گا اور بر تقدیر اصرار قابل قتل ہے۔ جیسا سید صاحب وغیرہ نے بیان فرمایا ہے۔ بعدازاں کفر و ارتداد مرزا و مرزائی میں بنا بر تعریف فقہاء کیا کسی کو شک وشبہ باقی ہے؟ ہرگز نہیں! بیشک وہ کافر و مرتد ہے۔

اب اس جگہ سے چند تحریرات مرزا اور پیش کرتا ہوں کہ جن میں مرزا قادیانی نے اعلاناً انبیائے علیہم السلام کی توہین و تذلیل کی ہے اور خود سب سے افضل بن بیٹھا۔ چنانچہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شان میں ایسے دل آزار کلمات لکھتا ہے کہ اس کے اظہار سے بدن میں رعشہ پڑ جاتا ہے کہ جس پاک طینت نبی کے احوال قدسیہ سے قرآن و احادیث مملو ہیں ان کے متعلق ایسی بے باکانہ گستاخی کرنا مرزا ہی کی جرأت و جسارت اس کو مقتضی ہے۔ سچ ہے۔

تیر پر تیر چلاؤ تمہیں ڈر کس کا ہے
سینہ کس کا ہے مری جان جگر کس کا ہے

## ہفواتِ مرزا بابتہ اہانت حضرت عیسیٰ علیہ السلام

(۱)...... آپ کا خاندان بھی نہایت پاک اور مطہر ہے۔ تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زنا کار اور کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا۔ (ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۱)

العیاذ باللہ ولعنۃ اللہ علی الکاذبین۔

(۲)...... ایسے ناپاک خیال متکبر اور راستبازوں کے دشمن کو ایک بھلا مانس آدمی بھی قرار نہیں دے سکتے چہ جائیکہ اسے نبی کہا جائے۔ (ضمیمہ انجام آتھم ص ۹ خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۳)

مریم کا بیٹا کشلیا کے بیٹے سے زیادت نہیں رکھتا۔ (انجام آتھم ص ۴۱ خزائن ج ۱۱ ص ۴۱)

(۳)...... اس کو تین مرتبہ شیطانی الہام ہوا۔ جس کی وجہ سے خدا سے منکر ہونے کے لیے تیار ہو گئے۔ (ضمیمہ انجام آتھم ص ۶ خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۰)

(۴)...... حضرت مسیح ابن مریم اپنے باپ یوسف نجار کے ساتھ بائیس برس کی مدت تک نجاری کا کام بھی کرتے رہے۔ (ازالہ اوہام ص ۳۰۳ خزائن ج ۳ ص ۲۵۴)

(۵)...... مسیح کے حالات پڑھو تو یہ شخص اس لائق نہیں ہو سکتا کہ نبی بھی ہو۔ (الحکم ۲۱ فروری ۱۹۰۲)

(۶)...... یہ اعتقاد بالکل غلط اور فاسد اور مشرکانہ ہے کہ مسیح مٹی کے پرندے بنا کر اور ان میں پھونک مار کر انہیں سچ مچ کا جانور بنا دیتا تھا بلکہ عمل ترب تھا جو روح کی قوت سے ترقی پذیر ہو گیا تھا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ مسیح ایسے کام کے لیے اس تالاب کی مٹی لاتا تھا جس میں روح اقدس کی تاثیر رکھی گئی تھی۔ بہرحال یہ معجزہ صرف ایک کھیل کی قسم سے تھا اور وہ مٹی درحقیقت ایسی مٹی تھی جیسے سامری کا گوسالہ۔ (ازالہ اوہام ص ۳۲۲ حاشیہ خزائن ج ۳ ص ۲۶۳)

(اجی مرزا صاحب یہ لفظ حضرت کیسا بڑی توقیر و عزت افزائی آپ نے فرمائی۔ جفائیں ہم پہ کیں اتنی مہربانی کی حالت میں خدا جانے اگر تم خشمگیں ہوتے تو کیا کرتے۔ کیوں مرزا جی چونکہ باری تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق فرمایا ہے انی اخلق لکم من الطین کھیئۃ الطیر فانفخ فیہ الخ (آل عمران ۴۹) غالباً اسی وجہ سے تو یہ اعتقاد مشرکانہ ہے۔ ناظرین کیا آپ کہہ سکتے ہیں کہ مرزا کا آیات قرآنیہ پر ایمان تھا اور احمدی دوستو تمہارا ایمان آیات مذکورہ پر تو بدرجہ اولیٰ نہ ہوگا۔ اس سے معلوم ہوا کہ مرزا جی کے نزدیک آیات قرآنیہ پر ایمان لانا اعتقاد مشرکانہ ہے۔ ایسا نہیں بلکہ قادیانیو خوب سے معلوم ہوگا حشر میں پینا شراب کا)

(۷)...... مسیح کی راستبازی اپنے زمانہ کے راستبازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی بلکہ یحییٰ نبی کو اس پر ایک فضیلت ہے کیونکہ وہ شراب نہ پیتا تھا اور کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت نے آکر اپنی کمائی کے مال سے عطر اس کے سر پر ملا تھا۔ یا ہاتھوں اور سر کے بالوں سے اس کو چھوا تھا۔ یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی۔ (دافع البلاء ص ۴ خزائن ج ۱۸ ص ۲۲۰)

بعض کتابوں وتحریرات میں پنجابی نبی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نہایت غصہ سے بایں الفاظ دھمکایا ہے۔

اینک منم کہ حسب بشارات آمدم
عیسیٰ کجاست تابنہد پا بہ منبرم

(ازالہ اوہام ص ۱۵۸ خزائن ج ۳ ص ۱۸۰)

''ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو۔ اس سے بہتر غلام احمد ہے۔'' (دافع البلاء ص ۲۰ خزائن ج ۱۸ ص ۲۴۰)

حضرات...... آپ نے ملاحظہ فرمالیا کہ ایک ایسے برگزیدہ سچے نبی اوران کے معجزات کی کس قدر توہین وتذلیل کی ہے کہ ایک ادنیٰ مسلم اس بات پر تیار نہیں ہوسکتا اور کیونکر ہو جبکہ قرآن شریف صراحۃً آپ کے نبوت و معجزات مقدسہ کا شاہد ہے۔ اس سے کس کو انحراف ہوسکتا ہے۔ چنانچہ باری تعالیٰ فرماتے ہیں۔

(۱) ... وآتینا عیسی بن مریم البینات وایدناہ بروح القدس. (البقرہ ۸۷)

(۲) ... واذ قالت الملائکة یامریم ان اللّٰہ یبشرک. (ال عمران ۴۵)

(۳)...... انما المسیح عیسی بن مریم رسول اللّٰہ. (نساء)

(۴)...... ما المسیح ابن مریم الا رسول. (مائدہ ۷۵)

ناظرین! آیات مذکورہ کا بتمامہ قرآن شریف میں مطالعہ فرما کر مرزا کو کافر و مرتد سمجھئے کیونکہ مرزا کا حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور آپ کے معجزات کی توہین و بے وقعتی کرنا بعینہٖ قرآن کریم کا انکار وصراحۃً تکذیب وکفر و ارتداد کی دلیل بیّن ہے بایں وجہ مرزا ومرزائی امت کافر ومرتد ہیں۔

برادران امت۔ اقوال علمائے کرام بطورنمونہ مندرج ذیل کیے جاتے ہیں کہ جس سے یہ معلوم ہو جائے گا کہ جس نے انبیاء علیہم السلام کی توہین وتذلیل کی وہ کافر ومرتد اور قابل قتل ہے علیٰ ہذا القیاس! مرزا اصحاب مرزا بھی کافراور مرتد ہیں۔

## اقوال علماء کرام بابت اہانت انبیاء علیہم السلام

(۱)...... قاضی عیاض شفاء فصل من سب سائر الانبیاء ج ۲ ص ۲۲۱ میں فرماتے ہیں۔

**قال مالک فی کتاب ابن حبیب و محمد وقالہ ابن القاسم و ابن عبدالحکیم و اصبع و سخنون فیمن شتم الانبیاء او واحداً منھم اوتنقصہ قتل ولم یستتب من سابھم من اھل الذمة قتل الا ان یسلم.** ابن حبیب محمد کی کتاب میں امام مالک نے فرمایا ہے اور یہی رائے ابن القاسم اور ابن عبدالحکیم اور اصبغ اور سخنون کی ہے اس شخص کے بارے میں کہ جس نے تمام انبیاء علیہم السلام یا ان میں سے کسی ایک کو گالیاں دی یا توہین کی تو وہ بلاطلب توبہ قتل کیا جائے اور اگر ذمیوں میں سے کسی نے انبیاء علیہم السلام کو گالی دی ہے تو وہ بھی قتل کیا جائے مگر جب اسلام قبول کرلے تو قتل نہ کیا جائے گا۔

(۲)...... **وقال ابوحنیفة و اصحابہ علی اصلھم من کذب باحد من الانبیاء او تنقص احداً منھم او بریٔ منہ اوشک شی من ذلک فھو مرتد.** (الشفاء باب حکم من سب سائر الانبیاء ج ۲ ص ۲۶۲)

امام ابوحنیفہ اور آپ کے اصحاب نے اپنے قاعدہ کو ملحوظ رکھتے ہوئے فرمایا ہے کہ جس شخص نے کسی نبی کی نبیوں سے تکذیب یا توہین کی یا ان سے بیزار ہوا یا ان چیزوں میں سے کسی میں شک کیا تو وہ مرتد ہے۔

(۳)...... **وقال بعض علمائنا اجمع العلماء علی ان من دعا علی نبی من الانبیاء بالویل اوشی من المکروہ فانہ یقتل بلا استتابة.** (الشفاء باب فی بیان ماھو فی حقہ ﷺ ج ۲ ص ۱۹۱) ہمارے بعض علماء نے فرمایا ہے کہ علماء کا اس پر اجماع ہے کہ جو شخص نبیوں میں سے کسی نبی پر ویل یا کسی کلمہ مکروہ سے بددعا کرے تو وہ بغیر طلب توبہ قتل کیا جائے۔

(۴)...... قاضی صاحبؒ کتاب مذکور (الشفاء باب فی بیان ھو فی حقہ ﷺ ج ۲ ص ۱۹۲) میں ایک نہایت دلچسپ واقعہ نقل فرماتے ہیں جو قابل دید ہے۔

افتٰی فقہاء القیروان واصحاب سحنون بقتل ابراھیم الفزاری وکان شاعر امتفنا فی کثیر من العلوم وکان ممن یحضر مجلس القاضی ابی العباس بن طالب للمناظرۃ فرفعت علیه امور منکرۃ من ھذا الباب فی الاستھزاء باللّٰہ والبیائه ونبینا علیه الصلوٰۃ والسلام فاحضر له القاضی یحییٰ بن عمر وغیرہ من الفقھاء و امر بقتله وصلبه فطعن بالسکین و صلب منکساً ثم انذل واحرق بالنار. فقہائے قیروان اور اصحاب سحنون نے ابراہیم فزاری کے قتل کا فتویٰ دیا اور یہ شخص ایک زبردست شاعر اور ماہر علوم تھا۔ عموماً قاضی ابوالعباس کی مجلس مناظرہ میں آتا تھا۔ اس سے چند ناجائز امور مثلاً ذات باری تعالیٰ اور انبیاء علیہم السلام اور جناب رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تمسخر کرنا ثابت ہوا۔ قاضی موصوف نے یحییٰ بن عمرو دیگر فقہائے کرام کو اس کے لیے مدعو فرما کر اس کے قتل اور سولی کا حکم نافذ کیا چنانچہ وہ چھریوں سے زخمی کیا گیا اور سولی پر اُلٹا لٹکایا گیا اور پھر اتار کر آگ میں جلا دیا گیا۔

(۵)......عقود الدریہ فی تنقیح فتاویٰ حامدیہ ص ۱۷۱ میں فتاویٰ بزازیہ سے نقل فرماتے ہیں۔

الااذا سب الرسول ﷺ اوواحد من الانبیاء علیھم السلام فانه یقتل حداً بلا توبة له. مگر جبکہ رسول اللہ ﷺ یا نبیوں میں کسی نبی کو گالیاں دی تو وہ ازروئے حد بغیر توبہ قتل کر دیا جائے۔

اور اسی کتاب کے صفحہ مذکور میں ایک حدیث مندرج ہے جس کو قاضی صاحب نے بھی اپنی کتاب شفاء میں نقل فرمایا ہے۔

وروی عبداللّٰہ بن موسی بن جعفر عن ابیه عن جدہ عن محمد بن علی بن الحسین و عن حسین بن علی عن ابیه قال من سب نبیاً فاقتلوہ ومن سب اصحابی فاضربوہ. (الشفاء باب فی الحجۃ فی ایجاب قتل ج ۲ ص ۱۹۴) ’’حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص نے کسی نبی کو گالی دی تو اس کو قتل کر دو اور جس نے صحابہ کو برا بھلا کہا اس کو مارو۔‘‘

(۶)......قاضی عیاض شفاء میں تحریر فرماتے ہیں۔

وفی کتاب محمد اخبرنا اصحاب مالک انه قال من سبّ رسول اللّٰہ اوغیرہ من النبیین من مسلم او کافر قتل ولم یستتب. (الشفاء فصل ھذا حکم المسلم ج ۲ ص ۲۳۱) کتاب امام محمد میں ہے کہ اصحاب مالک نے ہم کو خبر دی ہے کہ امام صاحب نے فرمایا کہ جس نے نبی ﷺ یا ماسوا آپ کے کسی اور نبی کو گالی دی چاہے وہ مسلمان ہو یا کافر قتل کر دیا جائے اور توبہ نہ پیش کی جائے۔

(۷)......ملا علی القاری میں فرماتے ہیں۔

وایضا فلا خلاف بین المسلمین ان الرجل لواظھر انکار الواجبات الظاھرۃ المتواترۃ المحرمات الظاھرۃ المتواترۃ فانه یستتاب فان تاب فیھا والاقتل کافراً مرتداً. (شرح فقہ اکبر باب المسئلۃ المتعلقۃ بالکفر ص ۲۰۰) اس میں تمام مسلمانوں کا اتفاق ہے کہ اگر کسی شخص نے واجبات ظاہرہ متواترہ اور محرمات ظاہرہ متواترہ کا انکار کیا تو اس سے توبہ طلب کی جائے اگر تائب ہوا تو بہتر ورنہ مرتد ہونے کی وجہ سے قتل کیا جائے۔

(۸)......شفاء قاضی عیاض میں ہے۔

اوقال انه لم یبلغ او استخف به اوباحد من الانبیاء ازری علیھم او اذاھم الی آخرہ فھو کافر باجماع. (الشفاء باب فی بیان ماھو من المقالات کفر ج ۲ ص ۲۳۶) یا کسی شخص نے یہ کہا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے تبلیغ احکام

نہیں فرمائی یا آپ کو یا نبیوں میں سے کسی نبی کو خفیف وحقیر سمجھا یا عیب لگایا اور تکلیف دی تو وہ اجماعاً کافر ہے۔

(۹)...... وکذلک من اعترف بالالھتم والوحدانیة ولکن حجد النبوة من اصلھا عموماً او سوة نبینا خصوصاً او احدا من الانبیاء الذین فصرح اللّٰہ عزوجل علیھم بعد علیه کذالک فھو کافر (صفحہ مذکور الشفاء باب فی بیان ماھو من المقالات ج ۲ ص ۲۴۵) ’’اسی طرح جو شخص الوہیۃ اور وحدانیت کا معترف ہو مگر نبوت کا بالکل انکار کرتا ہو یا صرف جناب رسول اللہ ﷺ یا کسی ایسے نبی کی نبوت کو جانتے ہوئے جن کی نبوت کی خدا تعالیٰ نے تصریح فرما دی۔ انکار کرتا ہو تو وہ کافر ہے۔‘‘

(۱۰)...... وکذلک من وان بالوحدانیة وصحة النبوة ونبوة نبینا ولکن جوز علی الانبیاء الکذب فیما اتوابه فھو کافر بالاجماع. (صفحہ مذکور الشفاء باب فی بیان ماھو من المقالات کفرج ۲ ص ۲۴۵)

ایسے ہی وہ شخص جو وحدانیت اور نبوت اور جناب رسول اللہ ﷺ کی نبوت کا مقر ہو مگر جو کچھ انبیاء علیہم السلام لائے ہیں اس میں ان کے کہ کذب کو جائز رکھتا ہے تو وہ بالاجماع کافر ہے۔

**تلک عشرة کاملہ** (ملاحظہ ہو گذشتہ صفحہ ہفوات مرزا نمبر ۲،۵ کہ منکر نبوت عیسیٰ علیہ السلام ہے کسی شخص کو اس وقت بھی اس کے کفر وارتداد میں شک ہوسکتا ہے۔ ہم آہ بھی کرتے ہیں تو ہو جاتے ہیں رسوا۔ اور یہ قتل بھی کرتے ہیں تو چرچا نہیں ہوتا۔ مرزا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق کہتا ہے۔ آپ کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی بھی عادت تھی۔ (نعوذ باللّٰہ من ذلک.) (ضمیمہ انجام آتھم ص ۵ خزائن ج ۱۱ ص ۲۸۹)

حضرات! کیا مرزا قادیانی نے عیسیٰ علیہ السلام کو گالیاں نہیں دی اور جھوٹا وفریب اور زناکار ومکار نہیں بنایا اور کیا آپ کی عظمت وعصمت پر خاک نہیں ڈالی اور ظاہراً واعلاناً آپ کی بے عزتی وبے وقعتی نہیں کی اور کیا آپ کی نبوت ومعجزات سے انکار صریح کر کے مسمریزم وشعبدہ وکھلونا نہیں قرار دیا۔ بیشک، ضرور بالضرور اس نے ایسی گستاخی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شان میں کی ہے لہٰذا وہ مذکورہ بالا حوالجات کی رو سے کافر ومرتد قابل گردن زنی و لائق صلیب نہیں تھا؟ ضرور تھا۔ اسی وجہ سے مرزائی امتہ خواہ لاہوری ہو یا قادیانی اس وعید وسزا کی بدرجہ اولیٰ مستحق ہے بایں وجہ حکومت افغانیہ کا یہ فعل قابل ملامت نہیں بلکہ عین حکم شرعی ہے۔

## مقدمہ ثانیہ قرآن کریم سے قتل مرتد کا ثبوت

اب میں اس طرف آتا ہوں کہ آیا قرآن میں قتل مرتد کا ثبوت ہے یا نہیں۔ سو قرآن کریم اس کے متعلق ناطق فیصلہ کر چکا ہے کہ ان کو قتل کرنا چاہیے ملاحظہ ہو واقعہ گوسالہ سامری کہ جب بنی اسرائیلیوں کو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعون کے مظالم ومصائب سے رستگاری دی اور ایک مطمئن جگہ میں آ ٹھہرے۔ اس وقت بنی اسرائیلیوں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی خدمت میں یہ درخواست پیش کی کہ اب اگر ہمارے لیے کوئی شریعت وقانون مقرر ہو جائے تو اس کو ہم اپنا مدار کار بنادیں اس وجہ سے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے حضرت ہارون کو ایک مدت معینہ کے لیے اپنا خلیفہ بنا کر کوہ طور پر تشریف لے گئے اور چالیس روز کی عبادت ومناجات کے بعد اسی جگہ آپ کو توریت عطا کی گئی اور اس طرف سامری نے سونے وچاندی کے ایک بچھڑے کا قالب بنا کر اس میں کچھ مٹی جو حضرت جبرئیل علیہ السلام کے گھوڑے کے قدم کی اس کے پاس تھی ڈال دی جس کی وجہ سے اس میں جان آ گئی اور کچھ بولنے لگا اور جہلائے بنی اسرائیل نے اس کی پرستش شروع کر دی جب حضرت موسیٰ علیہ السلام واپس آئے۔ تو قوم کو مرتد پا کر نہایت غصہ سے حضرت ہارون کو ڈانٹا اور قوم کو ملامت کی اور اس بچھڑے کو جلا کر نیست ونابود کر دیا۔

بعدازاں ان مرتدین کے متعلق فیصلہ یزدانی نازل ہوا۔

**انکم ظلمتم انفسکم باتخاذکم العجل فتوبوا الی بارئکم فاقتلوا انفسکم ذلکم خیرلکم** (البقرۃ ص ۵۴) ''اے بنی اسرائیل تم لوگوں نے گوسالہ کو اپنا معبود بنا کر اپنی جانوں پر ظلم کیا تو اب باری تعالیٰ کی جانب رجوع کرو۔ پھر اپنے آدمیوں کو قتل کرو اور یہ تمہارے لیے بہتر ہے۔''

چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ جو لوگ مرتد نہیں ہوئے تھے انھوں نے اپنے عزیز واقارب کو جو مرتد تھے اپنے ہاتھوں سے قتل کیا۔

حضرات! فیصلہ قرآنی سے یہ بات روشن ہوگئی کہ جو شخص مرتد ہو اور اسلام کو ترک کردے اس کو محض بجرم ارتداد ترک اسلام قتل کرنا چاہیے جیسا کہ اصحاب عجل کو محض ارتداد ہی کی وجہ سے باری تعالیٰ نے قتل کا حکم فرمایا اور لفظ قتل عام ہے جو ہر قسم کے قتل کو چاہے وہ لوہے سے ہو یا پتھر سے یا اور کسی چیز سے سب کو شامل ہے۔ (انشاء اللہ آئندہ اس کی دلیل تفصیلی آئے گی) لہٰذا جو لوگ اس امر کے قائل ہیں کہ شریعت میں محض ارتداد و ترکِ اسلام پر قتل یا مطلق سزا مرتب نہیں ہے وہ ذرا اس مسئلہ پر مرۃ بعد مرۃ غور فرمائیں اگر یوں کہا جائے کہ یہ واقعہ حکم شریعت موسوی ہے۔ لہٰذا امۃ محمدیہ کو اس سے استدلال کرنا ناجائز ہے۔ اگرچہ یہ واقعہ حکم شریعت موسوی ہے مگر چونکہ ہمارے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس کی نفی نہیں فرمائی بلکہ تائید کی ہے اس وجہ سے یہ استدلال صحیح اور معتبر ہے۔

## ثبوت قتل مرتد سنت رسول اللہ ﷺ سے

(۱)..... **من بدل دینۃ فاقتلوہ** (بخاری باب حکم المرتد ج ۲ ص ۱۰۲۳) جو اپنا دین بدل دے اس کو قتل کردو۔

برادرانِ اسلام! حدیث مذکور کس وضاحت سے قتل مرتد کو ثابت کر رہی ہے کہ جس میں بالکل تاویل و تخصیص کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ بدرالمحدثین عینی شرح بخاری ج ۷ ص ۵۵ و ۵۶ میں فرماتے ہیں۔

**لھذا یدل علی ان کل من بدل دینہ فاقتلوہ ولا یحرق بالنار واحتج ابن الماجشون ان المرتد یقتل بلا استتابۃ.** یہ حدیث اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ جو اپنا دین بدل دے اس کو قتل کرو اور جلاؤ مت۔ اور ابن الماجشون اس سے استدلال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ مرتد بلا طلب توبہ قتل کیا جائے۔

امام ترمذی اپنی کتاب ترمذی باب حکم المرتد ج اص ۲۷۰ میں لکھتے ہیں۔

**والعمل علی ھذا عند اھل العلم فی المرتد.** اہل علم کا عملدرآمد قتل مرتد پر ہے۔

(۲)..... **لایحل دم امرء مسلم یشھدان الہ الا اللّٰہ وانی رسول اللّٰہ الا باحدی ثلاث. النفس بالنفس والشیب الزانی والتارک الدینہ المفاراق للجماعۃ.** (لفظ لہ مسلم باب مایباح بہ دم المسلم ج ۲ ص ۵۹۔ بخاری باب قول اللہ تعالیٰ ان النفس بالنفس ج ۲ ص ۱۰۱۶) کسی مسلمان کا خون کرنا روا نہیں ہے مگر تین وجھوں میں سے ایک وجہ سے (۱)..... کسی بیگناہ کا قاتل (۲)..... شادی شدہ زانی کہ جسے پتھراؤ کیا جائے (۳)..... دین اسلام کا چھوڑنے والا اور جماعت مسلمین سے اعتقاداً علیحدہ رہنے والا۔

حضرات! قابل غور یہ تیسرا جز ہے کہ جس میں حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو شخص اسلام کو بایں صورت چھوڑ دے کہ ایک جماعت مسلمین کے اعتقاد و اقوال و افعال سے جدا ہو کر کوئی دوسرا طریقہ اور رویہ اختیار کرلے خواہ وہ جماعت کفار کے ساتھ شرکت و حمایت کرے یا نہ کرے بہرصورت ایسے شخص کو قتل کرنا چاہیے کیونکہ محض

ارتداد و ترکِ اسلام موجب قتل و مبیح دم مسلم ہے۔ اسی وجہ سے امام مالکؒ و دیگر ائمہ کرام فرماتے ہیں کہ قدریہ و خوارج و تمام اہل بدعت وغیرہ جو ایک جماعت حقہ کے اعتقادات و خیالات کے مخالف ہیں ان تمام کو قتل کر دو کیونکہ یہ مفسد دین اسلام ہیں۔ مگر مولوی ثناء اللہ صاحب اس کی تشریح یوں فرماتے ہیں کہ اس میں حضور ﷺ نے دو لفظ فرمائے ہیں دین اسلام چھوڑنے والا اور جماعت سے مراد اسلامی قوم سے یعنی مسلم قوم کو چھوڑ کر کفار کی حمایت کرنے والا جس کے صاف معنی یہ ہیں کہ ان دو جزووں کے مجموعہ پر سزا مرتب ہے نہ کہ صرف ایک پر اور ان دو کا مجموعہ یہی ہے کہ مسلمانوں سے نکل کر کفار کی جماعت میں مل جائے۔" (ملاحظہ ہو شفا قاضی عیاض ص ۳۵۵، ۳۵۶ و ۳۵۷)

آگے لکھتے ہیں۔ اس لیے ایسے اشخاص جو اسلام چھوڑ کر کفار میں جائیں گے وہ ضرور حربی ہوں گے۔ لہٰذا ان کا حکم ان حربیوں کے برابر قرار دیا ورنہ محض ترک اسلام سے ان پر موت یا قتل کا حکم نہیں لگایا۔ انتھی

(اخبار اہلحدیث امرتسر مجریہ ۳ ربیع الاول ۱۳۴۳)

مولانا کی اس انوکھی رائے سے غالباً ماسوا قادیانی امت کے سلف و خلف میں کوئی متفق نہ ہوگا کیونکہ اکابر علما سلف و خلف کی رائے یہ ہے کہ جملہ ثانیہ المفارق للجماعۃ جملہ اولیٰ التارک لدنیہ کی تاکید و بیان ہے نہ یہ کہ دونوں مستقل جزء ہیں بلکہ التارک لدنیہ کی (المفارق للجماعت) سے بیان کیفیت بایں صورت مدنظر ہے کہ ایک جماعت حقہ و طائفہ صادقہ کے اعتقادات و خیالات و اقوال و افعال کے خلاف آوازہ بلند کرنا و پروپیگنڈا پھیلانا کہ جس سے عوام میں ہیجان و خلجان پڑ جائے۔ جیسا کہ مرزا قادیانی نے اجماع امت و روشن سلف کے خلاف مدعی نبوت و منکر رسالت و نزولِ عیسیٰ علیہ السلام ہوا بایں وجہ اصحاب مرزا و مرزا دونوں مستحق قتل و سزا ہیں کیونکہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں۔

وتفترق امتی علی ثلث و سبعین (کنزالاعمال ج ا حدیث نمبر ۱۰۵۷) میری امت میں تہتر فرقے ہوں گے۔

ظاہر ہے کہ اس سے مراد افتراق اعتقادی و قولی وغیرہ ہے نہ شرکت و حمایت کفار چنانچہ صاحب لمعات برحاشیہ مشکوٰۃ ص ۲۵۲ میں لکھتے ہیں۔

التارک للجماعة بیان له. التارک للجماعت جملہ اولیٰ کا بیان ہے۔

اور ملا علی قاری صاحبؒ مرقاۃ شرح مشکوٰۃ ص ۳ ج ۴ میں تحریر فرماتے ہیں۔

التارک للجماعة صفة مؤكدة للمارق ای الذی ترک جماعة المسلمين و خرج من جملتهم و انفرد عن امرهم بالردة التی هی قطع الاسلام قولاً او فعلاً او اعتقاداً فيجب قتله ان لم يتب. التارک للجماعۃ مارق کی صفت مؤکدہ ہے۔ یعنی جو شخص بوجہ ارتداد کہ وہ اسلام کو ترک کرتا ہے خواہ وہ قول سے ہو یا فعل یا اعتقاد سے مسلمانوں کی جماعت کو چھوڑ دے اور ان کے گروہ سے نکل جائے اور ان لوگوں کے معاملات سے علیحدہ ہو جائے اگر وہ تائب نہ ہو تو اس کا قتل کرنا واجب ہے۔

اور امام نووی شرح مسلم ج ۲ ص ۶۰ ما یباح دم المسلم حدیث مذکور کے ذیل میں فرماتے ہیں۔

فهو عام فی كل مرتد عن الاسلام بای ردة كانت فيجب قتله ان لم يرجع الى الاسلام قال العلماء يتناول ايضا كل خارج عن الجماعة ببدعة اوبغی اوغيرهما و كذا الخوارج. یہ حکم ہر مرتد عن الاسلام کے بارے میں ہے یہ اس کی ردۃ خواہ کسی قبیل سے ہو۔ اگر وہ اسلام میں داخل نہ ہو تو اس کو قتل کرنا

---

چونکہ تفسیر ......... اس وجہ سے معتبر نہیں (من ادی غلی ......) یہ بالکل غلط و آیت قرآنیہ و حدیث صریحہ و اجماع امت کے خلاف (ملاحظہ ہو واقعہ محل وغیرہ)

واجب ہے اور علمائے کرام فرماتے ہیں کہ جو شخص جماعت حقہ سے بوجہ بدعت اور بغاوت وغیرہ کے خارج ہو جائے اس کو بھی یہ حکم شامل ہے اور اسی حکم میں خوارج بھی داخل ہیں۔

صاحب مظاہر حق لکھتے ہیں۔ یہ صفت مؤکدہ ہے مارق کی۔ یعنی جو کہ چھوڑ دے جماعت مسلمانوں کی اور الگ ہو جائے ان سے بسبب مرتد ہونے کے کہ وہ چھوڑ دینا اسلام کا ہے از روئے قول کے یا فعل کے یا اعتقاد کے تو واجب ہے، قتل کرنا اس کا اگر توبہ نہ کرے۔

برادران! مذکورۂ بالا حوالہ جات سے دو امر بخوبی واضح ہو گئے۔ اولاً مفارقت جماعۃ سے مراد کسی جماعت حقہ کے اعتقادات و اقوال و افعال کی مخالفت ہے نہ حمایت قوم کفار ثانیاً المفارق للجماعت یعنی جملہ ثانیہ (التارک لدنیہ) جملہ اولیٰ کے لیے تاکید و بیان ہے اور دونوں کے ایک معنی ہیں نہ یہ کہ دونوں مستقل جزء ہیں وہ ہر ایک کے معنی دوسرے کے مخالف ہیں جیسا کہ مولوی صاحب فرماتے ہیں۔ لہٰذا مولوی صاحب مرۃ بعد مرۃ غور فرما کر اپنی تاویلی و اجتہادی رائے کی رجعت کا اظہار کریں۔ ورنہ (من ادعیٰ فعلیہ البیان)

بعد ازاں مولوی صاحب اپنے اثبات دعویٰ میں آیۃ۔

ان الذین امنوا ثم کفروا ثم آمنوا ثم کفروا ثم ازدادو کفر الم یکن اللّٰہ لیغفرلھم. (النساء ۱۳۷) ''جو لوگ ایمان لائے پھر کافر ہوئے پھر ایمان لائے پھر کافر ہوئے پھر وہ مرتے دم تک کفر ہی میں بڑھتے گئے خدا ان کو نہیں بخشے گا سے نہایت عجیب وغریب استدلال فرماتے ہیں جو قابل دید ہے۔''

''پس یہی عدم بخشش ان کی سزا اخروی ہے قتل یا سنگسار وغیرہ کا ذکر منفی ہے لہٰذا سزا بھی منفی (اخبار مذکور)''

ناظرین کرام! کیا آپ حضرات مولوی صاحب کی اس انوکھی رائے سے متفق ہیں۔ نہیں، نہیں، اس لیے کہ بیشک امتہ مرحومہ میں قتل وسزا کا ذکر منفی ہے لیکن کیا اس سے مولوی صاحب کا مدعیٰ روشن و ثابت ہو گیا ورنہ میں تو یہی کہوں گا۔

گر ہمیں ملا وہمیں مکتب
کار طفلاں تمام خواہد شد

کیونکہ یہ مسئلہ اجلی بدیہیات سے ہے کہ عدم ذکر شی عدم شی کو مستلزم نہیں ہے۔ سو اگرچہ آیت مرقومہ میں قتل وسزا کا ذکر منفی ہے لیکن اس سے یہ نہیں لازم آتا کہ نفس سزا و قتل بھی منفی ہو چونکہ عدم ذکر شی و عدم شی میں لزوم نہیں (مگر ممکن ہے کہ مولوی صاحب کے نزدیک اس کا لزوم مسلم ومختار ہو) اور اس لیے کہ آیت مذکورہ میں باری تعالیٰ نے اس بات کو ظاہر فرما دیا ہے کہ جیسا مرتدین دنیا میں عقوبات شدیدہ ومختلف سزا میں مبتلا رہیں گے اسی طرح ان کو آخرت میں بھی عذاب الیم کا مزا چکھنا ہوگا اور مغفرت نہیں ہوگی۔

الحاصل آیت مسطورہ میں ذکر سزا اخروی ہے جو موجب نفی سزا دنیوی نہیں ہو سکتی کیونکہ دوسری جگہ فرماتے ہیں۔

ولقد قالوا کلمة الکفر و کفر وابعد اسلامھم (الی آخر ما قال) فان یتوبوا یک خیر الھم وان یتوبوا یعذبھم اللّٰہ عذابا الیما فی الدنیا والآخرة. (توبہ ۷۴) ''بیشک ان لوگوں نے کلمہ کفر کہا ہے اور مسلمان ہو کر کافر ہو گئے ہیں۔ سو اگر وہ تائب ہو جائیں تو ان کے لیے بہتر ہے اور اگر وہ نہ مانیں گے تو اللہ تعالیٰ سزا دے گا ان لوگوں کو دردناک عذاب کی دنیا و آخرت میں۔''

ناظرین کرام! ملاحظہ فرمایئے کہ اس آیت میں بھی اسی امر کا ذکر ہے کہ جو شخص مرتد ہو جائے گا اس کو دنیا و آخرت میں عذاب الیم وعقوبت عظیم کا مزا چکھنا ہوگا۔ اور ظاہر ہے کہ دنیا میں عذاب الیم وعقوبت شدید سے مراد قتل وغیرہ ہے نہ اور کوئی شے۔ لہٰذا معلوم ہوا کہ جیسا اس شخص پر دنیا میں رحمت ومغفرت نہیں کی جائے گی بلکہ قتل وسنگسار کر دیا جائے گا اسی طرح سے آخرت میں بھی خائب وخاسر رہے گا کہ بخشش ومغفرت نہیں ہوگی۔ اور طرح طرح کے عذاب میں مبتلا رہے گا۔

## قتل مرتد کے متعلق حضرت عثمانؓ خلیفہ ثالث کا مذہب

**عن ابی امامة بن سهل بن حنیف ان عثمانؓ اشرف علیهم فسمعهم وهم یذکرون القتل فقال انهم یتوا عدونی بالقتل فلم یقتلونی قدسمعت رسول الله ﷺ یقول لا یحل دم امرء مسلم الا فی احدی ثلث. رجل زناوهو محصن فرجم اورجل قتل نفسا بغیر نفس او رجل ارتد بعد الاسلام فوالله مازینت فی جاهلیة ولا فی الاسلام ولا قتلت نفسا مسلمة ولا ارتددت منذ اسلمت.**

(ابن ماجہ باب لا یحل دم امراء مسلم ص ۱۸۲)

حضرت عثمانؓ ایک مرتبہ اپنے دشمنوں کی جانب متوجہ ہوئے آپ نے سنا کہ وہ لوگ قتل کا ذکر کر رہے ہیں آپ نے فرمایا کہ وہ لوگ مجھ کو قتل سے دھمکاتے اور ڈراتے ہیں تو کس وجہ سے وہ لوگ مجھ کو قتل کریں گے حالانکہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ آپ نے فرمایا ہے کہ کسی مسلمان کا خون بہانا جائز نہیں مگر ان تین وجوں میں سے ایک وجہ سے۔ (۱)...... شادی شدہ زانی کہ جسے رجم کیا جائے (۲)...... قاتل بیگناہ (۳)...... جو اسلام سے پھر جائے۔ سو قسم ہے رب العزت کی کہ میں نے کبھی زنا نہیں کیا نہ جاہلیت میں نہ اسلام میں اور نہ کسی بیگناہ مسلمان کو قتل کیا اور نہ اسلام کے بعد مرتد ہوا۔

اس سے بھی یہ امر روشن ہو گیا کہ جو شخص مرتد عن الاسلام ہو جائے اس کو قتل کرنا ضروری اور واجب ہے اسی وجہ سے حضرت عثمانؓ جبکہ دشمنوں اور اعداء کے نرغہ میں گھرے ہوئے تھے اور مخالفین آپ کے قتل پر مستعد و تیار تھے اس وقت استدلالاً مخالفین کے سامنے اس امر کو پیش کیا کہ اے مخالفو تم لوگ میرے قتل کے کیوں کوشاں ہو۔ حالانکہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے اور آپ کا یہ فرمان ہے کہ کسی مسلمان کا خون بہانا روا نہیں ہے تاوقتیکہ اس میں ان تینوں میں سے کوئی موجود نہ ہو۔ سو باری تعالیٰ کی قسم ہے نہ میں زانی ہوں اور نہ قاتل بیگناہ اور نہ مرتد عن الاسلام تو کس وجہ سے اے مخالفو میرے قتل کے درپے ہو۔ دوستو! اس سے یہ بات ظاہر ہوگئی کہ حضرت عثمان کا بھی یہی مذہب ومسلک ہے کہ نفس ارتداد مبیح دم وموجب قتل ہے۔ خواہ حامی کفار ہو یا نہ ہو۔ بہرصورت اصل اور علت اباحت دم کی ارتداد ہے نہ غیر۔ بایں وجہ سزا وقتل کا ترتب اس پر ہوگا۔

## قتل مرتد کا ثبوت خلیفہ رابع حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے

**عن عکرمة ان علیا حرق قومًا ارتدوا عن الاسلام فبلغ ذلک ابن عباس فقال لو کنت انا لقتلتهم بقول رسول الله من بدل دینه فاقتلوه ولم اکن لاحرقهم لان رسول الله قال لا تعذبوا بعذاب الله فبلغ ذلک علیا فقال صدق ابن عباس.** (ترمذی باب ماجاء فی المرتد ج ۱ ص ۲۷۰) ”حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ایک جماعت مرتدین عن الاسلام کو جلا دیا یہ خبر ابن عباس کو پہنچی انھوں نے فرمایا کہ اگر میں ہوتا تو ان کو قتل کرتا کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو اپنا دین تبدیل کرے اس کو قتل کرو اور میں ان لوگوں کو جلاتا

نہیں کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ اللہ کے عذاب یعنی آگ سے کسی کو سزا مت دو تو یہ خبر حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو پہنچی آپ نے فرمایا کہ ابن عباسؓ سچ کہتے ہیں۔"

حضرات! یہ روایت بھی روز روشن کے مانند اس بات کو ثابت کر رہی ہے کہ اگر کوئی شخص اسلام سے مرتد ہو یا روگردانی کرے اور اس کی فتنہ پردازیاں اس قدر مستحکم و مضبوط ہو جائیں کہ جس سے امن پسندی و اتفاق کی سنگین بنیادیں اُکھڑ جائیں اور صفحۂ ہستی سے مٹ جائیں۔ سوایسے شخص کے لیے امام و حاکم وقت کو اختیار و مجاز ہے کہ ہر ممکن طریقہ سے اس کی سرکوبی کرے۔ اسی وجہ سے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اس قوم مرتد کو کہ جس کا فتنہ شائع وضرر رسان تھا بجائے قتل کے تغلیظاً و تشدیداً جلا دیا۔ بنابریں حضرت علی رضی اللہ عنہ مصیب تھے نہ مخطی۔ چنانچہ علامہ عینی شرح بخاری ص ۲۳۴ ج ۱۱ میں ایک قول نقل فرماتے ہیں۔

**قال الدوادی احراق علیؓ الزنادقة لیس بخطاء.** علامہ دوادی فرماتے ہیں کہ حضرت علیؓ کا زنادقہ کو جلانا خطا نہیں ہے۔

## قتل مرتد کا فیصلہ اجماع امت سے

ائمہ کرام و سلف صالحین اس پر متفق ہیں کہ مرتد کو قتل کرنا واجب وضروری ہے۔ چنانچہ امام ترمذی نے لکھا ہے کہ تمام اہل علم کا یہی مسلک ہے کہ مرتد قتل کیا جائے۔

و نیز علامہ عبدالوہاب شعرانیؒ میزان کبریٰ ص ۱۷۱ ج ۲ میں فرماتے ہیں۔

**وقد اتفق الائمة علی ان من ارتد عن الاسلام وجب قتله وعلی ان قتل الزندیق واجب وهو الذی یسر الکفر و یتظاهر بالاسلام.** اور تمام ائمہ اس پر متفق ہیں کہ جو شخص اسلام سے پھر جائے یا زندیق ہو اس کا قتل واجب وضروری ہے اور زندیق وہی ہے جو کفر کو پوشیدہ رکھتے ہوئے اسلام سے مظاہرہ کرے۔

## قتل مرتد کا ثبوت کتب فقہ حنفیہ سے

ناظرین! اگرچہ قرآن وحدیث وتعامل صحابہ و اجماع امت سے قتل مرتد پر اس قدر روشنی پڑ گئی کہ دیگر ادلہ کی ضرورت باقی نہیں رہی مگر الزاماً للخصم و اظہاراً للحق چند اقوال فقہاء حنفیہ بطور شہادت نقل کیے جاتے ہیں۔

(۱)...... امام ابوالحسین بن احمد قدوری ص ۲۷۳ باب احکام المرتدین میں فرماتے ہیں۔

**واذا ارتد المسلم عن الاسلام والعیاذ باللّٰه عرض علیه السلام الی آخر ما قال فان اسلم والاقتل.** اور جب کوئی مسلمان اسلام سے پھرے (اللہ پناہ میں رکھے) تو اس کے سامنے اسلام پیش کیا جائے اگر مسلمان ہو گیا تو خیر ورنہ قتل کر دیا جائے۔

(۲)...... ہدایہ باب احکام المرتدین ج ۲ ص ۵۶۵ کی عبارت نقل کرتے ہیں۔

**المرتد یعرض علیه السلام حرا کان او عبدا فان ابی قتل.** مرتد خواہ آزاد ہو یا غلام اس کے سامنے اسلام پیش کیا جائے اور اگر انکار کرتا ہے تو قتل کیا جائے۔

(۳)...... ملا علی قاری شرح فقہ اکبر ص ۲۰۰ باب المسئلة المتعلقة بالکفر میں دربارۂ قتل مرتد تحریر فرماتے ہیں۔

**فان تاب فیها والاقتل.** اگر مرتد تائب ہو گیا تو بہتر ورنہ قتل کیا جائے گا۔

نیز امام شافعی صاحبؒ کا مذہب ص مذکورہ میں نقل فرماتے ہیں۔

**وفی اصح قول الشافعیؒ ان تاب فی الحال والاقتل وهو اختیار ابن المنذر.** (شرح فقہ اکبر

باب المسئلۃ المتعلقۃ ص ۲۰۲) امام شافعی صاحبؒ کا صحیح قول دربارۂ مرتد یہ ہے کہ وہ اگر اسی وقت تائب ہو گیا تو فبہا ورنہ قتل کیا جائے اور یہی مختار ابن المنذر ہے۔

(۴)...... صاحب بدائع لکھتے ہیں:

**اما الذی یرجع الی نفسه فانواع منها اباحة دمه اذا کان رجلاً حرا کان او عبدالسقوط عصمته بالردة قال النبی اجمعت الصحابه علی قتلهم.** (بدائع الصنائع ص ۱۳۴ فصل بیان فی المرتدین) ''جن احکام کا تعلق ذات مرتد سے ہے ان کی چند قسمیں ہیں منجملہ ان کے اس کے خون کا مباح ہونا ہے۔ چاہے آزاد ہو یا غلام۔ کیونکہ ارتداد کی وجہ سے اس کی حفاظت ساقط ہو گئی۔ حضور ﷺ کا ارشاد ہے جو شخص دین کو تبدیل کرے۔ اس کو قتل کر دو علی ہذا القیاس! جبکہ عرب رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد مرتد ہو گئے تھے تو ان کے قتل پر صحابہ کا اجماع ہو گیا تھا۔''

(۵)...... علامہ سرخسی رحمتہ اللہ علیہ صاحب السیر کا قول شرح سیر میں نقل فرماتے ہیں۔

**المرتد یقتل ان لم یسلم حرا کان وعبدالقوله ﷺ من بدل دینه فاقتلوه.** (شرح کتاب السیر باب المرتدین کیف یحکم ج ۵ ص ۱۶۶) ''مرتد خواہ آزاد ہو یا غلام اگر اسلام میں داخل نہیں ہوا تو قتل کیا جائے چونکہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ جو شخص اپنا دین تبدیل کرے اس کو قتل کر دو۔''

(۶)...... صاحب کنز فرماتے ہیں۔

**فان اسلم والاقتل** (کنز الدقائق باب المرتدین ص ۲۱۳) ''اگر مرتد اسلام قبول کرے تو بہتر ورنہ قتل کیا جائے گا۔''

(۷)...... درمختار برحاشیہ شامی باب المرتد ج ۳ ص ۳۱۳ میں ہے۔

**فان اسلم فبها والاقتل لحدیث من بدل دینه فاقتلوه.** ''اگر مرتد مسلمان ہو جائے تو بہت خوب، ورنہ قتل کیا جائے بوجہ فرمان رسول اللہ ﷺ کے کہ جو شخص اپنا دین بدل دے اس کو قتل کرو۔''

(۸)...... فتاویٰ عالمگیریہ باب فی احکام المرتدین ج ۲ ص ۲۵۳ میں لکھتے ہیں۔

**فان اسلم والاقتل.** ''اگر مرتد مسلمان ہو جائے تو خیر ورنہ قتل کر دیا جائے۔''

(۹)...... الاشباہ والنظائر کتاب السیر ص ۱۰۱ میں تحریر کرتے ہیں۔

**کل مسلم ارتد فانه یقتل ان لم یتب.** ''جو مسلمان کہ اسلام سے مرتد ہو گیا اگر تائب نہیں ہوا تو قتل کیا جائے۔''

(۱۰)...... شرح وقایہ باب المرتد ج ۲ ص ۳۷۵ میں لکھتے ہیں۔

**فان تاب فبها والاقتل.** اگر مرتد تائب ہو گیا تو خیر ورنہ قتل کیا جائے گا۔

**تلک عشرة کاملة** ناظرین کرام! مندرجہ بالا دلائل واقوال فقہاء وعلماء کے پیش کرنے کے بعد بھی کیا کسی کو اس امر میں شک ہو سکتا ہے کہ قتل مرتد قرآن وحدیث وکتب فقہ حنفیہ وغیرہ سے ثابت نہیں ہے؟ اور مرزا قادیانی بوجہ ادعائے نبوت واہانت انبیائے علیہم السلام ازروئے تعریف ارتداد فقہاء کافر ومرتد ہو کر مستحق قتل نہیں تھا۔ ہرگز نہیں ہرگز نہیں۔ یہی مقتضائے انصاف ہے **فاعتبروا یا اولی الابصار.**

اور چونکہ مرزائی امت مرزا جی کو نبی صادق وبرحق تسلیم کرتی ہے اور ان کے اعتقادات باطلہ وخیالات فاسدہ سے متفق ہے اس وجہ سے یہ امت بھی اسی سزا ولقب کی مستحق ہے۔ اس لیے حکومت افغانیہ نے جو نعمت اللہ

قادیانی کو سنگسار کیا وہ ضرور قابل تحسین و مبارکباد و عین حکم شرعی ہوا۔ لہٰذا جو لوگ مخالف اور اس امر کے قائل ہیں کہ قتل مرتد و یا مطلق سزا قرآن و حدیث و کتب فقہ حنفیہ وغیرہ میں نہیں ہے اور نیز مرزا جی اور ان کی امت ازروئے شرع کافر و مرتد نہیں ہے وہ حضرات ذرا اپنے گریبانوں میں سرنگوں ہو کر تامل و تدبر فرمائیں اور اپنی رائے فاسد سے رجوع فرما کر اس امر کا اظہار فرمائیں کہ واقعی مرزا اور اس کی امت کافر و مرتد و قابل قتل ہے ورنہ ناواقفی و تنگ نظری کی دلیل ہے۔

دوستو! مخالف کی جانب سے یہ کہا جا سکتا ہے کہ اب تک نصوص قطعیہ و اقوال علماء سے یہ بات ثابت ہوئی ہے کہ اگر کوئی شخص مرتد ہو جائے تو اس کو قتل کرنا ضروری و واجب ہے نہ سنگسار و پتھراؤ کرنا اور چونکہ سلطنت افغانیہ نے نعمت اللہ قادیانی کو بجائے قتل کے سنگسار و پتھراؤ کیا ہے اس وجہ سے یہ فعل حکومت قابل ملامت و خلاف شرع ہے۔

لیکن دوستو! یہ امر واضح رہے کہ لفظ قتل ایک مفہوم کلی ہے جس میں معنی اہلاک ماخوذ ہے بایں وجہ اس کا انحصار تلوار سے قتل کرنے میں نہیں ہوگا بلکہ ہر طرح کے قتل کو خواہ پتھر سے ہو یا لوہے سے یا لکڑی سے یا اور کسی چیز سے سب اسی کلی کے افراد ہیں اور ہر ایک پر قتل کا اطلاق آئے گا چنانچہ آیات قرآنیہ و احادیث صریحہ میں متعدد جگہ لفظ قتل کا ماسوا قتل بالسیف کے دوسرے پر بھی مستعمل بولا گیا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

## نظیر اول

**واذا المؤدة سئلت بای ذنب قتلت** (سورۃ تکویر ۸) اور جب زندہ درگور گروہ سے سوال کیا جائے گا کہ تو کس گناہ میں قتل کی گئی۔

## نظیر ثانی

**قال یا موسی اترید ان تقتلنی کما قتلت نفسا باالامس** (قصص ۱۹) اس شخص نے کہا کہ اے موسیٰ تو یہی چاہتا ہے کہ مجھ کو قتل کرے جیسا کہ ایک شخص کو کل قتل کر چکا ہے۔

## نظیر ثالث

**فانطلقا حتی اذا لقیا غلاما فقتله قال اقتلت نفسا زکیة** (کہف ۷۴) پھر دونوں چلے یہاں تک جبکہ ایک لڑکے سے ملے تو اس کو حضرت خضر علیہ السلام نے قتل کر دیا۔ موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کیا آپ نے ایک بیگناہ و پاک جان کو قتل کیا۔

ناظرین! یہ حضرت موسیٰ و خضر علیہما السلام کا قصہ ہے جس کو باری تعالیٰ نے نہایت تفصیل و عمدگی سے بیان فرمایا ہے کہ جب یہ دونوں حضرات چلے جا رہے تھے کہ ایک لڑکے کو کھیلتے ہوئے دیکھا تو حضرت خضر علیہ السلام نے اس لڑکے کی گردن توڑ کر قتل اور ہلاک کر دیا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فوراً فرمایا کہ آپ نے کیوں ایک بیگناہ کو قتل کیا۔ جیسا کہ بخاری شریف میں ہے۔

**فانطلقا فاذا غلام یلعب مع الغلمان فاخذ الخضر براسه من اعلاہ فاقتلع راسه بیده فقال موسی اقتلت نفسا زکیة بغیر نفس** (بخاری ج ۱ ص ۲۳ باب مایستحب العالم اذا سئل ای الناس اعلم) یعنی یہ دونوں حضرات چلے جا رہے تھے کہ ایک لڑکا جو لڑکوں کے ساتھ کھیل رہا تھا حضرت خضر علیہ السلام نے اس

کی گردن کو پکڑ کر جدا کر دیا تو پھر موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ آپ نے ایک بیگناہ کو قتل کیا۔

دیکھئے حضرت خضر علیہ السلام نے اس لڑکے کی گردن توڑ کر ہلاک کر دیا تھا اس پر باری تعالیٰ نے لفظ قتل کا فرمایا کہ جس سے معلوم ہو گیا کہ لفظ قتل عام ہے۔

## نظیر رابع

**عن انس بن مالک ان یهود یاقتل جاریة علی اوصاح بها فقتلها بالحجر قال فیجیء النبی وبهارمق فقال لها اقتلک فلان.** یعنی ایک یہودی نے کسی لونڈی کو اس کے زیورات کی وجہ سے پتھر سے قتل کر دیا تھا اس میں کچھ جان باقی تھی کہ وہ حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر کی گئی تو آپ نے اس سے دریافت فرمایا کہ کیا تجھ کو فلاں شخص نے قتل کیا ہے الخ۔

محترم ناظرین! نظائر مذکور سے یہ بات معلوم و روشن ہو گئی کہ مفہوم قتل میں معنی اہلاک پائے جاتے ہیں جو ماسوا قتل بالسیف کے ہر طرح کے قتل کو خواہ پتھر سے ہو یا لوہے سے یا لکڑی یا اور کسی دوسری چیز سے سب کو شامل ہے چنانچہ باری عزاسمہ نظیر اول میں زندہ درگور کردہ اور نظیر ثانی میں گھونسے سے مارے ہوئے پر لفظ قتل کا فرمایا ہے کیونکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اس قبطی کو گھونسے ہی سے مارا تھا جیسا کہ ارشاد ہے۔

**فو کزه موسی فقضی علیه.** (قصص ۱۵) پھر اس کو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے گھونسہ مارا اور اس کا کام تمام کر دیا۔

وعلیٰ ہذا القیاس! نظیر ثالث میں حضرت خضر علیہ السلام نے جس لڑکے کی گردن توڑ کر ہلاک کر دیا تھا۔ اس پر باری تعالیٰ نے قتل کا اطلاق کیا۔ نیز حضور ﷺ نے نظیر رابع میں مقتولہ بالحجر پر (یعنی پتھر سے قتل کی ہوئی پر) **اقتلک فلان.** یعنی کیا تجھ کو فلاں شخص نے قتل کیا ہے۔ ارشاد فرمایا کہ جس سے تمام شبہات و مراحل طے ہو گئے کہ قرآن و حدیث و اقوال فقہاء و علماء میں جس جگہ لفظ قتل استعمال کیا گیا ہے اس سے معنی عام مراد ہے کہ جو ہر طرح کے قتل کو خواہ پتھر سے ہو یا لوہے یا لکڑی یا اور کسی دوسری چیز سے سب کو شامل ہے اور اسی قتل کلی کے یہ تمام افراد ہیں کہ ہر ایک پر قتل کا صدق ضرور بالضرور ہوگا۔ سو اگر ان میں سے کسی کو امام یا حاکم وقت عندالحاجۃ استعمال و اختیار کرے گا تو مصیب اور رسول اللہ ﷺ کی مردہ سنت کو زندہ فرما کر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی روح پرفتوح کو فرحت و مسرت پہنچائے گا۔ لہٰذا ذات بابرکات حضرت امیر غازی والی افغانستان اید اللہ بنصرہ نے جو نعمت اللہ قادیانی کو بجرم احمدیت قتل بالحجر یعنی سنگسار و پتھراؤ کرایا تو واقعی اپنے فرض منصبی کو ادا فرما کر قرن صحابہ کی یاد تازہ کر دی اور اقامۃ حدود الٰہی میں مخالفین کی وحشیانہ حرکات و سکنات کی ذرہ برابر پرواہ نہ کی۔ اگرچہ مرزائی امت امیر صاحب کے مقابلے و ضرر رسانی میں ہر ممکن طریقہ کو عمل میں لائی کہ کہیں امریکہ اور یورپ کو آپ کے خلاف آمادہ و تیار کیا اور کہیں دوسری سلطنتوں میں دست بستہ فریاد رس ہوئی اور مسٹر محمد علی صاحب امیر جماعت احمدیہ نے بھی رائے عامہ سے اپیل کر کے سخت شور و غوغا برپا کیا۔

الحاصل تاجدار افغانستان کے اقامۃ حدود شرعیہ کی وجہ سے مرزائی امت نے ان کی گزند و ضرر رسانی میں ایڑی و چوٹی کی قوت صرف کر دی اور آپکے برخلاف تمام سلاطین میں آوازہ بلند کیا۔ لیکن مرزائی امت کو یہ واضح رہے کہ چونکہ والی افغانستان نے قانون خداوندی کی تنفیذ فرمائی۔ ہے اور رسول اللہ ﷺ کی مردہ سنت کو زندہ کیا ہے۔ اس وجہ سے خدائے برتر آپ کا حافظ و ناصر ہے۔ لہٰذا کوئی طاقت و قوت آپ کے مقابلہ میں غالب نہیں ہو

سکتی۔ کیونکہ ساری خدائی ایک طرف وفضل الٰہی ایک طرف۔ اور ہم امید کرتے ہیں کہ ذات اقدس امیر غازی اس قانون الٰہی کو ہمیشہ جاری رکھیں گے اور مخالفین و مرتدین اسلام کی ہمیشہ اسی طرح سرکوبی فرماتے رہیں گے اور خدائے قدوس اس کے عوض میں امیر صاحب ایداللہ بنصرہ کے جان و مال میں ترقی عطا فرمائیں وچشم دشمنان نابجار سے محفوظ رکھیں۔ اور قوتِ الٰہیہ آپ کو اعداء اسلام کے مقابلہ میں ہمیشہ مظفر ومنصور فرمائے اور دن دوگنی و رات چوگنی آپ کی عزت وسلطنت میں زیادتی بخشے آمین ثم آمین۔

تم سلامت رہو ہزار برس
ہر برس کے ہوں دن پچاس ہزار

اب میں آپ حضرات سے جدا ہوتا ہوں اور اس بات کو جانتا ہوں کہ قادیانی امت اس کے عوض میں مجھ کو گالیاں دے گی کیونکہ

ان کو آتا ہے پیار پر غصہ
ہم کو غصہ پر پیار آتا ہے

تم جبر کیے جاؤ ہم صبر کیے جائیں۔ اللہ تو منصف ہے اللہ ہی جزا دے گا۔ لیکن جناب باری میں میری یہی التجا ہے کہ خداوندا تمام مسلمانوں کو فتنہائے قادیان سے محفوظ فرما اور قادیانی امت کو توفیق ہدایت بخش۔ ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم. وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین. فقط۔ **کتبہ**

العبد المفتقر الی رحمتہ ربہ المنان نور محمد خاں سلطانپوری غفرلہ والوالدیہ ولاستاذیہ اجمعین۔ خادم انجمن ہدایت الرشید مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور ماہ جمادی الاولیٰ ۱۳۴۳ھ۔

## تقریظ

مجمع الکمالات والبرکات حضرت الفقیہ المتفقہ الاستاد العلام المولانا الحافظ الحاج المولوی عبداللطیف شیخ الحدیث وصدر المدرسین بمظاہر علوم سہارنپور ادام اللہ فیوضہ۔

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم۔ امابعد میں نے اس رسالہ ''دفع الالحاد عن حکم الارتداد'' کو اول سے آخر تک بغور سنا عزیزم مولوی نور محمد خان سلمہ سلطانپوری نے نہایت خوبی کے ساتھ مسئلہ قتل مرتد کو نقول ونصوص سے ثابت کیا ہے اور نیز مسئلہ کفر مرزا قادیانی کو ان کی تحریرات سے بے نقاب کیا ہے۔ حق تعالیٰ اس رسالہ کو مخالفین کے لیے مشعل راہ ہدایت بنائیں اور عزیزم سلمہ کی عمر وعلم میں ترقی عطا فرمائیں۔ فقط

عبداللطیف عفا اللہ عنہ
صدر مدرس مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور
۳ جمادی الاول ۱۳۴۳ء



انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# لاہوری اور قادیانی مرزائی دونوں کافر ہیں

مفتی ولی حسن ٹونکی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

(۱)......مرزا کو مجدد ماننے والوں کا حکم

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ: کل مورخہ ۸ ستمبر ۱۹۷۳ء بوقت ساڑھے چار بجے دن سابق امام ووکنگ مسجد محمد طفیل متعلقہ مرزائی فرقہ لاہوری کی ساس کا جنازہ مسجد ہذا میں لایا گیا اور یہاں کے سرکاری امام خواجہ قمرالدین جو کہ اپنے آپ کو اہلسنّت والجماعت ظاہر کرتے ہیں۔ مرزائی محمد طفیل کی اقتداء میں نمازِ جنازہ ادا کی جبکہ چند معززین نے اس حرکت کا محاسبہ کیا تو خواجہ قمرالدین سرکاری امام ووکنگ مسجد نے یہ دلیل پیش کی کہ میں نے نمازِ جنازہ میں اس لیے شرکت کی ہے کیونکہ مرزا محمد طفیل بسا اوقات میرے پیچھے نماز پڑھ لیا کرتے ہیں اور دوسری دلیل یہ دی کہ میں لاہوری مرزائیوں کو کافر نہیں سمجھتا۔ کیونکہ وہ مرزا غلام احمد قادیانی کو صرف مجدد تسلیم کرتا ہیں اور ہم کو کافر نہیں کہتے۔ لہٰذا مہربانی فرما کر قرآن وسنت کی روشنی میں ایسے شخص کے متعلق شرعی فتوی سے آگاہ کیا جائے۔

عینی شاہدوں کے دستخط مندرجہ ذیل ہیں۔

صابر حسین......محمد شریف......عبدالرحمٰن......ملک احمد خاں

المستفتی ایک از نمازی مسجد ووکنگ، لندن، انگلینڈ

۱۵ رمضان ۱۳۹۳ھ

الجواب مرزائیوں کے دونوں فرقے، لاہوری اور قادیانی باتفاق علمائے اسلام کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ لاہوری فرقہ نفاق اور تقیہ کی وجہ سے قادیانی فرقہ سے زیادہ خطرناک ہے۔ فرقہ لاہوریہ کے کفر کے لیے یہی کافی ہے کہ ایک مدعی نبوت کاذبہ کو مجدد، مصلح اور امام تسلیم کرتے ہیں۔ حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحب قدس سرہٗ العزیز نے اپنی بے نظیر تالیف ”اکفار الملحدین“ ص ۱۰ میں موخر الذکر فرقہ کے کفر کو دلائل ظاہرہ باہرہ سے ثابت کیا ہے۔ من شاء فلیر اجع الیہ.

اسی طرح کسی ایسے فرقہ یا اس کے بعض افراد کو مسلمان سمجھنا جسے علمائے امت نے بالاتفاق کافر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا ہے۔ جبکہ علمائے امت کے فیصلہ کا علم بھی ہو۔ حد درجہ گمراہی اور اس پر خوف کفر ہے۔ مرزائی، لاہوری یا کوئی ایسا فرقہ جو بالاتفاق علمائے اسلام خارج از دائرہ اسلام ہے۔ اس کے کسی فرد کی جنازہ کی نماز پڑھنا جائز نہیں، نمازِ جنازہ درحقیقت دعا ہے اور کسی کافر کے لیے اس کے مرنے کے بعد دعا کرنا نص قرآنی حرام ہے۔ حضرت شاہ صاحب ”عقیدۃ السفارینی“ سے اہل الاہواء کے سلسلہ میں سلف کا مذہب جس کو انھوں نے خلف تک پہنچایا یہ نقل کیا ہے۔ بان لا یسلموا علی القدریۃ ولا یصلوا علی جنائزھم ولا یعودوا مرضاھم.

(اکفار الملحدین ص ۳۸ باب النقل عن الائمۃ الاربعۃ الخ)

سلف کا مذکورہ بالا فیصلہ اہل اہوا کے بارے میں ہے۔ مرزائی اہوا سے گزر کر برسوں سے صریح کفر میں داخل ہو چکے ہیں۔ ان کی نماز جنازہ میں شرکت کس طرح جائز ہو سکتی ہے۔

بناءً علیہ خواجہ قمرالدین امام ووکنگ مسجد لندن گمراہ تبع ہوا ہے۔ قطعاً لائق امامت نہیں۔ اس کو علیحدہ کر کے کسی صحیح العقیدہ شخص کو امام مقرر کیا جائے۔ ہشام رازیؒ نے امام محمدؒ سے نقل کیا کہ اہل الاہواء کے پیچھے پڑھی ہوئی نماز لائق اعادہ ہے۔ (الفرقبین الفرق بحوالہ اکفار الملحدین ص ۳۸)

کتبہ ولی حسن مفتی مدرسہ عربیہ اسلامیہ نیو ٹاؤن کراچی نمبر ۵، ۱۹ رمضان ۱۳۹۳ھ

مسئلہ فوق الذکر کی جو تحقیق کی گئی ہے۔ یہی دورِ حاضر کے علمائے امت کا متفقہ فیصلہ ہے۔ اس لیے میں بھی فتویٰ مذکورہ کی تائید و توثیق کرتا ہوں۔ (محمد یوسف بنوری)

(۲)...... <u>مرزا قادیانی اور استخارہ</u> مکرمی جناب مدیر ماہ نامہ ''بینات'' السلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہٗ

۱...... ہمارے علاقہ میں کچھ مرزائی رہتے ہیں اور وہ مسلمانوں میں اس بات کا چرچا کرتے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی کو ہم نبی تسلیم نہیں کرتے بلکہ مجدد مانتے ہیں۔ ان کا یہ دعویٰ کہاں تک صحیح ہے؟

۲...... نیز وہ مسلمانوں سے یہ کہتے ہیں کہ اگر تم کو مرزا قادیانی کی صداقت میں کسی قسم کا شک و شبہ ہے تو تم استخارہ کر کے معلوم کر لو۔ کیا یہ شرعاً درست ہے؟ براہ کرم مفصل جواب عنایت فرمائیں۔

مولوی رشید احمد

خطیب جامع مسجد سوئی گیس یونیورسٹی روڈ کراچی نمبر ۳۲

<u>بینات</u> آپ کے پہلے سوال کے جواب میں چند باتیں قابل ذکر ہیں۔

۱...... ان مرزائی صاحبان کا یہ پروپیگنڈا کہ وہ مرزا قادیانی کو نبی نہیں بلکہ صرف مجدد مانتے ہیں محض دجل و تلبیس پر مبنی ہے یا پھر وہ خود اپنے مذہب سے جاہل ہیں یا ان کے بڑوں نے انھیں قصداً جاہل رکھا ہے۔ ان مرزائی صاحبان سے کہیے کہ اگر ان کا واقعتہً یہی مسلک ہے تو اپنے خلیفۂ ربوہ مرزا ناصر احمد قادیانی سے یہ لکھوا لائیں کہ جو شخص مرزا کو نبی مانے، خواہ کسی تاویل سے ہو، وہ انکار ختم نبوت کی بنا پر کافر و مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔ **قل ھاتوا برھانکم ان کنتم صادقین.**

۲...... مرزا غلام احمد قادیانی کا جھوٹا دعویٰ نبوت ایسا نہیں جسے مکر و فریب کے غلیظ پردوں میں لپیٹ کر گول کیا جا سکے۔ مرزا قادیانی کی وہ کتابیں جن میں انھوں نے جھوٹی نبوت کا بار افتراء اپنے سر لیا ہے، ساری دنیا کے سامنے ہیں، اور آج بھی ربوہ سے ''روحانی خزائن'' کے نام سے چھپ رہی ہیں، اس لیے اگر مرزائی صاحبان کسی مصلحت کی بنا پر مرزا قادیانی کے دعویٰ نبوت کا انکار کرتے ہیں تو اس کے یہ معنی ہیں کہ وہ مرزا قادیانی کو ان کے دعویٰ نبوت میں جھوٹا سمجھتے ہیں اور ظاہر ہے کہ جو شخص اتنا بڑا جھوٹا دعویٰ کرے اسے ''جھوٹ کا مجدد'' کہنا تو بجا ہے مگر اسے مجدد اسلام تسلیم کرنا نہ عقل و فہم کی رو سے روا ہے، نہ دین و مذہب کے اعتبار سے جائز ہے۔ اس لیے مرزائی صاحبان سے کہیے کہ یا تو مرزا قادیانی کے دعوؤں کے مطابق انھیں نبی تسلیم کریں اور ان کے نقش قدم پر چل کر جہاں وہ خود پہنچے ہیں۔ وہاں پہنچیں یا پھر اسلام کی تعلیمات کے مطابق مدعی نبوت کاذبہ کو دائرہ اسلام سے خارج قرار دے کر ان سے بیزاری کا اعلان کریں۔

۳...... اگر کبھی آپ کو مرزا قادیانی کی کتابوں کے مطالعہ کا اتفاق ہوا ہے تو آپ ہماری اس رائے سے اتفاق کریں

گے کہ ادعائے نبوت، ادعائے معجزات، ادعائے وحی و الہام، مخالفین کی تکفیر و تذلیل، تمام انبیاء علیہم السلام سے برتری کا دعویٰ اور اولعزم انبیاء کرام کی توہین و تنقیص کے سوا مرزا قادیانی کی کتابوں کے انبار میں اور کوئی پیغام نہیں ملتا۔ وہ اپنی ہر چھوٹی بڑی کتاب میں انہی باتوں کے بااصرار وتکرار دہرانے کے ایسے خوگر ہیں کہ ان کا قاری اکتا کر رہ جاتا ہے۔ مثلاً

''سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔'' (دافع البلاء ص ۱۱ خزائن ج ۱۸ ص ۲۳۱)

''ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔'' (ملفوظات ج ۱۰ ص ۱۲۷)

''خدا تعالیٰ نے اور اس کے پاک رسول نے بھی مسیح موعود (مرزا صاحب) کا نام نبی و رسول رکھا۔''
(نزول المسیح ص ۴۸ خزائن ج ۱۸ ص ۴۲۶)

''صدہا نبیوں کی نسبت ہمارے معجزات اور پیش گوئیاں سبقت لے گئی ہیں۔''
(ریویو جلد اوّل ص ۳۹۳، اکتوبر ۱۹۰۲ء)

''خدا نے اس بات کو ثابت کرنے کے لیے کہ میں اس کی طرف سے ہوں اس قدر نشان (معجزات) دکھلائے ہیں کہ وہ ہزار نبی پر تقسیم کیے جائیں تو ان کی ان سے نبوت ثابت ہو سکتی ہے۔''
(چشمہ معرفت ۳۱۷ خزائن ج ۲۳ ص ۳۳۲)

''جو کوئی میری جماعت میں داخل ہو گیا۔ وہ صحابہ میں داخل ہو گیا۔''
(خطبہ الہامیہ ص ۲۵۸ خزائن ج ۱۶ ص ۲۵۸)

''اور میں اس خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اس نے مجھے بھیجا ہے اور میرا نام نبی رکھا ہے...... اور اس نے میری تصدیق کے لیے بڑے بڑے نشانات ظاہر کیے جو تین لاکھ تک پہنچتے ہیں۔''
(تتمہ حقیقۃ الوحی ص ۶۸ خزائن ج ۲۲ ص ۵۰۳)

''اوائل میں میرا بھی عقیدہ تھا کہ مجھ کو مسیح ابن مریم سے کیا نسبت ہے وہ نبی ہے اور خدا کے بزرگ مقربین سے اور اگر کوئی امر میری فضیلت کی نسبت ظاہر ہوتا تھا تو میں اس کو جزوی فضیلت قرار دیتا تھا۔ مگر بعد میں جو خدائے تعالیٰ کی وحی بارش کی طرح میرے پر نازل ہوئی تو اس نے مجھ کو اس عقیدہ پر قائم نہ رہنے دیا اور صریح طور پر نبی کا خطاب مجھے دیا گیا۔'' (حقیقۃ الوحی ص ۱۴۹، ۱۵۰ خزائن ج ۲۲ ص ۱۵۳۔۱۵۴)

''میں خدا تعالیٰ کی ۲۳ برس کی متواتر وحی کو کیونکر رد کر سکتا ہوں۔ میں اس کی پاک وحی پر ایسا ہی ''ایمان'' لاتا ہوں جیسا کہ خدا کی ان تمام وحیوں پر ایمان لاتا ہوں جو مجھ سے پہلے ہو چکی ہیں۔''
(حقیقۃ الوحی ص ۱۵۰ خزائن ج ۲۲ ص ۱۵۴)

''اینک منم کہ حسب بشارات آمدم
عیسیٰ کجاست تابنہد پا بمنبرم''
(ازالۂ اوہام ص ۱۵۸ خزائن ج ۳ ص ۱۸۰)

ترجمہ...... ہاں! میں وہ ہوں جو بشارتوں کے موافق آیا ہوں، عیسیٰ کہاں ہے جو میرے منبر پر قدم رکھے۔

''منم مسیح زماں و منم کلیم خدا
منم محمد و احمد کہ مجتبیٰ باشد''
(تریاق القلوب ص ۳ خزائن ج ۱۵ ص ۱۳۴)

ترجمہ...... ''میں ہی مسیح زماں ہوں اور میں ہی کلیم خدا ہوں میں ہی محمد اور احمد مجتبیٰ ہوں۔''

كل مسلم...... يقبلني و يصدق دعوتي الاذرية البغايا.''

(آئینہ کمالات اسلام ص ۵۴۷ خزائن ج ۵ ص ایضاً)

''کل مسلمانوں نے مجھے مان لیا ہے اور تصدیق کی ہے۔ مگر کنجریوں کی اولاد نے مجھے نہیں مانا۔''

ان العدا صار و اخنازير الفلا

ونساهم من دونهن الا كلب

(نجم الہدیٰ ص ۱۰ خزائن ج ۱۴ ص ۵۳)

''میرے دشمن جنگلوں کے سؤر اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ کر ہیں۔''

''ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہنچی ہے اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا۔ وہ مسلمان نہیں ہیں۔''

(مکتوب مرزا صاحب بنام ڈاکٹر عبدالحکیم مندرجہ الذکر الحکیم نمبر ۴ ص ۲۴ تذکرہ ص ۶۰۷ طبع ۳)

''کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے۔ خواہ انھوں نے حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کا نام بھی نہیں سنا وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں، میں تسلیم کرتا ہوں کہ یہ میرے عقائد ہیں۔ (آئینہ صداقت ص ۳۵ مرزا محمود قادیانی)

یہ مرزا قادیانی کی سینکڑوں عبارات میں سے چند عبارتیں ہیں۔ جن سے صاف طور پر واضح ہو جاتا ہے کہ مرزا قادیانی نے نبوت، وحی اور معجزات کا دعویٰ کیا۔ اپنی نبوت کو تمام انبیاء کرام کے ہمرنگ بتایا، اپنی وحی کو قرآن جیسی قطعی وحی قرار دیا، اوالعزم انبیاء علیہم السلام سے افضلیت کا دعویٰ کیا، اپنے ماننے والوں کو صحابہ کرام کی صف میں شامل کیا، اور نہ ماننے والوں کے خلاف لعنت کے مکروہ ترین الفاظ استعمال کر کے انھیں غیر مسلم، کافر، جہنمی اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا۔ ان تمام کے باوجود اگر کوئی کہتا ہے کہ مرزا قادیانی نے نبوت کا دعویٰ نہیں بلکہ صرف مجدد ہونے کا دعویٰ کیا تھا تو وہ حقائق کی دنیا میں نہیں بلکہ احمقوں کی جنت میں رہتا ہے۔ آخر بتایا جائے کہ اسلامی تاریخ کی چودہ صدیوں میں کون ایسا مجدد ہوا۔ جس پر قرآن نازل ہوا کرتا تھا جو انبیاء علیہم السلام کے برابر کرسی تخت نشینی کا دعویٰ کرتا تھا جو اپنے کو نبی اور رسول کہلاتا تھا۔ جو اپنے ماننے والوں کو ''صحابی'' کے خطاب سے سرفراز کرتا تھا۔ جو بانگ دہل اعلان کرتا تھا کہ نبی کون ہوتے ہیں جو میرے منبر پر قدم بھی رکھیں جو اپنے اوپر ایمان لانے کی دعوت دیتا تھا اور جو ایمان نہ لانے والوں کو حرامزادے، جہنمی اور کافر ٹھہراتا تھا؟ اگر اسی کا نام ''مجدد'' ہے تو نہ جانے ملحد اور زندیق کا مفہوم کس پر صادق آئے گا؟

۴...... علاوہ ازیں مرزا قادیانی کا کفر و ضلال صرف دعویٰ نبوت میں منحصر نہیں بلکہ اس کے بہت سے اسباب میں سے صرف ایک سبب ہے ورنہ مرزا قادیانی کے کفریات کی فہرست خاصی طویل ہے۔ انھوں نے اسلام کے ایسے متعدد قطعی عقائد کا انکار کیا کہ ان میں سے ہر ایک کا انکار ایک مستقل کفر ہے۔ انھوں نے متعدد آیات کو جو آنحضرت ﷺ سے متعلق تھیں۔ اپنی ذات پر منطبق کیا، انھوں نے ظل و بروز کے پردے میں آنحضرت ﷺ کی رسالت و نبوت کو علی وجہ الکمال اپنی جانب منسوب کیا، انھوں نے عیسیٰ علیہ السلام کو برہنہ گالیاں دیں، انھیں ناجائز حمل کی پیداوار بتایا، ان کی والدہ حضرت مریم بتول پر تہمت دھری۔ ان کے سلسلۂ نسب پر فحش الفاظ میں طعن کیا، انھیں شرابی کا لقب دیا۔ ان کے قطعی معجزات کو پائے تحقیر سے ٹھکرایا۔ الغرض اس قسم کے بیشمار ہذیانات ہیں جن کے

حوالے نقل کیے جائیں تو اس کے لیے ایک دفتر درکار ہے اور علمائے امت کی تصانیف میں ان امور کی پوری تفصیل موجود ہے۔ اس لیے بالفرض اگر مرزا قادیانی نے دعویٰ نبوت نہ بھی کیا ہوتا اور مرزائی امت انھیں واقعتہً نبی کے بجائے ''مجدد'' ہی تسلیم کرتی تب بھی ان کفریات کے ہوتے ہوئے ان کو مجدد ماننا درحقیقت ان کفریات پر صاد کرنا ہے، یہی وجہ ہے کہ مرزائیوں کی لاہوری شاخ جو مرزا قادیانی کو مجدد اور ''مسیح موعود'' کہتی ہے امت مسلمہ کے نزدیک وہ بھی دائرہ اسلام سے اسی طرح خارج ہے جس طرح کہ مرزا محمود کی قادیانی جماعت...... ہمیں معلوم ہے کہ لاہوری اور قادیانی پارٹیوں کا یہ باہمی اختلاف درحقیقت جنگ زرگری کی پیداوار ہے ورنہ ان کے خلیفہ اول حکیم نور دین کے زمانے تک مسٹر محمد علی ''امیر جماعت لاہور'' بھی مرزا قادیانی کو برملا نبی مانتے تھے اور اس کا تحریری ثبوت ہمارے پاس موجود ہے۔ آپس کے معاملات میں جھگڑا ہوا تو لاہوری جماعت نے اپنا الگ موقف پیش کرنا شروع کر دیا، اس کے باوجود وہ اب بھی مرزا قادیانی کو ''مسیح موعود'' کے خطاب سے یاد کرتے ہیں۔ سوال یہ ہے کہ ''مسیح موعود'' کی کوئی اصطلاح اگر اسلام میں ہے تو کیا وہ نبی کے سوا کسی دوسرے پر راست آتی ہے؟ اس کے صاف معنی ''مسیح موعود'' کے پردے میں مرزا قادیانی کی نبوت کا اعلان نہیں تو اور کیا ہے؟ الغرض مرزا قادیانی کے دعاوی کی تصدیق و تائید میں مرزائیوں کی دونوں شاخیں (قادیانی جماعت اور لاہوری جماعت) ہمزبان ہیں، فرق ہے تو صرف عنوان اور تعبیر کا فرق ہے۔ یہی وجہ ہے کہ قادیانی جماعت کے خلیفہ دوم تمام مسلمانوں کو دائرہ اسلام سے خارج قرار دیتے ہیں مگر لاہوری مرزائیوں کو کافر نہیں بلکہ ''غیر مبائع'' کہتے ہیں۔ ادھر لاہوری جماعت بھی قادیانی جماعت کو کافر نہیں کہتی۔ حالانکہ اگر ان کا یہی عقیدہ ہے کہ مرزا قادیانی نبی نہیں تو غیر نبی کو نبی ماننا کفر ہے، ان کا فرض تھا کہ وہ قادیانی جماعت کو کافر قرار دیتے اسی طرح مرزا محمود قادیانی کی قادیانی پارٹی کا فرض تھا کہ وہ مرزا قادیانی کو نبی نہ ماننے کی بنا پر جس طرح تمام مسلمانوں کی تکفیر کرتے ہیں، مسٹر محمد علی اور ان کی پارٹی کی بھی تکفیر کرتے۔ اس سے معلوم ہوا کہ مرزائیوں کی دونوں پارٹیاں مرزا قادیانی کو ''مسیح موعود'' مانتی ہیں اور دونوں کا عقیدہ ہے کہ یہ منصب ایک نبی کا منصب ہے۔ دونوں مرزا قادیانی کی تصدیق ان کے تمام دعاوی میں کرتی ہیں۔ دونوں ایک دوسری کو ''مسلمان'' بھی کہتی ہیں، صرف اپنے ''برانڈ مارکہ'' کی شناخت کے لیے ایک نے ''مسیح موعود'' کو کھلے بندوں ''نبی'' کہا اور دوسری جماعت نے ''مسیح موعود'' بمعنی ''آخری مجدد'' کہا حالانکہ یہ دونوں لفظ نبوت ہی کی ایک تعبیر ہے۔ اس سے ان بعض پڑھے لکھے جاہلوں کی گمراہی واضح ہو گی جو لاہوری مرزائیوں کو مسلمان ثابت کرنے کی کوشش کیا کرتے ہیں، حالانکہ کھلی ہوئی بات ہے کہ جو لعین، مرزا غلام احمد قادیانی کے کفریات کی تصدیق کرتا ہے اور جو مرزا قادیانی ایسے دجال کو ''مسیح موعود'' اور آخری زمانہ کا مجدد کہتا ہے۔ اس کے کفر و ضلال میں کیا شک ہے، اس کے باوجود اگر کوئی انھیں مسلمان سمجھے تو ہم پوچھنا چاہتے ہیں کہ اگر آج ایسی جماعت پیدا ہو جو مسیلمہ کذاب کو ''مسیح موعود'' اور ''مجدد اعظم'' مانے، اس کے بارے میں کیا ارشاد ہو گا؟ تاریخ اور سیرت کی کتابیں اٹھا کر دیکھیے، آپ کو معلوم ہو گا کہ مسیلمۂ کذاب کا دعویٰ مرزا غلام احمد (مسیلمۂ پنجاب) کے مقابلہ میں بالکل صفر نظر آتا ہے۔ اگر اس کے ماننے والے فی النار والسقر ہیں۔ تو مرزا قادیانی نے کونسا قصور کیا کہ ان کے ماننے والوں کو لهم خزی فی الحیوة الدنیا ولهم فی الاخرة عذاب النار کی دولت سے محروم رکھا جائے۔

حاصل یہ کہ کسی مدعی نبوت کو ''مجدد'' ماننے کا مطلب اس کے تمام دعاوی کی تصدیق کرنا ہے اور کفر خالص کی تصدیق بھی کفر ہے اور اس کو کفر نہ سمجھنا خود کفر آمیز جہالت ہے۔

۵...... آخری بات اس سلسلہ میں یہ عرض کرنا ہے کہ مرزا قادیانی کی جھوٹی نبوت کا کھوٹ ساری دنیا پر کھل چکا ہے، مرزا قادیانی اور ان کی ذریت کے کفر و نفاق کی دھجیاں میدان مناظرہ سے عدالت کے کٹہرے تک اور منبر و محراب سے لے کر اسمبلی ہال تک فضا میں تحلیل ہو چکی ہیں مسلمانوں کا بچہ بچہ مرزائیوں کے خداع و دجل اور مرزا قادیانی کے افسانہ نبوت سے واقف ہو چکا ہے۔ اس کے باوجود مرزائیوں کی ڈھٹائی کا یہ عالم ہے کہ مسلمانوں کے گھروں اور ان کی عبادت گاہوں میں گھس کر دین و ایمان پر ڈاکہ ڈالتے ہیں۔ مرزا قادیانی کے دین باطل کے زہر کو دجل و فریب کی شیرینی میں لپیٹ کر مسلمانوں کے حلق سے اتارنے کی کوشش کرتے ہیں۔ انھیں مال و دولت کا لالچ دیتے ہیں۔ سادہ لوح نوجوانوں کو نوکری اور ملازمت کا سبز باغ دکھاتے ہیں۔ پڑھے لکھے طبقے کو ''تبلیغ اسلام'' کے خوش کن پروپیگنڈے سے مسحور کرتے ہیں۔ قرآن کریم کے تحریف شدہ نسخے ہزاروں کی تعداد تقسیم کرتے ہیں اور اس مہم میں اسرائیلیوں کی طرح ان کی پوری کی پوری قوم لگی ہوئی ہے۔ اس سے مسلمانوں کی آنکھیں کھل جانی چاہئیں اور انھیں غفلت کی نیند سے بیدار ہونا چاہیے۔ مسلمانوں نے مرزائیوں کے مقابلہ میں دفاعی پوزیشن اختیار کر رکھی ہے، جب مرزائی ان کے گرد و پیش حملہ آور ہوتے ہیں تو انھیں متنبہ ہوتا ہے۔ حالانکہ امت محمدیہ کے سبھی طبقات علماء خطباء وکلاء طلباء اور تجار وغیرہ کا فرض یہ ہے کہ ان کے جو بھائی محض جہالت و ناواقفی یا مال و دولت کے لالچ کی وجہ سے مرزائی کفر کی دلدل میں پھنس چکے ہیں۔ انھیں ہر ممکن طریقے سے اسلام کے آب حیات کی طرف لایا جائے، جو لوگ محمد رسول اللہ ﷺ کے دامن رحمت کو چھوڑ کر مرزا غلام احمد کی جھوٹی مسیحیت کے دامن سے چپک گئے ہیں۔ انھیں اس وادیٔ خار زار سے نکالنے کی کوشش کی جائے؟ آخر یہ کیا وجہ ہے مرزائی کفر گلی کوچوں میں ناچتا پھرے اور مسلمان مہر بلب ہوں اور ان کی زبانیں گنگ ہوں۔

''سنگہا را کشادہ و سگہا را بستہ''

## ۳...... جواب سوال دوم

مرزائیوں...... کا یہ مشورہ کہ مرزا قادیانی کی صداقت معلوم کرنے کے لیے استخارے کا نسخہ آزمایا جائے، یہ بھی دو زبردست مغالطوں پر مبنی ہے اوّل یہ کہ انھوں نے اوّل ہی سے فرض کر لیا ہے کہ مرزا قادیانی کا صادق یا کاذب ہونا مسلمانوں کے نزدیک محل تردد ہے حالانکہ یہ بات مرزا قادیانی کے دعویٔ نبوت کی طرح سو فیصد غلط اور سفید جھوٹ ہے۔ مسلمانوں کو جس طرح حضرت ختمی مآب محمد رسول اللہ ﷺ کی رسالت و نبوت پر ایمان ہے۔ ٹھیک اسی طرح مرزا قادیانی کے کاذب و مفتری ہونے کا یقین ہے۔ جس میں شک و ارتیاب کا کوئی شائبہ نہیں، اس لیے کہ:

اوّلاً...... آنحضرت ﷺ کی ختم نبوت ایسا عقیدہ ہے کہ آپ ﷺ کے بعد کسی قسم کی نبوت کا مدعی بغیر کسی شک و شبہ کے کذاب و دجال ہے اور جو شخص اس سے معجزہ طلب کرے وہ بھی دائرہ اسلام سے خارج ہے۔ اس سے متعلق ''شرح شفا'' سے چند جملے نقل کیے جاتے ہیں۔

وكذلك نكفر...... من ادعى نبوة احد مع نبينا ﷺ اى ان فى زمنه كمسيلة الكذاب والاسود العنسى او ادعى نبوة احد بعده فانه خاتم النبيين بنص القرآن والحديث فهذا تكذيب لله ورسوله كالعيسوية...... او من ادعى النبوة لنفسه بعد نبينا ﷺ كالمختار بن ابى عبيد الثقفى وغيره قال ابن حجر و يظهر كفر كل من طلب منهٔ معجزة، لانه يطلبه منه مجوزاً الصدقه مع الستحالته المعلومة من الدين ضرورة نعم ان اراد بذالک تسفيهه وبيان كذبه فلا كفر به انتهى و كذالک من ادعى منهم انه يوحى اليه وان لم يدع النبوة فهو لاء المذكورون كلهم كفار محكوم بكفرهم لانهم مكذبون النبى ﷺ۔ (شرح شفاء للخفاجی ج ۴ ص ۵۰۷، ۵۰۸ باب بیان ماهو من المقالات کفر و مایتوقف)

ترجمہ:...... اور اسی طرح جو شخص آپ کے زمانے میں کسی قسم کی نبوت کا دعویٰ کرے جیسا کہ مسیلمہ کذاب اور اسود عنسی نے کیا تھا، یا آپ کے بعد کسی کی نبوت کا دعویٰ کرے اسے کافر قرار دیا جائے گا۔ کیونکہ آنحضرت ﷺ کا آخری ہونا قرآن و حدیث کے قطعی دلائل سے ثابت ہے۔ اس لیے ایسا مدعی اللہ و رسول کی تکذیب کرتا ہے...... اسی طرح جو شخص آپ ﷺ کے بعد اپنی ذات کے لیے نبوت کا دعویٰ کرے۔ وہ بھی کافر ہے جیسا کہ مختار بن ابی عبید وغیرہ نے کہا تھا۔ حافظ بن حجر کہتے ہیں کہ جو شخص اس مدعی نبوت سے بطور ثبوت کے معجزہ طلب کرے اس کا کفر بھی ظاہر ہو جائے گا۔ کیونکہ ثبوت طلب کرنے کے معنی یہ ہیں کہ اس مدعی نبوت کے سچا ہونے کا امکان ہے۔ حالانکہ دین کے قطعی دلائل سے ثابت ہے کہ آپ ﷺ کے بعد کسی مدعی نبوت کے سچا ہونے کا کوئی امکان نہیں۔ وہ قطعاً جھوٹا ہے ہاں اگر اس کی حماقت اور جھوٹ کا پول کھولنے کے لیے معجزہ کا مطالبہ کرے تو مطالبہ کنندہ کافر نہیں ہوگا...... اسی طرح جو شخص یہ دعویٰ نہ کرے کہ اس پر وحی آتی ہے۔ اگرچہ صاف طور پر نبوت کا دعویٰ کرے (وہ بھی کافر ہے) الغرض یہ مذکور الصدر سارے لوگ کافر ہیں ان پر کفر کے احکام جاری ہوں گے کیونکہ یہ لوگ آنحضرت ﷺ کی تکذیب کرتے ہیں...... الخ۔

الغرض مرزا قادیانی نے نبوت، وحی اور معجزات وغیرہ کے جو دعوے کیے (جو ان کی کتابوں میں آج بھی موجود ہیں) اور جن کے چند فقرے پہلے سوال کے ذیل میں نمبر ۳ پر ہم بھی نقل کر چکے ہیں ان کے ہوتے ہوئے مرزا قادیانی کے دجال و کذاب ہونے میں کسی ادنیٰ شک و ارتیاب کی گنجائش نہیں رہ جاتی، اس لیے جو شخص ان کے جھوٹا ہونے میں معمولی شک کرے۔ وہ بھی مسلمان نہیں رہتا۔ چہ جائیکہ ان کو مجدد تسلیم کرے یا ان کے مجدد ہونے کے بارے میں استخارے کرتا پھرے بنا بریں مسلمانوں سے استخارہ کرنے کا مطالبہ کرنا درحقیقت انھیں غیر محسوس طریقے پر کافر بنانے کی ''سازش'' ہے۔

ثانیاً...... مرزا قادیانی ''مراق'' کے مریض تھے، جو اطباء کی تصریح کے مطابق ''مالیخولیا'' کا ایک شعبہ ہے مرزا قادیانی لکھتے ہیں...... مجھ کو دو بیماریاں ہیں ایک اوپر کے دھڑ کی یعنی مراق اور ایک نیچے کی دھڑ کی، یعنی کثرت بول۔ (اخبار بدر جلد نمبر ۲ نمبر ۲۳ ص ۵ مورخہ ۷ جون ۱۹۰۶ء رسالہ تشحیذ الاذہان جلد نمبر ۱ شمارہ نمبر ۲ بابت جون ۱۹۰۶ء)

ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں۔ ''میرا تو یہ حال ہے کہ وہ بیماریوں میں ہمیشہ مبتلا رہتا ہوں۔ تاہم معروفیت کا یہ حال ہے کہ بڑی بڑی رات تک بیٹھا کام کرتا رہتا ہوں، حالانکہ زیادہ جاگنے سے مراق کی بیماری ترقی کرتی ہے۔

اور دوران سر کا دورہ زیادہ ہو جاتا ہے۔ تاہم میں اس بات کی پرواہ نہیں کرتا اور اس کام کو کیے جاتا ہوں۔" (یہ بھی مراق ہی کا اثر ہے۔ ناقل) (منظور الٰہی ص ۳۴۸)

اس لیے مرزا قادیانی کے نبوت، مسیحیت اور مجددیت کو دعوؤں کو جوشِ جنون کا کرشمہ تو کہا جا سکتا ہے۔ لیکن کوئی عاقل ایک مراقی آدمی کی "مجنونانہ بڑ" کو لائق التفات بھی نہیں سمجھے گا۔ چہ جائیکہ اس کے لیے استخارے کیا کرے۔

ثالثاً...... مرزا قادیانی نفسیاتی مریض بھی تھے۔ ان پر مختلف نفسیاتی کیفیات طاری ہوا کرتی تھیں، وہ کبھی خوابوں کی دنیا میں، خدا اور کبھی "خدا کی مانند" بن جاتے تھے۔ (آئینہ کمالات ص ۵۶۴ خزائن ج ۵ ص ایضاً)

اور کبھی کشفی حالت میں ان پر نسوانی کیفیت طاری ہوتی اور اللہ تعالیٰ رجولیت کی طاقت کا اظہار کرتے۔ (قاضی یار محمد کا مرتبہ "اسلامی قربانی" ص ۱۲) اسی کشفی سلسلہ میں انھیں نسوانی وظائف، حیض، حمل اور وضع حمل کے تجربات سے بھی گزرنا پڑا۔ (ملاحظہ فرمایئے تتمہ حقیقۃ الوحی ص ۱۴۳ خزائن ج ۲۲ ص ۵۸۱)

یاد رہے کہ انبیاء کا کشف وحی قطعی کے مترادف ہوتا ہے انھیں کبھی کبھی ہسٹریا کے دورے بھی پڑتے تھے۔ (سیرت المہدی حصہ دوم ص ۵۵) جو مرزائیوں کے اعتراف کے مطابق امراض مخصوصہ زنان میں شمار ہوتا ہے۔ الغرض ایسے نفسیاتی مریض کے نبی یا مجدد ہونے کا سوال ہی خارج از بحث ہے کہ اس کے لیے استخاروں کے مشورے دیے جائیں۔

رابعاً...... مزید برآں خود مرزا قادیانی کے اپنے چیلنج کے مطابق ان کا کذاب ہونا ساری دنیا پر روز روشن کی طرح کھل چکا ہے۔ مثلاً انھوں نے محمدی کے نکاح آسمانی کی پیش گوئی کی تھی اور پوری دنیا کو اس کا چیلنج دیا اور اپنے صدق و کذب کا معیار قرار دیا تھا، مگر یہ آسمانی منکوحہ جس کا نکاح بقول ان کے خدا نے آسمان پر پڑھا تھا، کبھی ان کے حبالہ عقد میں نہ آئی۔ بالآخر انھیں اقرار کرنا پڑا کہ خدا نے یہ نکاح فسخ کر دیا، اور خود ان کے مقرر کردہ معیار کے مطابق مفتری اور کذاب ہونا خدا تعالیٰ نے ساری دنیا کو دکھایا۔

نیز انھوں نے مرزا احمد بیگ کے داماد کی موت کے لیے ایک تاریخ مقرر فرمائی اور اسے عظیم الشان "نشان" اور "ایک صادق یا کاذب کی شناخت کے لیے کافی" دلیل قرار دیا، مگر دنیا جانتی ہے کہ وہ اس مقررہ تاریخ تک نہیں مرا، اس طرح خود مرزا قادیانی کے اقرار سے ان کے کاذب ہونے کی شناخت کے لیے یہ عظیم الشان نشان کافی ہو گیا۔ نیز انھوں نے مولانا ثناء اللہ مرحوم کو مباہلہ کی دعوت دیتے ہوئے حق تعالیٰ سے فیصلہ کن دعا کی کہ ہم دونوں میں سے جو جھوٹا ہے وہ سچے کے سامنے مر جائے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے مرزا قادیانی کے جھوٹا ہونے کا آخری فیصلہ فرمایا اور مرزا قادیانی، مولانا مرحوم کی حیات میں دارالجزاء پہنچ گئے۔ اس نوعیت کے متعدد واقعات ہیں۔ جن کی تفصیل کے لیے ایک دفتر چاہیے۔ ہمیں ان واقعات سے کوئی دلچسپی نہیں کہ یہ مرزا قادیانی کی نجی روئیداد حیات ہیں۔ یہاں صرف یہ کہنا ہے کہ جب حق تعالیٰ نے ایک دو بار نہیں بلکہ دسیوں بار مرزا قادیانی کے چیلنج کے مطابق انھیں جھوٹا ثابت کر دیا ہے اور بالآخر خود ان کی موت نے ان کے جھوٹ پر مہر تصدیق ثبت کر دی ہے تو اس کے بعد ان کا صدق و کذب معلوم کرنے کے لیے استخارے کی یا کسی اور چیز کی کیا ضرورت باقی رہ جاتی

ہے۔ مرزا قادیانی کے یہاں تو سرتاپا کذب ہے کذب ہی کذب ہے شر ہی شر ہے۔ وہاں استخارے کا کیا سوال؟

اور دوسرا مغالطہ اس مشورہ استخارہ میں یہ ہے کہ استخارہ ایسے امور کے لیے مشروع ہے جن کا کرنا نہ کرنا شرعاً دونوں جائز ہوں، مگر آدمی یہ فیصلہ نہ کر سکے کہ میرے لیے اس کے کرنے میں خیر ہے یا نہ کرنے میں مثلاً فلاں جگہ رشتہ کروں یا نہ کروں اور فلاں ملازمت ٹھیک رہے گی یا نہیں وغیرہ، لیکن جن امور کا خیر محض ہونا دلائل شرعیہ سے ثابت ہو وہاں استخارہ کی ضرورت نہیں، اسی مشہور مقولہ ہے۔

''درکار خیر حاجت ہیچ استخارہ نیست''

اسی طرح جن امور کا شر محض ہونا دلائل شرعیہ سے ثابت ہو وہ بھی استخارہ کا محل نہیں۔ کوئی شخص شراب نوشی یا بدکاری کے لیے استخارے کرنے لگے تو اسے زندیق کہا جائے گا۔ اسی طرح اگر کوئی شخص استخاروں کے ذریعہ معلوم کرنا چاہیے کہ فلاں شخص سچا ہے یا جھوٹا، نبی ہے یا نہیں، اسے بھی احمق اور زندیق کہا جائے گا۔ مرزا قادیانی کا شر محض، کذاب محض اور ضلال محض ہونا دلائل قطعیہ سے ثابت ہے، جو شخص اس خالص کفر کے لیے استخارہ تجویز کرے۔ اس کے زندیق اور بے ایمان ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں۔ مرزائی امت آسمان کے تارے توڑ لائے۔ آسمان و زمین کے قلابے ملا دے اور مشرق و مغرب کے احمقوں کو جمع کرے مگر واللہ العظیم مرزا غلام احمد قادیانی کے ومفتری اور دجال ومضل ہونے میں ادنیٰ شعبہ نہیں ہوسکتا۔ اگر محمد رسول اللہ ﷺ سچے ہیں، قرآن سچا ہے اور اسلام سچا ہے تو مرزا قادیانی جھوٹے ہیں اور قطعاً جھوٹے ہیں۔

آپ کو معلوم ہے کہ بلعم باعوراً کو اسی استخارے نے گمراہ کیا تھا اسے تین دن سخت تنبیہ ہوتی رہی، لیکن جب وہ اپنی حماقت سے باز نہ آیا اور چوتھے دن بھی استخارہ کیا تو کوئی تنبیہ نہ ہوئی۔ اس سے وہ احمق سمجھا کہ یہی حق ہے بالآخر ''واضلہ اللہ علی علم'' کا مصداق بنا اور مثلہ کمثل الکلب کا طوق اس کے گلے کا ہار بنا۔

الغرض یہ خالص زندیقانہ مشورہ ہے جو مرزائیوں نے سادہ لوح مسلمانوں کو جہنم میں لے جانے کے لیے تجویز کیا ہے، علماء امت کا فرض ہے کہ وہ مسلمانوں کو اس فتنے سے متنبہ کریں۔



انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

میں آخری نبی ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہیں

# حافظ ایمان از فتنۂ قادیان

بابو پیر بخش خان لاہوری

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِ خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط امابعد برناظرین کرام و برادران اسلام واضح باد کہ خدا تعالیٰ حسن وقبح و نیکی و بدی، راستی وکجی، اصل و نقل، صدق وکذب، عیار وقلب، روز وشب، روشنی وتاریکی، ہدایت وضلالت، کفر و اسلام آفریدہ است و ہر یک را بمقابل دیگرے نہادہ، مولانا جامیؒ مے فرماید ؎

ہست دریں قاعدۂ ہزل وجد

ضد مبین نشود جز بہ ضد

جائیکہ گل است خارہم رونما گشتہ و جائیکہ صادقے تشریف فرما ہست کاذبے ہم جلوہ نمائی میکند، تاریخ عالم شاہد است کہ اگر انبیاء علیہم السلام دعاوی نبوت و رسالت صادقہ کردہ خلق را از چاہِ ضلالت بیروں کشیدہ بہ شاہراہِ ہدایت رسانیدند بمقابلہ ایشاں مدعیانِ نبوت و رسالت کاذبہ بسیارے از بندگانِ خدارا از صراطِ مستقیم گمراہ ساختہ بچاہِ ضلالت انداختند و خدا تعالیٰ نیز در قرآنِ حمید فرمودہ وَکَذٰلِکَ جَعَلْنَا لِکُلِّ نَبِیٍّ عَدُوًّا شَیٰطِیْنَ الْاِنْسِ وَالْجِنِّ یُوْحِیْ بَعْضُھُمْ اِلٰی بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا (انعام ۱۱۲) (وہمچنیں پیدا کردیم برائے ہر پیغامبرے دشمنان کہ شیاطین انداز آدمیان و ازجن بطریق وسوسہ القامیکند بعض ایشاں بسوئے بعض سخن بظاہر آراستہ تا فریب دہند) چوں معلوم شد کہ مدعی کاذب ہمرنگ صادقاں ظاہر شدہ خلق را گمراہ سازد، ازیں جہت بر ہر مومن لازم شدہ کہ اول امتحان کند وصدق را از کذب تمیز کردہ دعویٰ مدعی کاذب را قبول نکند مولانا روم فرمودہ ؎

اے بسا ابلیس آدم روئے ہست

پس بہر دستے بناید داد دست

پس بدست مومنان یک کتاب معیارے ہست کہ برآں محک ہر صادق از اکاذیب شناختہ میشود وآن قرآن مجید وفرقانِ حمید است و بعدش احادیث حضرت خاتم النبیین ﷺ وتعامل صحابہ کرام۔ پس اگر شخصے مار را رسن گرواند یا بر ہوا پرواز کند و ہزار اعجاز نماید اگر قول وفعل او خلاف قرآن وحدیث وتعامل صحابہ کرام باشد مومن کتاب اللہ را باید کہ از وے پرہیز دو از چرب زبانی ولفاظی او فریب بناید خورد وہیچ دعویٰ او را کہ خلاف شریعت حقہ باشد قبول نماید۔

خدا تعالیٰ در قرآن شریف خبرے دہد کہ بعد محمد ﷺ ہیچکس مدعی نبوت و رسالت در دعوے خود صادق نباشد چنانچہ می فرماید مَاکَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِکُمْ وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ وَکَانَ اللّٰہُ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمًا (احزاب ۴۰) یعنی (محمد نیست پدر کسے از مردم شا لیکن رسول اللہ است وختم کنندہ پیغمبران است و خدا تعالیٰ ہمہ اشیا راداننده است) این نص قرآنی قطعی است کہ ہیچ پیغمبر بعد از حضرت خاتم النبیین نخواہد شد و ہر کہ مدعی گرود کاذب باشد، رسول اللہ ﷺ در تفسیر ایں آیت در متعدد احادیث فرمودہ کہ لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ یعنی بعد از من کسے

نبی بناشد از انجملہ چند احادیث نقل کردہ آیند۔

حدیث اوّل انه سیکون فِیْ امتی کَذَّابُوْنَ ثَلاثُوْنَ کُلُّهُمْ یَزْعَمُ اَنَّهٗ نَبِیُّ اللّٰهِ وَاَنَا خَاتَمُ النَّبِیّٖنَ لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ (ترمذی باب لاتقوم الساعۃ حتی یخرج کذابون ج ۲ ص ۴۵، ابوداؤد کتاب الفتن ج ۲ ص ۱۲۷ لفظ لہ) (ترجمہ۔ در امت من سی کس مدعیانِ کاذب شوند وگمان برند کہ آناں نبی اللہ اند حالانکہ من خاتم النبیین ام کسے نبی بعد من نیست۔ ازین حدیث ثابت است کہ صحیح معنی خاتم النبیین لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ است یعنی بند کردن پیدائش پیغمبران چہ از قسم صاحب کتاب وشریعت و چہ ازقسم بغیر شریعت چنانچہ در دیگر حدیث تصریح کردہ اند۔

حدیث دوم کَانَتْ بَنُوْ اِسْرَائِیْلَ تَسُوْسُهُمُ الْاَنْبِیَاءُ کُلَّمَا هَلَکَ نَبِیٌّ خَلَفَهٗ نَبِیٌّ انه لانبی بعدی و سیکون خُلَفَا (صحیح بخاری باب ماذکرعن بنی اسرائیل ج ۱ ص ۴۹۱) (ترجمہ۔ ادب اموختہ میشدند انبیاء بنی اسرائیل وقتیکہ یک نبی فوت شد بعدش نبی دیگر مے آمد تا کہ تادیب بنی اسرائیل مے کرد۔ امامنکہ خاتم النبیین ام و بعد من کسے دیگر نبی نخواہد شد لہٰذا بعد من خلفا باشند کہ کار ادب آموزی وتبلیغ دین چون انبیاء بنی اسرائیل خواہند کرد ازین حدیث ثابت شد کہ غیر تشریعی نبی نیز بعد از حضرت محمد رسول اللہ ﷺ در امت محمد ﷺ نخواہد آمد بجز حضرت عیسیٰ علیہ السلام کہ نبی سابق بود و ہر کہ دعوے کند دروغگو یقین کردہ شود۔

حدیث سوم عَنْ سَعْدِ ابْنِ اَبِیْ وَقَّاصٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِعَلِیٍّ اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَةِ هَارُوْنَ مِنْ مُوْسٰی اَلَا اِنَّهٗ لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ. (بخاری باب مناقب علیؓ ج ۱ ص ۴۶۰ لفظ لہ مسلم باب فضائل علیؓ ج ۲ ص ۲۷۸)

(ترجمہ۔ ”رسول اللہ ﷺ حضرت علیؓ را فرمود کہ تو از من مانند ہارون ہستی از موسیٰ مگر تحقیق بعد من کسے نبی نیست۔“ یعنی تو نبی نیستی۔ ازیں معلوم شد کہ کاذب مدعیان کہ خود را امتی نبی و غیر تشریعی نبی نام کردہ اند دروغگو ہستند چرا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ از ہمہ افراد امت فاضل تر اند او شرف صحبت رسول اللہ ﷺ مشرف بودند و متابعت تامہ داشتند چوں او رسول اللہ ﷺ فرمود کہ مانند ہارون ہستی مگر او نبی بود و تو نبی نیستی چرا کہ من ختم کنندۂ انبیا ہستم بعد از من کسے نبی نباشد وایں ظاہر است کہ ہارون غیر تشریعی نبی بود۔ پس ثابت شد کہ غیر تشریعی نبی ہم بعد از حضرت محمد رسول اللہ ﷺ پیدا نخواہد شد وہر کہ دعویٰ کند کافر و کاذب باشد چنانکہ رسول اللہ ﷺ درحق مسیلمہ کذاب و اسود عنسی فیصلہ فرمود وہر دورا کافر قرارداد و ازامت خود خارج نمودہ حکم قتال صادر فرمود وصحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم عمل برآں حکم کردند ومسیلمہ و اسود عنسی را ہلاک کردند ازیں تعامل صحابہ وحکم رسول اللہ ﷺ چوں مہر نیمروز ثابت شدہ است کہ ہر کہ دعویٰ نبوت کند کافر و کاذب باشد و ازامت محمدیہ خارج گردد اگرچہ اہل قبلہ باشد و ایمان بر رسالت محمد ﷺ داشتہ باشد و ارکانِ اسلام را بجا آورد چرا کہ ہر کہ دعویٰ نبوت کند منکر ختم نبوت شود ومنکر ختم نبوت باجماع امت کافر است واین قول او مردود است کہ من از متابعت تامہ محمد رسول اللہ ﷺ بمقام نبوت رسیدہ ام و دعویٰ نبوت من خلاف شرع محمدی ﷺ نیست چرا کہ چوں شرط فوت شود مشروط ہم فوت گردد۔ چوں مرزا خود میگوید کہ از متابعت محمد رسول اللہ ﷺ مرتبہ نبوت یافتہ ام خودش بکفرش اقرار آوردہ چرا کہ دعویٰ نبوت منکر ختم نبوت سازد ومنکر ختم نبوت کافر گردد۔ وایں دعویٰ مرزا دلیلے ندارد کہ از متابعت تامہ مرتبہ نبوت یافتہ ام۔ اگر تابع محمد ﷺ مے بود خود دعویٰ نبوت و رسالت نمیکرد۔ دوم مدعی نبوت شدہ تنسیخ قرآں نے کرد چنانکہ او نوشتہ است کہ جہاد را حرام میکنم۔ سوم حج بیت اللہ را ترک نمیکرد واچوں از جہاد و حج محروم ماند شرط متابعت تامہ فوت شد لہٰذا نبی بودنش بقول خودش باطل گردید۔ مسیلمہ کذاب رابر مرزا افضلیت در متابعت حاصل بود کہ حج کردہ بود۔ و اسود عنسی نیز

فریضۂ حج ادا کردہ بود۔ پس ثابت شد کہ از متابعت نبی نبوت حاصل نگردد و ایں خطائے اصولی است چرا کہ نعمت نبوت کسبی نیست کہ ہر کہ متابعت نبی کند خود نبی گردد۔

حدیث چہارم عَنْ عُقْبَةَ ابْنِ عَامِرٍ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ ﷺ لَوْ كَانَ بَعْدِىْ نَبِيٌّ لَكَانَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّاب (مشکوٰۃ باب مناقب عمرؓ ص ۵۵۸۔ ترمذی باب مناقب عمرؓ ج ۲ ص ۲۰۹) (ترجمہ۔ بفرض محال اگر کسے بعد من نبی مے بود عمر ابن الخطابؓ ہست۔ (مظاہر حق جلد ۴ ص ۶۷۳)

حضرت عمرؓ جلیل القدر صحابی بود و از فیض ہمنشینی رسول اللہ ﷺ فیض یافتہ بود صاحب الہام بود چوں او نبی نشد کسے دیگر چہ ہمّہ دارد کہ بر الہام خود دعویٰ نبوت کند۔ مرزائے قادیانی میگوید کہ من بخدا سوگند میخورم کہ من بر الہاماتِ خود چناں ایماں دارم کہ بر قرآن شریف و دیگر کتب الہیہ۔ و چنانکہ قرآن شریف را قطعی ویقینی کلامِ خدا میدانم۔ ہمیں طور کلامیکہ بر من نازل میشود او را قطعی ویقینی کلام خدا یقین دارم۔

(حقیقۃ الوحی مصنفہ مرزا ص ۲۱۱ خزائن ج ۲۲ ص ۲۲۰)

برادرانِ اسلام! آگاہ باشید و بہ بینید کہ حضرت عمرؓ کہ جلیل القدر صحابی بودند و در خیر القرون بودند و خادم اسلام چناں کہ فتح بیت المقدس و دیگر ممالک از کارنامہ ہائے اوست و در زیر وحی رسالت اور الہام مے شد حضرت عمرؓ بر الہام خود عمل نمی فرمود تاوقتیکہ تصدیق وے از قرآن نمے کرد۔ مگر زٹل (خود بافیہاے) ایں کاذب را ملاحظہ فرمائید کہ میگوید۔ مرا بر الہام خود چناں ایمان است کہ بر تورات و انجیل وقرآن۔ وبا ایں بے ادبی و گستاخی دروغ مے بافد کہ از متابعت محمد ﷺ مرتبہ نبوت یافتم و خدماتِ اسلام چناں کردم کہ خدا تعالیٰ نبوت و رسالت را برمن کرامت فرمودہ و ایں دلیل وے باطل است چرا کہ حضرت عمرؓ کہ اکثر حصہ دنیا فتح کردہ اشاعت اسلام کرد اور انبوت نداده شد مگر کاذبے دجالے را کہ ہیچ خدمت اسلام نکرد و فرائض اسلام را ترک کرد بہ بہانہ اشاعت اسلام اشاعت نبوت و رسالت و مسیحیت و مہدویت کاذبہ خود کرد۔ و چناں تخم بغاوت رسول اللہ ﷺ کاشت کہ بعدش مریدان او ہم مدعیانِ نبوت کاذبہ میشوند مولوی عبداللطیف ساکن موضع گنا چور ضلع جالندھر مدعی نبوت و مہدویت است دیگر مدعی نبوت نبی بخش ساکن معراج کے ضلع سیالکوٹ است ہر دو مدعیانِ نبوت مریدانِ مرزا قادیانی ہستند و مسلمانان را گمراہ میکنند و جانشین مرزا قادیانی یعنی پسرش میتویسد کہ ما اعتقاد داریم کہ کلامِ خدا گاہے بند نمیشود مگر کلامِ خدا را کہ بر مولوی عبداللطیف و نبی بخش جدید مدعیانِ نبوت نازل شدہ ایمان نمی آرد و بمعہ مریدانِ خود از انکار دو نبی بقولِ خود کافر شدہ است چرا کہ خلیفۂ قادیانی ہمہ مسلمانانِ عالم را کافر میگوید بدیں دلیل کہ منکر نبوت یک نبی کافر است و مرزا پدرش چونکہ نبی بود لہٰذا ہمہ مسلمانانِ عالم بہ سبب انکار نبوت مرزا کافر شدہ اند حالا ما میگوئیم کہ شما و جماعت شما از نبوت دو مدعیان کہ چوں شما مرید مرزا ہستند و خدا تعالیٰ آنا نرا نبوت دادہ چرا انکار میکنید و کافر میشوید۔ مگر افسوس جوابے نمید ہند و نہ ایں ہر دو مدعیانِ نبوت و مہدویت را قبول کنند۔ درحق ا ینچنیں مردمان خدا تعالیٰ مے فرماید لِمَ تَقُوْلُوْنَ مَالَا تَفْعَلُوْنَ یعنی "چرا سخنے میگوئید کہ خود براں عمل نمیکنید۔

حدیث پنجم قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فَاِنِّيْ اٰخِرُ الْاَنْبِيَاءِ وَاِنَّ مَسْجِدِيْ اٰخِرُ الْمَسَاجِدِ (صحیح مسلم باب فضل الصلوٰۃ بمسجدی مکۃ والمدینۃ ج ۱ ص ۴۴۶) یعنی من تحقیق اخیر انبیاء ہستم و تحقیق مسجد من اخیر تمام مساجد انبیاء است۔

حدیث ششم اَنَا خَاتِمُ الْاَنْبِيَاءِ وَمَسْجِدِيْ خَاتِمُ مَسَاجِدِ الْاَنْبِيَاءِ یعنی رسول اللہ ﷺ فرمودہ است کہ من ختم کنندۂ ہمہ پیغمبرانم و مسجد من ختم کنندۂ مساجد انبیاء است۔ (کنز العمال ج ۱۲ باب فضل الحرمین حدیث ۳۴۹۹۹)

حدیث ہفتم  اَنَّهُ لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ وَلَا اُمَّةَ بَعْدَکُمْ یعنی فرمود رسول اللہ ﷺ کہ نیست کے نبی بعد من ونیست ہیچ امت بعد شما۔ یعنی بعد امت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام والتحیۃ۔

(کنز العمال باب حجۃ الوداع ج ۵ ص ۲۹۵ حدیث نمبر ۱۲۹۲۲)۔

ازیں حدیث ثابت میشود کہ بعد از محمد رسول اللہ ﷺ کسے نبی صادق نباشد چرا کہ محمد ﷺ اخری نبی است و امت و ے آخری امتہا۔ اگر کسے نبی باشد امت او ہم خواہد بود و دریں صورت نہ محمد ﷺ اخری نبی میماند ونہ امت و ے ختم کنندۂ ہمہ امتہا خواہد ماند۔ پس از نصوص شرعیہ قطعیہ ثابت شد کہ صادق نبی کسے بعد خاتم النبیین نباشد الا کاذب مدعیانِ نبوت تاروز قیامت بیایند چنانچہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہم فرمودہ است۔ انجیل برنباس فصل ۹۷ آیت ۵ لغایت ۹۔ "عیسیٰ علیہ السلام گفت برایں خبر مراتسکین است (کہ رسولیکہ بعد من بیاید یعنی محمد ﷺ) آں ہر یک دروغ خبر والزام راکہ درحق من گمان کردہ اند دور کند و دین او در ہمہ عالم شہرت یابد و درتمام دنیا رائج و عام شود چرا کہ خدا تعالیٰ بہ ابراہیم علیہ السلام چناں وعدہ دادہ است و چیز یکہ مراتسلی دہد آنست کہ دین آن رسول ﷺ را حدے دغایتے نماند چرا کہ خدا تعالیٰ اور المحفوظ دارد۔ کاہن در جواب گفت کہ بعد ازیں رسول (محمد ﷺ) دگر رسولاں ہم بیایند یسوع رسول جواب داد کہ بعد آں رسول کسے دیگر رسول از طرف خدا تعالیٰ فرستادہ نشود مگر جماعتے از کذابان مدعیانِ نبوت بیایند۔

حضرت محمد رسول اللہ ﷺ برائے آگاہی امت خود بطور پیشین گوئی خبردادہ است کہ درامت من بست و ہفت کذاب ودجال کہ درمیان آنہا چہار زنان باشند پیدا شوند کہ دعویٰ نبوت ورسالت کنند حالانکہ من خاتم النبیین ام بعد من ہیچ کس نبی نخواہد شد عبارت حدیث این است فِیْ اُمَّتِیْ کَذَّابُوْنَ دَجَّالُوْنَ سَبْعَةٌ نسوة وَّ عِشْرُوْنَ مِنْهُمْ اَرْبَعَةٌ وَّ اِنِّیْ خَاتَمُ النَّبِیِّیْنَ لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ (رَوَاهُ اَحْمَدُ ج ۳۸ ص ۳۸۰ حدیث ۲۳۳۵۸ والطبرانی ج ۳ ص ۱۷۰ حدیث نمبر ۳۰۲۶ وَاَیْضًا عَنْ حُذَیْفَةَ کنز العمال فصل فی کذابین والفتن حدیث نمبر ۳۸۳۶۴ ج ۱۴ ص ۱۹۷) سَمِعْتُ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ اِنَّ بَیْنَ یَدَیِ السَّاعَةِ کَذَّابِیْنَ فَاحْذَرُوْهُمْ. یعنی از حضرت جابر بن سمرہؓ روایت است کہ از رسول اللہ ﷺ شنیدہ ام کہ فرمودہ بودند کہ درقرب قیامت مدعیانِ کاذب پیدا شوند درامت من پس پرہیز کنید۔
(صحیح مسلم)

حدیث ہشتم  لَا تَقُوْمُ السَّاعَةُ حَتّٰی یُبْعَثَ دَجَّالُوْنَ کَذَّابُوْنَ قَرِیْبًا مِّنْ ثَلَاثِیْنَ کُلُّهُمْ یَزْعَمُ اَنَّهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ. (رواہ احمد ج ۱۲ ص ۱۶۵ حدیث نمبر ۷۲۲۸ ومسلم ج ۲ ص ۳۹۷ کتاب الفتن والبخاری ج ۱ ص ۵۰۹ باب علامات النبوۃ فی الاسلام والترمذی باب لاتقوم الساعۃ حتی یخرج کذابون ج ۲ ص ۴۵ عن ابی ھریرۃ) یعنی احمد بن حنبل ومسلم و بخاری و ابوداؤد و ترمذی از ابوہریرہؓ روایت کردہ کہ قیامت نخواہد آمد تاوقتیکہ سی دجال وکذاب درامت من پیدانشوند کہ آں تمام گمان برند کہ آنہا رسول اللہ ہستند۔ (کنز العمال ج ۱۴ ص ۲۰۲ حدیث نمبر ۳۸۴۰۲)

احادیث بسیار اند اما بغرض اختصار بریں ہشت اکتفا میکنیم۔ برائے مومن کتاب اللہ و رسول اللہ ﷺ یک آیت و یک حدیث کافی است و برائے منکر ہزارہا ہم فائدہ ندارد۔

پس چوں حضرت عیسیٰ علیہ السلام و حضرت محمد رسول اللہ ﷺ قبل از وقت برائے آگاہی امت ظہورشدن چنین دجالون کذابون مدعیانِ نبوت و رسالت و مسیحیت خبر دادہ تا کہ امت گمراہ نشود و بمشاہدہ ہم رفتہ کہ درمدتے سیزدہ صد سال بسیارے کذابون مدعیان پیدا شدند و پیشین گوئی راست آمد بلکہ دوکس درعہد حضرت محمد رسول

اللہ ﷺ پیدا شدند و دعویٰ وحی و رسالت کردند و بعدازاں در ہر صدی بسیارے مدعیان نبوت گذشتند ذکر آناں بطور اختصار در ذیل میکنیم تا کہ مسلمانان را واضح باد کہ قبل از مرزاے قادیانی حسب پیشین گوئی مذکورہ بالا کاذب نبی گذشتہ اند و تا قیامت خواہند آمد۔ مقام تعجب نیست کہ مرزا دعوے نبوت کردہ از امت خارج شد۔ قبل از این مفصلہ ذیل اشخاص دعاوی کردند و از حکم خلفائے اسلام نابود شدند۔

اوّل۔ مسیلمہ بود از قبیلۂ حنیفہ ومیگفت کہ من نبی و رسولم مگر تابع محمد وقران چنانچہ مرزا گوید و دعوے او این بود کہ چنانکہ ہارون نبی بود و تابع موسیٰ بود من ہم تابع محمد ام و نبوت من بغیر شریعت جدیدہ است و نامہ بخدمت اقدس محمد رسول اللہ ﷺ فرستاد کہ من بہ نبوت و رسالت شریک جناب ہستم نصف ملک مارا است و نصف ملک برائے شما۔ حضور ﷺ بجواب نوشت کہ تو در دعویٰ نبوت و رسالت کاذب ہستی ملک دادن ونہ دادن در اختیار خدا است ہر کرا خواہد دہد و حکم صادر فرمودند کہ مسیلمہ کاذب مدعی نبوت است و کافر شدہ است او ر او جماعت اورا کہ از یک لک بیش بود قتل باید کرد چنانچہ در عہد خلافت حضرت ابابکر صدیق خلیفہ اوّلؓ مسیلمہ بعد جنگ و جدال بسیار ہلاک شد و جماعت او نیز نابود کردہ شد۔ صداقت مرزا ہم ثابت میشدے اگر بوقت کسے خلیفۂ اسلامی دعوے میکر دے۔ این ہمہ دعاوی مرزا نقل مسیلمہ کذاب است کہ گوید "بغیر شریعت نبی ام و تابع محمد رسول اللہ ام دعویٰ من خلاف محمد ﷺ نیست" (مفصل حالات مسیلمہ در تاریخ کامل ابن اثیر ج ۲ ص ۱۶۶، ۲۱۸)

دوم۔ اسود عنسی بود کہ بسیار شعبدہ باز بود و مرد مانرا بہ شعبدہ بازی خود رام میکرد این کذاب نیز در زمانِ حضرت خاتم النبیین ﷺ بودہ است و بحکم حضور علیہ السلام نابود و معدوم کردہ شد۔ (تاریخ کامل ابن اثیر ج ۲ ص ۲۰۱)

سوم۔ مختار ثقفی۔ این ہم کاذب مدعی نبوت بود مگر خود را مستقل نبی نمی دانست خود را مختار محمد ﷺ مے نوشت چنانکہ مرزا گوید کہ نبوت و رسالت من تابع نبوت و رسالت محمد ﷺ است۔ خبر خروجِ این کذاب رسول اللہ ﷺ دادہ بود چنانچہ مسلم روایت میکند۔ (کنزالعمال ج ۱۴ ص ۱۹۹ حدیث نمبر ۳۸۴۷۴)

چہارم۔ سلیمان قرمطی است کہ در خانہ کعبہ رفتہ سنگ اسود را بر کند و دعویٰ میکرد کہ خلقت را پیدا کردہ ام وفنا ہم خواہم کرد۔ (تاریخ الخلفاء ص ۳۱۸ باب المقتدر باللہ) مرزا ہم میگوید کہ من رودر گوپال ہستم۔ یعنی فنا کنندہ و پرورش کنندہ منم۔ (حقیقۃ الوحی تتمہ ص ۸۵ خزائن ج ۲۲ ص ۵۲۱)

پنجم۔ لا۔ این کاذب از ملک مغرب خروج کرد ومیگفت کہ حدیث رسول اللہ ہست کہ بعد من لا نبی خواہد شد و حدیث لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ پیش میکرد۔

ششم۔ زنے دعویٰ نبوت کرد۔ خلیفۂ وقت از و پرسید کہ بر پیغمبر آخر زمان ایمان داری۔ گفت بلے۔ خلیفہ گفت کہ رسول اللہ ﷺ فرمودہ است کہ "لا نبی بعدی" یعنی بعد از من کسے نبی نباشد۔ آن زن جواب داد کہ دریں حدیث برائے مرد ممانعت است نہ برائے زن۔

ہفتم۔ عطا۔ این کاذب بنام ابن مقنع معروف بود و قائل و معتقد مسئلہ حلول بود میگفت کہ خدا تعالیٰ در ہمہ پیغمبران حلول کردہ است و حالا در من حلول کرد۔ مرزا ہم معتقد مسئلہ حلول است کہ خود را اوتار و بروزِ خدا میگوید۔

چونکہ مدعیانِ کاذب بسیار بودہ اند لہٰذا دریں مختصر بریں قدر قلیل کفایت ورزیدہ ذکر کاذب موجودہ میکنم تا برادرانِ اسلام بر غلط بیانی و گندم نمائی وجوفروشی مریدان مرزا کہ خود را احمدی گویند راہِ ضلالت اختیار نمودہ گمراہ نشوند و بر صراطِ مستقیم قائم بمانند و بر چرب زبانی و خلاف بیانی کسے "غلام احمدی" مائل نشوند و دولت ایمان از دست ندہند۔

در ملک ہندوستان بصوبۂ پنجاب علاقہ ضلع گورداسپور قصبہ ایست کہ اورا قادیان گویند در انجا شخصے حکیم حاذق بود مرزا غلام مرتضٰی نام در خانہ وے در سال ۱۸۴۰ء یا ۱۸۳۹ء پسرے پیدا شد کہ نامش بطور تفاول غلام احمد نہادند مرزا غلام احمد بعد از تحصیل علم فارسی و عربی بقدر ضرورت در ضلع سیالکوٹ محرر انکم ٹیکس (محاصل کہ حکومت از رعایا برآمدنی وصول میکند) بمشاہرہ پانزدہ روپیہ ملازم دولت انگلیس شد۔ در سیالکوٹ بحالت ملازمت تنگدست بود لہٰذا ارادہ کرد کہ در امتحان مختاری (قانون پیشہ کہ از وکالت قدرے کم است) کامیاب شدہ پیشہ وکالت اختیار کند مگر از شومی طالع در امتحان کامیاب نشد۔ کیمیا گری ہم مے آموخت مگر نسخہ کہ بذریعہ آں زرے سازند درست نیامد۔ یک عرب پیش مرزا آمد و چند عمل باو آموخت و گفت کہ این وظیفہ بخواں خدا تعالیٰ مسببے پیدا کند کہ تو انگرو صاحب مال خواہی شد۔ مرزا ملازمت ترک نمود و بشہر لاہور آمد و در مسجد (معروف) چینیاں بہ پیش مولوی محمد حسین (غیر مقلد) صاحب بٹالوی ملاقات کرد وہم در مسجد مذکورہ سکونت اختیار کرد۔ چونکہ عوام اہل اسلام از غیر مقلدان نفرت مے داشتند و وہابی گفتہ تنفر میکردند۔ مرزا مولوی محمد حسین صاحب را گفت چناں ارادہ دارم کہ کتابے تصنیف کنم کہ در و بر ہر مذہب اسلام را صداقت و غلبہ باشد۔ مولوی صاحب اتفاق کردند و معاون مرزا شدند چراکہ دراں وقت عجب مصیبت براہل اسلام بود کہ سوامی دیانند بانی مبانی آریہ سماج پیدا شدہ بود و مردم آریہ از ہر طرف بر مذہب اسلام خوردہ میگر فتند۔ دران وقت وجودِ مرزا بغایت غنیمت شمردہ شدو ہمہ فرقہ ہائے اسلامیہ بمدد وے استادہ شدند و برائے تصنیف کتاب ''براہین احمدیہ'' چندہ دادندو برائے اعانتش اشتہار مشتہر کردند غرض ہمہ مددگار وے شدند۔ مگر افسوس کہ کتاب ''براہین احمدیہ'' کہ موعودہ سہ صد جزو بود شائع نشد و مرزا بجائے تردید مذہب نصاریٰ و آریہ مذہب اسلام را خراب کردن گرفت و اعتراضات کہ آریہ و عیسائی و برہمو وغیرہ بر اسلام میکردند مرزا و مریدانش چناں اعتراضات بر اسلام کردن آغاز نمودند و دعاوی خود را بہ اشتہار ہا و کتابہا نوشتن آغاز کردند و مسلمانان را در بلائے عظیم گرفتار ساختند کہ علماء یکطرف آریہ و عیسایا نرا جواب میدادند و طرف دیگر تحریرات خلاف شرع مرزا را جواب مینوشتند واز چندۂ مسلمانان کہ برائے تردید آریہ و عیسایان وغیرہ جمع کردہ بودند از ہر دو طرف باخود افتادند۔ چوں دعوئ مسیحیت و مہدویت و نبوت و رسالت مرزا مسلمان شنیدند علمائے اسلام فتاویٰ کفر بر مرزا صادر کردند و علمائے مکہ معظمہ و مدینہ طیبہ و ہندوستان و افغانستان و بغداد وغیرہ وغیرہ اشتہار جاری کردند کہ مرزا چون مسیلمہ کذاب است و انکار ختم نبوت کردہ مدعی نبوت و رسالت کاذبہ خود شدہ است از و علیحدگی اختیار باید کرد۔ پس ہمہ مسلمانان صاحب علم و ہوش از مرزا جدا شدند و آن کسان کہ در خود مادہ مسیلمہ پرستی پنہاں۔ ہمراہ مرزا ماندند۔ مرزا اگر مسلمان بودے فتاویٰ علمائے اسلام دیدہ توبہ کردے مگر بعد ازاں مرزا نہایت جسارت کردہ مریدانِ خود را حکم داد کہ از مسلمانان جدا شوید چراکہ ہمہ مسلمانانِ عالم بہ سبب انکار نبوت و رسالت من کافر شدہ اند من کہ مسیح موعود میباشم ہر کہ انکار مسیحیت من کند کافر است چراکہ خبر آمدن من حضرت مخبر صادق محمد ﷺ دادہ است و من ہماں ابن مریم ہستم کہ در آخر زمان نازل شدنی بود و بر دعوے خود ایں دلیل پیش کرد کہ من چونکہ مریم ہستم ازین سبب بطور استعارہ من حاملہ شدم و بعد از نہ ماہ بچہ زادم کہ او عیسیٰ بود پس خدا تعالیٰ مرا از مریم عیسیٰ ساخت ترجمہ اصل عبارت او این است۔

''چوں مریم روح عیسیٰ علیہ السلام در من نفخ کردند و مرا برنگ استعارہ حاملہ قرار دادند آخر بعد چند ماہ کہ مدتش زیادہ از دہ ماہ نبود مرا از مریم عیسیٰ ساختہ شد۔ (کشتی نوح ص ۴۷ خزائن ج ۱۹ ص ۵۰)

این دلیل چناں مضحکہ خیز را مریدانِ مرزا قبول کردندو او را مسیح موعود پنداشتند مگر چونکہ مسیح نبی و رسول بود

ازیں ممر مرزا خیال کرد کہ چونکہ من مسیح موعود ہستم رسول و نبی ہم منم و در سال ۱۹۰۸ء عیسوی دعویٰ نبوت و رسالت در اخبار خود کہ نامش اخبار بدر قادیان بود بدیں الفاظ شائع نمود کہ نبی و رسول ہستم از فضل خدا۔ (اخبار بدر ۵ مارچ ۱۹۰۸ء)

چونکہ این دعوے خلاف اجماع امت محمدیہ ﷺ بود علمائے ہندو عرب و بغداد فتوی بکفر وے شائع کردند چرا کہ مدعی نبوت بعد از حضرت خاتم النبیین باجماع امت کافر است۔ باید کہ اہل اسلام تدبر و تفکر فرمائید۔

۱...... ابن حجر مکیؒ در فتاویٰ خود بنویسد مَنِ اعْتَقَدَ وَحْيًا مِنْ بَعْدِ مُحَمَّدٍ ﷺ كَانَ كَافِرًا بِاِجْمَاعِ الْمُسْلِمِيْنَ یعنی کسیکہ بعد محمد ﷺ دعوے کند کہ بر من وحی نازل میشود او نزد جمیع مسلمانان عالم کافر است۔

۲...... ملا علی قاری در شرح فقہ اکبر ص ۲۰۲ باب المسئلۃ المتعلقۃ بالکفر نوشتہ کہ دَعْوَى النُّبُوَّةِ بَعْدَ نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ ﷺ كُفْرٌ بِالْاِجْمَاعِ یعنی دعوے نبوت بعد نبی ما محمد ﷺ باجماع امت کفر است۔ مگر مرزا غلام احمد در کتب خود نوشتہ کہ من چونکہ مسلمان ہستم و تابع محمد ﷺ مراد دعوے نبوت میسرد و سزا وار است چرا کہ این دعویٰ خلاف شرع محمدی ﷺ نیست کہ من بروز محمد ام و فنافی الرسول ہستم ازین سبب دعوے نبوت من خلاف نصوص شرعیہ نیست۔ اگر چہ این شاعرانہ لفاظی بہ جوے نمی ارزد و این لغو طریق استدلال بجوے برابر نیست لاکن انگلسی داناں کہ از علم دین بے بہرہ بودند و نیز بیعت کردہ مرید شدہ بودند این چنیں دلائل را قبول کردند و او را مسیح موعود تسلیم کردند۔ مرزا چون جمیعت خود دید جماعت خود علیحدہ ساخت و مریدان خود را حکم داد کہ چونکہ علمائے اسلام مرا کافر میگویند و مرا نبی و رسول نمی دانند لہٰذا خود کافر شدہ اند چرا کہ انکار یک نبی کفر است اگر چہ آں نبی قبل از محمد ﷺ باشد یا بعد از حضرت خاتم النبیین۔ پس مریدانش کہ خود را احمدی مینامند وجہ تسمیہ احمدی این است کہ ایشان مریدان مرزا غلام احمد قادیانی اند و ایں جماعت از مسلمانان مقاطع کردہ در معاملات و عبادات و عروسی وغیرہ کنارہ کشیدند فریضہ باجماعت و نماز عیدین و جمعہ و جنازہ با مسلمانان ترک کردند و در امور سیاسی ہم از مسلمانان جدا شدہ اند۔

وقتیکہ مسئلہ خلافت درمیان او فتاد این جماعت بہ کفار پیوست و آشکارہ گفتند کہ "خلیفۃ المسلمین ترکی خلیفۂ ما احمدیان نیست خلیفۂ ما در قادیان است" غرض کہ این جماعت من کل الوجوہ خلاف اہل اسلام است و شب و روز سعی میکند کہ جمیع مسلمانان بوے پیوند شوند ہر ممکن حیلہ بکار برند و تبلیغ رسالت رسول قادیانی میکنند و بہ بہانہ تبلیغ اسلامیہ پول گرو آوردہ تبلیغ احمدیت (رسالت مرزا) کنندگا نرا بہ ممالک دیگر ے فرستند تا کہ مسلمانان را مسیحیت و رسالت مرزا تلقین کنند۔ چونکہ دنیا عالم اسباب است ہر کہ سعی کند دہر کہ مدعی شود عوام کالانعام پیروی او میکنند ازین سبب اکثر مردم بدام وے افتند۔ درین ایام شورش عظیم رو نمودہ و مشہور عام شدہ است بلکہ روز نامہا این خطرہ ظاہر نمودہ کہ مبلغان این جماعت بہ بخارا رسیدہ آنجا تخم ریزی مذہب خود (رسالت و مسیحیت مرزا) خود کردہ اند و ہنوز ارادہ خاص کابل دارند۔ این خبر ہم بوضوح پیوست کہ چند کسان مذہب خود را پنہاں داشتہ بہ کابل رسیدہ اند و سعی میکنند کہ مذہب خود شان ادران مملکت اشاعت کنند۔ بطور اختصار عقائد این جماعت نوشتہ آیند تا کہ مسلمانان ازین گروہ گمراہان گول نخورند۔

## دعویٰ نبوت و رسالت

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| آنچہ | من | بشنوم | زوحی | خدا |
| بخدا | پاک | دانمش | ز | خطا |

ہمچو قران منزہ اش دانم
از خطاہا ہمین است ایمانم

(نزول المسیح ص ۹۹ خزائن ج ۱۸ ص ۴۷۷)

۲...... چنانکہ من برآیات قران شریف ایمان دارم ہمانان بغیر فرقِ یک ذرہ بروحی خود ایمان دارم۔
(مجموعہ اشتہارات ج ۳ ص ۴۳۵)

۳...... قُلْ يٰاَيُّهَا النَّاسُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعًا. (مجموعہ اشتہارات ج ۳ ص ۲۷۰ اشتہار معیار الاخیار)

''اے مرزا مردم را بگو کہ من رسول شدہ بطرف شما آمدہ ام۔'' این الہام مرزا است کہ بر رسالت مرزا دلیل آرند۔

۴...... آن خدا حقیقی خدا است کہ رسول خود را قادیان فرستادہ است۔ (دافع البلاء ص ۱۱ خزائن ج ۱۸ ص ۲۳۱)

۵...... قادیان از طاعون محفوظ خواہد ماند چرا کہ تخت گاہ رسول است۔'' (دافع البلاء ص ۱۰ خزائن ج ۱۸ ص ۲۳۰)

۶...... حقیقی خدا آنست کہ رسول خود را بہدایت و دین خود فرستادہ اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ قَرِيْبًا مِّنَ الْقَادِيَانِ یعنی آن رسول را قریب قادیان نازل کردیم۔ (ازالہ اوہام حصہ اوّل ص ۷۷ خزائن ج ۳ ص ۱۴۰)

۷...... مرا دعوی است کہ من نبی و رسول ہستم۔ (ملفوظات ج ۱۰ ص ۱۲۷ اخبار بدر ۵ مارچ ۱۹۰۱ء)

۸...... قسم بخدائیکہ جانم بہ قبضہ اوست کہ او مرا اسم نبی عطا فرمودہ است۔ (تتمہ حقیقۃ الوحی ص ۶۸ خزائن ج ۲۲ ص ۵۰۳)

۹...... چندیں اولیا و ابدال و اقطاب کہ قبل از من گذشتہ اند آنہارا این قدر حصہ کثیر این نعمت ہیچکس ندادہ اند پس بایں سبب نام نبی یافتن رامرا مخصوص کردند۔ (حقیقۃ الوحی ص ۳۹۱ خزائن ج ۲۲ ص ۴۰۶)

۱۰...... آنچہ داد است ہر نبی راجام
داد آں جام را مرا بتمام
انبیاء گرچہ بودہ اند بسے
من بعرفان نہ کمترم ز کسے

(نزول المسیح ص ۹۹ خزائن ج ۱۸ ص ۴۷۷)

## مرزائے قادیانی خود را از رسول اللہ ﷺ افضل میشمارد

۱...... لَهٗ خَسَفَ الْقَمَرُ الْمُنِيْرُ وَاِنَّ لِیْ غَسَفَا الْقَمَرَ اَنِ الْمُشْرِقَانِ اَتُنْكِرَ. (اعجاز احمدی ص ۷۱ خزائن ج ۱۹ ص ۱۸۳)

یعنی برائے محمد ﷺ صرف ماہ را خسوف شدو برائے من مہتاب و آفتاب ہر دو را کسوف و خسوف شدا کنون چسان مرتبہ مرا انکار توانی کرد۔

۲...... در این ایام خدا تعالیٰ وحی مرا و تعلیم مرا و بیعت مرا مدار نجات قرار دادہ است۔
(اربعین نمبر ۴ ص ۶ خزائن ج ۱۷ ص ۴۳۵)

مطلب اینکہ خواہ کسے پیروی قران کند ارکانِ اسلام بجا آورد ہرگز نجات نیابد تا وقتیکہ مرید من نشود۔

۳...... برائے محمد ﷺ سہ ہزار معجزات ونشان ظاہر شدند۔ (تحفہ گولڑویہ ص ۴۰ خزائن ج ۱۷ ص ۱۵۳) وبرائے من زیادہ از سہ لک۔ (حقیقۃ الوحی ص ۱۶۴ خزائن ج ۲۲ ص ۱۶۸)

مسلمان غور فرمائید کہ چسان مدعی کاذب فضیلت خود بر حضرت خاتم النبیین ظاہر میکند کہ برائے محمد ﷺ

صرف سہ ہزار نشان خدا تعالیٰ ظاہر نمودہ بود و برائے من سہ لک۔ مگر او را عقل نیامد کہ اگر یک نشان روزانہ بظہور مے آمد زیادہ از ہشت ہزار نمے بود۔ راست است کہ ''دروغ گورا حافظہ نباشد۔

۴...... احادیث رسول اللہ ﷺ کہ مخالف الہام من باشد ما آنرا بطور کاغذ ردی بیفگنیم۔

(اعجاز احمدی ص ۳۰ خزائن ج ۱۹ ص ۱۴۰)

۵...... مرا اطلاع دادہ شد۔ ہمہ احادیث کہ علمائے اسلام پیش میکنند ہمہ بہ تحریف لفظی و معنوی آلودہ اند یا موضوع اند ہر کہ حکم شدہ آمدہ است اختیار دارد کہ از ذخیرۂ احادیث انبارے را کہ خواہد از خدا علم یافتہ ردی کند۔

(اربعین نمبر ۳ ص ۱۵ خزائن ج ۱۷ ص ۴۰۱)

افسوس۔ اصول صحابہ کرام و محدثین و مجتہدین و سلف صالحین این است کہ ہر الہامیکہ خلاف قران و حدیث و اجماع باشد مردود است۔ غلام احمد متنبی میگوید کہ بمقابلہ الہام من قران و حدیث ردی است (نعوذ باللہ) حالانکہ الہامات او ہمگی از کفر و شرک مرکب شدہ اند۔ نمونہ الہاماتش ملاحظہ فرمایند۔

## الہامات

۱...... اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَۃِ وَلَدِیْ یعنی اے مرزا تو بجائے فرزند ما ہستی۔ (حقیقۃ الوحی ص ۸۶ خزائن ج ۲۲ ص ۸۹)

۲...... اَنْتَ مِنْ مَّاءِ نَاوَھُمْ مِنْ فَشَلٍ یعنی اے مرزا تو از آب ما ہستی و آنہا از خشکی۔

(اربعین نمبر ۳ ص ۳۴ خزائن ج ۱۷ ص ۴۲۳)

۳...... اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَۃِ بُرُوْزِیْ یعنی اے مرزا تو اوتار ما ہستی۔ (تجلیات الٰہیہ ص ۱۲ خزائن ج ۲۰ ص ۴۰۴)

۴...... اَنْتَ مِنِّیْ بِمَنْزِلَۃِ اَوْلَادِیْ یعنی اے مرزا تو بجائے اولاد ما ہستی۔ (دافع البلاء ص ۶ خزائن ج ۱۸ ص ۲۲۷)

۵...... اَلْاَرْضُ وَالسَّمَاءُ مَعَکَ کَمَا ھُوَ مَعِیَ. یعنی اے مرزا زمین و آسمان بشما چنان است کہ با من۔

(حقیقۃ الوحی ص ۷۵ خزائن ج ۲۲ ص ۷۸)

۶...... اِنَّا اَرْسَلْنَا اِلَیْکُمْ رَسُوْلاً شَاھِدًا عَلَیْکُمْ کَمَا اَرْسَلْنَا اِلٰی فِرْعَوْنَ رَسُوْلاً یعنی فرستادیم بطرف شما رسول چنانکہ فرستادیم جانب فرعون رسول۔ (حقیقت الوحی ص ۱۰۱ خزائن ج ۲۲ ص ۱۰۵)

بر بنائے این الہام مرزا جملہ مسلمانانِ عالم را فرعون تصور میکند و خود را رسول پندارد حالانکہ این آیت قرآن است کہ در حالت خواب چوں دیگر مسلمانان بر زبان وے جاری شدہ باشد مگر او گمان میکرد کہ آیات قران مجید دوبارہ بروے نازل شدند چنانچہ یحیی بن زکرویہ قرمطی کاذب مدعی نبوت میگفت کہ آیات قران شریف بر من دوبارہ نازل میشوند۔

۷...... اَنْتَ مِنِّیْ وَاَنَا مِنْکَ یعنی اے مرزا تو از من ہستی و من از تو۔ (حقیقۃ الوحی ص ۷۴ خزائن ج ۲۲ ص ۷۷)

۸...... دَنٰی فَتَدَلّٰی فَکَانَ قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی یعنی مرزا نزدیک بخدا شد و چنان نزدیک شد کہ درمیان دو قوسین خط میشود۔ (حقیقۃ الوحی ص ۷۶ خزائن ج ۲۲ ص ۷۹)

۹...... یا مَرْیَمُ اسْکُنْ اَنْتَ وَزَوْجُکَ الْجَنَّۃَ یعنی اے مریم تو و دوست شما بہشت داخل شوید۔

(حقیقۃ الوحی ص ۷۶ خزائن ج ۲۲ ص ۷۹)

این است الہام کہ مرزا را مریم ساختہ و حاملہ شدہ عیسیٰ زائید۔ لاحول ولا قوۃ۔ اے لعنت بکار شیطان۔

...... یَحْمِدُکَ اللّٰہُ وَیَمْشِیْ اِلَیْکَ یعنی اے مرزا خدا تعالیٰ تعریف تو میکند و بجانب تو مے خرامد۔

(حقیقۃ الوحی ص ۷۸ خزائن ج ۲۲ ص ۸۱)

